۶۹ — جس حالت مین کہ فیصلہ صاحب مہتمم بندوبست پر عدالت دیوانی مین اندر میعاد اعتراض نہین کیا گیا اعلی جو لگان واجب الادا مرتہن زمیندار کو وقت بندوبست کے قرار پایا اوسمین بیشی نہین ہو سکتی — اوسان سنگہ بنام — الوپی دین — منفصلہ ۲۲ — جنوری سنہ ۶۲ء —

۷۰ — گو کاشتکار موروثی ہو لیکن اضافہ لگان ہو سکتا ہی الا جس صورت مین زمیندار نے کوئی اقرارنامہ بمضمون یہ مندرج کاغذات بندوبست کرادیا ہو کہ تا حین قبضہ رعیت شرح مقررہ کے اوس مین انحراف نہوگا تو وہ نالش واسطے ازدیاد لگان نسبت کاشتکار متذکرہ بالا کے نہین کر سکتا — جواہر — بنام — گھسیٹا — منفصلہ ۲۴ — فروری سنہ ۶۲ء —

۷۱ — جس صورت مین مستاجرون کو مثل کاشتکاران حق متابعت حاصل نہین ہوتا اسلیے اونپر پابندی لگان مطلوبہ زمیندار کی واجب تہی بعد ازان بعد پہونچنے اطلاعنامہ باضابطہ کے بدستور قابض اراضی رہے اسواسطے ذمہ دار زر بیہج مندعویہ کے ہین — غوث بخش — بنام — کڈہا — منفصلہ ۱۹ — مارچ سنہ ۶۲ء —

۷۲ — کاشتکاران مستحق متابعت مستوجب بیشی لگان بتقاضای وجہ من الوجوہ متذکرہ دفعہ ۱۷ — کے ہین اور حاکم مجوز پر تجویز کرنا استحقاق مدعی نسبت اضافہ کرنیکے لازم — امرت لال — بنام — بالکشن — منفصلہ ۸ — مئی سنہ ۶۲ء —

۷۳ — رعایای غیر مستحق متابعت شرائط دفعہ ۱۷ — کا دعویدار نہین ہو سکتا — ہردیال — بنام جمعیت سنگہ منفصلہ یکم نومبر سنہ ۶۲ء

۷۴ — جس صورت مین نکوئی پٹہ نہ اقرارنامہ خاص موجود تہا تجویز ہوئی کہ رعیت کو کاشت چند سالہ بشرح رعایتی سے استحقاق برابر کاشت کرنیکا اوسی شرح پر پیدا نہین ہوتا — کرامت علیخان — بنام — دلی سنگہ منفصلہ ۲۴ — دسمبر سنہ ۶۲ء —

۷۵ — رعیت کو کاشت چند سالہ شرح رعایتی سے استحقاق برابر کاشت کرنیکا اوسی شرح پر پیدا نہین ہوتا مگر دعوی اضافہ لگان بلحاظ اور رعایت دفعہ ۱۷ — انفصال ہونی چاہیے — مولچند — بنام — ٹہاکن سنگہ منفصلہ ۲۴ — دسمبر سنہ ۶۲ء —

۷۶ — وہ اراضیات معافی جو حسب دفعہ ۱۰ — قانون ۴۱ سنہ ۱۷۹۵ء سے معافیات ناجائز متصور ہوکر منضبط ہوئین بلا تحقیقات حاکمانہ درباب جواز امر عطا لائق بازیافت و بموجب شرح پرگنہ قابل تشخیص لگان قرار پائین — دوکہت باندہی بنام — رامیشر رای — منفصلہ ۱۴ — اپریل سنہ ۶۳ء —

۷۷ — تجویز اضافہ لگان مین نہ صرف اوسط شرح اراضیات قرب وجوار پر بلکہ حالات اور حیثیت زمین پر بہی لحاظ ہونا چاہیے — میر مدد علی ـ بنام ـ چہتولال ـ منفصلہ ۲۱ مئی ۱۸۶۳ع —

۷۸ — معافیدار کو جس صورت مین اوسکی اراضی نیلام ہوکر شامل دیگر اراضیات کی ہو جاوی کچہ استحقاق معافیت کا بشرح رعایتی حاصل نہین ـ ہر سہای ـ بنام ـ ہنداپرشاد ـ منفصلہ ۱۱ جولائی ۱۸۶۳ع —

۷۹ — ڈگری اضافہ بربناء احدالوجوہ مندرجہ اطلاعنامہ محکومہ دفعہ ۱۳ ـ کی ہونی چاہیے نہ وجوہ خارج اطلاعنامہ پر ـ پنچم سنگہ ـ بنام ـ شکراللہ ـ منفصلہ ۱۶ ـ اپریل ۱۸۶۴ع —

۸۰ — قابضان اراضی معافی منضبطہ مستوجب بیشی کرہین ـ محمد حسن رضا خان ـ بنام ـ چندن سنگہ منفصلہ ۱۸ اپریل ۱۸۶۴ع

۸۱ — ایک مقدمہ مین عدالتین ماتحت نے دعوی مدعی بدین وجوہ ڈسمس کیا کہ کاشتکاران موروثی پر جس قدر تہوڑا سا اضافہ مطلوب ہو ڈگری نہین ہوسکتی کیونکہ اطلاق اضافہ کا قلیل بیشی پر کرنا خلاف منشاء دفعہ ۱۷ کے ہے عدالت صدر سے یہ قاعدہ غلط قرار پاکر یہ تجویز ہوئی کہ انفصال مقدمہ کا روئداد پر بلحاظ جملہ شرائط دفعہ ۱۷ کے ہونا چاہیے امر متنازعہ فیہ یہ ہے کہ آیا زمیندار دعوی بیشی کا بابت کل یا جزو اراضی کے بلحاظ دفعہ مذکور عائد کرسکتا ہے یا نہین ـ خوشحال رام ـ بنام ـ مادہو سنگہ ـ منفصلہ ۸ ـ اپریل ۱۸۶۴ع —

۸۲ — مالک محال نے اپنی حقیت اپنے بیٹے کے ہاتہہ بشمناء کسیقدر اراضی کے جسپر وہ اور بیٹا اوسکا قابض رہے منتقل کردی اور حق حقوق منتقل الیہ محال بعلت اجرای ڈگری نیلام ہوی ایسی صورت مین یہ تجویز قرار پائی کہ خریدار پر پابندی اون شرائط رعایتی نسبت کاشت کے جو مابین باپ بیٹے کے مرعی تہی لازم نہین آتی بلکہ برعایت قواعد اضافہ بیشی پانیکا مستحق ہے ـ غلام حیدر خان ـ بنام ـ حسو ـ منفصلہ ۱۸ اپریل ۱۸۶۴ع —

۸۳ — دفعہ ۱۷ ـ اون کاشتکاران سے متعلق نہین ہے کہ بموجب قرارداد باہمی یا فیصلہ عدالت کے بشرح مقررہ اضلاع غیر مستمرہ مین قابض ہین ـ شیخ قربان احمد ـ بنام ـ سماۃ مگری ـ منفصلہ ۴ ـ جون ۱۸۶۴ع ـ اجلاس کامل

۸۴ — جس حالت مین کوئی خاص شرط نسبت نہونے اضافہ لگان کے قرار نہ پائی تہی تو صرف یہ امر کہ رعیت

کاغذات بندوبست مین موروثی بشرح معینہ لکھا گیا تھا اوسکو مستحق اس رعایت کا نہین کرتا کہ اوسی شرح پر علی الدوام کاشتکار رہے - کرامت علیخان - بنام - دلائل سنگھ - منفصلۂ ۲۶ - اگست ۱۸۶۲ء -

۸۵ — عدم مقدمہ سے جبکہ موقوف ہونا مدعی کا نالش اضافہ لگان مین کما حقہ کارآمد نہین ہو سکتا لہذا اوسکو کم شرح پر کاشت کرنیکا کوئی استحقاق نہین - غلام حسین خان - بنام - تیمبر سنگھ - منفصلۂ ۲۲ - اگست ۱۸۶۴ء -

۸۶ — فریقین کو اطلاعنامہ باضابطہ جاری ہونا تسلیم تھا لیکن بنای روئداد ی متنازعہ تھی ایسی صورت مین نامنظوری دعوی اسوجہ پر کہ تکمیل اطلاعنامہ قانوناً عمل مین نہ آئی نادرست قرار پائی - جب اطلاعنامہ اضافہ بر بنای وجہ اول مندرجۂ دفعہ ۱۷ - جاری کیا جاے تو اگر تعداد مطالبہ اور وجوہ اوسکے حسب شرائط دفعہ مذکور مندرج ہون تو اطلاعنامہ بلا تفصیل وجوہ جداگانہ جنپر مطالبہ مبنی ہو کافی متصور ہے - بہاگیرتھ - بنام - کہانا - منفصلۂ ۵ - جنوری ۱۸۶۵ء

۸۷ — دعوی اضافہ بربنای وجہ اول دفعہ ۱۷ - دائر ہوا تجویز ہوئی کہ صرف اون اراضیات کا اوسط جو اوسی قسم اور منفعت کی کاشتکاران ہم قسم اور ہم حیثیت کے قبضہ مین ہے لینا چاہیے نہ اوسط اراضی قرب جوار کا - بینی - بنام - جسو - منفصلۂ ۱۸ - فروری ۱۸۶۵ء

۸۸ — دعوی اضافہ مبنی بر وجہ اول دفعہ ۱۷ - مین بلحاظ دفعہ مذکور اور برعایت امتیاز قوم کہ مابین شریف و رذیل تعین شرح کرنی چاہیے مگر اقوام شریف کے درمیان ایک دوسری مین تمیز کرنیکا کوئی رواج نہین اور جب کہ وہ زر لگان جو دوسری کاشتکاران قوم شریف دیتی ہین معرض نزاع مین ہو تو شرح لگان مدعی کی تجویز بلحاظ اونکے نہ ہونی چاہیے - وارث علیخان - بنام - بہوجمن سنگھ - منفصلۂ ۲۵ - مارچ ۱۸۶۵ء -

۸۹ — عدالت ماتحت نے ڈگری اضافہ اس شرط سے صادر کی کہ زمیندار رعیت کو کمات دیا کریگا حکام صدر سے نفاذ اوسکا بمقابلہ زمیندار حد اختیار رعیت سے خارج اور اسوجہ سے ناممکن الاجرا قرار پاکر منسوخ ہوئی - کیسری سنگھ - بنام - لیکھراج - منفصلۂ ۱۲ - اپریل ۱۸۶۵ء -

۹۰ — جبکہ استحقاق زمیندار کا نسبت اضافۂ لگان بربنای وجہ اول دفعہ ۱۷ - قائم ہو گیا تو درصورت عذر کے واجبیت تعداد مبتی بحوالہ خاص صورتون کے ثابت کرنی لازم نہوگی کہ لگان متدعویہ بموجب ایسی شرح مروجہ کے ہے

جو اوسی قسم کی رعیت بابت اراضی قرب وجوار قسم وحیثیت واحد کے دیتی ہین - جب لگان مشخص ہو یہ بعض اراضیات کا حسب تجویز مرافع اولی بمقابلہ لگان ادا ہو اوسی قسم کی اراضی) وکاشت کار قرب وجوار سے بہت زیادہ پایا گیا صاحب جج نے لگان مذکور کو ان وجوہ پر قائم رکھا کہ واجبیت لگان مفہوم ہوتی ہی کیونکہ زمیندار بنظر اپنے فائدہ کے اوسقدر لگان مقرر نہین کر سکتا تھا کہ ادا نہ ہو سکے عدالت صدر سے یہ رای قرار پائی کہ اصول محکمہ مرافع اولی معقول اور مطابق مقصود قانون کے ہین تاوقتیکہ دغا یا تدارک بنیاد پر نہون منسوخ نہون چاہیے - لوکس - بنام - ذوالفقار علی - منفصلہ ۱۵ جون ۱۸۶۵ء -

۹۱ — جبکہ کھاتہ کے ہر کھیت پر شرح یکسان مقرر کرنا محکومہ قانون نہ ظاہر ہوا اور وہی دستور پرگنہ کے مروج تھی لہذا تنسیخ فیصلہ ماتحت یہ قرار پایا کہ اضافہ کا تصفیہ بلحاظ شرح مروجہ جو اوسی قسم کی رعایا واسطے اوسی قسم و منفعت اراضی کی قرب وجوار مین ادا کرتی ہون کرنا چاہیے اور ہر ایک قسم کی اراضی پر مطابق حیثیت کے لگان قائم ہو وے - صاحب رام - بنام - ادی پال - منفصلہ ۲۴ جون ۱۸۶۵ء

۹۲ — قطعہ اراضی معافی جو حسب منشاے دفعہ ۵ ضمن ۲ - قانون ۳۱ سنہ ۱۸۰۳ء معرض ضبطی مین آیا اور معافیدار قابض رہے صاحب مہتمم بندوبست نے لگان تجویز کیا یہ رای قرار پائی کہ ایسی معافی منضبطہ پر اضافہ نہین ہو سکتا گو جمع معرفت زمیندار کے ادا کی جاوے کیونکہ معافیدار سابق قانوناً بصورت عام مالک ہو سکتا ہے اور جمع اراضی نامبردہ بموجب اون قواعد کے قابل تشخیص ہے جو اراضیات مالگذار سرکار پر جمع لگانی کے بابت مقرر کیجائین صرف اس امر سے کہ اراضی معافی حصہ مین مالک جزوی موضع سابق کی جو محال جدید قرار دیا گیا ہے درباب حق ملکیت معافیدار کا جو زمیندار سابق تھا زائل نہین ہوتا اور نہ زمیندار محال علیحدہ کو جمع مقررہ صاحب مہتمم بندوبست پر جو حسب شرائط قانون ضبطی مقرر کی گئی ہے دست اندازی کرنیکا استحقاق ہے کیسلیے کہ قوانین سابقہ مین کوئی حکم مثل دفعہ ۵۶ - ایکٹ ۱۹ سنہ ۱۸۶۳ء کے جسکی روسے بعض صورتون مین معافیدار کو شرح مقررہ کا استحقاق ثابت کرنا لازم ہے پایا نہین جاتا - گردر سنگہ - بنام - پراگ نراین - منفصلہ ۱۲ اگست ۱۸۶۵ء -

۹۳ — عذر جدید پیشی اخراجات بیرنگ کا متعلقہ منسوخی اطلاعنامہ بیشی کی اپیل خاص مین قابل سماعت نہین ہے اور جبکہ اوسی قسم کے کاشتکار موضع یا اوسکے قرب مین نہ ملین تو مقابلہ مدعی کی شرح کا ساتھ دوسرے درجہ کے کاشتکارون کی تعدادی مناسب باعتبار ترجیح قوم کے جائز ہے - کشن سنگہ - بنام - کھمن راج کارندہ چودہری جی چند - منفصلہ ۵ جون ۱۸۶۶ء -

۹۴ — اگر کئی قسم کی اراضی رعیت کی کاشت مین ہو تو اضافہ لگان کی تجویز کے لیے ہر قسم کی اراضی کا مقابلہ اوسی قسم کی اراضی قرب وجوار کے ساتھ جو کاشتکاران ہم قسم کی کاشت مین ہو کیا جاوے گا اور جو شرح کہ حق مقابضت رکہنے والے کاشتکارون سے وصول ہوتی ہے اوسکی اوسط کیجانب سے وہ اضافہ قائم نہ کیا جاوے گا — منولال — بنام — سیتارام — منفصلہ ۱۲ اگست ۱۸۶۶ء

۹۵ — معافیدار قدیم جسکے ساتھ بندوبست علحدہ اراضی کا بتعلق خراج کے اسطرح پر ہوا تھا کہ زر مذکور بتوسل زمیندار کے ادا کیا جاوے محض رعیت اوس قسم کا متصور نہین ہے کہ اوس پر بیشی ہو سکے — کیدار پوری — بنام — کلیان خان — منفصلہ ۲۶ نومبر ۱۸۶۶ء

۹۶ — جس زمین پر شرح بیشی لگان کی مطلوب ہے اوا اوسی قسم او منفعت کی زمین گرد و نواح مین موجود نہ ہو تو ڈگری بیشی لگان کی بموجب شرح اوسط لگان اراضی گرد و نواح کی ناجائز نہین ہے — نبی بخش وغیرہ — بنام — رام سہائی وغیرہ منفصلہ ۱۲ دسمبر ۱۸۶۶ء

۹۷ — ایسی شرط خاص جس سے اختیار اضافہ زمیندار ساقط متصور ہے مندرج واجب العرض تھی — تجویز ہوئی کہ چونکہ زمیندار نے اوسپر امضا العبد کیا ہے تا وقتیکہ بر جوع عدالت دیوانی شرط مسلمہ نامبردہ منسوخ نہ کرائے اوسکی پابندی لازم و واجب ہے — خیالی رام وغیرہ — بنام — محمود علیخان — منفصلہ ۸ دسمبر ۱۸۶۶ء —

۹۸ — لفظ قرب وجوار کی ایسی محدود معنی نہ ٹہرانا چاہیے جس سے تحقیقات صرف اراضی ہم سوانہ یا ایسی اراضی کی جو قریب تر او متصل ہو عمل مین آوے اور مقدمہ ہذا مین فاصلہ ڈیرہ کوس سے ڈہائی کوس تک داخل قرب وجوار سمجہا گیا — تیجا مل وغیرہ بنام — امراو وغیرہ — منفصلہ ۱۱ دسمبر ۱۸۶۶ء —

۹۹ — گو ترقی حیثیت اراضی کی بلا محنت کاشتکار کے ہوئی ہو تو بہی زمیندار مستحق نہین ہے کہ زائد از شرح مناسب و واجب کے جو بمقابلہ دیگر کاشتکاران ہم قسم قرار پاوے کاشتکار مذکور سے دعوی کرے — جمنا پرشاد — بنام — بہوانی وغیرہ منفصلہ ۲ جنوری ۱۸۶۷ء

۱۰۰ — بمقدمہ دعوی لکہا پانے قبولیت کے بشرح نظرہ اس بنیاد پر کہ یہی شرح مجاریہ دیہ کی ہے یہ تجویز قرار پائی کہ ایسا بیان واسطے اظہار اس امر کے کافی ہے کہ مطالبہ بیشی لگان بموجب دفعہ اول دفعہ ۱۷ کے ہے — بہانا وغیرہ اپیلانٹ بنام — ہر سکہہ — منفصلہ ۴ جنوری ۱۸۶۷ء —

**شرح** نظیر بہانا وغیرہ — بنام ہر سکہہ وغیرہ — منفصلہ ۴ جنوری ۱۸۶۷ء مندرجہ تحت ضمن اول دفعہ ۲۳ — ملاحظہ طلب

۱۰۱ — رعایا مستحق منہائی محصول نہر ادا کردہ واقعی اور نیز دیگر اخراجات کا جو کھیتون تک نہر کے پانی لیجانی مین عائد ہوئی ہون مع سود اوپر اوس سرمایہ کے ہے جو واسطی مصارف مذکور اور ادای محصول کے صرف کرنا پڑا ہو وجب طریقہ واسطی تنقیح زرلگان واجب الادا کے یہ ہوگا کہ زرلگان جو اس قسم کے کاشتکار بابت اراضی قرب وجوار جسمین اسطرح کی آسانی بحق پیداوار کے ادا کرتی ہون بطور پیمانہ لیا جاوی — مہیپ سنگھ — بنام — لوک اندر سنگھ — منفصلہ ۷ مارچ ۱۸۶۶ء —

۱۰۲ — وہ خریدار نیلام جسنی حق مرافقا ایسی شخص کا جو بحیثیت کاشتکار بشرح ملائم اور رعایتی قابض اراضی تہا خرید کیا مستحق محفوظی از دیاد لگان سی نہین کیونکہ یہ رعایت ذاتی اوسکی اور اوسکے خاندان کی تہی — مسٹر بی فلومسٹ صاحب — بنام — قطب حسین وغیرہ — منفصلہ ۲ جون ۱۸۶۶ء —

۱۰۳ — جب کوئی معاہدہ جائز واجب التعمیل مابین زمیندار و کاشتکار اس نہج پر ہوا ہو کہ میعاد بندوبست یا دوسری میعاد معینہ کو اندر لگان اضافہ نکرین ایسی صورت مین زمیندار کو از روی ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء حق انحراف معاہدۂ مذکور سے نہین — سب سنگھ و رتن سنگھ — بنام — بہوپ سنگھ — منفصلہ ۱۳ جولائی ۱۸۶۶ء —

۱۰۴ — کاشتکار دعوی برارت اضافۂ لگان سی اس بنیاد پر نہین کرسکتا کہ مالیت پیداوار اراضی یا استعداد اراضی کی بحق پیداوار ی بجز مشقت اور حق رعیت کے بذریعۂ آب پاشی نہر افزائش ہوگی البتہ محسوبی اخراجات از قسم تعمیر نالی اور محصول نہر کے دعویدار ہوسکتا ہے — پران سکہ — بنام — رام بخش — منفصلہ ۲۶ اگست ۱۸۶۶ء —

۱۰۵ — نظیر دیوان بہیم رای — بنام — بہادر خان وغیرہ — منفصلہ ۲۷ نومبر ۱۸۶۶ء مندرجۂ تحت دفعہ ۱۰ ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ء —

۱۰۶ — محض رشتہ داری داخل اقسام کاشتکاران مین نہین ہی اور وہ زمیندار جسنی بعض اپنی رشتہ دارونکو بشرح رعایتی قابض رہنے دیا ہو اوسی قسم کی رعایت دیگر کاشتکاران کے ساتہ کرنے پر جو اوسکے ساتہ مساوی رشتہ رکہتی ہون مجبور نہین کیا جاسکتا — دیبی سنگھ — بنام — پنجم سنگھ — منفصلہ ۱۰ دسمبر ۱۸۶۶ء —

۱۰۷ — بتائید فیصلۂ صدر دیوانی عدالت ۱۸۶۱ء و ۲۵ مارچ ۱۸۶۵ء تجویز ہوئی کہ از روی ضمن ۱ دفعہ ۱۷ مطابقت رعایای ہمقوم کی کرنی چاہیے — بینی پرشاد — بنام — محمد اکبر حسین — منفصلہ ۱۶ جنوری ۱۸۶۶ء —

۱۰۸ — جبکہ دعوی بیشی کا بہ بنای وجہ اول منجملہ وجوہ دفعہ ۱۷ — کے ہو تو ڈگری ٹھیک اسیوجہ پر پہنچ ہونی چاہیے نہ اور کسی وجہ پر جو ذہن سے مستخرج کی گئی ہو اور مطابقت اراضی متنازعہ اوسی قسم کی رعایا اور کاشت سے خواہ اوسی موضع مین ہو یا دیہات قرب وجوار مین کیجاوے — بھیم سین — بنام — ہرگوبند — منفصلہ ۲۱ — جنوری ۱۸۶۹ع —

۱۰۹ — برخلاف شرائط خاص واجب العرض کے دعوی اضافہ لگان جائز نہین — تہارام — بنام — سکھرام منفصلہ ۱ — فروری ۱۸۶۹ع

۱۱۰ — بفرو گذاشت تجویز ایک امر اہم یعنی نکرنے تمیز مابین رعایای مستحق مقابضت و غیر مستحق مقابضت کی فیصلہ عدالتین ماتحت کا ناقص قرار پایا — لچھمن — بنام — جوگل کشور — منفصلہ ۲۴ — فروری ۱۸۶۹ع —

۱۱۱ — اگر استعداد اراضی بحق پیداواری بذریعہ صرف رعیت افزایش ہو جاوے تو وہ صرف اسطرح پر ایک مرتبہ کیا جاوے وہ واسطے دوام کے مانع بیشی کا نہین ہو سکتا مگر بعد انقضای اوسقدر زمانہ کے جو واسطے وصول ہو جانے صرف مذکور و منافع مناسب کافی متصور ہو بیشی لگان کی کسی وجہ جائز پر ہو سکتی ہے — مجلس — بنام — مہر وغیرہ — منفصلہ ۹ — اپریل ۱۸۶۹ع —

۱۱۲ — معافیدار سابق جسکے ساتھ بندوبست اراضی معافی منضبطہ کا ہوا ہو کاشتکار مستحق مقابضت مفہوم نہین ہوتا بلکہ حیثیت اوسکی مثل مالک ادا کنندہ مالگذاری سرکار کے قرار پائی — حمید اللہ خان — بنام — پران سکھ وغیرہ منفصلہ ۱ — جون ۱۸۶۹ع

۱۱۳ — شرط خاص مندرجہ واجب العرض دربارہ حفظ رعایا بیشی لگان سے تا میعاد بندوبست قابل نفاذ ہے — جھمن شاہ — بنام — دیبی داس — منفصلہ ۴ — جنوری ۱۸۶۹ع —

۱۱۴ — جبکہ درخواست اضافہ لگان نسبت کسی کاشتکار مستحق مقابضت کے کیجاوے تو احتیاط رکھنا چاہیے کہ مقابلہ اوسکے لگان کا ساتھ لگان اداشدہ کاشتکاران ہمقسم گردو پیش کے کیا جاوے گو وہ اوسی موضع مین نہون لیکن حالت ہر مین اوسی قسم کی منفعت کے ساتھ کاشت کرتے ہون — سمیل خان — بنام — بھونندو منفصلہ ۱۴ — جنوری ۱۸۶۹ع —

۱۱۵ — دعوی اضافہ لگان کا بلا تجویز کرنے واجبیت بیشی لگان کی اون وجوہ کے لحاظ پر جنپر دعوی مبنی ہو فیصل ہونا چاہیے — ہردیال اوپدہیا وغیرہ — بنام — محمد حسین منفصلہ ۱۳ — فروری ۱۸۶۹ع —

۱۱۶ — جبکہ امر متنازعہ درباب شرح لگان کے ہو اور دعوی تخفیف یا بیشی کا مبنی اسپر ہو کہ لگان مروجہ کم یا زیادہ

بہ نسبت کاشتکاران و اراضی ہم قسم قرب و جوار کے ہے تو ایسی نالشات مین جب تحقیقات موقع کرائی جاوے ذیل کا نقشہ شامل تحقیقات آیا کرینگے دفعہ ۴ - سرکلر صدر بورڈ نمبر ۱۳ - مورخہ ۱۲ اسے جولائی ۱۸۶۴ء و دفعہ ۷۲ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب -

| نام و قوم رعیت کھیت متنازعہ کے قابض کا | موقع اراضی | تعداد اراضی | نوعیت زمین | جنس فصل جو عموماً پیدا ہوتی ہے | شرح لگان حال فی بیگھہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | |

| نام اور قوم رعایائے قابضان اراضی مقامات قرب و جوار | موقع اراضی | تعداد اراضی | نوعیت زمین | جنس فصل جو عموماً پیدا ہوتی ہے | شرح لگان فی بیگھہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | |

یہ نقشہ اوس یادداشت خلاصہ اظہارات مین داخل کیا جاویگا جسکے واسطے ازروی دفعہ ۶۰ - ایکٹ مذکور کے حکم ہے

۱۱۷ - اس قسم کے مقدمہ مین نوعیت جداگانہ اور کاشتکاران کے اقسام مختلفہ کی تمیز کرنے مین چاہیے کہ کوئی امر جسپر واجبی لگان کی تجویز منحصر ہو تحقیقات سے فروگذاشت نہو مثلاً جس صورت مین کہ بنظر نوعیت مقدمہ اور سوال و جواب طرفین کے مصلحت ہو تو قبضہ کے حالات سابقہ پر اور اس بات پر کہ لگان جو ادا ہوتا تھا اوسمین کیا کیا کمی بیشی ہوتی رہی اور بشرح حال کب سے ادا ہوتا ہے اور بیشتر کون سی اجناس بوئی جاتی تھی اور نیز اس امر پر کہ لگان کے باب مین بروقت بندوبست کچھہ کارروائی عمل مین آئی تھی یا نہین غور کرنا مفید ہوگا اور بالآخر تجویز کرنا شرح واجب کا ایسا امر ہے کہ اوس سے زیادہ اور کسی چیز کی تجویز مین حاکم مجوز کی فکر و تمیز کا صرف درکار نہین ہے دفعہ ۵ - سرکلر صدر بورڈ نمبر ایضاً

۱۱۸ - تصفیہ ثالثی واسطے تجویز اس قسم کے مقدمات کے بالخصوص مناسب ہے اور لازم ہے کہ جہانتک حسب قانون ممکن ہو ہر نہج سے اونہین طریق تصفیہ کی ترغیب کیجاوے دفعہ ۶ - ایضاً

۱۱۹ - جہان مالیت پیداوار کی بجز محنت یا خرچ رعیت کے کسی اور وسیلہ سے ترقی پذیر ہوئی ہو وہان مالک اراضی مستحق ہوگا کہ لگان کی بیشی کرے گو شرح لگان کی جو اسطرح بڑہائی جاوے قرب و جوار کی شرح سے کہ اوسی قسم کے واسطے

مروج ہو زیادہ ہو جاوی بہر حال تعداد کی تعین مین نظر اس بات پر کرنی چاہیے کہ قرب وجوار مین اوسی قسم کی اراضی پر جو لگان مقرر ہوا وسی کے مطابق اور اوسی حساب سے قرار پاوی - دفعہ ۷ - سرکار ایضاً

**دفعہ ۱۸** - رعیت دعوی تخفیف لگان کا کر سکتی ہے۔

ہر رعیت جسکو استحقاق دخیل کاری حاصل ہے مستحق ہوگی کہ اگر رقبہ اراضی بوجہ دریا برد یا دیگر وجوہ کم ہو گیا ہو یا اگر قابلیت پیداوار یا استعداد اراضی بحق پیداوار کسی وجہ سے کم ہو گئی ہو جو رعیت کے اختیار سے باہر ہو یا اگر پیمایش سے ثابت ہو کہ مقدار اراضی مقبوضہ حال اوس مقدار سے کم ہے جسکے بابت بیشتر پہلے دیجاتی تھی تو نالش تخفیف لگان سابق کی رجوع کرے۔

**شرح** - بموجب دفعہ ۳ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء رعایا کو اس بنیاد پر بھی دعوی تخفیف کا پہونچتا ہے کہ لگان ادا کردہ اوسکا شرح مروجہ رعایای گردو پیش سے بابت اراضی قسم اور حیثیت واحد کے زائد ہے - ضمن ۲ - دفعہ ۲۳ - ملاحظہ طلب

**۱۲** - نالش تخفیف لگان مین جو بربنای دریا برد ہونے کسیقدر اراضی کے پیش ہوئی - یہ تجویز ہوئی کہ دفعہ ۱۸ دونون قسم کی رعایا سے متعلق ہے خواہ وے حق مقابضت رکہتی ہون اور شرح مقررہ پر کاشت کرتی ہون خواہ وے حق مقابضت رکہتی ہون اور شرح مقررہ پر کاشت نہ کرتی ہون اور اس قسم کی رعیت کو جسکا اصل رقبہ اراضی کاشت کا ایسی وجہ سے جو اوسکے اختیار سے خارج ہو کم یا قلیل الحاصل ہو جاے تخفیف دی جاویگی اور نظیر نمبری ۲۴۶ - مورخہ ۲ - اگست سنہ ۱۸۶۴ء مشعر عدم تعلقی دفعہ ۱۸ - اون رعایا سے جو شرح مقررہ پر کاشت کرتی ہون قابل ترمیم ہے۔

**۲** - جس جریب سے سابق اراضی کاشت پیمود ہوئی تھی اوسی سے اب بھی پیمود ہونا چاہیے اور بیان درباب گر پڑنے کوئین اور فاصلہ پر ہونے کوئین اور بنجر اور خراب ہو جانے اراضی کا غیر کافی ہے کیونکہ کاشتکار شرح رعایتی سے یہ توقع ہوتی ہے کہ وہ بصرف ضروری حیثیت اپنی کاشت کی درست رکھیگا - منشار دفعہ ۱۸ - یہ ہے کہ بحالت کمی یا خراب ہو جانے زمین کے بسبب ایسی مصیبت یا آفت کے جس سے حفظ ممکن نہو منہائی دینی لازم ہے - نظیر نمبری ۱۵۶ - فیصلہ ۱۷ - مئی ۱۸۶۶ء

**دفعہ ۱۹** - رعیت کو بعد اطلاع دہی اپنی اراضی چھوڑ دینی جائز ہے۔

اگر کسی رعیت کو اپنی اراضی مقبوضہ یا مزروعہ کا ترک کرنا منظور ہو تو اوسکو اوسکے چھوڑنے کا اختیار ہے لیکن شرط یہ ہے کہ وہ ارادہ اپنا بذریعہ اطلاع

تحریری اس سال کے مہینے جیٹ کے اندر یا قبل جو اُس سال سے پہلے پڑتا ہے جس مین اراضی ترک کیجاوے شخص مستحق لگان خواہ کارندہ مجاز پر ظاہر کرے اگر رعیت شخص مذکور کو اطلاع نہ دیوے اور وہ اراضی دوسرے کاشتکار کو نہ دیجاوے تو رعیت مذکور پر ذمہ داری ادای زر بہیج قائم رہیگی اور اگر وہ شخص جو مستحق وصول زر بہیج ہے یا اوسکا کارندہ اطلاعنامہ کے لینے سے انکار کرے اور رسید متضمن اطلاعیابی اپنے ہاتھ سے لکھدیوے تو رعیت مذکور کو اختیار ہوگا کہ صاحب کلکٹر کے حضور کاغذ سادہ پر درخواست گذرانے کہ صاحب موصوف اطلاعنامہ کو حسب دفعہ ۱۳ ایکٹ ہذا شخص مذکور یا اوسکے کارندے پر جاری کریگا۔

۱۲۱ — دفعہ ۱۹ ایکٹ ۱۰۔ ایسے ٹھیکہ دار سے متعلق نہین جسنے ایک زمانہ معین کے واسطے بہ نسبت استحقاق زمین کے ٹھیکہ کا معاہدہ کیا ہو اور جو تعلق درمیان ٹھیکہ دہندہ اور ٹھیکہ دینے والے کے ہے اوسکا تصفیہ کیا بہ نسبت شروع اور قیام استحقاق کے اور کیا بہ نسبت خاتمہ کے معاہدہ مذکور کی رو سے ہونا چاہیے — دوارکا داس — بنام گوکل داس منفصلہ ۲۲ جولائی ۱۸۶۶ع

۱۲۲ — کاشتکار ایسی کاشت کا استعفا جسکو نامبردہ نے بلا رضامندی زمیندار رہن کر دیا زمیندار کو نہین دے سکتا تو معاملہ انفکاک رہن زمیندار کے اختیار مین دیوے مگر تا وقتیکہ رہن منفک نہو مرتہن مستحق قبضہ کا ہے — سیو ابراہے بنام شیو سنگھ رای منفصلہ ۶ جنوری ۱۸۶۹ع

**دفعہ ۲۰** — بموجب ایکٹ ہذا کے باقی لگان کسکو تصور کرنا چاہیے

اگر کوئی قسط زر بہیج کی اوس تاریخ پر یا اوسکے قبل جو بموجب پٹہ یا اقرارنامہ کے اوسکی ادا کے واسطے مقرر ہوا ادا نہ کیجاوے یا بصورت عدم تحریر اقرار خاص دریاب تاریخ ادای قسط اوس وقت پر ادا نہووے جو حسب رواج ملک وقت معمولی ہے تو اوس صورت مین قسط غیر مودی حسب مراد ایکٹ ہذا باقی لگان تصور کیجائیگی اور اگر کوئی اقرارنامہ تحریری سود کے باب مین نہوا ہو تو قسط مذکور پر سود بحساب بارہ روپیہ سیکڑا سالانہ چڑھتا رہے گا۔

۱۲۳ — لگان پیش کردہ کے لینے سے انکار کرنا وجہ عدم دلاپانے سود کی ہے — رام سرن داس — بنام سیتارام منفصلہ ۱۱ جون ۱۸۶۶ع

۱۲۴ — دعوی لگان مین سود حسب منشاء دفعہ ۲۰ ایزاد کیا جاسکتا ہے — غلام حسین — بنام ساہ کندن لال منفصلہ ۳۰ جولائی ۱۸۶۶ع

۱۲۵ — دعوی لگان قبل نفاذ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع مین سود نہین دلایا جاسکتا — ازرودہ سنگھ — بنام مساۃ ستان جی جان منفصلہ ۱۳ مارچ ۱۸۶۶ع

۱۲۶ - نالش بقایای لگان مین جو بابت ایام قبل نفاذ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کی دائر ہو دعوی سود کا حسب نظیر عدالت صدر نمبری ۹۰ منفصلہ ۱۲ جولائی ۱۸۵۹ع اوجہ اسکے قابل رہا یا جس صورت مین ثابت ہو کہ زمیندار کیجانب سے کچھہ تدبیر قانونی بصیغہ سرسری وصول زر باقی لگان کی بعد وجب الادا ہونی اوسکی عمل مین نہین آئی تو عدالت کو نہ دلانا سود کا بابت عرصہ دراز کی بحالت نہونی شرط خاص بابت سود کی لازم ہی - انمول - بنام - ہیکاری - منفصلہ ۱۴ اپریل ۱۸۶۲ع

۱۲۷ - توقف رجاع نالش مین سود نہ دلانی کا باعث نہین ہو سکتا - مسماۃ دولہن نجبت کنوری - بنام - پنڈت گوبخش رای منفصلہ ۱۲ نومبر ۱۸۶۲ع

**دفعہ ۲۱** - جب رعیت کی ذمہ باقی پڑی تو وہ بیدخل ہو سکتی ہی +

جب کوئی بقایای لگان سال بنگالہ کی آخر پر یا سال فصلی یا ولایتی کی ماہ جیٹھہ کی آخر پر جیسا موقع ہو کسی رعیت کی ذمہ باقی رہی تو رعیت مذکور اس امر کی مستوجب ہوگی کہ وہ اوس اراضی سی جس سی بقایا متعلق ہی بیدخل کیجاوی مگر شرط یہ ہی کہ کوئی رعیت جسکو استحقاق قبضہ حاصل ہی یا جسکے پٹہ کی میعاد منقضی نہین ہوئی ہی سوای بصیغہ اجرای ڈگری یا اجرای حکم جو بموجب شرائط ایکٹ ہذا صادر ہوا ہو بیدخل نہین کیجاویگی -

۱۲۸ - ہرگاہ کاشتکار مستحق مقابضت نے اقرارنامہ تحریری ان شرائط سی لکھدیا کہ نامبردہ باقی لگان ایک وقت معین پر ادا کریگا درصورت وعدہ خلافی زمیندار کو بیدخل کرنے اور اراضی کو خود جوتنی یا دوسری کاشتکار کو دینی کا اختیار حاصل ہی - تجویز ہوئی کہ اقرارنامہ مذکور من قبیل دستاویزات مندرجہ دفعہ ۷ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ایک دستاویز خاص شرائط اس شرط کی ہی کہ ایک صورت خاص مین بابت کاشت مدعی کی کیا عمل ہونا چاہیے لہذا مدعاعلیہم پر واسطے بیدخلی کے ضرورت اختیار طریقہ جزو آخر دفعہ ۲۱ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کی نہین - خوشحال سنگہ - بنام - اننت رام منفصلہ ۱۳ مئی ۱۸۶۴ع

۱۲۹ - بلحاظ دفعہ ۲۱ - ایکٹ ۱۰ - ۱۸۵۹ع صاحبان صدر بورڈ ہدایت طرف احکام اون نالشون کے فرماتے ہین جنمین حکم ہے کہ اگر اسامیان حق دخل کا رکھتی ہون تو جس مقدمہ مین صرف دعوی بیدخلی کا ہو وہ چاہیے کہ بموجب ضمن ۵ - دفعہ ۲۳ - کے علیحدہ دائر کیا جاوی خواہ حسب دفعہ ۲۰ - باقیات لگان کی نالش کے شامل ہو اور صاحبان ممدوح کو بوجوہ باور ہوا کہ بعض اضلاع مین یہ دستور جاری ہی کہ بیدخلی اسامیان ونیلام اسکی حق صرف باقیات لگان کی ڈگری کی اجرا کی وقت عمل مین آتی ہی لیکن یہ دستور خلاف قانون ہی - سرکلر بورڈ نمبری ۱۲ - محررہ ۱۴ - جولائی ۱۸۶۴ع - دفعہ ۵ و دفعہ ۶ ضمن ۵ دفعہ ۲۳ ملاحظہ طلب

**دفعہ ۲۲** - مستاجر کا ٹھیکہ بعلت بقایا فسخ ہو سکتا ہی +

جب کوئی بقایای لگان بہ تجویز حاکم مجاز کسی مستاجر یا ٹھیکہ دار کی ذمہ جسکو حقیت مستقل قابل انتقال اراضی مین حاصل نہو قرار دیا جاوی تو جائز ہوگا کہ ٹھیکہ اوس ٹھیکہ دار کا فسخ ہو کر ٹھیکہ دار بیدخل کیاجاوی مگر شرط یہ ہی کہ سوای بصیغہ اجرای ڈگری یا اجرای حکم جو بموجب ایکٹ ہذا صادر ہوا ہو کوئی ایسا ٹھیکہ فسخ نہوگا اور ٹھیکہ دار بیدخل نہین کیا جاویگا

دفعہ ۷۰ - وضمن ۵ - دفعہ ۴۴ - ملاحظہ طلب -

# باب دوم اقسام نالشات

۱۳۰ - نالشات محکومہ اکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء پر اطلاق نالشات سرسری کا نہین ہو سکتا اور نہ وہ تابع اوس اصول تجویز کے ہین جو بموجب قانون سابق کے ایسے مقدمات سے متعلق تھے بلکہ ایسے مقدمات جو بغرض انفصال جملہ تنازعات ہمدگر زمیندار و رعیت کے دائر ہون نالشات نمبری محکمہ دیوانی متصور ہین - زبر سنگھ بنام رشید الدین خان - منفصلہ ۹ اگست سنہ ۱۸۶۲ء

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۲۳** اقسام مقدمات اکٹ ہذا | اقسام نالش مندرجہ ذیل قابل سماعت صاحبان کلکٹر مال کے ہونگے اور تحقیقات اور تجویز اونکی بموجب شرائط ایکٹ ہذا ہوگی اور سوای بصیغۂ |

اپیل حسب مشروطہ ایکٹ ہذا نالشات مذکورہ کسی طرح پر کسی دوسری عدالت یا اہلکار کی سماعت کی لائق نہونگی -

۱۳۱ - ایسی شرط جسکے روسے اختیار سماعت کا کسی عدالت غیر مجاز کو دیا جاوے قانوناً قابل نفاذ نہین ہو سکتی اور نہ اوسکے روسے اعتراض ممنوع السماعت ہونیکا نسبت کسی ایسی نالش کے پیش ہو سکتا ہی جو کسی عدالت مجاز مین رجوع ہوئی ہو - مسٹر جی جی کرانی بنام لکھی ای - منفصلہ یکم اگست سنہ ۱۸۶۶ء

| | |
|---|---|
| **قسم اول** نالشات درباب پٹہ وقبولیت وتنقیح شرح لگان | جملہ نالشات بابت دلاپانے پٹہ یا قبولیت یا تنقیح شرح لگان جسکے بموجب پٹہ یا قبولیت کا تحریر پاکر حوالہ ہونا مناسب ہو - |

دفعہ ۷۶ ملاحظہ طلب

**شرح** یہ نالشین پیدا ہوتی ہین اوس استحقاق سے جو رعیت کو بموجب دفعہ ۲ - ۱۰ ایکٹ کے اور مالک کو بموجب دفعہ ۹ ایضاً حاصل ہین

۱۳۲ - دعوی تعین لگان باغ مین یہ قرار پایا کہ بار ثبوت بلا ادای لگان ہمیشہ قابض رہنے کا ذمہ مدعا علیہ کے ہی - دیبی سنگھ بنام باز بہادر سنگھ - منفصلہ ۱۴ جنوری سنہ ۱۸۶۴ء

۱۳۳ - نالش واسطے استقرار استحقاق بیشی لگان کے وجوہ حسب ضمن ہذا رجوع ہو سکتی ہی ۲ - دعوی تنقیح شرح لگان مین دعوی دلاپانے قبولیت کا شامل کرنا ضرور نہین لیکن مدعی پر سوای اسکے کہ وہ حسب نتیجہ اس تجویز کے ایک نالش بنظر اصلاح وترمیم نقص مذکور کے دائر کرے قبل اجرای اپنی ڈگری کے واجب ہوگا کہ نالشون پر حسب منشاء دفعہ ۱۳ - اطلاع اعذار جاری

کرسے الامدعا علیہونکو بوجہ صادر ہونے اوس ڈگری کے منصب اعتراض کا نسبت ادای بیشی ڈگری شدہ کے حاصل نہوگا کیونکہ یہ امر اب سطے ہوچکا اور اگر اب مدعی کو بہ لحاظ مراتب دفعہ ۷۶ قبولیت کے واسطے میعاد معینہ کی حاصل ہوئی ہوتی تو جاری کرنا اطلاعنامہ کا حسب مراد دفعہ ۱۲ بعد تنقیح ہوجانے شرح مناسب لگان از روی نالش نمبری کے محض غیر ضروری متصور ہوتا جیسکھہ بنام بھید سنگھہ منفصلہ ۱۳ مارچ سنہ ۱۸۶۳ع

۱۳۴ — دعوی دلایانے قبولیت بشرح زائد مین صرف شرح اوسط اراضیات گردو پیش کے لینا کافی نہین بلکہ حالات و حیثیت اراضی و قسم رعایا وغیرہ پر بھی لحاظ ہونا چاہیے میر مرد علی بنام لالہ ہزاری لال منفصلہ ۱۲ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۱۳۵ — ہرگاہ اراضی متدعویہ پر قبضہ تاریخ بندوبست دائمی سے بصورت لاخراجی چلا آتا ہی ابتدا بعد یکم جنوری سنہ ۱۸۶۲ روز نفاذ قانون حد سماعت یعنی ضمن ۱۴ دفعہ اول ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ کے نالش ضبطی و تشخیص لگان قابل سماعت نہین شیخ چراغ علی بنام ریاض الدین منفصلہ ۲۲ دسمبر سنہ ۱۸۶۳ع

۱۳۶ — محض یہ امر کہ پہلے لگان کبھی ادا نہین ہوا وجہ جائز واسطے عدم تنقیح شرح واجب الادا کے نہین ہے نہ یہ امر کہ مدعیہ نے مدعا علیہ کو عدالت دیوانی کے حکم سے بیدخل نہین کرایا کوئی وجہ اس تجویز کی نہین ہی کہ اراضی مذکور پر لگان نہ ادا ہونا چاہیے امراؤ بیگم بنام بنارسی داس منفصلہ ۳ جون سنہ ۱۸۶۴ع

۱۳۷ — ابتداءً دعوی تشخیص لگان مین ضرورت اطلاعنامہ دفعہ ۱۳ کی نہین ایسے دعاوی بموجب ضمن اول دفعہ ۲۳ رجوع ہونی چاہیے رای مانک چند بنام جگر ویل منفصلہ ۱۶ مارچ سنہ ۱۸۶۵ع

۱۳۸ جبکہ کاغذات بندوبست مین کوئی شرط نسبت تشخیص رسوم متدعویہ کی نہو تو نالش تنقیح شرح درختان خلاف مقصود ضمن ۱ دفعہ ۹ قانون ہفتم ۱۸۲۲ و دفعہ ۹ قانون ۹ سنہ ۱۸۲۵ ناجائز و ناروا متصور ہوکر ناقابل سماعت ایکٹ ۱۰ کے قرار پائی بھگوان سنگھہ بنام مسماۃ للو منفصلہ ۱۸ اپریل سنہ ۱۸۶۵ع

۱۳۹ جبکہ مدعا علیہ کا استحقاق ملکیت نسبت زمین زیر درختان وقت بندوبست تسلیم ہوچکا تو بوجہ نکل جانے درختون اور مزروعہ ہوجانے اراضی کے دعوی تقرر خراج کا منجانب زمیندار بموجب ضمن اول دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ کے

مدعا علیہ پر نہیں ہوسکتا۔ جا دورای وغیرہ بنام سید محمد تقے وغیرہ منفصلہ ۹ جولائی ۶۶ء

۱۴۰ حاکمان مال مجاز سماعت ایسی نالش کے نہین جو منجانب ایک حصہ دار بنام دوسرے حصہ دار بغرض تنقیح شرح لگان اراضی سیر پیش ہو۔ جودہا سنگہ بنام ہیدسنگہ منفصلہ ۹ جنوری ۶۷ء

۱۴۱۔ چونکہ مدعی اپنا استحقاق حصول لگان بذریعہ نالش نمبری ۵۳ ۱۸۶۶ء ثابت نہ کرسکا لہذا یہ نالش بابت لگان ناجائز قرار پائی کیونکہ اوس روز سے نہ لگان ادا ہوا نہ کسی طرح کا استحقاق مدعی تسلیم کیا گیا۔ سکہانند بنام نندو سنگہ منفصلہ یکم اپریل ۱۸۶۷ء

۱۴۲۔ عدالت مال وصاحب جج جو اپیل سماعت کرین مجاز تجویز اس امر کے ہین کہ آیا حیثیت مدعا علیہ کی زمیندارانہ ہے یا نہین گو نامبردہ بطور کاشتکار کاغذات مین مندرج ہوتا تہا اور اراضی مذکور پر بادای پڑتہ مالگذاری قابض رہا ہے یا نہین کیونکہ قانون مین کوئی امر مانع تجویز اس امر کا نہین ہے۔ کیسری وغیرہ بنام ہیت رام منفصلہ ۲۱ دسمبر ۶۷ ۱۸ء

۱۴۳۔ دعوی دلاپانے قبولیت نسبت ایسی اراضی کی جسپر مکان تعمیر تہا جو بطور بود وباش یا کارخانہ یا دوکان کے استعمال مین آتا ہو قابل سماعت حکام مال نہین اگر اراضی مدعا بہا جزو آراضی کاشت کی ہوتی یا کہ واسطے اوسکی آسایش کی مدد دیتی تو کہاتہ کاشت کا جزو متصور ہوتی اور زمیندار اجراء نالش دلاپانے قبولیت نسبت کل کہاتہ کے بلا استثنار اوس اراضی کے جسپر مکان تعمیر تہا مستحق ہوتا اور نیز بعد نالش دلاپانے پر جہت بطور لگان مین مدعی رہے گا۔ جہنک پانڈا بنام میرزا عنایت علی منفصلہ ۸ فروری ۱۸۶۸ء اجلاس کامل

۱۴۴۔ خریدار نیلام حق حقوق زمیندار وقعہ باغ کو زمیندار مذکور اپنا رعایا تصور نہین کرتا اس وجہ سے کہ آراضی باغ کی اندر رقبہ بندوبستی دیہ کے جسکا وہ زمیندار ہے واقع ہے لہذا دعوی زمیندار واسطی تشخیص لگان باغ اور دلاپانی قبولیت کا قائم نہین رہ سکتا۔ جہولی وغیرہ بنام روڑہ وغیرہ منفصلہ ۱۲ مارچ ۱۸۶۸ء

۱۴۵۔ کسی قدر اراضی سیر ایک مسلمان زمیندار نے اپنی دختر کو وقت شادی دیدی اس غرض سے کہ وہ اوسپر بطور

مستاجر بلا ادای لگان نہ بلا ادای مالگذاری قابض ہو ایسی صورت مین یہ تجویز قرار پائی کہ زمیندار کو ایسا عطیہ کرنے کا اختیار حاصل تھا اوسکا یہ فعل خریدار نیلام پر واجب التعمیل ہے اور نابرزدہ مستحق پانے پٹہ مالگذاری کا عطیہ دار سے ہے احمد اللہ بنام مٹھولال منفصلہ ۲۷ مارچ ۱۸۶۹ء

۱۴۶ - کوئی نالش عدالت مین واسطے دلاپانے قبولیت کے نہ سماعت ہوگی تا وقتیکہ مدعی ثابت نہ کردیوے کہ واسطہ زمیندار و کاشتکار کا اونکے باہم ہی یا تسلیم کیا گیا ہے کیسریا بنام چھوٹو منفصلہ ۲ اپریل ۱۸۶۹ء

## ضمن ۲ نالشات خسارہ

جو نالشات خسارہ بابت اخذ لگان بالجبر یا عائد کرنے ابواب یا محصول ناجائز یا بابت انکار یابندہ لگان کے تحریر رسید سے یا بابت جبراً حاصل کرنے لگان بذریعہ قید یا دیگر اقسام نظر بندی - یا کسی دوسرے ذریعہ سے جو قانوناً جائز نہو دیکھو دفعہ ۱۴ ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ء

**شرح** یہ نالشین پیدا ہوتی ہین احکام دفعہ ۱۰ و ۱۱ و ۱۲ سے ۲ دفعہ ۲ ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ء و دفعات ۱۴ و ۱۷ و ۱۸ ایکٹ ۱۰ ملاحظہ طلب

۱۴۷ - نالشات خسارہ بباعث بیدخلی ناجائز اراضی سے جسپر متخاصمین کاشتکارانہ قابض ہون قابل سماعت ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کے نہین - بھولارای بنام سنتو کی لعل منفصلہ ۱۳ اپریل ۱۸۶۳ء اجلاس کامل

۱۴۸ - ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء خواہ ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ء ایسی نالشات خسارہ سے متعلق نہین ہے جسمین زمیندار نے قابض عنداراضی کے ایام بیدخلی ناجائز مین منافع اراضی بطور ناروا تصرف کیا ہو کیونکہ اس تصرف بیجا و اصلات پر صحت اطلاق اخذ لگان بالجبر یا ابواب یا محصول ناجائز یا جبراً حاصل کرنے لگان بذریعہ قید یا دیگر اقسام نظر بندی یا کسی دوسرے طریق خلاف قانون کا نہین ہو سکتا" گنگا پرشاد بنام مکار سنگ منفصلہ ۲۴ جون ۱۸۶۵ء بتائید نمبری ۱۰۲ -

## ضمن ۳ دعاوی اضافہ و تخفیف جمع

جملہ نالشات بابت زیادہ طلبی لگان و دعاوی تخفیف جمع

شرح یہ نالشین پیدا ہوتی ہین احکام دفعہ ۱۰ و ۱۸۱ ایکٹ ہذا سے —

۲ — جو شکایتین بابت تحصیل ناجائز رسوم دیہاتی پولیس مصرحہ ایکٹ نمبر ۱۶ سنہ ۱۸۶۵ء کے مالکون کے نام رجوع ہون اونکا تصفیہ اوسی طرح ہوگا کہ گویا وہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کے دفعہ ۲۳ کی ضمن ۵ سے متعلق تہین

۱۴۹ — ضمن ۳ کو شامل دفعہ ۱۸ اسکے پڑہنا چاہیے اور دعاوی تخفیف صرف اوس بنیاد پر جو دفعہ مذکور مین جائز قرار دی گئی قابل سماعت ہین — رامکشن — بنام جانکی پرشاد — منفصلہ ۱۴ جولائی سنہ ۱۸۶۳ء

۱۵۰ — دفعہ ۱۸ کاشتکاران متذکرہ دفعہ ۳ و دفعہ ۵ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء سے یکسان متعلق ہی — محمد ایزد بخش — بنام سیلتو اہیر منفصلہ ۲۴ فروری سنہ ۱۸۶۶ء اجلاس کامل —

۱۵۱ — جس حالت مین کہ بموجب حکم حاکم بندوبست مدعی کی زمین پر ایک جمع پڑتہ نمبر سرکار کی مقرر ہو کر زمیندار کو مقدار معین فیصدی بابت خرچہ تحصیل وغیرہ مقرر ہوئی تہی مقدمہ بیشی مین یہ تجویز قرار پائی کہ ایسے قابض اراضی پر بیشی نہین ہوسکتی — موسیٰ — بنام محمد تقی وغیرہ منفصلہ ۲ جون سنہ ۱۸۶۶ء

۱۵۲ — رعیت بابت شرائط مندرجہ واجب العرض کے جسکی تحریر مین وہ شریک نہین ہے پابند نہوگی — منفصلہ جون سنہ ۱۸۶۶ء

۱۵۳ — خاص شرائط پٹہ مانع مطالبہ واجب وجائز زمیندار کے نہین — مسماۃ علی النسا — بنام لوکل سنگہ — منفصلہ ۲۶ نومبر سنہ ۱۸۶۶ء

۱۵۴ — یہ نالش بنام نہاد تخفیف لگان گر دراصل مین واسطے تنسیخ اوس حکم صاحب کلکٹر کے دائر ہوئی جسکو حاکم موصوف نے بحیثیت مہتمم بندوبست درباب تعین لگان بنا فیصلہ ثالثی صادر کیا تہا چنانچہ ایسا ہوی بمقتضای فیصلہ سابق منفصلہ ۸ فروری سنہ ۱۸۶۴ء حسب ضمن ۳ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء نا قابل سماعت قرار پاکر عدالت دیوانی مین رجوع ہونے کی لائق تجویز ہوا — نالش تخفیف بجانب ایسے کاشتکار کے جو استحقاق مقابضت کہتا تہا اور بیدخل ہوکر بدستور قابض اراضی رہا اگر ابتدای بیدخلی سے اندر میعاد دوازدہ سالہ دائر ہو پذیرا نہین ہوسکتی کیونکہ اوسکا حق مقابضت جاتا رہا — تسلیم کرنا اس امر کا بیجا نہین ہے کہ جو شرحہای کاشتکاران قوم دنی

دستحقین مقالغبت بابت اراضیات ہمقسم وہم مفاد کے ادا کرتے ہین وہ بطور بنای حساب جس شرح کی جو انہیو کوئی کاشتکار قوم اعلیٰ ادا کرے سبھی جاوے گمپک سنگہ وغیرہ۔ بنام غلام جیلانی منفصلہ ۲۶ جولائی ۱۸۷۰ء

**ضمن چہارم نالشات بقایای لگان۔** جملہ نالشات بابت بقایاے لگان متعلقہ اراضی خراجی یا لاخراج یا بابت حق یافت چراگاہ اور یافت بنکر و جلکر وغیرہ۔

**شرح** یہ نالشین پیدا ہوتی ہین بموجب اوس معاہدہ کے جو اسامی نے بابت ادای زرلگان مالک کیا ہے اور بموجب دفعہ ۴۔ اس ایکٹ کے وہ زرلگان باقی مین شمار ہوا ہی یا بموجب اون حقوق مالک کی جو اقرار نامہ بندوبست مین حق مالک قرار پایا ہے۔

۱۵۵۔ چٹھی سکرٹری صدر بورڈ نمبر ۵۴ مورخہ ۱۲ جنوری ۱۸۶۱ء ہاتیا گا بدین مضمون صادر ہوئی کہ جہان کہین رواج بٹائی کا ہووے تو اوس حال مین نالش صیغہ سرسری مین ہو سکتی ہی یا نہین چنانچہ صاحبان بورڈ کی یہ رای ہے کہ کوئی بندوبست درباب کن بٹائی یا کنکوت کے ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء مین نہین ہوا صرف دفعہ ۲ مین اسقدر ذکر ہے کہ پٹہ مین تعداد بٹائی اور وقت سپردگی لکھنا چاہیے مگر چونکہ دفعہ ۲۳ مین حکم ہی کہ جملہ مقدمات متعلقہ بقایای لگان جو بموجب ایکٹ مذکور کے قابل سماعت ہونگے پس اس قسم کے مقدمے بہی اوسمین شامل ہون گی اب تنقیح اس امر کی چاہیے کہ بموجب قواعد ایکٹ مذکور کے حق رسی زمیندار اور رعیت کی باجرای ڈگری ہو سکتی ہی یا نہین۔

۲۔ قسم اول کے مقدمے اونکو تصور کرنا چاہیے کہ جہان کاشتکار کنکوت یا کن بٹائی مین شریک نہوتا ہو دوسری قسم کے مقدمات وہ ہین کہ جسمین زمیندار متوجہ نہون واضح رہی کہ اول قسم کے مقدمے مین زمیندار کو اختیار حاصل ہی کہ از روی قرقی یا نالش سرسری وہ شرح اپنی وصول کرے اور جس طرح بابت دفعہ ۱۱۲ کی قرقی ہو سکتی ہی بقایا کی تصریح دفعہ ۲ مین کی گئی لحاظ کرنا چاہیے کہ معاملہ کنکوت یا کن بٹائی کی وقت معینہ کو وہ وقت تصور کرنا چاہیے جسمین کن یا بٹائی ہوتی ہی اور اگر کاشتکار کن یا بٹائی مین شریک نہوا یا کنکوت مین حارج رہا تو زمیندار کو اختیار قرقی کا ہی از روی اوسکی کن یا بٹائی کر کر اگر احتمال فساد کا ہو جیسا کہ ہو

دفعہ ۱۹ صاحب کلکٹر اعانت کرے گا۔ دفعہ ۱۱۶ کا یہ منشا ہی کہ قبل از قرقی ایک فرد وصول باقی کی کاشتکار کو
دی جاوے تو ایسے مقدمے کن یا بٹائی مین صرف اسیقدر لکھنا کافی ہوگا کہ مقدار حصہ کا مطالبہ ہوتا ہی ایسے
مقدمات مین تحقیقات موقع مناسب ہوگی اور مدعا علیہ کی طلبی ضرورتاً حسب ہدایت دفعہ ۳۴ ہو سکتی ہی بعد
کنکوت اور غلہ بٹائی کی زر باقی ہوگا اوسکی قیمت ڈگری مین لکھی جاوے گی اگر بعد درو ہو جانے جایداد کے
زمیندار نالش کرے تو از روی اجرای ڈگری کچھ نتیجہ حاصل نہ ہوگا ایسی حالت مین قاعدہ محاربہ دیوانی پر
کاربند ہونا چاہیے

۳ ۔ دوسری قسم کے مقدمہ کا جسمین کاشتکار نالشی ہو کہ مالگذار کن نہین کرتا تو ایسی نالش سماعت
نہین ہو سکتی ۔

۱۵۶ ۔ مستاجر آبکاری کو اسبات کی اجازت ہی کہ اونہین قاعدون کے مطابق باقی ٹکس یا محصول کا اوسکو کسی
فروشندہ مجاز سے باقی ہو وصول کرے جنکی مطابق اراضی کے زمیندار اور مستاجر اپنی ماتحت کے پٹہ دارونسے
باقی مالگذاری وصول کرتے ہین دفعہ ۴۰ ایکٹ ۲۱ ۱۸۵۶ع

۱۵۷ ۔ رسوم دہیانی پلیس جو ہر مکان کے رہنے والے پر موجب ایکٹ ۲۰ ۱۸۵۶ع شخص کیجاے نظامت
اوسی قانون کے وصول ہو سکے گی جو اوسوقت اوسی قریہ وجوار مین زرلگان کے وصول کی بابت عمل پذیر
ہو مگر شرط یہ ہی کہ بسبب عدم ادای اوس زر تشخیص کے جو دفعہ ماسبق متصلہ کے بموجب واجب الاخذ ہو کوئی
شخص اپنے گھر سے بیدخل ہونے کے لائق نہ ہوگا ۔

۱۵۸ ۔ زر باقیات محصول آبپاشی کا اون اراضیات سے کہ جن مین پانی دیا گیا ہی یا تو مانند باقیات
مالگذاری اراضی کے وصول کیا جاوے گا یا بند کرنے پانی سے اون اراضیات مین دفعہ ۴۴ ایکٹ
۱۸۷۳ع و دفعہ ۱۵ ایکٹ ۴ ۱۸۷۳ع ملاحظہ طلب

شرح لفظ وغیرہ کو جو دفعہ ۴۳ کے ضمن مین واقع ہی اونہین حقوق پر منحصر رکھنا چاہیے جو باہم

زمیندار و کاشتکار کے ہو اگر کوئی نالش یا دعوی حقوق زمینداری کا شتکار کے سوای دوسرے شخص پر ہو
تو اسسے غیر متعلق ہوگا۔

۱۵۹ - چند مدعاعلیہم پر بذریعہ نالش واحد کے دعوی بقایا لگان کا جائز نہین کیونکہ بنائے دعوی جداگانہ
ہی معہذا ایک شخص پر ذمہ داری نتایج طریق عمل دوسرے کی عائد نہین ہوسکتی - رام ہتور - بنام ہلگوائی
منفصلہ ۲۳ - جولائی ۱۸۴۴ع

۱۶۰ - بربنا ایسے اقرار نامہ تحریری کے جو درباب مطالبہ لگان فریق واحد کی جانب سے تسلیم
وتصدیق کرلیا گیا ہو دعوی بقایا لگان کا شخص غیر شریک وثیقہ مذکور پر پیش نہین ہوسکتا گو کہ نامبردہ
وہ اراضی جسپر لگان واجب الادا ہو کاشت کرتا ہو - ہر پرشاد - بنام صادق علی منفصلہ یکم اکتوبر ۱۸۵۰ع

۱۶۱ - جبکہ استحقاق اداے لگان امر مابہ النزاع ہو تو بدون تقدیم تجویز اوسکی انفصال دعوے
لگان کا نہین ہوسکتا - بہائی کولاپوری - بنام - نور علی - منفصلہ ۱۸ - جنوری ۱۸۵۰ع

۱۶۲ - زمیندار مندرجہ کاغذات بندوبست کا استحقاق اخذ لگان مقدم ہی - راجہ رام سرن سہاے
بنام - ہنسراج - منفصلہ ۲۸ - ستمبر ۱۸۵۳ع

۱۶۳ - مالک ایسی اراضی کو جو قبضہ مین دوسرے کو ہو بادی النظر مین استحقاق اخذ لگان کا حاصل ہے
اگر قابض وجہ برأت اداے لگان پیش کرے تو اسکا بار ثبوت خود اوسی کے ذمہ ہوگا - مسماۃ حکیم النسا
بنام - ساندرس صاحب - منفصلہ ۱۸ - مئی ۱۸۵۴ع

۱۶۴ - لگان کا دعوی ہمیشہ از سر نو پیدا ہوتا ہی - دلیپ سنگہ - بنام - دہرم سنگہ - منفصلہ ۱۰ - جنوری ۱۸۵۴ع

۱۶۵ - خریدار نیلام محال جو بعلت بقایاے مالگذاری عمل مین آوی صرف تاریخ نیلام سے مستحق لگان کا ہی
شیو غلام سنگہ - بنام - بہاگیرتہ - منفصلہ ۱۹ - جون ۱۸۵۴ع

۱۶۶ - ذمہ داران ایسے لگان کے جو بر وقت خواہ بعد نیلام بعلت اجرای ڈگری عدالت کے واجب الادا

ہو اگر لگان کو سوائے خریدار مندرجہ رجسٹر کے اگر دوسرے کو دے دیوین تو خود متحمل ایسے نقصان کے ہونگے مہیسر بخش — بنام — مہادیو مصر — منفصلہ ۲۸ — اگست ۱۸۵۵ع

۱۶۷ — یہ ضرور نہین کہ ہر جمعبندی مرتبہ وقت بندوبست وثیقہ جائز و ناقابل اعتراض حسب مراد و معنی ضمن ا دفعہ ۹ قانون ہفتم ۱۸۲۲ع کے سمجہا جاوے بلکہ نسبت صحت و واجبیت رقوم متنازعہ مندرجہ جمعبندی بلحاظ ضمن مذکور تجویز کرنا عدالت کے اختیار مین ہے گو کہ جواز اوسکا صاحب مہتمم بندوبست نے تسلیم کر لیا ہو مگر ہمیشہ شرط یہ ہے کہ بذریعہ اظہار استحقاق یا انفاذ ذمہ داری متنازعہ کی صورت مرقومہ جمعبندی کی اصلیت بندوبست کے بعد مستحکم نہو گئی ہو — ویدیال — بنام رنجا سنگہ — نمبری ۵۵ — منفصلہ ۳۰ — اپریل ۱۸۶۰ع ونظیر نمبری ۱۹۰ ملاحظہ طلب

قبضہ بالاستقلال و قابل انتقال بوجہ باقیداری کے برخاست نہین ہو سکتا البتہ زر باقی از روی نیلام جایداد مقبوضہ سے مل سکتا ہے — نظیر منفصلہ ۳۱ — دسمبر ۱۸۶۰ع

۱۶۹ — دعاوی باقیات ٹہیکہ بنام ٹہیکہ دار مین اوسکا ضامن بھی فریق مقدمہ گردانا جاسکتا ہے — غلام حسین بنام — ساہ کندن لال — منفصلہ ۳۰ جولائی ۱۸۶۱ع

۱۷۰ — منجملہ ۲۰ بیگہہ کے ۱۶ بیگہہ اراضی معافی بلاصراحت اس امر کے تہی کہ کون سی معافی اور کون سی خراجی ہے ایسی صورت مین یہ تجویز ہوئی کہ حاکم مجوز کی رای درباب ڈسمسی دعوی لگان نسبت للعہ بیگہہ بر بناء عدم واقفیت اس امر کے کہ کون سی للعہ بیگہہ لائق ادائے لگان کے ہین بنیاد غلط پر قائم تہی بعد غور وملاحظہ ڈگری معافی وبذریعہ تحقیقات موقع فیصلہ کرنا چاہیے تہا — حید حسین — بنام — جیل سنگہ — منفصلہ ۳۰ — نومبر ۱۸۶۱ع

۱۷۱ — عدالت مال جبکہ بحیثیت حاکم دیوانی کسی دعوی کی تجویز کرتی ہو مجاز اس امر کی ہے کہ تصفیہ شرح لگان متدعویہ کا بہ تنسیخ حکم صیغہ سرسری صاحب کلکٹر کے عمل مین لاوے — مرلیدہر — بنام — نراین سنگہ — منفصلہ ۴ — جنوری ۱۸۶۲ع

۱۷۲ - انفصام پٹہ سے دو سال تک اگر نالش بقایا لگان دائر نہ کیجاے تو اوس وجہ سے وہ دعوی جو بر بنا پٹہ مذکور ہائین میعاد قانونی پیش ہو ممنوع السماعت نہو گا - گنگا پرشاد - بنام - سندر - منفصلہ ۱۳ - جنوری ۱۸۶۲ع

۱۷۳ - مطالبہ رقوم سوای کا بابت درختان ثمرہ بموجب ضمن اول دفعہ ۹ قانون ہفتم ۱۸۶۲ع ناجائز ہی تا وقتیکہ کاغذات بندوبست مین درج نہوئی ہون - رام جیاون - بنام - مسماۃ الا کہہ کنور - منفصلہ - ۱۱ - فروری ۱۸۶۲ع

## شرح

ضمن ۱ دفعہ ۲۳ ملاحظہ طلب

۱۷۴ - نالش بقایا لگان جسکی تجویز از روی ڈگری عدالت ہو چکی ہو قابل سماعت ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے ہی - دیبی دین - بنام - بلوسنگ - منفصلہ ۱۲ - فروری ۱۸۶۲ع

۱۷۵ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ایسی نالشات سے کلیتاً غیر متعلق ہے جو بابت لگان اراضی مشمولہ حدود محال مالگذاری یا اراضی لاخراجی کے دائر ہون - گنیش رام جوشی - بنام - جوکھو رام - منفصلہ ۱۳ - جولائی ۱۸۶۲ع عیسوی -

۱۷۶ - یہ امر کہ زر لگان ایام ماسبق مین ادا نہین کیا گیا استحقاق وصول مین ایک خاص مقدار لگان کی موثر نہین ہو سکتی اور نہ میعاد حد سماعت دعوی لگان سے متعلق ہی کیونکہ وصول لگان ایک ایسا حق ہی کہ ہر سال از سر نو پیدا ہوتا ہی اور گو اوسکے وصول مین کتنے ہی عرصہ تک تغافل یا تاخیر ہوئی ہو مواخذہ اوسکا ہر وقت ہو سکتا ہے -

۲ - جمعبندی جسکو مہتمم بندوبست نے منظور کیا کاشتکاران پر اس جہت سے واجب التعمیل متصور ہی کہ حسب ضابطہ قانون مرتب و مشتہر ہونا اوسکا بحالت نہ پیش ہونے کسی وجہ تردید اوسکی کے تسلیم ہونا چاہیے اور نیز اس جہت سے کہ فریق مقدمہ نے با وجود واقفیت اپنی جمعبندی مزبور سے نالش نمبری اوسکی تنسیخ کی دائر نکی - زبر سنگھ مدعا علیہ - بنام - رشید الدین خان - منفصلہ ۷ - اگست ۱۸۶۲ع

نظائر نمبری ۱۶۷ و ۱۸۶ و ۱۹۰ و ۱۹۸ و ۱۹۹ و ۲۰۵ و ۲۲۴ ملاحظہ طلب

۱۷۷ - بقایا لگان کی بابت وقت واجب الادا ہونے کے تمسک لکھا گیا - تجویز ہوئی کہ نالش بقایا بربنا تمسک ازروی ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع رجوع نہین ہوسکتی کیونکہ بتمسک سے واسطہ زمیندار و رعایا کا نہ رہا کہ معاہدہ عموماً مثل قرضہ دیوانی کے ہوگیا - سعید الدین احمد خان - بنام - احمد علی شاہ - منفصلہ ۱۱ - اگست سنہ ۱۸۶۲ع

۱۷۸ - مالک نے درباب جواز ٹہیکہ جسکو بجانب اوسکے کارندہ نے عطا کیا تہا انکار کیا - تجویز ہوئی کہ ایسی حالت مین دریافت کرنا اختیار کارندہ کا نسبت عطای ٹہیکہ کے لابد تہا اور آیا اس صورت خاص معاہدہ کارندہ کو مالک نے منظور کر لیا تہا یا نہین - ماتادین - بنام - دہومی سنگہ - منفصلہ ۸ - دسمبر سنہ ۱۸۶۲ع

۱۷۹ - چار شخصون نے اقرارنامہ مشعر ادای لگتہ معین بابت اراضیات جس مین پانچوان شخص بہی حصہ دار تہا لکہدیا تجویز ہوئی کہ ایسی حالت مین پانچوین شخص پر کہ جو نہ تو اقرارنامہ مین شریک ہوا اور نہ اوسکی رضامندی لی گئی ایفای شرط مندرجہ وثیقہ مذکور کی لازم نہین آتی - جی پال سنگہ - بنام ہوندو - منفصلہ ۱۱ - دسمبر سنہ ۱۸۶۲ع

۱۸۰ - جبکہ ٹہیکہ دار نے تحصیل و تشخیص اپنے کاشتکار کی منظور کر لی تو محض اس امر سے کہ اقرارنامہ مابین اوسکے معاہدہ زبانی پر مبنی تہا نالش لگان بجانب کاشتکار ناجائز نہین قرار پاسکتی - جانکی پرشاد - بنام کرن سنگہ منفصلہ ۷ - جنوری سنہ ۱۸۶۳ع

۱۸۱ - سابق مین مدعی نے بطور مشتری نیلام حقوق مالک سابق کے جو بیدخل تہا نالش کی تہی اور بعد مقدمہ مذکور بدینوجہ تمسنسخ ہوگیا کہ وہ استحقاق جسپر نامبردہ نے دعوی اپنا بالآخر منحصر کیا تہا خلاف اوس استحقاق کے تہا کہ جسکی رو سے اوسنے نالش مذکور ابتداءً دائر کی تہی اور مقدمہ ہذا مین مدعی نے بطور کاشتکار یعنی ایسے استحقاق کے نالش کی ہی جو اوسکو بجانب مستاجر کے ہی تجویز ہوئی کہ ایسی حالت مین نالش سابق مانع ارجاع نالش مدعی متصور نہین - جانکی پرشاد - بنام - کرن سنگہ منفصلہ ۷ - جنوری سنہ ۱۸۶۳ع

۱۸۲ - جس شخص کے نام کوئی قرضہ یا حق یا دعوی منتقل کیا جاوے اوسے خود اپنے نام سے بابت شی منتقلہ کے نالش کرنے کا اختیار ہی بشرطیکہ دعوی منتقلہ مین کوئی امر محض متعلق ذات شخص انتقال کنندہ یا منافی مصلحت عام یا حسن اخلاق کے

بنمو - قمرالدین حسین مدعی - بنام اکبر علی - منفصلہ ۲۹ جنوری ۶۳ء

۱۸۳ - وہ فرد حقوق جو بحکم گورنمنٹ بابت دیہہ معافی مرتب ہوئی ہو بمنزلہ کاغذات بندوبست محال مالگذاری کے متصور ہے اور بادی النظر مین واسطے ثبوت امور مندرجہ کے شہادت اہم بھی جاے گی لیکن بارہا یہ تجویز ہو چکی ہو کہ کاغذات مذکور ایسا ثبوت نفس الامری اور سند واجب التسلیم متصور نہین کہ جسمین جاے کلام و گنجایش اعتراض باقی نرہے خصوصًا اوسحالت مین کہ طریق عمل سے قبضہ خلاف کاغذات بندوبست کے پایا جاے بلکہ اس صورت مین یہ تجویز نامعتبری صداقت طلب لائق صحت کے ہی - ینڈولال - بنام - امام علی - منفصلہ ۲۰ فروری ۱۸۶۳ء

۱۸۴ - قواعد ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء ایسے دعاوی سے متعلق نہین جو بابت لگتہ اراضیات اندرون شہر کے دائر ہون منوہرلال - بنام - گردہاری لال - منفصلہ ۷ - جنوری ۱۸۶۳ء - و ٹہاکر ماتا دیال سنگہ - بنام سارو سنگہ - منفصلہ ۱۶ - مارچ ۱۸۶۳ء

۱۸۵ - سابقًا مدعیان نے ڈگری دخل مالکانہ اوپر اراضی مدعا بہا مقدمہ ہذا کے جسپر مدعا علیہم مینداران موضع ہم سوانہ قبضہ غصبانہ رکھتے تہے عدالت دیوانی سے ۱۸۳۹ء مین حاصل کی اور بذریعہ اجراے ڈگری مذکور اراضی متنازعہ رقبہ موضع مدعا علیہم سے خارج ہو کر حلقہ موضع مدعیان مین داخل ہو اونکی جمعبندی مین درج ہوی بر طبق نالش ہذا جو منجانب مدعیان کو نسبت باقی زرلگان دائر ہوی یہ تجویز قرار پائی کہ مدعا علیہم پر یہ نالش بحیثیت مالک اونکے خاص موضع کی رجوع نہین کی گئی بلکہ بحیثیت کاشتکار موضع مدعیان لہذا مانع سماعت ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کے نہین بھر دادا نہو تا زرلگان اور نہ تحریر پانا پٹہ و قبولیت کا تاریخ ڈگری متذکرہ بالا سے مستلزم اس نتیجہ کا نہین ہو سکتا کہ قبضہ مدعا علیہم کا اراضی متنازعہ پر مالکانہ و مخالفانہ تصور کیا جاوے بلکہ قبضہ اونکا بعد اجراے مذکور بصورت کاشتکاری ہو لہذا نالش مین تمادی ایام بہی مؤثر نہین - سوگند ہا سنگہ وغیرہ - بنام درگا سنگہ وغیرہ - منفصلہ ۹ مئی ۱۸۶۳ء

۱۸۶- ایسا دعوی جس سے ابتدائے امر استحقاق لاخراج پیدا ہوتا ہو اول بموجب دفعہ ۲۸ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کے دائر ہونا چاہیے جبتک مدعی اپنا استحقاق نسبت بازیافت اور اوس جہت سے نسبت تشخیص لگان کے پایۂ ثبوت کو نہ پونہچاوے باقی زر لگان کی بابت صریحاً نالش دائر کرنے کا مجاز نہین اور جمعبندی مستدلہ مدعی بالکل بیکار اور غیر نافذ رہے پس قطع نظر اوس وقعت کے جو جمعبندی مذکور کو کسی مقدمہ بادرخواست بازیافت اراضی لاخراج مین بطور شہادت استحقاق مدعی کے حاصل ہو جمعبندی مذکور بقایا لگان کی نالش مین بطور ثبوت مطلق ایسے استحقاق مدار دعوی مدعی کے مقبول نہین ہوسکتی جو متنازعہ فیہ اور بادی النظر مین ناقص متصور رہے

راجہ پرتھی سنگہ - بنام - کیسری سنگہ - منفصلہ ۲۶ - مئی سنہ ۱۸۶۳ء

نظائر نمبری ۱۹۰ و ۱۶۷ و ۱۹۹ او ۲۰۵ و ۲۲۴ ٹھیکہ دار ملاحظہ طلب

۱۸۷- جبکہ ٹھیکہ زرپیشگی مین کوئی شرط واسطے قائم رہنے قبضہ بعد اختتام میعاد بصورت عدم ادای جزو پیشگی یا اور کوئی شرط جواز قسم رہن تہوک بند کہ جس سے قانون انفکاک اور دلاپانے واصلات کا تعلق ہوسکے قرار نہ پائی ہو بلکہ ٹھیکہ مذکور زیادہ تر نسبت رہن کے ٹھیکہ معمولی سے مشابہ ہو تو نالش بقایا بر بنائے ٹھیکہ مذکور قابل سماعت ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کے ہی - مسماۃ حسینی بی بی - بنام - ملک غلام عباس - منفصلہ ۷ - جون سنہ ۱۸۶۳ء اجلاس کامل

۱۸۸- ڈگری اضافہ لگان جو بلا اجرای اطلاعنامہ محکومۂ دفعہ ۱۳ صدور پاوے قابل منسوخی ہے

شیوسہای - بنام - جگت سنگہ - منفصلہ ۹ ستمبر سنہ ۱۸۶۳ء

۱۸۹- پابندی ایسی تسلیم کی جو منجانب مدعیان نسبت رسیدات مدخلہ مدعاعلیہم عمل مین آوے بسبب عذر و نیر واجب نہین ہوسکتی - انمول - بنام - بہکاری - منفصلہ ۱۴ - اکتوبر سنہ ۱۸۶۳ء

۱۹۰- جمعبندی کو ناقابل اعتراض حالات واقعی تصور کرنا عدالت پر فرض نہین نہ یہ فرض ہی کہ ہمیشہ مطابق اوسکے ڈگری صادر کیجاوے بلکہ ہرگاہ صحت و واجبیت کاغذات مذکور کی مورد اعتراض ہو تو عدالت

کو اطمینان اپنا نسبت اس امر کے کرنا چاہیے کہ جمعبندی صحیح اور معتبر کاغذ حالات واقعی کا مسلمہ فریقین اور محققہ صاحب مہتمم بندوبست ہی یا نہین۔ اجر پانڈے۔ بنام۔ بھروسا رائے۔ منفصلہ ۸ دسمبر ۱۸۶۳ء ونظیر نمبری ۱۷۶ و ۲۰۰ و ۱۸۶ و ۲۰۵ و ۲۲۲ ملاحظہ طلب

۱۹۱ – کاشتکار کو اس امر سے کہ اوسنے اراضی پر درخت نصب کرلیے اور اوسکی کل پیداوار پر متصرف رہا کچھ حق مالکیت زمانہ مابعد مین نہین پہونچتا بلکہ درحالت مزروعہ ہو جانے کے استحقاق اخذ لگان کا جانب مالک حقدار کے عود کرتا ہی۔ شاہ غلام غوث۔ بنام۔ شاہ فرید عالم منفصلہ ۱۴ دسمبر ۱۸۶۳ء

۱۹۲ – صرف جزو زر متدعویہ کے ثابت ہونے پر کل دعوی ڈسمس ہونا چاہیے۔ شیو سہائے۔ بنام۔ بسیسر سنگہ منفصلہ ۱۱ جنوری ۱۸۶۴ء

۱۹۳ – مستاجر کسی اپنے محال کا جو بعلت بقایاے مالگذاری مستاجری مین ہو زمینداران بیدخل شدہ سے بابت اونکی اراضیات سیر کے رقوم مندرجہ جمعبندی سے زیادہ لگان وصول کرنے کا مجاز نہین تاوقتیکہ حسب احکام دفعات ۷ و ۱۰ ایکٹ اول ۱۸۴۱ء قرار پاوے۔ گنیش پرشاد۔ بنام۔ علی حسن۔ منفصلہ ۲۵ جنوری ۱۸۶۴ء

۱۹۴ – دعوی بابت پرجوٹ بموجب ضمن ۴ دفعہ ۲۳ کے قابل سماعت نہین ہی گو مندرج جمعبندی ہو عظیم اللہ۔ بنام۔ سید امیر علی۔ منفصلہ ۱۷ فروری ۱۸۶۴ء اجلاس کامل۔

۱۹۵ – نالش واسطے استقرار حقیت حصہ قیمت درختان مقطوعہ کی بمنزلہ کسی ایسی نالش کے نہین جو داخل اقسام مندرجہ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کے ہو اور حقوق بنکر وہ مراد ہی جو عموماً اس لفظ سے مفہوم ہوتی ہو یعنی بنکر جنگل کی پیداوار خودرو مثل درختان چوب وبلی اور اوس لکڑی سے جو ہوا سے ٹوٹ کر گرے اور شہد اور گوند وغیرہ کی ہی کہ اسکے استعمال اور اوٹھائے جانے کے حق کی بابت پٹہ بہ لگان سالانہ ہوسکتا ہی مگر حق متدعویہ از قسم ایسے حق زمینداری کے نہین۔ ٹھاکر پانڈے۔ بنام۔ بھیرون پانڈے

منفصلہ ۲۳ - دسمبر ۱۸۶۳ء و مساۃ بشن دیی - بنام - سیتل - منفصلہ ۲۳ - فروری ۱۸۶۴ء

۱۹۶ - مدعی مشتری اپنے نام سے نالش کرنے کا مجاز ہی کیونکہ وہ براست معالگی منتقل الیہ باقیات ذوگی مدعاعلیہم کا ہی اور دفعہ ۲۳ - ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء منتج اس امر کی نہین کہ بجز زمیندار کے اور کوئی باقیات لگان کی نالش کر سکے اور فعل گذراننے بازدعوی کا جو منجانب مدعی ترتیبی جسکا دعوی مین کچہ استحقاق نرہا عمل مین آیا اصلی مدعی پر واجب الاتباع نہین - جی پرکاش - بنام - شیو پرشاد - منفصلہ ۲۹ فروری ۱۸۶۴ء

۱۹۷ - دعوی دلا پانے قیمت لکڑی خودرو اور وصولیابی جزو قیمت درختان کا جو مدعاعلیہم نے لگائے وکاٹے دائر ہوا - تجویز ہوئی کہ ایسی نالش من قبیل نالشات محکومہ دفعہ ۲۳ - ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کے نہین ہے رام نراین جتی - بنام - انند جتی - منفصلہ یکم مارچ ۱۸۶۴ء - نظیر نمبری - ۲۵۹ - ملاحظہ طلب

۱۹۸ - جن نالش بقایا لگان مین ہونا دعوی کا بموجب جمعبندی کی تسلیم کیا ہی تو صرف اس امر کی بہت سے کہ مدعاعلیہم نے چند سال تک حسب شرح قلیل زرلگان ادا کیا وجہ کافی صادر کرنی ایسی تجویز کی کہ کاغذات جمعبندی غیر صحیح مین حاصل نہین ہوتی کیونکہ تا وقتیکہ شرح مندرجہ جمعبندی پر بصیغہ نمبری اعتراض پیش ہوکر وہ منجانب حاکم مجاز منسوخ نہ کی جاے شرح مذکور زمیندار اور اسامی دونون پر قابل جمعبندی متصور رہے رای مانک چند - بنام - کشوری وغیرہ - منفصلہ یکم مارچ ۱۸۶۴ء

۱۹۹ - یہ دعوی منجانب پٹہ داریٹی داران محال پٹی داری غیر مکمل بنام دوسرے پٹی دار بابت بقایا لگان پیش ہوا - یہ تجویز قرار پائی کہ چونکہ جملہ کہیت مدعابہا مدعی کی تہوک مین واقع ہین اور منجملہ اونکے کوئی جزو مدعاعلیہم کے تہوک مین نہین لہذا مدعیان محکمہ مال مین بابت لگان کی مدعاعلیہ پر نالش کرنے کی مستحق ہین یعنی مدعاعلیہ مستاجر کہیتون کا کاشتکار اسامی مدعی متصور ہونا چاہیے - ہنومان دیال سنگہ وغیرہ بنام - پرتاب سنگہ - منفصلہ ۲۱ - اپریل ۱۸۶۴ء

۲۰۰ - ہرگاہ ڈگری ماقبل بندوبست کی بنا پر جو عدالت دیوانی سے صادر ہوئی تہی مدعاعلیہ کو نسبت مقدار اراضی لگان

مندرجہ جمعبندی مرتبہ بندوبست کے اعتراض پیش کرنا لازم تہا لیکن چونکہ ایسا نہ کیا لہذا تعداد مندرجہ جمعبندی کو تا زمانیکہ عدم صحت اوسکی محکمہ مجاز سے قرار نپاوے صحیح اور واجب تصور کرنا چاہیے۔ قاضی ضیاء اللہ وغیرہ۔ بنام۔ بہوانی پال وغیرہ منفصلہ ۲۰ اپریل ۱۸۶۴ء

۲۰۱۔ جب کہ اصلی کاشتکاران اپنے پٹہ کے اراضی جوتنے سے کاشتکاران واقعی کے عمل بیجا کے باعث باز رکہی گئی۔ یہ تجویز قرار پائی کہ ایسے اشخاص جو اونکو بیدخل اور بطور ناجائز اراضی کاشت کرین واجباً ذمہ وار ادای لگان زمیندار کے ہین۔ سید نور علی۔ بنام۔ جیون وغیرہ۔ منفصلہ ۴۔ جون ۱۸۶۴ء۔

۲۰۲۔ مدعا علیہ ٹہیکہ دار نے ایک تعداد معین حسب شرائط ٹہیکہ قرضخواہ مدعی کو ادا نکی او سپر منجانب مدعی نالش بابت دعوی لا پانے مقدار اوس نقصان کے جو بوجہ عہد شکنی مدعا علیہ عاید ہوا پیش ہوئی۔ یہ تجویز قرار پائی کہ بتخصیص عوض مدعی کا واسطے بقایا لگان کے ہی اور شامل ہونا خسارہ کا نسبت اوس محکمے کے جس مین نالش رجوع ہونی چاہیے موثر نہین لہذا ایسی نالش حد اختیار سماعت حکام مال سے خارج نہین ہوسکتی۔
سبحان علی خان۔ بنام۔ خدا بخش۔ منفصلہ ۸۔ جولائی ۱۸۶۴ء۔

۲۰۳۔ ایک مقدمہ مین جو بنام اصلی کاشتکاران نیز حصہ داران جن کو لگان مستدعویہ ادا ہوگیا تہا دایر ہوکر عدالت دیوانی مین سماعت کرلیا گیا۔ یہ تجویز قرار پائی کہ نالش ہذا محکمہ مال مین دایر ہونا چاہیے اور حصہ دار بمقتضای دفعہ ۷۷ فریق نالش قرار دیے جائین۔
منوہر لال۔ بنام۔ اننت لال۔ منفصلہ ۷۔ جولائی ۱۸۶۴ء۔

۲۰۴۔ نالش واپابی قیمت پیداوار و منافع متصرفہ مدعا علیہ سے جو بغیر ٹہیکہ اور کسی طرح کا استحقاق سے دخل بیجا اراضی متنازعہ پر رکہتا تہا داخل اون اقسام مین نہین جن کا ذکر ضمن ۷ دفعہ ۲۳۔ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء مین ہے۔ مسماۃ نجیب النسا۔ بنام۔ ہادی یار خان۔ منفصلہ ۲۲۔ اگست ۱۸۶۴ء

۲۰۵۔ اگرچہ کاغذات ہفتگانہ سالانہ کو بطور معقول ثبوت بادی النظری کے منظور کرنا چاہیے لیکن محکمہ دیوانی یا مال پر بحالت کاربند ہونے کے از روی ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کے باوجود اس امر کے بہی کہ اونکی عدم صحت کی نسبت صاحب کلکٹر کے محکمہ مین بصیغہ متفرقہ پیشتر سوال گذرا ہو فیصلہ کا مقدمات مطابق اونکے قطعاً واجب نہین لہذا جو نالش لگان ایسے کاغذات کی بنا پر دایر کیجاوے اوسمین اونکی صحت پر اعتراض ہوسکتا ہے جس صورت مین کہ درباره صحت جمعبندی بندوبست کے اعتراض ہو اور رقوم مفرضہ مندرجہ کاغذات ہفتگانہ سالانہ خلاف جمعبندی مرتبہ بندوبست کے ہون تو اونکی نسبت قاعدہ فیصلہ محولہ حاشیہ پر عمل کرنا چاہیے۔ امام علیخان۔ بنام۔ برکہہ سنگہ۔ منفصلہ ۲۔ ستمبر ۱۸۶۴ء

حاشیہ
نمبر ۵ مورخہ ۲ مارچ ۱۸۶۰ء

نظائر نمبری ۱۶۷ و ۱۷۶ و ۱۹۰ و ۱۹۹ و ۱۸۶ و ۱۹۰ و ۲۲۳ — ملاحظہ طلب

۲۰۶ — جبکہ سوال مین محض تنازعہ درباب تعداد لگان واجب الادا کی تہا اور رقوم واقعی اداشدہ پر کچہہ اعتراض نہ ہوا تجویز ہوئی کہ مدعاعلیہ خود اپنے بیان سے باقیدار ہوی پس مدعی کے حق مین ڈگری ہونی چاہیے — شیو سہای مدعی — بنام شیشر سنگہ منفصلہ ۱۳ — دسمبر سنہ ۱۸۶۴ء —

۲۰۷ — نالش واسطے حصول نصف قیمت میوہ درخت ایک کٹہل ودیگر شریکہ کے ضمن ۱۲ دفعہ ۲۳ — ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء پر بہی ہوکر دائر ہوسکتی ہی کیونکہ یہ دعوی درحقیقت واسطے وصول پانی جزو حقوق زمینداری کا ہی اور نیز اجلاس کامل سے یہ قرار پایا کہ دعوی واسطے نفاذ کسی حق غیر مندرجہ کاغذات بندوبست کے جیسا کہ دعوی ہذا ہی بلحاظ رواج عام قائم نہین ہوسکتا — یہ حق شدآمد قدیم پر مبنی ہی جسکے اجرا کے واسطے ثابت کرنا اس امر کا ضروری ہی کہ شخص منکر کے مقابلہ مین نفاذ اوسکا اندر میعاد حد سماعت یعنی بارہ سال کی ہوا ہی ایسا دعوی مشابہ دعاوی لگان ہی نہین جسکی نسبت استحقاق ہرسال مجدداً پیدا ہوتا ہی — اور یہی اصول عام حقوق پر منکر سی جبکہ دعاوی بابت تصرف پیداوار جنگل کے جس کا ملکیت زمیندار ہونا تسلیم کیا گیا ہو اور حقوق مذکورہ مندرج کاغذات ہون متعلق ہوسکتی ہین — مسماۃ بہلو کنور — بنام مسماۃ ماما باندی منفصلہ ۱۶ دسمبر سنہ ۱۸۶۴ء

۲۰۸ — بعد نفاذ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء نالشات بقایا لگان بشرح اضافہ جسکی منظوری بحکم حاکم مجاز نہین ہوئی بربنا اطلاعنامہ جو حسب دفعہ ۱۳ — ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء جاری نہین ہوا بلکہ حسب دفعہ ۷ قانون ۵ سنہ ۱۸۱۲ء اجرا اوسکا عمل مین آیا اندر میعاد معینہ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء جو ایکٹ ۳۰ سنہ ۱۸۶۰ء سے ترمیم ہوئی ہی دائر ہونی چاہیے — ورنہ اطلاعنامہ باطل و ناجائز ہوگا — بابو لچہمی نراین — بنام رام سہای — منفصلہ ۱۷ — دسمبر سنہ ۱۸۶۴ء

۲۰۹ — بترمیم مقدمہ گنیش رام جوشی منفصلہ ۱۳ — جولائی سنہ ۱۸۶۲ء و عظیم اللہ منفصلہ ۱۷ — فروری سنہ ۱۸۶۴ء — یہ تجویز ہوئی کہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء اوس اراضی سی متعلق ہی جو اندر حدود محال مشخصہ کے واقع ہو نہ اوس اراضی قصبہ یا شہر سی جسکا بندوبست نہین ہوا یعنی زمین جو جزو محال خالصہ یا لاخراج کی نہین ہی اور جو قطعات ویرانہ اراضی شہر بحالت عدم موجودگی اونکے مالکان خاص کی از آن سرکار قرار پاکر بتقرر لگان پر بندوبست آجاوین وہ بطور محال واحد اور جس شخص کے ساتھ بندوبست ہوا ہو وہ بمنزلہ زمیندار متصور ہوگا — تفضل حسین خان بنام ساتادین منفصلہ ۲ — مارچ سنہ ۱۸۶۵ء

۲۱۰ — ٹھیکہ دہندہ کی بیوہ نے واسطے باقیات ٹھیکہ کے بنام ٹھیکہ دار کے دعوی کیا اور ایک شخص ثالث اپنی استحقاق تحصیل کا عذر دار ہوا — تجویز ہوئی کہ صاحب جج کو اپنی رائے بہ نسبت قبضۂ بیوہ کے اور اوسکی اختیار تحصیل کے اوس ذریعہ سے بابت باقیات ٹھیکہ کے محدود کرنا لازم تھا اور مناسب نہ تھا کہ تجویز استحقاق وراثت اور قبضہ کے بعوض دین مہر کے کہ یہ امور خارج از مقدمہ ہین کرے — مسماۃ باندی بیگم — بنام ببھم سین وغیرہ منفصلہ ۲۶ — جون ۱۸۶۶ء

۲۱۱ — نالش باقی لگانکی بغرض پیش کرنی اعتراض بسبب کسی معافی منظورہ کی قابل پذیرائی نہین ایسے اعتراض مذکور اوس نالش مین پیش ہونا چاہیے جو واسطے تشخیص جمع کاشت مذکور کے دائر ہووے — مولچند — بنام — برج کنوار — منفصلہ ۳ — اگست ۱۸۶۶ء

۲۱۲ — تجویز ہوئی کہ دعوی مدعی مین جو بمقابلہ مدعا علیہ واسطے دلاپانی زر لگان کے دائر ہوا حد سماعت عارض ہے کیونکہ مدعا علیہ نے عرصہ دراز سے لگان نہین دیا بلکہ ہمیشہ مدعی کی استحقاق دعویداری سے انکار کرتا رہا بلکہ زائد از ایک مقدمہ مین عذر اوسکا مقبول ہو چکا — کرپا شنکر — بنام — پال پانڈی — منفصلہ ۸ ستمبر ۱۸۶۶ء

۲۱۳ — جبکہ شرائط ملکیت درمیان زمیندار اور اسامی کے بموجب صلحنامہ طے پا چکے ہون تو مرتہن زمیندار بعد کو کوئی اختیار واسطے تبدیل شرائط کے اسطرح پر کہ زمیندار اوسکا پابند ہو نہین ہے الا اوس حالت مین کہ مرتہن کو صراحتاً ایسا اختیار دیا گیا ہو اور اسامی شرائط مندرجہ صلحنامہ سے انکار نہین کر سکتا — ہر پرشاد — بنام — اودت نراین وغیرہ — منفصلہ ۸ دسمبر ۱۸۶۶ء

۲۱۴ — اگرچہ بادی النظر مین رقم مندرجہ جمعبندی شہادت اہم ہے لیکن جب ثابت ہو کہ واقعی داد وستد لگان کی بمقدار کم از مندرجہ جمعبندی کے برسون سے درمیان زمیندار اور کاشتکار کے ہوتی ہی تو صرف اندراج مذکور واسطے صدور ڈگری زائد از شرح ادائی کے کافی نہین ہے — شیو نراین سنگھ — بنام — شیو سہائی — منفصلہ ۲۴ دسمبر ۱۸۶۶ء

۲۱۵ — جب زمین مقبوضہ ایک حصہ دار کی ازروی بٹوارہ دوسرے کی پٹی مین پڑجاوے تو حق ملکیت زائل ہوجاتا ہے اور حصہ دار مذکور بہ نسبت اوس آراضی کے محض کاشتکار رہ کر ذمہ دار لگان کا ہوتا ہے یہہ بھی تجویز ہوئی کہ اگرچہ لگان واجب الطلب ہے لیکن دعوی واسطے بقایا لگان بحالت نہونے کسی صریحی یا ضمنی معاہدہ کے ڈگری نہین ہو سکتا — ظالم رای — بنام — درگا رای — منفصلہ ۱۵ دسمبر ۱۸۶۶ء

۲۱۶ — مورث مدعی نے کسیقدر اراضی معافیدار ان موضع سے خرید کی تھی لیکن بعد ضبطی موضع منجانب سرکار اوسپر نہ تاثیر ضبطی ہوئی نہ تشخیص مالگذاری پس یہہ تجویز قرار پائی کہ ایسا شخص محض کاشتکار اور مستوجب ادای لگان متصور نہین ہوسکتا — شیخ احمد علی — بنام — گنیش پرشاد — منفصلہ ۳ — جنوری ۱۸۶۷ء

۲۱۷ — جبکوئی شخص ایک رعیت کی فصل باطلاع اور تسلیم ایسی شرائط کے نیلام خرید کرتا ہے کہ اس فصل پر ذمہ داری لگان زمیندار کی ہے اور زمیندار بھی شرائط نیلام سے مطلع تھا اور یہہ سمجھ کر خریدار کو غلہ اوٹھالیجانے دیتا ہے کہ وہ شرائط مذکورپر رضامند ہوکر ذمہ دار ادای لگان مذکور کا ہوا تو ایسی صورت مین مابین زمیندار و خریدار کے ایک معاہدہ متصور ہوگا کہ خریدار جوابدہ لگان واجب الطلب کا ہوگیا اور یہہ بھی تجویز ہوئی کہ اس قسم کا دعوی صرف عدالت دیوانی کی سماعت کے لائق ہے اور کوئی مقدمہ مرجوعہ محکمہ مال جسکو کچھ اختیار نہ تھا مانع استحقاق مدعی کا نافذکرانے مین اس اقرار کے نہین ہو سکتا — اچل و رام بخش وغیرہ — بنام — گنگا پرشاد — منفصلہ ۱۶ — جنوری ۱۸۶۷ء

۲۱۸ — جبکہ بقایا خراج کے مقدمہ مین عذر استحقاق ملکیت زمین کا مدعا علیہ پیش کرے تو اوسکی تجویز محکمہ مال سے ہونی چاہیے اور ایسے اختیار کے ممتنع ہونیکا کیا ذکر ہے بلکہ حسب دفعہ ۱۵۱ — ایکٹ ۱۰ — ۱۸۵۹ء کے حکام مال کو لازم ہے کہ اسطرح کے عذرات کو جب وہ واسطے ناجوازی دعوی لگان کے پیش ہون تجویز کریں — کاشی رام — بنام — سیری سنگہ — منفصلہ ۲۴ — جنوری ۱۸۶۷ء

۲۱۹ — جبکہ مدعی نے زمین مشتریہ اپنی پر دخل نہین پایا اور نکوئی قرارداد صریحی یا ضمنی واسطے ادای لگان سابقہ قابض اراضی کے ہوا تو یہہ اختیار مدعی کو نہین ہو سکتا کہ بقایا لگان کا دعوی کرے — رامداس سنگہ — بنام

رام نراین - منفصلہ ۲۹ - جنوری ۱۸۶۶ء

۲۲۰ - جبکہ دعویدار ثابت نہین کرسکتا کبھی لگان دیا گیا تو دعوی بقایا خراج کا قابل سماعت نہین ہے - شیوسہای بنام - عطا حسین - منفصلہ ۳۰ - جنوری ۱۸۶۶ء

۲۲۱ - اگر دعوی اراضی پر قابض رہنے کا بلا ادای لگان استحقاق قدیم کی بنیاد پر قائم کیا جاے تو نالش بقایا لگان کی قائم نہین رہ سکتی پس ایسی مقدمہ مین تحقیقات اس امر کی نہوگی کہ اس مین پر جمع ہے یا نہین بلکہ بلحاظ حالات کے جنکے سبب سے زر لگان بارہ برس سے زیادہ ادا نہین کیا گیا ہے اس امر کی تحقیقات ہوگی کہ حیثیت اراضی مذکور مثل اراضی لگانی کے ایسی صاف متصور ہو سکتی ہے یا نہین کہ مالک اراضی نالش بقایا لگان قائم کرسکے صرف یہ امر کہ کاغذات بندوبست مین اس اراضی پر جمع مقرر ہونا تحریر ہے یا کہ کاغذات حساب مین رقوم لگان مندرج ہین واسطے صدور ڈگری بقایا کی کافی نہین ہو سکتا اور یہ بھی تجویز ہوئی کہ اگر عدم وصول زر لگان کی وجہ کافی ظاہر اور بیان کی جای تو محض عدم وصول لگان سے بارہ برس تک نالش مثل اس نالش کے منجانب مالک ممنوع السماعت نہین ہے - چنی لال - بنام - جتولا - منفصلہ ۷ - فروری ۱۸۶۶ء

۲۲۲ - چونکہ مدعی اپنا استحقاق حصول لگان بذریعہ نالش نمبری ۱۸۵۳ء ثابت نہ کرسکا لہذا دعوی لگان ناجائز ہے کیونکہ اوس روز سے نہ تو لگان ادا ہوا نہ کسیطرح کا استحقاق مدعی تسلیم کیا گیا - سکھا نند - بنام - بندو سنگھ منفصلہ یکم اپریل ۱۸۶۶ء

۲۲۳ - نالش ٹھیکہ دار بنام کنگندار واسطے دلا پانے باغچہ متعلقہ مکان جس سے اوس مین رہنی کے لیے آسائش تھی قابل سماعت عدالت دیوانی ہے نہ مال کی - راجہ شیام سنگھ - بنام - مہارانی بیجابائی منفصلہ ۲۲ - اپریل ۱۸۶۶ء

۲۲۴ - نالش بقایا لگان مین جمعبندی کو شہادت قطعی تسلیم کرنا نہ چاہیے - سرفراز خان وغیرہ - بنام تصور علی - منفصلہ ۱۱ - جون ۱۸۶۶ء

۲۲۵- جس محال مین ہر حصہ دار بوجہ رواج دیہ ہنوز اپنے حصہ لگان کی تحصیل کاشتکاران شترک سے کرتا ہو ہر حصہ دار جبکہ تعداد اوسکے حصہ کی کاشتکاران تسلیم کرین نالش وصولیابی اپنے اپنے حصہ لگان کی کرسکتا ہے الا وہ نالش بیدخلی کی نہین کرسکتی تاوقتیکہ جملہ شرکا شریک نہ ہون مگر جبکہ نمبردار بطور مہتمم کل تحصیل کرتا ہے تو وہ تنہا نالش بقایا و بیدخلی کرنیکا مجاز ہے حاجی ہدایت اللہ وغیرہ - بنام - اندرجیت تواری - منفصلہ ۲۹ جون ۱۸۶۷ء

۲۲۶- دعوی ایسی رقم یا تحصیل کا جو ہنگام بندوبست مشتہر و منظور نہین ہوئی اور نہ واسطے تعین جمع سرکاری کے داخل حساب کی گئی بموجب ضمن اول دفعہ نہم قانون ہفتم ۱۸۲۲ء ناجائز ہے اور مسموع نہین ہو سکتا حشمت علی - بنام - سیتارام - منفصلہ ۶ - اگست ۱۸۶۷ء

۲۲۷- اگر کاشتکار پر بہ اجرای ڈگری عدالت دیوانی کے خسارہ عائد ہو تو اوسکو اختیار ہے کہ نالش د دعوی معاوضہ ایسے خسارہ کا کرے مگر تاوقتیکہ خسارہ مذکور تحقیق ہوکر ڈگری نہ ہولیوے وہ دعوی لگان مین مجرا نہین ہوسکتا - رای گوبند سنگہ - بنام - سندرمل وغیرہ - منفصلہ ۲۲ نومبر ۱۸۶۸ء

۲۲۸- نالش بقایا لگان نسبت اراضی لاخراج کے قائم نہین رہ سکتی تاوقتیکہ تشخیص ہوکر تعین شرح لگان نہولیوے - نورعلی وغیرہ - بنام - امتیاز الدین خان منفصلہ ۸ جنوری ۱۸۶۹ء

۲۲۹- چونکہ شرح زائد حسب ڈگری عدالت مجاز قرار پاچکی لہذا زمیندار مستحق وصول لگان بشرح مذکور ہے گو اول اوسنے مطالبہ شرح زائد واجب الادا کا نہ کیا ہو - سید معظم علیخان وغیرہ - بنام - پرتھی سنگہ منفصلہ ۲۳ - مئی ۱۸۶۸ء

۲۳۰- زمیندار نے اطلاعنامہ بیشی مطابق قانون مجاریہ ماقبل نفاذ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء جاری کرا کر ڈگری کی حاصل کی جس مین ذمہ داری کاشتکار بابت اضافہ لگان کے ثابت ہوکر باقی شرح متدعویہ دلائی گئی یہ تجویز قرار پائی کہ نالش زمیندار بابت باقی سنوات مابعد ڈگری اضافہ بلا اجرای اطلاعنامہ حسب ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء بشرح بیشی جائز و درست ہے کیونکہ تاثیر ڈگری مذکور ہو تو قائم ہے گو کہ اجرای ڈگری عمل مین نہ آوی

اور بذریعہ اوسکے بقایا وصول نہ کی گئی - سید معظم علیخان - بنام - شیو رتن سنگھ - منفصلہ ۱ - جون ۱۸۶۹ع

۲۳۱ - جس حالت مین ایک شخص کا قبضہ قدیم ایک تالاب پر ثابت ہو یہ مفہوم کیا جاتا ہے کہ وہ مستحق اوسکی مچھلی لینے کا ہے گو ثبوت اسکا نہ ہو کہ اوس نے اپنا حق ملکیت مچھلی مارنے سے قائم رکھا - ہر پرشاد وغیرہ - بنام مہنت بدری نراین گر - منفصلہ ۴ - جنوری ۱۸۶۹ع

۲۳۲ - قبضہ غصبانہ سے دعوی لگان پیدا نہین ہوتا گو ایسا قبضہ باعث ارجاع نالش خسارہ کا ہو سکتا ہے بیجک وغیرہ پانڈی - بنام - نرائن دت - منفصلہ ۱۳ - جنوری ۱۸۶۹ع

۲۳۳ - ادخال قبولیت وثبوت تکمیل اوسکا منجانب رعایا واسطے اخذ لگان کے کافی ہے پیش کرنا پٹہ کا واسطے تائید دعوی کے ضرور نہین محمد حیدر حسین ومجید حسین سربراہ کار - بنام - جیون - منفصلہ ۲ جنوری ۱۸۶۹ع

۲۳۴ - جب کہ ایک معاہدہ خاص سے حصہ داران نے ایک محال غیر منقسمہ کی اراضی مزروعہ کو تقسیم کر لیا یعنی ہر ایک حصہ دار کو علحدہ علحدہ اراضی متر رہو گئی جس سے نامبردگان مستحق اخذ لگان کاشتکاران قطعات مذکورسے ہوے یہ تجویز قرار پائی کہ ایسے حصہ داران بہ نسبت ایسے کاشتکاران کے مالک و رعایا کا واسطہ رکھتے ہین اور صرف وہی مجاز نالش بنام اپنے کاشتکاران کے ہین - جانکی داس - بنام - سید محمود وغیرہ - منفصلہ ۶ - فروری ۱۸۶۹ع

۲۳۵ - جب کسی کاشتکار پر نالش بقایا لگان کی کی جاوے تو اگرچہ وہ لگان اپنا اثنای دوران مقدمہ مین داخل عدالت کر دے تاہم وہ مستوجب اسکا ہے کہ اوسپر ڈگری کیجاوے کیونکہ باقی کا رہنا اوسوقت جبکہ نالش دائر کی گئی تسلیم کیا گیا سود معہ خرچہ نالش تاریخ ادخال روپیہ سے اندر پندرہ روز کے ادا ہو فیصلہ اجرای ڈگری ملتوی رہیگی - رتوراج وغیرہ - بنام - جگیشر وغیرہ - منفصلہ ۲۳ - فروری ۱۸۶۹ع

۲۳۶ - واسطے اثبات حق وصول لگان کے زمیندار کو ثابت کرنا اس امر کا لازم ہے کہ کاشتکار ذمہ دار لگان کا ہے کہ جو بوجہ تشخیص قانونی یا بتراضی طرفین قرار پایا - شیخ غیاث الدین وغیرہ - بنام

شیخ خدابخش - منفصلہ ۱۴ - اپریل ۱۸۶۹ء

**۲۴۷** - جسوقت کہ پٹی دار واسطے رسدی حصص زرلگان اراضی شاملات کی بلاتوسط نمبردار کے نالش رجوع کرین تو ثبوت اس امر کا از روی کمیوٹ موضع یا کسی دیگر وجہ ثبوت کو طلب ہونا چاہیے کہ پٹی داران کو خود تحصیل کرنیکا منصب بلاتوسط نمبرداران از روی رسم و رواج موضع کے حاصل ہے سرکلر بورڈ نمبر ۲ - مورخہ ۲۰ - فروری ۱۸۶۹ء

**ضمن ۵** نالشات بیدخلی | **نالشات بہ دعوی بیدخلی کسی رعیت یا تنسیخ ٹھیکہ بعلت عدم ادای بقایای لگان یا بوجہ خلاف ورزی از شرائط معاہدہ جسکی باعث سے کوئی رعیت مستوجب بیدخلی یا ٹھیکہ لائق انفساخ کے ہوگیا ہو**

**شرح** یہ نالشین پیدا ہوتی ہین احکام دفعہ ۱۲ - ایکٹ ہذا سے

## تعریف معاہدہ

**۱** - معاہدہ ایک قرار داد فیمابین اشخاص کے ہے جسکے ذریعہ سے ایک شخص کرنے نہ کرنے کسی فعل کا عہد کرتا ہے

## تقسیم

**۱** - جائز ہے کہ معاہدہ بیانی ہو یا ذہنی یا جزءً بیانی ہو اور جزءً ذہنی

**۲** - معاہدہ اوسوقت ذہنی کہا جاتا ہے جب کہ وہ مقدمہ کے حالات سے مستنبط ہو اور امور مظہرہ یا مرقومہ یا معاملہ کا معمولی طریقہ مقدمہ کے حالات متصور ہوسکتی ہین

## تمثیلات

**۱** - زید زمیندار نے کسیقدر اراضی ایک لگان محدود پر عمر کاشتکار کو دی اور عمر نے اوسے منظور کرلیا پس عمر کی جانب سے یہ ایک تعہد ذہنی اس امر کا ہے کہ لگان معین وقت معمولی پر ادا کرے گا

**۲** - بکر مالک زمین نے خالد نامی اسامی کو قطعہ اراضی کا کاشت کرنے کے لیے دیا اور خالد نے

اوسے قبول کرلیا پس خالد کی جانب سے تعہد ذہنی اس امر کا ہوا کہ نامبردہ مجاز اس بات کا نہین کہ اراضی حسب خواہش اپنے استعمال مین لائے اور یہ کہ کوئی ایسا فعل نسبت اراضی کو وقوع مین نہ آئیگا جس سے اوسکی استعداد اور موجودہ حیثیت مین نقصان پہونچے

## قاعدہ قرارداد معنی

۱ــ واسطے تصفیہ کرنے تنازع معنی معاہدہ کے عدالت کو چاہیے کہ تحقیقات ہر واقع موثر تجویز کی جو معاہدہ مذکور کی فریقین کی حالت یا شی معاہدہ سے تعلق رکھتا ہو اور ہر ایسی رواج کی تحقیقات جسکو علم سے صحیح اطلاق اُن الفاظ کا جو کہ متعاقدین نے استعمال کیے ہون دریافت ہوجاے عمل مین لائے

۲۳۸ــ قبل از یکم اگست ۵۹ء روز نفاذ ایکٹ ۱۰ سنہ ۵۹ء نالش بیدخلی رعایا و وصول بقایا مجموعاً سماعت نہین ہوسکتی تھی یہ ضرور تھا کہ بعد ثبوت باقی بذریعہ نالش دیگر کارروائی عمل مین آوے بشیشر رای ــ بنام رحمت علی ــ منفصلہ ۲۴ ــ اگست سنہ ۱۸۶۱ء

۲۳۹ ــ جبکہ پٹہ مین بحالت وقوع خلاف ورزی شرائط پٹہ کے قرارداد خاص مندرج تھا تو پٹہ دہندہ کو قبل اس کے کہ نالش تنسیخ پٹہ کی دائر کرے تعمیل تعہد مذکور کی کرانی لازم تھی حسین بی بی ــ بنام ملک غلام عباس ــ منفصلہ ۲۴ ــ جولائی سنہ ۱۸۶۲ء

۲۴۰ــ ہرگاہ کاشتکار کی جانب سے خلاف ورزی معاہدہ بوجہ نصب کرلینے باغ کے بلا اجازت زمیندار ظہور مین آئی تو وہ مستوجب بیدخلی کا کل رقبہ کاشت سے ہے نہ جزو سے جسپر باغ نصب کیا گیا محمد فیض علیخان ــ بنام ــ دلاور خان ــ منفصلہ ۸ ــ دسمبر سنہ ۱۸۶۲ء

۲۴۱ــ پدر مدعا علیہم از روی پٹہ میعادی ٹھیکہ دار ایک موضع کا تھا اور بعد انقضای میعاد بلا پٹہ ٹھیکہ دار رہا یہ تجویز قرار پائی کہ بنا رمخاصمت تاریخ وفات ٹھیکہ دار اول سے پیدا ہوئی ــ راجہ پرتھی سنگھ ــ بنام موتی سنگھ ــ منفصلہ ۸ ــ اپریل سنہ ۱۸۶۳ء

۲۴۲ — ہرگاہ مدعا علیہ نے تحریر اقرارنامہ مناط دعوی مدعیکو تسلیم کرکے عذر درباب خلاف ورزی اوسکی شرائط کی پیش کیا تھا تو اس وجہ سے کہ دست اویز مذکور داخل نہین ہوئی دعوی ڈسمس ہونا نچاہیے بلکہ بوجہ اقرارات مذکورہ کے لحاظ کرنا چاہیے کہ وسے دعوی مدعی مین کسقدر مؤثر ہین اور منجانب مدعی کچھ خلاف ورزی عمل مین آئی یا نہین — معنت ابہی رامداس — بنام راماین داس — منفصلہ ۹ — مئی سنہ ۱۸۶۳ء

۲۴۳ — ٹھیکہ بلا میعادی مین بحالت نہ موجود ہونے ثبوت اس امر کے کہ مالک نے مقابضت مستاجرانہ مدعی کو دوامی تصور کیا نامبردہ کو سال بسال کا آسامی سمجھنا چاہیے پس حق مقابضت اوس سال فصلی کی آخر پر ختم ہوتا ہے جس مین واسطے چھوڑنے یا دست برداری کاشت اراضی کے اطلاع دیجاتی درصورت نہ دیجانے ایسی اطلاع کے اوس سے تسلیم کرنا تجدید پٹہ کا واسطے سنہ آیندہ کے لازم آیا اور جبکہ میعاد قبضہ منقضی ہوگئی اور تجدید اوسکی ہر سال کنایۃً ہوتی رہی تو یہ حالت نہ ہونے کسی شرط صریح کے استحکام قبضہ مذکور کا امتداد زمانہ سے نہین ہوسکتا — راجہ ٹیکم سنگہ بنام — ہرلال — منفصلہ ۱۱ — مئی سنہ ۱۸۶۳ء

۲۴۴ — جونکہ شخص قابض بمقابلہ مدعی دعوی حق زمینداری پیش کرتا ہے اور مدعی اوسکے قبضہ کو نہ بحیثیت کاشتکاری بلکہ بلا کسی استحقاق کے بیان کرتا ہے تجویز ہوئی کہ ایسی نالش صرف قابل سماعت محکمہ دیوانی ہے — مسماۃ سوبا بی بی — بنام — اری منفصلہ ۱۴ — اکتوبر سنہ ۱۸۶۳ء

۲۴۵ — یہ امر کہ کاشتکار نے اپنی اراضی برضامندی زمیندار رہن کردی مستلزم اس نتیجہ کا نہین کہ وہ حقیت مذکور بلا استرضای زمیندار بیع کرسکے — سید چراغ علی بنام — مسماۃ حلیمہ بی بی منفصلہ ۴ — مارچ سنہ ۱۸۶۴ء

۲۴۶ — ٹھیکہ زر پیشگی اوس حالت مین رہن انتفاعی متصور نہین ہے جبکہ کوئی شرط خاص نسبت اس امر کے نہو کہ ٹھیکہ دار بعد از میعاد معینہ درصورت عدم ادای زر پیشگی قابض رہیگا کیونکہ بذریعہ ایسے استغراق کے اقرار ادای کل زر قرضہ کا لازم نہین آتا نہ وہ محال جسکا ٹھیکہ دیا گیا ذمہ دار

دین کا متصور ہوسکتا ہے۔ منصور خان۔ بنام۔ قادر لوہان۔ منفصلہ ۱۷ مارچ ۱۸۶۴ء

۲۴۷۔ جب کہ اراضی منجانب زمیندار واسطے لگانے باغ کے کسی شخص غیر کو جس نے کوئی استحقاق مالکانہ حاصل نہ کیا ہو دیجاوے تو وقت دور ہو جانے درختون کے اور اسیطرح قابل الزراعت ہو جانے اراضی کی بار ثبوت اس امر کا کہ اول اراضی بغرض لگانے باغ کے دی گئی تھی ذمہ زمیندار ہے۔ شیو بخش۔ بنام۔ شیخ علی بخش منفصلہ ۲۲ نومبر ۱۸۶۴ء

۲۴۸۔ تمام نالشات بیدخلی یا تنسیخ پٹہ مین قانونًا از روی دفعہ ۸ ۔ ۷ اور ۴۲ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء تصریح تعداد باقی کی مندرج ڈگری ہونا ایک امر ضروری ہے اور متروک ہونا ایسی تصریح کا حکم بیدخلی کو باطل کرتا ہے اور رعیت اگر باوصف اسکے قابض رہے تو یہ متصور نہین ہوسکتا کہ بطور جائز بیدخل کیا گیا اور جس لگان پر کہ وہ سابق سے قابض رہا ہو یا پٹہ رکھتا ہو اوس سے زیادہ ادا کرنے پر مجبور نہین ہوسکتا۔ بھان۔ بنام۔ کیول رام منفصلہ ۳۔ دسمبر ۱۸۶۴ء

۲۴۹۔ محض اس امر سے کہ ٹھیکہ داران بہت مدت سے قابض چلے آئے اور اونکے بعد اونکے وارث جانشین ہوے یہ نتیجہ پیدا نہین ہوسکتا کہ ٹھیکہ واسطے دوام کے دیا گیا تھا اور بر طبق نالش زمیندار مشعر بیدخلی ٹھیکہ داران جس کا بیان پٹہ دوامی پر مبنی تھا یہ تجویز قرار پائی کہ بار ثبوت پٹہ استمراری کا ذمہ مدعا علیہم ہے زمیندار پر ثابت کرنا ٹھیکہ میعادی و چندروزہ کا ضرور نہین۔ گوردیال سنگہ۔ بنام۔ پدم سنگہ۔ منفصلہ ۲۷۔ اکتوبر ۱۸۶۵ء

۲۵۰۔ لگانا درختون کا اراضی قابل الزراعت پر جو واسطے کاشت معمولی کے لگان پر دی گئی ہو بلا اجازت پٹہ دہندہ کے بمنزلہ ایسی عہد شکنی کے متصور ہو سکتا ہے جس سے بیدخل کرنا اسامی کا کل کاشت سے جس مین وہ اراضی واقع ہو جسپر درخت لگائے گئے ہون لازم آوے ۲ جس صورت مین کچھ شرط درخت لگانے کی پٹہ مین نہ ہو تو یہ فرض کرنا چاہیئے کہ اوسکی روسے درخت لگانے کی ممانعت ہے اجازت نہین ۳ اگر

کسی وقت اجازت واسطے لگانے درختون کے کسی خاص مقام پر دی گئی ہو تو اوسے اختیار درخت لگانے کا مقامات دیگر پر اوسوقت یا آیندہ بلا اجازت حاصل نہین ہوتا ۴ اسطرح کے مقدمات مین تجویز کرنا اس امر کا واجب ہے کہ آیا زمیندار کے عمل سابق سے رعیت کو از روی ایسی وجہ کے جو غیر معقول نہین ہو یقین اس بات کا ہو کہ زمیندار تھوڑی سی جگہ مین سنئے درخت لگانے مین کچھ عذر نہ کریگا یعنی آیا اسامی نیک نیتی سے کاربند ہوا یا بے ایمانی کے ساتھ اور نامبردہ کی طرف سے عمدًا یا صرف سہوًا خلاف ورزی معاہدہ کی عمل مین آئی یعنی یہ ایسی عہد شکنی ہے کہ اوسکی روسے نامبردہ انصافًا اپنی کاشت سے مستوجب بیدخل کیے جانیکا ہو تاکہ صرف اوس سے درخت جدید کٹوانے چاہیے۔ اگر یہ دریافت ہو کہ کسی جزو اراضی پر درخت لگانے کی مدعی نے اجازت صریحی یا معنوی دی ہے تو مدعا علیہ انصافًا اوسقدر اراضی سے جسپر حسب رضامندی مدعی کے سابقًا درخت لگائے گئے ہون محض اس وجہ کی بناء پر بیدخل نہین ہو سکتا کہ اوس نے حال مین چند درخت اور کسی مقام پر بلا اجازت زمیندار کے نصب کیے مگر تجویز اس امر کی بھی ضرور ہونی چاہیے کہ آیا درختان جدید بوجہ ایسی خلاف ورزی معاہدہ کے لگائے گئے کہ دیدہ و دانستہ عمل مین آئی اور قابل درگذر کے نہین یا کہ درختان مذکور بلا عمد اور محض بہ نتیجہ غلط فہمی اسامی کے نصب کیے گئے — ولی محمد علیہ — بنام — بھوپ سنگھ وغیرہ — منفصلہ ۲۰ - نومبر ۱۸۶۵ء

۲۵۱ — زمیندار کی طرف سے یہ نالش واسطے تنسیخ پٹہ و بیدخلی ٹھیکہ دار بوجہ خلاف ورزی شرائط پٹہ کے دائر ہوئی یہ تجویز قرار پائی کہ ٹھیکہ دار اراضی کنکر وغیرہ کا مجاز ہے درصورتیکہ کوئی شرط خلاف اسکے نہ ہو اسواسطے کہ وہ صرف ایک معاہدہ فیمابین ٹھیکہ دار اور اوس کنکر دار کے ہے اوس سے حق تلفی آجر کی ممکن نہین ہے — اقرارنامجات تحریری جو صاف صاف کسی امر خاص سے متعلق ہون اوسی امر خاص کے معنی بخشتے ہین — دیگر معاملات غیر داخل شرائط جو معانی الفاظ سے مستنبط ہوتے ہون متعلق نہین کیے جا سکتے لہذا عہدنامہ باہمی زمیندار و رعایا سے ممانعت کنکر وغیرہ کی پیدا نہین ہوتی یہ قاعدہ مسلمہ قانون انگلشیہ ہے

رسالہ وڈ فال صاحب دربابت زمیندار و رعایا باب ہفتم ضمن ۵ مطبوعہ مرتبہ ہشتم صفحہ ۱۷۲ وخلاصہ سینٹ بیوپارڈ صاحب صفحہ ۱۰۰ مطبوعہ ۱۸۶۸ء ملاحظہ طلب — سعادت علی — بنام — پنڈت ہت رام — منفصلہ ۱۵ فروری ۱۸۶۶ء

۲۵۲ — مدعا علیہ نے اراضی کاشت اپنی بذریعہ رہن بھوگ بندھک اپنی قرضخواہ کو سپرد کی اور مدعیان نے اوسکی منظوری سے انکار کیا تو بلا تجویز اس امر کے کہ ایسی انکار سے کیا قانونی اثر پیدا ہوتا ہے کہ بجز اسکے کہ شخص منکر اوس نقصان سے محفوظ رکھا جاوے جو اسپر عمل مذکور سے عائد ہو یہ تجویز قرار پائی کہ ہر گاہ کوئی معاہدہ درمیان زمیندار و رعایا کے بجز اوس کے کہ جو اونکی حیثیت تعلقی زمینداری سے مفہوم ہوتا ہو نہیں ہے لہذا ایسی کارروائی داخل خلاف ورزی شرائط معاہدہ مستلزم بیدخلی رعایا نہیں ہے اور نہ اوسکی جہت سے وجہ مخاصمت از روی ضمن ۵ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء پیدا ہوتی ہے۔ — بسری پرشاد نرائن سنگہ — بنام پدارتھ — منفصلہ ۱۶ مارچ سنہ ۱۸۶۶ء

۲۵۳ — کوئی نالش تنسیخ پٹہ بوجہ خلاف ورزی از شرائط معاہدہ اس دلیل پر ممنوع السماعت نہیں ہے کہ اجرای ڈگری بقایا و تنسیخ پٹہ بعلت عدم ادای بقایا حسب منشار دفعہ ۸۷ درصورت ادا ہوجانے زر یافتنی اندر ۱۵ یوم تاریخ ڈگری سے ملتوی رہ سکتی ہے — حافظ مشتاق احمد — بنام — سامرا و بیگم — منفصلہ ۲۸ مارچ سنہ ۱۸۶۶ء

۲۵۴ — نالش بیدخلی رعایا بوجہ خلاف ورزی معاہدہ حسب ضمن ۵ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء وہی شخص دائر کرسکتا ہے جو مستحق پانی لگان کا ہو اور باعتبار واسطہ معنوی مالک اسامی کے مرتہن قائمقام مالک کا ہے اور اگر مالک نے اپنے محال کو بازالہ اپنی مقابضت کے رہن کردیا اور مرتہن مجاز تحصیل و تشخیص کا گردانا گیا تو وہ مالک نالش حسب شرائط ایکٹ ۱۰ کے دائر نہیں کرسکتا اگر کوئی رعیت نیک نیتی سے باجازت مرتہن باغ لگاوے تو یہ تصور نہیں ہوسکتا ہے کہ اوس نے خلاف ورزی معاہدہ سے کی اور وہ مستوجب بیدخلی ہوگیا گو یہ ہوسکتا ہے کہ رعیت سے بوقت قابض ہونے اصل مالک کے یا بذریعہ ڈگری عدالت دیوانی درخت اوکھڑوا دیے جائیں — راجہ دلسکھ رائے — بنام — سندر سنگہ — منفصلہ ۱۰ مئی سنہ ۱۸۶۶ء

۲۵۵ - مدعی نے قبل اسکے بموجب ضمن ۵ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ دعوی بیدخلی کاشتکار کا بوجہ خلاف ورزی معاہدہ پیش کیا تھا کہ بوجہ تمادی ایام کے ڈسمس ہوا - مقدمہ حال مین یہ تجویز قرار پائی کہ پہلے مقدمہ کا ڈسمس ہونا مانع اسباب کا نہین ہو سکتا ہو کہ مدعی دعوی کرے واسطے نقصان دخل بعوض نقصان کا معہ ناجوازی دست آویز بیعنامہ نوشتہ کاشتکار کے پیش کرے کیونکہ مقدمہ ڈسمس شدہ سابق سے قسم مختلف کا یہ دعوی ہے اور یہ دعوی اس قسم کا نہین ہے کہ داخل تفصیل دفعہ ۲۳ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ و قابل سماعت محکمہ مال کے ہووے جوگل کشور عرف لالمن بنام - جسد سنگھ وغیرہ - منفصلہ ۲۲ - جون سنہ ۱۸۶۶ع

۲۵۶ - ایک مقدمہ منجانب مالک واسطے دخلیابی سات منسوخی پٹہ اور بیدخلی پٹہ دار کے اس بیان سے دائر ہوا کہ پٹہ دار نے بعد استعفا دینے کے اپنے پٹہ سے بزبردستی جائداد متروکہ پر دخل کر لیا تجویز ہوئی کہ یہ دعوی واسطے منسوخی پٹہ وغیرہ حسب مراد ضمن ۶ دفعہ ۲۳ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے نہین ہے اس لیئے قابل سماعت محکمہ مال کے نہین - کفایت اللہ خان - بنام فتح علی - منفصلہ ۱۸ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

۲۵۷ - جب کہ زمیندار واسطے بیدخلی رعیت کے دعوی کرے اور کوئی شخص اس بیان سے عذر دار ہو کہ منجملہ کاشت رعیت مذکور کے ایک جزو کا مرتہن ہے تو صاحب جج کو اختیار ہے کہ بہ نسبت استحقاق مرتہن بابت مقابلہ بیدخلی کے تجویز کرے - گوپال وغیرہ - بنام - [illegible] سروپ - منفصلہ ۱۲ نومبر سنہ ۱۸۶۶ع

۲۵۸ - نالش بیدخلی کاشتکار بربناء خلاف ورزی معاہدہ بباعث نصب کرنے باغ کے اوس تاریخ سے جب بناء مزاحمت اولاً پیدا ہوئی اندر ایکسال بموجب دفعہ ۳۲ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع دائر ہونا چاہیے - رحمت اللہ بنام - تفضل حسین - منفصلہ ۱۳ دسمبر سنہ ۱۸۶۶ع

۲۵۹ - نالش واسطے بیدخلی اسامی کے بموجب ضمن ۵ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ اس وجہ پر کہ اسامی مذکور محض پاہی کاشت ہے زمیندار دائر نہین کر سکتا اور اگر زمیندار بموجب دفعہ و ضمن مذکورہ بالا محکمہ مال مین دائر کرے تو حکام مال ڈگری ایک ایسی وجہ پر کہ جو ضمن ۵ مین مندرج نہین ہے صادر نہین کر سکتے - گور بخش - بنام - رای چھید لال - منفصلہ ۲۰ دسمبر سنہ ۱۸۶۶

۲۶۰ - جبکہ کاشتکار حسب رواج حق قابل انتقال اپنی کاشت مین رکھتے ہون اور کاشت کو رہن کر دین ایسی صورت مین اگر انتقال سے واقف ہو کر زمیندار نے زرلگان منتقل الیہ سے لیا تو گویا اوس نے منتقل الیہ کی حیثیت کو تسلیم کر لیا اور یہ انتقال ویسا ہی زمیندار پر واجب التعمیل تصور کیا جایگا گویا اوس نے صریحاً انتقال کو قبول کیا - رہن سنگہ - بنام - مہاراج ایسری پرشاد - منفصلہ ۱۰ فروری ۱۸۷۶ع

۲۶۱ - اگرچہ استحقاق انتقال اپنی اراضی کا بطور چند روزہ با ... کی رعیت کو حاصل ہوتا ہم درصورت نہ ہونے کسی رواج دیہی یا شرط خاص شعرا سکے کہ بحالت انتقال کرنیکے نامبردہ مستوجب بیدخلی کا ہوگا یہ لازم نہین آتا کہ ایسا استحقاق فرض کر کے یہ حکم عدالت مال حسب ضمن ۵ دفعہ ۲۰ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع وہ مستوجب بیدخلی کا قرار پاوے - نتھو - بنام - دان ... ماسے - منفصلہ ۲۵ جون ۱۸۷۲ع

۲۶۲ - فعل کھودنے چاہ یا نصب کرنے درختان سے بالضرور استحقاق مالکانہ نسبت اوس زمین کے جسپر کہ چاہ کھودا گیا ہے یا درخت نصب کیا گیا ہے متصور نہین ہوتا لیکن بموجب قانون عام مروجہ اضلاع رعیت مستحق قبضہ کو بھی بعضے کام کے کرنیکا منصب مثلاً نصب درختان و تیاری چاہ کا حاصل نہین ہے اور اگر وہ بلا رضامندی زمیندار کے درخت نصب یا چاہ تیار کرے تو اپنی کاشت سے مستوجب بیدخلی کا ہوتا ہی الا اوس صورت مین کہ از روی رواج ملک کے ... ... ... ... حاصل ہو دفعہ ۲۰ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ کا یہ منشا ہی کہ ہر ایک رعیت جس نے اراضی کو کاشت کیا ہو یا اوسپر قابض رہا ہو مستحق قبضہ کا ہے تا وقتیکہ لگان اوسکا ادا کرتا رہے مخالف مضمون ضمن ۵ دفعہ ۲۳ کے نہین ہے جسکا منشا یہ ہے کہ ہر ایک رعیت بوجہ خلاف ورزی معاہدہ کے مستوجب بیدخلی کا ہے دفعہ اول الذکر کا یہ مطلب نہین ہے کہ ہر ایک رعیت مستحق قبضہ کو تا وقتیکہ لگان ادا کرتا رہی اختیار استعمال کرنے زمین کا حسب خواہش اوسکی حاصل ہے کوئی فعل جو بمنزلہ ... خلاف ورزی معاہدہ کے بلحاظ فائدہ و بہتری کے جائز نہین ہوسکتا اگر درمیان متعاقدین کوئی شرط صریحی قرار پائی ہو تو بھی وہ بہ لحاظ ... رواج کے اوس معاہدہ سے متعلق کیجا سکتی ہی قاعدہ عام کہ رعیت بوجہ کھودنے چاہ یا نصب کرنے درخت بلا رضامندی زمیندار

مستوجب بیدخلی کا ہو لبے کسی خاص رواج یا صریح معاہدہ سے تبدیل ہو سکتا ہے۔ کنجبہاری پاٹھک۔ بنام شیو بالک منفصلہ ۲۰ جولائی ۱۸۶۷ء اجلاس کامل

۲۶۳۔ استحقاق کاشت ایسی رعیت کا جسکو استحقاق معافیت حاصل ہے بوجہ نصب کرنے درخت ایک جزو اراضی پر بلا رضامندی زمیندار کے زائل ہو جاتا ہے۔ جیوارام۔ بنام۔ فتح سنگھ۔ منفصلہ ۲۲ جولائی ۱۸۶۷ء اجلاس کامل

۲۶۴۔ جس صورت مین منجملہ اون ڈگریون لگان کے جن کا روپیہ ادا نہین ہوا ایک ڈگری منا طا دعوی ہذا بابت لگان کل رقبہ مقبوضہ مدعا علیہون کے صادر ہوئی تھی تو مدعیان مستحق اسکے ہین کہ مدعا علیہون کو کل رقبہ سے بیدخل کرا دین۔ راو گوبند سنگھ وغیرہ۔ بنام۔ سندر لال وغیرہ۔ منفصلہ ۲۲ نومبر ۱۸۶۷ء

۲۶۵۔ جب کہ کوئی شرط ایسے مضمون کی نہ ہو کہ رہن کرنے حقوق کاشت سے رعایا مستوجب بیدخلی کا ہوگا تو دعوی زمیندار واسطے بیدخلی رعایا کے از روی شرائط ضمن ۵ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء محکمہ مال مین مسموع نہین ہو سکتی اگرچہ وہ محکمہ دیوانی مین واسطے تنسیخ رہن و بیدخلی مرتہن درصورت ہو جانے قبضہ کے نالش کر سکتا ہے اور درصورت ثبوت دعوی استحقاق حصول حکم امتناعی مو سومہ رعایا در باب رہن کار کھتا ہے۔ امام بخش وغیرہ۔ بنام سید حب علی وغیرہ۔ منفصلہ ۲۴ فروری ۱۸۶۹ء

۲۶۶۔ جب کہ جملہ شرکا نے کاشتکار کو اجازت واسطے دخل و قبض اراضی کے دیدی تو کاشتکار مذکور بلا رضامندی جملہ شرکا کے بیدخل نہین ہو سکتا۔ لچھمن پرشاد وغیرہ۔ بنام۔ دیبی دین۔ منفصلہ ۲۳ مئی ۱۸۶۹ء

۲۶۷۔ تا وقتیکہ بذریعہ معاہدہ خاص یا دستور دیہی کے یہ امر ثابت نہ کیا جاوے کہ کاشتکار بوجہ انتقال کرنے بذریعہ بیع یا رہن کے مستوجب بیدخلی کاشت کا ہے نالش بیدخلی اس وجہ پر عدالت مال مین مسموع نہین ہو سکتی البتہ زمیندار کا چارہ کار یہ ہے کہ بذریعہ نالش عدالت دیوانی کے تنسیخ اوس معاملہ کی کرا دے۔ منفصلہ جون ۱۸۶۹ء

۲۶۸۔ [illegible] کاشتکار کا [illegible] کمیت کہ جو بطور رہا یکی لکھا جاتا تھا آبپاشی کیا کرتا تھا اور باعتبار رواج

سابق سے کے جو زمینداران قدیم کی عہد سے مرعی تھا کچھ اوسکو ضرورت اخذ رضامندی زمیندار کی نہ تھی یہ تجویز قرار پائی کہ کاشتکار مستحق قائم رکھنے اپنے حق قدیم کا ہے تا وقتیکہ بذریعہ معاہدہ جدید کی شرائط قدیم منسوخ نہ کیے جاوین — محمد فیض الدین — بنام — امرت — منفصلہ ۱۵ — جون سنہ ۱۸۶۸ء

**قسم ششم** نالشات بحالی قبضہ

جملہ نالشات بہ دعوی دلا پانی دخل یا قبضہ متعلقہ اراضی یا اجارہ یا حقیت جس مین سے رعیت یا مستاجر یا قابض بسبیل ناجائز اوس شخص کی جانب سے بیدخل کیا گیا ہو جو اوسکو بیبیج پانے کا مستحق ہووے

**شرح** یہ نالشین پیدا ہوتی ہین اوس [illegible] سے جو رعیت کو حق قبضہ کا اپنی کاشت پر بوجہ شمار قدیم یا بموجب معاہدہ یا بموجب شرائط ٹھیکہ حاصل ہے

۲۶۹ — اراضی سیر کی بابت دعوی دخلیابی منجانب رعیت بنام زمیندار ایشین نہین ہوسکتا — بھگن سنگہ وغیرہ — بنام — گلزار وغیرہ — منفصلہ ۱ — مئی سنہ ۱۸۶۳ء

۲۷۰ — ایک کاشتکار موروثی مرگیا اوسکے بہائی نے بہ حیثیت کاشتکار موروثی بوراثت اپنے بہائی متوفی کے دعوی کیا صاحب جج نے ہدایت کی کہ مدعی اپنی وراثت بذریعہ نالش نمبری کے ثابت کرے صدر عدالت سے تجویز ہوئی کہ یہ نالش قابل سماعت محکمہ مال ہے اور [illegible] مدعی [illegible] وراثت متصور ہوکر دخل ہونا چاہیے اور اجلاس کامل سے یہ عام قاعدہ ٹھہرا کہ جب کوئی منجانب زمیندار دعوی حق دخیلکاری مین جو ایک رعیت کی کیا ہو اس وجہ سے تعرض عمل مین آوے کہ حق دخیلکاری نامبردہ کا کچھ وجود نہین ہے اور وہ دعوی فی نفسہ مشتبہ ہے تو بھی محکمہ مال بمقتضائے اعلی [illegible] ایسے مقدمہ کا اور تصفیہ اس امر کا کہ آیا حق متنازعہ درحقیقت وجود رکھتا ہے یا نہین محکمہ مجاز متصور کیا جاویگا — رام دین — بنام — شیخ پیر بخش — منفصلہ ۱۳ — جولائی سنہ ۱۸۶۳ء

**شرح** نظیر نمبر ۲۸۱ ملاحظہ طلب

۲۷۱ — بار ثبوت ذمہ اوس شخص کے ہے جو دعوی موروثی ٹھیکہ داری اکرتا ہو — راجہ برہم [illegible] — بنام [illegible] —

ہوتی سنگہ۔ منفصلہ ۸۔ اپریل سنہ ۱۸۶۳ع

۲۷۲۔ ٹھیکہ بلامیعادی صرف حین حیاتی ٹھیکہ داران متصور ہونا چاہیے۔ راجہ ٹیکم سنگہ۔ بنام۔ برلال۔ منفصلہ ۱۱۔ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۲۷۳۔ مدعی مرتہن حقوق کاشتکاری نے نالش دخلیابی کی عدالت دیوانی مین رجوع کی تھی یہ تجویز ہوئی کہ ایسا دعوی صرف حسب ضمن ۶ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع دایر ہونا چاہیے قابل سماعت حکام دیوانی کے نہین۔ گوری اپدہیا۔ بنام۔ کرتہو منفصلہ ۲۵۔ اگست سنہ ۱۸۶۳ع اجلاس کامل

۲۷۴۔ معافیدار نالش واسطے حصول قبضہ جدید اراضی معافی کے عدالت مال مین حسب ضمن ۶ نہین کرسکتا۔ عباس علی بنام۔ رام جیاون۔ منفصلہ ۱۔ نومبر سنہ ۱۸۶۴ع

۲۷۵۔ دعوی حصول قبضہ اراضی جنگل قابل سماعت عدالت مال کے نہین۔ رام نراین جتی۔ بنام۔ احمد جتی۔ منفصلہ یکم مارچ سنہ ۱۸۶۴ع

۲۷۶۔ اراضی مدعابہا منجملہ دو رہن نامجات کے رہن نامہ ثانی مین رہن تھی اور بروقت تحریر پٹہ موسومہ شخص ثالث کے اراضی مسطور محض اراضی سیر تھی الاّ رہن ثانی سے جو بنام مدعاعلیہ قرار دیا گیا استحقاق کاشت مدعی بابت اراضی مذکور جاتا نہین رہا گو کہ وہ مستوجب اضافہ لگان کے ہووے چونکہ شخص ثالث و مرتہن کے کوئی قول و قرار نہین ہوا اور از روی واجبیت کے مدعی بابت ادای لگان اراضی مذکور کے مرتہن کا ذمہ وار ہے اور شخص ثالث جو بہ تحت مدعی بمنزلہ ایک پٹہ دار منجانب کاشتکار کے ہے البتہ عدم ثبوت بات کا ہوا کہ جو معاہدہ باہم اونکے ہوا ہوا اوسکو بذریعہ وسیلہ ہای قانونی کے جاری کرادے الاّ کاشتکار مذکور کو بحالت بیدخل کیے جانے اوسکے منجانب مدعاعلیہ بہ قائمقام زمیندار کا ہے ارجاع دعوی بحالی دخل کا اختیار حاصل ہے اور ہرگاہ مدعاعلیہ کو بیدخلی مدعی تسلیم ہے تو بلا لحاظ شخص ثالث کے جسکو اختیار ہے کہ جسطرح چاہے چارہ جوئی اوس نقصان کی کرے جو اوسکو مدعی سے پہونچا ڈگری دعوی مدعی کی چاہیے۔ بوسنگہ سہای۔ بنام۔ ٹیکا رام۔ منفصلہ ۱۲۔ اپریل سنہ ۱۸۶۴ع

۲۷۷۔ نالش مدعی اربنام مدعاعلیہ سرکاری واسطے حصول دخل ایسی اراضی کے جسکو نامبردہ بذریعہ حق زمینداری

کاشت کرتا ہوا اور جس کا لگان صرف نمبردار کو ادا ہوتا ہو قابل سماعت ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے نہین - تجملو تی - بنام - امراؤ منفصلہ ۱۳ - مئی سنہ ۱۸۶۵ع

۲۷۸ - زمیندار مجاز ہے کہ جب چاہے اسامی غیر مستحق مقابضت کو آخر سال فصلی پر باختیار خود بیدخل کردے گو کوئی وجہ بیدخلی ہو یا نہ ہو لہذا اس امر سے کہ بیدخلی بدین وجہ عمل مین آئی کہ کاشتکار سے لگان بشرح زائد بلا اجرای اطلاعنامہ دفعہ ۱۳ طلب کیا گیا تھا اور اوس نے نہ دیا تجویز مقدمہ دخلیابی مین کچھ ہرج واقع نہین ہوتا - مان سنگہ - بنام - پربین منفصلہ ۱۴ مئی سنہ ۱۸۶۴ع

۲۷۹ - جملہ نالشات مابین مرتہن کاشتکاران و زمینداران [illegible] ین و کاشتکار قابل ارجاع محکمہ مال کے ہین - چو ہلیعادیال - بنام - درگ پال سنگہ منفصلہ ۳ مئی سنہ ۱۸۶۴ع

۲۸۰ - بہ تصحیح قاعدہ مقدمہ امام علی جس مین یہ تجویز ہوئی تھی کہ عدالت مال کو مقدمات متعلقہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع مین ایسے امور ضمنی حقیت کی تجویز کا بھی اختیار ہے جو واسطے تنقیح حد اختیار عدالت کے ضروری متصور ہین مگر اسطرح کی تجویز امر مذکور کی نسبت ناطق نہ ہوگی اور بہ تنسیخ قاعدہ مقدمہ - بنارسی دت - بنام - رگوبردیال - منفصلہ ۱۵ - مارچ سنہ ۱۸۶۵ع یہ تجویز قرار پائی کہ عدالت مال مجاز تجویز اون جملہ معاملات کی ہے جو نالشات حد سماعت اوسکی مین درباب حقوق و مرافق اراضی واقع ہون لہذا فیصلہ [illegible] قابل تنسیخ و اصلاح دوسری عدالت کے سوا بصیغہ اپیل حسب شرائط ایکٹ ہذا نہین ہین - دریای سنگہ - بنام - ایشری سنگہ منفصلہ ۲۲ - اپریل سنہ ۱۸۶۵ع - [illegible]

۲۸۱ - اگر اسامی جسکو حق مقابضت حاصل ہوا اراضی مقبوضہ سے بیدخل نہ کیا جاوے مگر اوسکو [illegible] تو واسطے اثبات اپنے حق کے ابتدائے عدالت دیوانی مین نالش کرنیکا مجاز ہے لیکن اگر بیدخلی اوسکی واقعی عمل مین آئی ہو تو اوسکو ابتدائے محکمہ مال مین دعوی پیش کرنا لازم ہے - تیو دان سنگہ - بنام - سیتل سنگہ منفصلہ ۱۹ - مئی سنہ ۱۸۶۵ع

۲۸۲ - دو ججون کے اجلاس سے یہ تجویز قرار پائی کہ بیدخلی کسی اسم فرضی مالک اراضی کی کسیقدر مدت کی [illegible] کی نالش مین جو بذریعہ اصلی مالک کے دعویدار ہو مانع نہین ہوسکتی اگرچہ مدعی نے بنا اوٹھا حق واقعی و نسل [illegible]

عرضی دعوی مین متروک کیا لہذا تحقیقات بنیاد دعوی کی عمل مین نہین آئی مگر واقعات مقدمہ سے دعویٰ ہونا بذریعہ حق وراثت
اصلی مالک کو ظاہر ہوتا تھا اور یہ امر کہ مدعی نے کسی دوسرے مقدمہ مین بذریعہ حق اسم فرضی کے بمقابلہ مدعاعلیہ خلاف دعوی
لگان اراضی معافی کا نہین کیا تھا یہ نتیجہ پیدا نہین کرتا کہ نالش ہذا جو بذریعہ اصل مالک کی ہے ممنوع السماعت قرار پاوے
مہابیر پرشاد - بنام - گوپال سنگھ - منفصلہ ۲۹ - جون ۱۸۶۵ء

۲۸۳ - جبکہ مدعیان باظہار ہونے کاشتکار مستحق مقابضت کے دعوی کرتے ہین کہ بنظر اونکے ایسی حیثیت کے
مدعاعلیہ مالک نہین از روی شنکلپ کے بار منتقل کرنیکا نہین ہے تو ایسی نالش صرف بموجب ضمن ۶ دفعہ ۲۳ ایکٹ
۱۸۵۹ء قابل سماعت حکام مال کی تھی - سیوکرنری - بنام - رام بھون اوجھا - منفصلہ ۱۴ - دسمبر ۱۸۶۶ء

۲۸۴ - مقدمہ دخل اراضی معہ [illegible] حاصل مین یہ نزاع برپا ہوئی کہ مدعیان موہوب الیہم استحقاق مقابضت
اراضی بلا ادا کرنے کسیقدر لگان کے [illegible] روی دستاویزات ہبہ نامہ کے رکھتی ہین یا نہین - تجویز ہوئی کہ تصفیہ اس امر کا بلحاظ
مضمون دستاویزات مذکور اور اصل ارادہ فریقین اور عمل درآمد اور نیز تعمیل ہبہ نامہ سے جو قبل آغاز اوس نزاع کے ہوئی ہو
جس سے نالش ہذا پیدا ہوئی ہونا چاہیے اور جو کہ مدعیان محض اسامی غیر مالک نہین ہین اسوجہ سے یہ نالش عدالت دیوانی
مین بطور مناسب مسموع ہوئی - شنکر لال وغیرہ - بنام - پورن وغیرہ - منفصلہ ۱۸۶۶ء

شرح - نظیر ظالم رای - بنام - [illegible] - منفصلہ ۱۵ - دسمبر ۱۸۶۶ء ملاحظہ طلب

۲۸۵ - مدعی جس نے لگان مرتہن سے وصول کیا عذر ناجوازی رہن کا نہین کر سکتا - گنگا بشن وغیرہ - بنام
رام کہہ رای - منفصلہ ۱۴ - جنوری ۱۸۶۶ء

۲۸۶ - ایک بیعت مستحق قبضہ کی طرف سے مدعی مرتہن ہے زمیندار کا بیٹا جسکی زمینداری شخص ثالث کے پاس
رہن ہے مدعی کو بیدخل کرنیکا مجاز نہ تھا - خوشحال سنگھ - بنام - بلجیت - منفصلہ ۱۸ - جنوری ۱۸۶۶ء

۲۸۷ - مقدمہ متنازعہ کاشتکار واسطے حصول قبضہ اوس اراضی کے جس سے وہ درحقیقت بیدخل نہین ہوا بذریعہ
منسوخی حکم کے جو حکام مال سے حسب دفعہ ۲۵ صادر ہوا قابل سماعت عدالت دیوانی ہے و متعلق ضمن ۶ دفعہ ۲۳

ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کا نہ ہوگا - دولت رام وغیرہ - بنام - گیا مصر - منفصلہ ۲۳ جنوری سنہ ۱۸۶۶ء

**۲۸۸** - چونکہ مدعی کے حق حقوق واقع اراضی بوجہ اسکے کہ اراضی مذکورہ مدعاعلیہ کے قریہ مین درائی بالکلیہ زائل ہوگئے اور قبضہ مابعد اوسکا بطور اسامی اختیاری کے متصور ہے لہذا بیدخلی اسکی ناجائز نہین اسلیے نامبردہ کو استحقاق نالش دخلیابی کا نہین پہونچتا - مسماۃ نواب بیگم - بنام - رستم خان - منفصلہ ۱۰ فروری سنہ ۱۸۶۶ء

**۲۸۹** - بنا منظوری فیصلہ صدر عدالت مورخہ ۱۱ - نومبر سنہ ۱۸۶۴ء یہ تجویز ہوئی کہ واسطے حصول اختیار سماعت محکمہ مال حسب ضمن ۶ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء ہونا قبضہ سابق اور بیدخلی کا ضرور ہے صرف دینا پٹہ کا اور انکار دینے دخل کے بموجب اوس پٹہ کے اوس طرح کا قبضہ و بیدخلی جس سے ضمن ۶ مین مقصد ہے نہین - احمد خان - بنام - مسماۃ گمانی بیگم منفصلہ ۱۳ - مارچ سنہ ۱۸۶۶ء

شرح - نظیر نمبری ۲۷ ملاحظہ طلب

**۲۹۰** - ایسا دعوی کہ اراضی اصلی حالت پر بذریعہ دور کرادیے جانے درختون کے جن کو مدعاعلیہ نے بطور ناجائز لگایا ہے کرادی جاوے قابل سماعت محکمہ دیوانی کے قرار پایا - جیون سنگھ - بنام - بہار بیگم - منفصلہ ۲۶ - نومبر سنہ ۱۸۶۴ء

**۲۹۱** - ایک معافیدار نے درخواست واسطے بیدخلی حسب دفعہ ۲۵ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء گذرانی اور بعدہ مدعاعلیہ نے نالش اثبات حق مالکیت و حصول اخلت کی عدالت دیوانی مین دائر کی تجویز ہوئی کہ ہرگاہ مدعاعلیہ واسطے بیدخلی مدعی بطور کاشتکار غیر مستحق مقابضت حسب دفعہ ۶ مستدعی اعانت ہوا تو نامبردہ نے اون حقوق زمینداری فروتر کو خطرہ مین ڈالا جسکو مہتمم بندوبست نے صریح مدعی کے حق مین محفوظ رکھا تھا پس مدعی کو اختیار تھا کہ اسحقاق اپنا بطور ایسے زمیندار کے جسکے ساتھہ سرکار کے مقابلہ مین بندوبست نہین ہوا الا مالکانہ پاتا ہے عدالت دیوانی مین ثابت کرے نہ یہ کہ حسب ضمن ۶ دفعہ ۲۳ پابند نالش کیا جاوے کیونکہ حیثیت اوسکی مثل رعیت یا مستاجر یا قابض مصرحہ ضمن ۶ کے نہین ہے بلکہ بطور مالک فروتر کے - مسماۃ رادہا - بنام - کشنا - منفصلہ ۳ - نومبر سنہ ۱۸۶۷ء

**۲۹۲** - عدالت مال کو ایسے مقدمہ دخلیابی کا جو منجانب کاشتکار شکمی بنام زمیندار نسبت جزو اراضی سیر دائر

کیا جاوے اختیار سماعت نہین ہے ہر پرشاد - بنام - ماتا پرشاد - منفصلہ ۹ - اپریل سنہ ۶۸ء

۲۹۳ - اس مقدمہ مین مدعی قائمقام اپنے چچا کی کاشتکاری کا جسکو حق مقابضت حاصل تھا ہوا چنانچہ زمیندار نے بلا کسی معاہدہ جدید کے تقریبًا چھ برس تک قابض رہنے دیا تجویز ہوئی کہ مدعی مستحق دخلیابی اراضی کا بمقابلہ زمیندار کے ہے کیونکہ اس سے معنًا یہ نتیجہ پیدا ہوتا ہے کہ اوسکا منصب وارثانہ دربارہ قائم رہنے اوسکے مقابضت متصلہ کے تسلیم کر لیا گیا تھا - برج بھوکن وغیرہ - بنام - بیرون دت - منفصلہ ۱۵ - اپریل سنہ ۶۸ء

۲۹۴ - اس مقدمہ مین مدعی قابض اراضی وس ضلع مین جو بعدہ مستاجری ہوگیا بطور کاشتکار تھا مستاجر نے پٹہ جز و موضع کا جس مین کاشت مدعا علیہ تھی شخص ثالث کو دیدیا اور بجای مستاجر کے مدعی نے لگان نامبردہ کو ادا کیا - تجویز ہوئی کہ درصورت عدم موجودگی شہادت اس امر کے کس قسم کا پٹہ شخص ثالث کو عطا ہوا اور نہ ثبوت ہونے رضامندی مدعی نسبت تبدیل ایسی حیثیت کے اوسکی حیثیت کاشتکارانہ مین زوال نہین آسکتا اور بوجہ بیدخلی کے شخص ثالث مستوجب بیدخلی نہین ہوتا - ماتا بلٹ سنگہ - بنام - ماتا دیال - منفصلہ ۸ - جون سنہ ۶۸ء

۲۹۵ اگر کوئی کاشتکار نالش دخلیابی اراضی مین جس سے وہ بیدخل کیا گیا ہو ضرورت شامل کرنے کسی شخص دیگر کی جو مستحق اخذ زر لگان اراضی مذکور نہ ہو سمجھے تو اوسکو لازم ہے کہ عدالت دیوانی مین نہ عدالت مال مین نالش کرے اور نالشات رعایا واسطے قائم رکھنے دخل اوس اراضی کے جس مین خطرہ بیدخلی ہو قابل سماعت عدالت دیوانی ہین اور یہی قاعدہ اوس دعوی سے بھی جو منجانب رعایا نسبت اصلاحات از قسم خسارہ بابت بیدخلی دائر ہو متعلق ہے - رتو راج رای وغیرہ - بنام - جگیشر وغیرہ - منفصلہ ۲۳ - فروری سنہ ۱۸۶۹ء

۲۹۶ - اگرچہ قاعدہ عام ان ممالک کا ہے کہ حقیت کاشتکاری بلا مرضی زمیندار کے قابل انتقال نہین ہے تاہم مستثنیات اس مین اسقدر زیادہ ہین کہ ہر مقدمہ مین اونکی خاص تجویز کرنے کے واسطے اصلاح ڈگری کی ضرورت ہے - میر ہدایت علی - بنام - بابو مان سنگہ وغیرہ - منفصلہ ۲۳ - فروری سنہ ۱۸۶۹ء

خمس ششم نالشات متعلقہ قرقی

جملہ نالشات جو بوجہ تعمیل اختیارات قرقی متحصلانہ میدواران وغیرہ حسب مندرجہ دفعات ۱۱۲ و ۱۱۴- ایکٹ ہذا یا بوجہ ارتکاب کسی افعال بیجا بہ تعمیل اختیار مذکور جسکی تشریح ذیل مین مندرج ہے ظہور مین آوین

**شرح** نالشات مفصلہ ذیل اختیارات قرقی سے ظہور پذیر ہوتی ہین پانچ اون مین سے نمبری ہین اور ایک استغاثہ اور ایک عذرداری ۱-اعتراض مطالبہ قارق بموجب دفعہ ۱۲۶ ۲-نالش منجانب شخص غیر جسکی جایداد بنام نہاد باقیدار قرق کی جاوے بموجب دفعہ ۱۳۹ ۳-نالش خسارہ منجانب اون اشخاص کے جو اندر میعاد متذکرہ دفعہ ۱۲۶ و ۱۳۹ عذرداری کرکے اپنی جایداد محفوظ نہ کرسکے بموجب دفعہ ۱۴۱ ۴-نالش خسارہ منجانب اون اشخاص کے جنکو فعل ناجائز قارق جائز سے نقصان پونہچا ہو بموجب دفعہ ۱۴۲ ۵-نالش خسارہ بابت قرقی منجانب قارق ناجائز بموجب دفعہ ۱۴۳ ۶-استغاثہ بوجہ جبراً یا خفیۃً اوٹھا لیجانے جایداد مقروقہ کے بموجب دفعہ ۱۴۵ ۷-عذرداری منجانب شخص ثالث بمقدمہ مدعی حسب دفعہ ۱۲۶ بموجب دفعہ ۱۴۰

۲۹۷-ہرگاہ از روے دستور دیہی لگان اراضی صرف مالک نصفی کو ادا ہوتا تھا نہ مدعاعلیہم حصہ داران ایک ربع کو لہذا یہی امر متنازعہ قرار پاکر بعد ثبوت صحت عذر مدعی دعوی مدعاعلیہم خارج ہوا شیو پالک سنگہ-بنام-منگل سنگہ-منفصلہ ۱۴-مئی ۱۸۶۱ء

دفعہ ۲۴ نالشات ازطرف زمینداران بنام کارندگان بابت روپیہ یا حساب کے

وہ نالشات جو ازطرف زمینداران وغیرہ اشخاص تحصیل کنندگان لگان اراضی بنام کارندگان جو واسطے انتظام اراضی اور تحصیل لگان کے مقرر ہوتی ہوین یا بنام ضامنان کارندگان مذکور واسطے دلاپانے روپیہ یا حساب جو عہد ملازمت مین اونکے پاس رہا ہو یا دلاپانے کاغذات مقبوضہ اونکے رجوع ہوئین صاحبان

کلکٹر کی سماعت کے لائق ہون گی اور تحقیقات اور تجویز اونکی حسب شرائط ایکٹ ہذا ہو گی اور نالشات مذکورہ سواے بصیغہ اپیل حسب مشروطہ ایکٹ ہذا کسی اور عدالت کی سماعت کے لائق نہ ہون گی

**شرح** اختیار کارندہ کا چاہیے کہ صریحی ہو یا ذہنی اور جس کارندہ کو اجازت کسی فعل کے عمل مین لانے کی ہو او سے اجازت ہر امر جائز کے عمل مین لانے کی ہے جو اوس فعل کے واسطے ضروری ہے

مثلاً زید عمرو کی جانب سے واسطے انتظام اراضی اور تحصیل زرلگان کے مقرر ہے پس زید کو اجازت ہے کہ کوئی کارروائی قانونی جو غرض مذکور کے لیے ضروری ہو عمل مین لاوے اور سند دیوے

ایضاً زید کارندہ واسطے سبیل مطالبہ اپنے مالک کے بہ اختیار خود قرقی نہین کر سکتا اگرچہ یہ فعل واسطے سبیل مطالبہ کے عمدہ وسیلہ ہے مگر اجازت امر جائز کارروائی قانونی مین داخل نہین تا وقتیکہ آئینا اختیار نامہ تحریری منجانب مالک اس باب مین عطا ہووے

۲۹۸ — جبکہ کوئی شرط خلاف مندرج نہ ہو تو یہ وجہ کہ اصل مدیون کے نام زر مندرجۂ دستاویز سے زیادہ رقم بڑھے باعث برارت ضامن نہین ہو سکتی

کندن لال مختار بنام ای ڈی جبالس ولیم بی ملکیوی — منفصلہ ۲۱ — جون سنہ ۱۸۶۶ء

۲۹۹ — ایسے کارندہ پر جو بجہت منصرم کارخانۂ تجارت یا مختار عام کے لگان تحصیل کردہ کارندہ ذیلی مقررہ زمیندار سے وصول کرتا ہو عدالت مال مین تفہیم حساب کی نالش نہین ہو سکتی دیوانی مین رجوع ہونی چاہیے — بسا ماننددغیرہ — بنام — نندکنوار — منفصلہ ۲۴ — جون سنہ ۱۸۶۸ء

# باب سوم کارروائی سرسری

**دفعہ ۲۵** - بیدخلی مستاجر اور کاشتکار وغیرہ کی ازجانب زمینداران -

اگر کسی زمیندار یا اور شخص کو جو مجاز اخذ زر لگان ہو ضرورت اعانت عدالت بیچ بیدخل کرنے کسی کاشتکار کے جو استحقاق مقابضت نرکھتا ہو یا بیدخلی کسی مستاجر یا دیگر قبضہ دار بعد انقضاے میعاد ٹھیکہ یا قبضہ داری کے جسکے پاس قبضۂ میعادی ہو یا بیدخلی کسی کارندہ بعد انقضاء میعاد ملازمت کی یا واسطے جاری کرانے کسی قرقی یا بیدخلی کے جس کی بابت کسی قانون یا ایکٹ مین حکم خاص ہو مطلوب ہووے تو اوسکو لازم ہے کہ صاحب کلکٹر کے حضور درخواست گذرانی اور صاحب موصوف مقدمہ کی تحقیقات کر کے حکم مناسب بپابندی شرائط متعلقۂ نالشات ایکٹ ہذا صادر کرے گا مگر شرط یہ ہے کہ کوئی درخواست بدعوے بیدخلی کسی مستاجر بعد انقضاء میعاد مستاجری اوسصورت مین مسموع نہ ہوگی جب ٹھیکہ از قسم ٹھیکہ زرپیشگی ہو جسکے بموجب ٹھیکہ دار نے روپیہ پیشگی دیا ہوا ور اختیار مالک درباب حصول دخل بروقت انقضاے میعاد ٹھیکہ اس امر پر موقوف ہو کہ وہ روپیہ پیشگی دادہ مذکور واپس کرے یا واصلات اراضی مین مجرا دیوے چنانچہ ان صورتون مین فریقین کو بذریعۂ نالش نمبری عدالت دیوانی چارہ جوئی کرنی پڑے گی +

**شرح** - ۱ - بموجب ضمن ۷ - دفعہ ۱ - ایکٹ ۲۶ ۱۸۶۷ء ایسی درخواست اسٹامپ ۸ آنہ پر ہونی چاہیئے +

۲ - پٹہ زرپیشگی رہن انتفاعی کا مماثل متصور ہے مگر یہ اوسیصورت مین ہوتا ہے جب صراحتاً یا کنایۃً پٹہ دہندہ کو استخلاص کا اختیار ہو رسالہ گفرسن صاحب درباب رہن +

ومعافی خالص کے ہو کل استحقاق مالکانہ وکاشتکارانہ اوس کا زائل ہو کر خریدار کو پہونچتا ہے لہذا نامبردگان مجاز ہین کہ اوسکو اراضی مذکورہ سے بیدخل کرین - جوالا سنگہ وظالم سنگہ - بنام - جواہر سنگہ - منفصلہ ۳۱ - اگست ۱۸۶۳ء -

۸ ۳۰ - جب کوئی مقدمہ اختیار سماعت عدالت دیوانی سے باتصریح خارج نہو اندر اختیار سماعت کے متصور ہونا چاہیے لہذا زمیندار کو اختیار ہے کہ بغیر گذرانتے درخواست کے محکمہ صاحب کلکٹر مین نالش بیدخلی ابتدا عدالت دیوانی مین پیش کرے - بابو وارث علی - بنام - دوارکا رای - منفصلہ ۱۶ فروری ۱۸۶۶ء - اجلاس کامل -

۹ ۳۰ - صاحب کالکٹر کی محکمہ مین قبل اس سے کہ عدالت دیوانی مین نالش دایر کیجائے درخواست گذراننے کی ضرورت نہین - سید عبد العلی - بنام - شیو چرن - منفصلہ ۲۶ - فروری ۱۸۶۴ء

۱۰ ۳۱ - یہ امر کہ درخواست بیدخلی رعایا جو بذریعۂ پٹہ منقضی المیعاد کے قابض تہا بوجہ خارج المیعاد ہونے کے محکمہ کلکٹری مین نامنظور ہوگی مانع نالش دیوانی کا نہین ہوسکتا - شیو ہیر - بنام - قاضی ضیاء الدین منفصلہ ۸ - اپریل ۱۸۶۶ء -

۱۱ ۳۱ ایک علاقہ کی مستاجر سرکار نے جسکی مستاجری حین حیات تہی علاقہ کو ٹھیکہ مین دیا ٹھیکہ دار نے بعوض کسیقدر روپیہ کے پٹہ دوامی بنام اپیلانٹ خاص کے لکہدیا بعد ازان بندوبست مالکانہ اوس علاقہ کا ٹھیکہ دار کے ساتہ اس شرط سے ہوا کہ نامبردہ کو بعد انقضاے میعاد مستاجری کے دخل دیا جاوے نامبردہ کے حقوق مالکانہ نیلام ہوے اور مدعی نے خرید کرکے اس پٹہ کی منسوخی کا دعوے کیا - چنانچہ مطابق مضمون پٹہ کے یہ تجویز ہوئی کہ مالک مذکور نے اوس پٹہ کو بلا لحاظ اختتام اوسکی ہنگام انقضاے ٹہیکہ کے استمراری قرار دیا پس جو کہ قائمقام اوس شخص کا ہے جس کے حقوق اوس نے خریدی مثل شخص آخر الذکر کے منصب اعتراض کا بنسبت پٹہ موسومۂ اپیلانٹ خاص کے نہین رکہتا - کرن جوبلی - بنام - جانکی پرشاد - منفصلہ ۲۴ - اگست ۱۸۶۶ء

۱۲ ۳۱ - جبکہ مدعی نے ایک مرتبہ مدعا علیہ کا کاشتکار و مستحق قبضہ ہونا تسلیم کیا تو اب دعوے واسطے

قبضہ زمین مذکور کے اس بیان سے کہ اراضی سیر ہے اور سابق مین مدعا علیہون کی تہی لیکن بذریعہ تقسیم ہماری پٹی مین درائی نہین کر سکتا اور نہ یہ کہ قبضہ مدعیان کا وقت تقسیم سے اراضی پر نہین رہا۔ گوری تواری۔ بنام مہنت رائے منفصلہ ۲۰۔ دسمبر ۱۸۶۶ء

۳۱۳۔ بحوالہ فیصلہ ہائی کورٹ کلکتہ مرقوم یکم جولائی ۱۸۶۹ء بمقدمہ بہنگی ننہ بنام تینبہوناتہ متر وجیکشن بکرجی بنام۔ رامدین رائے۔ جلد دوم ویکلی رپورٹ صفحہ ۱۶۔ یہ تجویز قرار پائی کہ اپیل حکم ڈپٹی کلکٹر کا جو بموجب دفعہ ۲۰ ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۵۹ء صادر ہوا ہو صاحب کمشنر کے محکمہ مین ہونا چاہیے اور موصوف الیہ کو لازم نہ تہا کہ تجویز صحت پٹہ متنازعہ کی کرتے ٹہاکر داس بنام بہبوتی سنگہ منفصلہ ۱۳۔ مارچ ۱۸۶۷ء

۳۱۴۔ ضبطی دیہہ سے حقوق کاشتکاران زائل ہو جاتے ہین اور یہ امر کہ وے بعد ضبطی چند سال تک بادائے لگان کاشت پر قابض اور پیداوار درختان پر متصرف رہے حق کاشتکاری جو بوجہ ضبطی کلیۃً باطل ہو گیا عود نہین کر سکتا بلکہ حیثیت اوسکی محض بطور کاشتکاران اختیاری کے ہو جاتی ہے بہیکم سنگہ بنام مسماۃ ڈلو وغیرہ منفصلہ ۲۳۔ جولائی ۱۸۶۶ء

شرح۔ نظائر نمبری ۲۰ و ۱۲ و ۲۲ و ۲۴ و ۲۸ و ۳۴ و ۳۵ و ۳۶ و ۳۷ و ۳۸ و ۳۹ و ۴۰ و ۴۴ و ۱۲۸ و ۱۵۱ و ۲۳۴ و ۲۴۸ و ۲۶۷ و ۲۸۰ و ۲۸۹ و ۲۹۸۔ کتاب ہذا ملاحظہ طلب

۳۱۵۔ ضبطی حقوق زمیندار جو بموجب ایکٹ ۲۵۔ ۱۸۵۸ء عمل مین آئی مخل حصول استحقاق مقابضت کاشتکاری نہین ہو سکتی الا جو ضبطی کہ بموجب دفعہ اول ایکٹ ۱۔ ۱۸۴۵ء کے ہوئی ہو اوس سے جملہ حقیت تہکی زائل ہوتی ہے اور کل کاشتکاران مستوجب بیدخلی ہین۔ شیوراج سنگہ بنام مہکہ صاحب منفصلہ ۲۵۔ جون ۱۸۶۶ء

۳۱۶۔ منشاء دفعہ ۲۰ ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۵۹ء کا یہ ہے کہ واسطے بیدخلی کاشتکار کی جس زمیندار کو مدد درکار ہو کلکٹر سے بارجاع نالش حاصل کرے اور یہ صرف اون مقدمات کے واسطے ہے جن مین زمیندار بلاجبر کے دخل نہین پا سکتا ہے اور بیدخلی بالجبر صرف از روے حکم صاحب کلکٹر کے ہو سکتی ہے اگر زمیندار بغیر حکم کلکٹری کے

بجز کسی کو بیدخل کرے تو ناجائز ہے اور برعایت ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع (باب دفعہ ۱۴۳) ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ع بجائے استعمال دنگہ و فساد دست اندازی فوجداری سے ممکن ہے سرکلر صدر بورڈ نمبر ۱۰ مورخہ ۱۱ جون سنہ ۱۸۶۱ع

۱۳۷ — صدر دیوانی عدالت نے تجویز فرمایا ہے کہ جن صورتوں کا ذکر دفعات ۲۵ و ۲۶ و ۲۷ و ۲۸ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع مین ہے وہ بطور خود اونھون کے بین نہ مقدمات کی اور جو فیصلجات کہ ایسی صورت مین محکمہ جات مال سے صادر ہون وہ داخل احکام ہین نہ تجویزات ہذا بنا برآن اون احکام کے صاحب کمشنر کے محکمہ مین اپیل ہوگا نہ کہ پیشی صاحب صدر مین بلکہ وہ کارروائی سرسری ہے اور وہ مانع اجرائے نالش نمبری نہین ہے سرکلر صدر عدالت مغربی مورخہ ۳۰ دسمبر سنہ ۱۸۶۲ع نمبر ۲۶ —

۱۳۸ — ہر چند دست اندازی عدالت ہائے مال بموجب دفعہ ۲۵ و ۲۶ و ۲۷ و ۲۰ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع از قسم کارروائی سرسری قرار دی گئی ہے تو بھی جس حاکم کے روبرو درخواست گذرے اوس کا کام یہ ہوگا کہ بہ طریقہ معینہ ثبوت و اثبات بموجب ایکٹ مذکور تحقیقات کرے کہ آیا سائل مستحق مدد پانے کا جسکی واسطے وہ درخواست کرتا ہے یا نہین اور بعد فراغت تحقیقات خواہ مدد دے یا انکار کرے دفعہ ۱ سرکلر بورڈ مغربی مورخہ ۱۷ فروری سنہ ۱۸۶۳ع نمبر ۵

**دفعہ ۲۶ — پیمایش اراضی** — جب زرلگان بموجب شرح مقررہ بحساب مقدار اراضی مقبوضہ یا کاشت کردہ کسی قابض شکمی یا رعیت کے واجب الادا ہووے یا جب اقرارنامہ تحریری جس مین کہ کسی قابض شکمی یا رعیت نے وعدہ ادا کے زرلگان خاص بابت اراضی مقبوضہ یا مزروعہ اپنے کے کیا ہو بوجہ انقضا کی میعاد پٹہ کے قطع یا بوجہ نیلام ہو جانے اوس مال یا حیثیت کے جسمین اراضی واقع ہے بعلت بقایا لگان یا مالگذاری کے فسخ ہو جاوے تو وہ شخص جسکو استحقاق اخذ زرلگان ہے اسبات کا مجاز ہوگا کہ واسطے دریافت مقدار آراضی جسپر قابض شکمی یا رعیت فی الواقع قابض

اور کاشت کرن ہو اوسکی پیمایش کرے اور ہر ایک محال اور حقیت کی مالک کو اختیار ہوگا کہ واسطے دریافت اس امر کے کہ اوس محال یا حقیت مین کسقدر اراضی ہے عموماً پیمایش کرے الا اوس صورت مین کہ قابضان اراضی کے ساتھہ ایسا معاہدہ خاص ہوا ہو جو مانع پیمایش ہو اور اگر کوئی شخص اس اراضی کی پیمایش کا قصد کرے جسکی پیمایش کا وہ مستحق ہو اور قابض اراضی اوس پیمایش مین حارج ہووے یا اگر کوئی قابض شکمی یا رعیت بعد پانے اطلاع اس امر کے کہ پیمایش اراضی مقبوضہ یا مزروعہ اوس کی جو قابل پیمایش ہے مدنظر ہے واسطے نشاندہی اراضی کے حاضر نہووے تو شخص مذکور کو اختیار ہوگا کہ بحضور صاحب کلکٹر درخواست دیوے اور صاحب موصوف بموجب طریقہ متعلقہ نالشات ایکٹ ہذا مقدمہ کی تحقیقات کرکے حکم مناسب متضمن منظوری یا عدم منظوری پیمایش صادر کریگا اور اگر ضرور معلوم ہو تو قابض شکمی یا رعیت کو واسطے حاضر ہونے یا معاف رہنے احضار سے حکم کریگا اور اگر قابض شکمی یا رعیت بعد صدور حکم احضار کے حاضر نہ ہوگا تو آیندہ اوسکو اختیار نہوگا کہ نسبت صحت پیمایش جو اوسکی غیبت مین عمل مین آئی ہو اعتراض کرے +

**شرح**

بموجب ضمن ۷ - دفعہ ۱۰ - ایکٹ ۲۴ سنہ ۱۸۶۷ع اسٹامپ ہر ایسی درخواست گذرنی چاہیے -

۲ ــــ نظیر مقدمہ فقیر کنوری بنام شیو سرن نمبری ــ ۳۰۵ ــ و نظیر مقدمہ رمضان علی بنام نند کنوار نمبری ــ ۳۰۶ ــ و سرکلر صدر عدالت مورخہ ۲۳ - دسمبر سنہ ۱۸۶۲ع نمبری ۱۷ و سرکلر صدر بورڈ و مغربی مورخہ ۱۷ - فروری سنہ ۱۸۶۳ع نمبری ۳۱۸ ملاحظہ طلب -

**دفعہ ۲۷** - رجسٹری ہر ایک تعلقہ دار شکمی اور دیگر اشخاص کو جو مابین زمیندار اور

انتقال تعلقہ وغیرہ +

کاشتکار کی استحقاق مستقل قابل انتقال واقع اراضی پرگنہ مون لازم ہے کہ جملہ انتقالات تعلقہ جات اور حقیتون یا اون کی خبر وکی جو بذریعہ بیع یا ہبہ یا بطریق دیگر عمل مین آوین اور کیفیت وراثت اور تقسیم یا بین شرکار در صورت وراثت کے زمیندار یا دیگر قبضہ دار اعلی کے سررشتہ مین جنکو تعلقہ یا حقیت کی بھیج دی جاتی ہو رجسٹری کرایا کرین اور ہر زمیندار یا حقیت دار اعلی کو چاہیے کہ واسطے ہونے رجسٹری یا بنوع دیگر واسطے استحکام اون انتقالات کے جو صاف نیت سے عمل مین آوین اور رجسٹری کیفیات وراثت اور تقسیم کی اجازت دیوے اور اگر کوئی زمیندار یا حقیت دار اعلی رجسٹری یا بطور دیگر مستحکم کرانے انتقالات یا وراثت وغیرہ سے انکار کرے تو انتقال یا وارث کو اختیار ہے کہ صاحب کلکٹر کے حضور درخواست کرے اور صاحب موصوف حسب طریقہ متعلقہ نالشات ایکٹ ہذا معاملہ کی تحقیقات کرے گا اور اگر انکار کی وجہ کافی نہ پائی جائے تو زمیندار یا حقیت دار اعلی کے نام حکم واسطے منظوری رجسٹری یا مستحکم کرنے بنوع دیگر انتقال یا وراثت مذکور کے صادر کرے گا مگر شرط یہ ہے کہ کسی زمیندار یا حقیت دار اعلی کے نام یہ حکم صادر نہ ہوگا کہ وہ کسی معاملہ کو بابت تقسیم زرلگان جو اوس حقیت پر واجب الادا ہو رجسٹری یا اور طرح پر مستحکم کرادے اور اوس طرح کی تقسیم زرلگان ہرگز جائز اور واجب التعمیل نہ ہوگی تاوقتیکہ رضامندی تحریری زمیندار یا حقیت دار اعلی حاصل نہ ہولیوے +

**شرح**

بموجب ضمن ۷ - دفعہ ۱۰ - ایکٹ ۲۶ - سنہ ۱۸۶۷ع ایسی درخواست اسٹامپ ۸ ر بعہ گذرنی چاہیے -

نظائر وسرکلر ہر دو تحت دفعہ ۲۶ - ملاحظہ طلب

**شرح** نظیر راجہ مہیسر بخش۔ بنام۔ بابو بختاور سنگھ نمبری ۲۰ ملاحظہ طلب

۳۱۹ — بیع کاشت بلا رضامندی زمیندار منسوخ ہوکر بایع اپنی حالت اصلی پر قائم کیا گیا۔ سید چراغ علی۔ بنام۔ مساۃ حلیمہ بی بی منفصلہ ۱۴۔ مارچ ۱۸۶۳ع

**شرح** نظیر نمبری ۱۵۲۔ الیسری پرشاد نراین سنگھ بنام۔ پدارتھ سنگھ ملاحظہ طلب

**دفعہ ۲۸** — درخواست بیدخلی معافیداران اوس اراضی کی جو مالگزاری سے معاف ہو۔

اوسقدر عبارت دفعہ ۱۰ قانون ۱۹ سنہ ۱۷۹۳ع اور دفعہ ۱۰۔ قانون ۴۱ سنہ ۱۷۹۵ع اور دفعہ ۶ قانون ۳۱ سنہ ۱۸۰۳ع اور دفعہ ۲۱۔ قانون ۸ سنہ ۱۸۰۵ع اور دفعہ ۲۴۔ قانون ۱۲ سنہ ۱۸۰۵ع کی جسمین مالکان و مستاجران محال اور تعلقہ ہاے شکمی کو اون مقدمات مین جنمین اسناد بابت قبض و دخل اراضی معافی مابعد تواریخ منفصلہ دفعات مذکورہ عطا ہوئی تہین اختیار اور حکم دیا گیا ہے کہ وہ اپنے مرضی سے اراضی مذکورہ کی بیہج تحصیل کرین اور معافیداران مذکور مفوض بہ استحقاق ملکیت اراضی کو بیدخل کرین اور اراضی کو اوس محال یا تعلقہ مین جسمین وہ واقع ہو شامل کرین منسوخ کی گئی پس اگر کسی مالک یا مستاجر کو کسی اراضی معافی پر بیہج لگانا یا اوسکے معافیدار کا بیدخل کرنا منظور ہو تو اوسکو لازم ہے کہ صاحب کلکٹر کے حضور درخواست کرے اور اوس درخواست پر اسیطرح عمل کیا جاے گا جیسا مقدمات متعلقہ ایکٹ ہذا مین عمل ہوتا ہے اور نالش قسم بالا اوس تاریخ سے بارہ برس کے اندر رجوع کی جاوے گی جب استحقاق اوس شخص کا جو اپنے تئین مستحق لگانے بیہج کا یا بیدخل کرنے معافیدار کا ظاہر کرتا ہو یا استحقاق شخص دیگر کا جو بذریعہ شخص اول الذکر دعویدار ہو ظہور مین آیا ہو اور اگر میعاد مذکور منقضی ہوگئی ہو یا تاریخ نفاذ ایکٹ ہذا سے دو برس کے اندر منقضی ہو جاوے تو نالش مذکور تاریخ انقضا

سے دو برس کے اندر رجوع ہو سکتی ہے۔

**شرح**۔ بموجب ضمن ۰۰ دفعہ ۱۰ ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۰ عیسوی ایسی درخواست اسٹامپ پر گذرنی چاہیے۔

۲ ۔۔۔ نظائر دسہ کلر تحت دفعہ ۲۶ ۔۔۔ ملاحظہ طلب ۔

۳۲۰۔ دعوے زمیندار بہ نسبت بازیافت اراضی مقبوضہ مقدم • یہ جس کو زمیندار سابق نے حق الخدمت مین عطا کی تھی عدالت ماتحت سے ڈگری ہوا صدر سے بہ تجویز قرار پائی کہ بموجب قانون ۱۹ سنہ ۱۷۹۳ء و قانون ۳۱ سنہ ۱۸۰۳ء زمیندار مستحق ضبطی عطیۂ ناجائز کے تہا اور شخص قابض حال پر پابندی افعال زمیندار سابق کی لازم نہین آتی تبب لال ۔ بنام ۔ کلال چند منفصلہ ۱۰ ۔ اگست سنہ ۱۸۶۱ء

۳۲۱۔ دعویدار دفعہ ۲۸ ۔ کو اپنا منصب نالش بطور مدعی ہے ثابت کرنا چاہیے کہ وہ بطور زمیندار یا معافیدار دعویدار رہے نہ صرف بطور مالک مکان گنیش رام جوشی ۔ بنام ۔ جوکہو رام منفصلہ ۳۱ ۔ جولائی سنہ ۱۸۶۲ء ۔

۳۲۲۔ تحقیقات درخواست حسب دفعہ ۲۸ کے بطور ایک نالش کے عمل مین آنی چاہیے اور گذرتے وقت دیکھنا اس امر کا صاحب کلکٹر سے متعلق ہوگا کہ درخواست مذکور بابین میعاد محکومۂ قانون کے گذری ہے یا نہین اگر بین المیعاد گذری ہو تو اوسکی نسبت تحقیقات عمل مین لاوین ورنہ نامنظور کرین ان دونو صورتون مین نسبت تعین عدالت دیوانی مین جسکی اختیارات مین نسبت تنقیح استحقاق کے دفعہ مذکور موثر متصور نہین رجوع لانیکی مجاز ہین شیخ رمضان علی ۔ بنام ۔ نند کنوار منفصلہ ۲۵ ۔ نومبر سنہ ۱۸۶۲ء

۳۲۳۔ نالشات منجانب عطیہ دار اراضی جو حسب منشاء دفعہ ۲۸ ۔ محکمۂ مال سے ضبط ہوگئی ہون تاریخ حکم آخر حکام مال سے اندر بارہ برس بموجب ضمن ۱۲ ۔ دفعہ ۱ ۔ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء دائر ہونگی احکام نسبت تشخیص لگان کے اگر کسی درخواست پر جو زائد از دوازدہ سال تاریخ ۱۹ ۔ اپریل سنہ ۱۸۵۹ء

روز منظوری ایکٹ ہذا سے دائر ہو صادر کیے جاوین ناجائز و کالعدم متصور ہین الا کوئی خاص وجہ برادوت کی اراضی سے ظاہر کیجاوے — بالکشن داس - بنام - لال داس منفصلہ ۱۴ - جولائی ۱۸۶۴ء عیسوی و بابو گوپال سنگہ - بنام - علی اشرف خان - اجلاس کامل

۳۲۴ - تائید نظیر مندرجہ بالا یہ تجویز ہوئی کہ اگر درخواست اندر میعاد گذرانی جاوے تو اوس اراضی کے نسبت جسکو صاحب کلکٹر نے لائق ادائے لگان حسب دفعہ ۳۰ - قرار دیا ہو یہ تجویز ہونی چاہیے کہ آیا وہ اراضی اون اراضیات کی قسم سے ہے یا نہین جن کا تذکرہ دفعہ ۳۰ - مین آیا ہے یعنی بلحاظ دفعہ ۱۰ - قانون ۱۹ - ۱۷۹۳ء عہرک چند - بنام - رام کشن منفصلہ ۴ - جولائی ۱۸۶۴ء اجلاس کامل

۳۲۵ - درخواست ضبطی معافی وتشخیص لگان اوس حالت مین کہ استحقاق معافیدار بعد تہ دیع ۱۷۹۶ء فصلی یعنے ۱۶ - ستمبر ۱۷۸۸ء ظہور پذیر ہوا ہو حکام مال کے روبرو حسب دفعہ ۳۰ - گذرنی چاہیے لیاقت علی - بنام - سید ضامن علی منفصلہ ۲۲ - جولائی ۱۸۶۴ء

۳۲۶ - عدالت دیوانی کو حسب منشاء دفعہ ۳۰ - اختیار نہین کہ حکم تقرر لگان کا صادر کرنے ناشش ہذا اوس حالت مین قابل سماعت وتجویز روبکاری حکام دیوانی کے ہوسکتی ہے جب کہ مدعی بالتصریح یہ بیان اور ثابت کرے کہ قابض حال یا اوس شخص کو جسکے ذریعہ سے وہ دعویدار ہوا قبضہ از روے جبر یا فریب یا ایسی وسیلہ ناجائز یا بد دیانتی سے براد دفعہ ۳ ضمن ۲ - قانون ۱۰ - ۱۸۰۵ء حاصل ہوا تہا - رادہاکشن - بنام - مصر سالک رام منفصلہ ۲ - اگست ۱۸۶۴ء

۳۲۷ - مدعی نے بغرض تنسیخ فیصلہ صاحب کلکٹر جو بمنشاء دفعہ ۳۰ - صادر ہوا تہا نالش کی بلحاظ فیصلجات اجلاس کامل یہ قاعدہ قرار پایا کہ میعاد سماعت معینہ ضمن ۱۲ - دفعہ ۱ - ایکٹ ۱۴ - ۱۸۵۹ء ایسی نالشات سے متعلق ہے نہ ضمن ۵ - دفعہ مذکور مسماۃ جمنا بی بی - بنام - شیونرائن پروہا منفصلہ ۲۶ - اگست ۱۸۶۴ء -

۳۲۸- ضبطی بعلت بغاوت سے گورنمنٹ یا اوسکے منعم علیہ کو زیادہ اوس سے تشخیص لگان کا استحقاق حاصل نہین جو ہو سکے واہب یا اون اشخاص کو جنکی ذریعہ سے وہ دعویدار ہو پہونچتا تھا صرف مقدمات بیکہ و انتقال و خام تحصیل محال بعلت بقایا مالگزاری سے حق جدید پیدا ہوتا ہے مسماۃ جمنا بی بی بنام شیونراین پروہا منفصلہ ۲۶ اگست ۱۸۶۴ء

۳۲۹- جس حالت مین وہ محال جسکی اندر اراضی معافی واقع ہے بعلت باقی مالگزاری براے دوام یا کسی صورت مین ایک مدت خاص کے واسطے منتقل ہوجاوے تو گو معافیدار بلا مزاحمت وقت معافی سے زیادہ عرصہ دوازدہ سال تک بطور معافی قابض رہا ہو تاہم وہ معافی محفوظ نہین رہ سکتی اور بعض صورت ہاے مستاجری یا انتقال یا قرقی منافع محال مین کہ بعلت باقی مالگزاری عمل مین آئی اور نیز بحالت نیلام جو اسی باعث سے ہو کہ ایسی صورتون مین ازروے قانون وہ تمام ذمہ واریان اور حقوق مقابضت شکمی جو مالک سابق کی جانب سے پیدا ہوئے ہون قابل فسخ ہوجاتے ہین اگر معافی بطور ناجائز بعد تواریخ مصرحہ جز واول دفعہ ۲۸ عطا کی گئی ہو اور اوسکی نسبت عمل انہین طور پر جیسا کہ اوس دفعہ مین مذکور ہے مابین عرصہ دوازدہ سال کے تاریخ قطعی ہونی نیلام یا دوسرے طریق وصول مالگزاری اور وقت اجراے پذیر ہونی حقیت مشتری یا مستاجر یا منتقل الیہ سے کیا جاوے تو وہ معافی ہی قائم نہ رہیگی ایسی صورتون مین حقیت مشتری یا دیگر فریق کی جو معاہدہ اداے مالگزاری سرکار کا کرے یا اون اشخاص کی جنکی حقیت مشتری یا فریق مذکور سے پیدا ہوئی ہو من ابتداے زمانہ نیلام سررشتہ مال یا دوسری طریقہ کی شروع ہوتی ہے درخواست تشخیص لگان یا بیدخلی کی مابین دوازدہ سال اوس تاریخ سے جبکہ نیلام یا طریق مذکور قطعی ہوگیا ہو اور بیع یا انتقال نے اجرا پایا ہو یا جن صورتون مین کہ وہ میعاد بتاریخ نفاذ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء گذر گئی ہو تو مابین دو سال کے ۲۹ اپریل ۱۸۵۹ء روز منظوری ایکٹ ہذا سے پیش ہونی چاہیے

پروتی پانڈے - بنام - ایاٹن صاحب منفصلہ ۱۰ - فروری ۱۸۶۶ء

۲۴۰ - عطیات اراضی لاخراج حسب مصرحۂ جزو اول دفعہ ۲۰ - قائم رکھنا لابدی نہین بلکہ قابل ضبطی خود عطا کنندہ یا اوس شخص کے جس کی جانب سے اوسکو استحقاق حاصل ہوا ہو متصور ہین کیونکہ حسب قوانین محولہ ایسی عطیات ناجائز و کالعدم قرار دی گئی ہین اور یہ بھی تجویز ہوئی کہ بعض اصول فیصلجات سابقہ عدالت ہذا مندرجۂ حاشیہ جن کا مقصود یہ ہے کہ قائم رکھنا عطیات کا خود معطی یا اوسکے قائم مقام بذریعۂ وارث یا بایع کو لازمی ہے غلط ہین گو اکثر فیصلجات ایک دوسرے کی متناقض ہین لیکن باہدیگر ترمیم و تنسیخ نہین کرتے اور نیز یہ قاعدہ بھی قرار پایا کہ مالک صرف عطیہ دار حق ملکیت واقع اراضی مذکورہ کو بغیر نقصان پہونچانے کسی حق یا استحقاق کے جو مبروہ کو ماقبل عطیہ کے حاصل تہا بیدخل کر سکتا ہے - راجہ ولسکھہ رای - بنام - قربان علی - منفصلہ ۵ - جون ۱۸۶۵ء

+ حاشیہ

موتی سنگہ - بنام - مکا خان نمبر ۲۵۹ - منفصلہ ۳۰ - جولائی ۱۸۵۳ء

مہربان سنگہ - بنام - گنگا سنگہ نمبر ۶۲ منفصلہ ۲۹ - مئی ۱۸۵۴ء عیسوی

شیو غلام سنگہ - بنام - سماۃ زینت بیگم نمبر ۲ - ۱۸۵۲ء -

عظیم اللہ - بنام - کندن سنگہ نمبر ۲۶ - ۱۸۵۳ء -

بجو سنگہ - بنام - رام پرشاد نمبر ۵ - ۱۸۵۵ء

۲۴۱ - ہر گاہ حکم ڈپٹی کلکٹر مورخہ ۱۳ - جولائی ۱۸۵۹ء از قسم معاملہ تہا نہ مثل حکم عدالت لہذا یہ مقدمہ جو از روے معنی واسطے فسخ اوس حکم متضمن ضبطی معافی کے مابین بارہ سال تاریخ حکم مذکور سے دائر ہوا اسلیے بموجب ضمن ۱۲ - ایکٹ ۱۴ - ۱۸۵۹ء اندر میعاد ہے ضمن ۹ - ایکٹ مذکور اس سے متعلق نہین - مہابیر پرشاد - بنام - گوپال سنگہ - منفصلہ ۱۹ - جون ۱۸۶۵ء -

۲۴۲ - ملکیت عطیۂ لاخراج واقع محال زمینداری بصورت لاوارثی مع حق سرکار بمقابلہ ہندو کے زمیندار کو پہونچتی ہے - شیخ غلام علی - بنام - رام دت سوکل - منفصلہ ۷ - مارچ ۱۸۶۶ء

۲۴۳ - کسیقدر اراضی جو ظاہرا لاخراج تہی کاغذات علاقہ مین بطور جزو اراضی خراجی داخل حدود محال خراجی کے مندرج تہی چنانچہ اراضی مذکور کی نسبت زمینداران نے تشخیص لگان کا دعوے کیا تجویز ہوئی

کہ بارثبوت اس امرکا کہ یہ مقدمہ بموجب دفعہ ۱۰- قانون ۱۴ ۱۸۵۹ء کے ہے بذمہ زمیندار ہے داخل ہونا اراضی کا اندر حدود کے ثبوت قطعی نہین ہے اور بوجہ اسکے کہ حد بندی بحکم عدالت نہین ہوئی تھی واجب التعمیل نہین ہے اور اگر زمیندار اوسکو اسطرح ثابت کرے تو مدعی سے جو خود دعویدار قبضہ لاخراجی کا ہے قبل اسکے کہ اوسکے حق مین ڈگری دیجاے ڈگری دار پر ثابت کرنا اس امر کا لازم ہوے گا کہ نامبردہ عرصہ ۶۰- برس سے بلاادای لگان و بلاتنازع ودبی شاملہ قریب ابسر پرقابض رہا ہے - بابومہابیر پرشاد - بنام - امراو سنگہ - منفصلہ ۲۴- اگست ۱۸۶۶ء

۴ ۳ ۳- لاخراج دار اراضی گردوپیش کو غصبًا دخل مین لاکر او سپر بلاادا سے لگان وخلاف حق زمیندار زائد از دوازدہ سال قابض ومتصرف رہا پس تجویز ہوئی کہ نہ وہ اوس سے بیدخل کیاجا سکتا ہے اور نہ اوس زمین پر تشخیص جمع ہوسکتی ہے معہذا نامبردہ پرنالش بتقرر شرح لگان کی دائر نہین ہوسکتی - بھگوتی اپیلانٹ - بنام - شیو پرشاد - منفصلہ ۱۱- اگست ۱۸۶۶ء

**شرح** - نظیر نمبری ۲۱۶- ملاحظہ طلب -

۵ ۳ ۳- میعاد معینہ دفعہ ہذا کو بشمول میعاد ضمن ۱۴- دفعہ ۱- ایکٹ ۱۴- ۱۸۵۹ء محسوب کرنا چاہیے ضمن مذکور مین دو شرط قائم ہین اول یہ کہ نالش اندر بارہ برس کے اوسوقت سے کہ جب سے استحقاق دعویدار کا پہلے شروع ہوا دائر ہوگی دوم یہ کہ جب کوئی شخص واسطے دوسرے شخص کے یا دوسرے شخص کی استحقاق کے ذریعہ سے دعوے کرے تو اندر بارہ برس کے اوس زمانہ سے جب سے کہ استحقاق اوس شخص ثانی کا پیدا ہوا ہو دائر ہوگی -

۲- شرط ثانی شرط مندرجہ دفعہ ۲۰- ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کی مختلف ہے جو از روے ضمن مذکور کے منسوخ ہوتی ہے اور یہ تعلق رکھتی ہے مقدمات ٹھیکہ داری اور مرتہنی سے یعنی جو لوگ دعوی استحقاق کا بذریعہ استحقاق اصلی حقدار کے کرسکتی ہین وہ صرف اوس حالت مین منظور ہوسکتا ہے کہ جب استحقاق

اوس حقدار کا پہلے اندر بارہ برس کے نالش دائر ہونی سے ابتداء ظہور مین آیا ہو۔

۳- شرط ابتدای پیدا ہونے استحقاق سے تعلق رکھتی ہے واضح ہو کہ وارث وہی استحقاق رکھتا ہے جو وہ شخص رکھتا تھا جس کا وہ قایم مقام ہے علی ہذا ہبہ دار یا خریدار خانگی یا سرکاری بہی لہذا زمانہ میعاد اوس تاریخ سے شمار ہونا چاہیے جب کہ استحقاق پہلے شخص کا پیدا ہوا۔

۴- چنانچہ اختیار جدید استقرار لگان اوس اراضی پر جو اب تک معافی رہی وارث کو حاصل نہین ہوتا

۵- علی ہذا القیاس قبضہ مرتہن یا ٹہیکہ دار سے یہی صورت میعاد کی متبدل نہین ہوتی اوس اراضی پر جو حالت رہن مین بصیغہ معافی دیجاوے استحقاق اصل مالک کا واسطے استقرار لگان کے بعد قبضہ پانی کی تاریخ سے شروع ہوجاتا ہے۔

۶- الحاصل پہلا استحقاق استقرار لگان کا اوس صورت مین تلف ہوجاتا ہے جب کہ کسی دوسرے کی طرف سے کوئی حق جدید پیدا کیا گیا ہو (موجب دفعہ ۷ ایکٹ ۱۱ سنہ ۱۸۵۹ء) جیسا کہ بحالت نیلام یا مستاجری یا خام تحصیل بعلت بقایاے لگان مین ہوتا ہے چنانچہ ان مقدمات مین پورا حق دوام کو یا چند روز کو تلف ہوجاتا ہے۔ سرکلر بورڈ حرف کیو مورخہ ۱۵۔ اگست سنہ ۱۸۶۲ء

۲۲۶ مقدمات دفعہ ۲۸- مین دو امر قابل تنقیح ہوین گے۔ اول یہ کہ معافی جسکی بابت درخواست گذری ہے تاریخات مشرحہ قوانین محولہ شروع دفعہ مذکور کے پیچھے کی ہے۔ دوم یہ کہ آیا بلحاظ حد سماعت معینہ دفعہ مذکور ضمن ۱۲- سوال اندر میعاد ہے یا نہین۔ دفعہ ۲- سرکلر بورڈ دنمبر ۷ مورخہ ۱۷- فروری سنہ ۱۸۶۳ء

۲۲۷- دفعہ مذکور مین اوس اراضی سے مراد ہے جو رقبہ مالگذاری سے علیحدہ کی گئی ہو نہ اوس اراضی سے جو شامل محال ہو بلکہ اوسپر استحقاق استقرار لگان ہر سال حاصل ہے۔ سرکلر بورڈ دنمبر ۲- مورخہ ۲۷- اکتوبر سنہ ۱۸۶۳ء۔

**دفعہ ۲۹- نالشات | جملہ مقدمات جو بموجب ایکٹ ہذا از جانب یا بنام زمینداران**

| | |
|---|---|
| ازجانب یا بنام سربراہ کاران یا تحصیلداران ڈگری جن مین خاص انتظام سرکارے ہو۔ | یا دیگر اشخاص تحصیل کنندگان اراضی ممکن الارجاع ہین از جانب یا بنام سربراہکاران یا تحصیلداران اون محالات کی جنمین خاص انتظام سرکاری ہو عام اس سے کہ وہ محالات ملکیت سرکاری یا اورلوگونکی |

ملکیت ہون رجوع ہوسکتی ہین اور اگر صاحب کلکٹر یا سربراہ کار یا تحصیلدار کسی محال قسم مذکورہ واقع ممالک بنگالہ یا بہار یا اوڑیسہ کا کسی رعیت با قیدار یا قابض شکمی محال مذکور پر بموجب اختیارات عطیہ دفعہ ۲۵- قانون ۷ ۱۷۹۹ء نالش کرے اور تتمۃ ایکٹ ہذا کی رعایت نکرے تو اوس رعیت یا قابض شکمی کو اختیار رہوگا کہ دیوانی مین نالش کرکے نسبت اوس مطالبہ کی جسکی بابت اوسپر نالش ہوئی ہے اعتراض کرے۔

**۳۳۸**- گورنمنٹ کو پابندی فعل اپنی ملازم کی صرف اوس حالت مین ضرور ہے کہ جب وہ فعل ملازم مذکور سے بانجام کسی تعلقہ اپنی عہدہ اور اندر حدود اپنی اختیار کے واقع ہوا ہے یا اگر خارج از اختیار اوسکی عمل مین آیا ہو تو اوسکی پابندی اوس حالت مین گورنمنٹ پر لازم ہوگی کہ جب گورنمنٹ نے اوس فعل کو واقعًا یا قانونًا یا صراحتًا یا حکمًا منظور کرلیا ہو- فیصلہ پریوی کونسل- بنام- صاحب کلکٹر ہوگلی- بنام- کرائی وسٹانرین و ناموصاحب کی تصنیف موسومہ انڈین اپیل صفحہ ۵۵۴-

**۳۳۹**- افسران گورنمنٹ کا یہ کام ہے کہ جب فیصلہ عدالت کا خلاف اونکی صادر ہو تو فورًا اوسکی تعمیل کرین یعنی ڈگریدار کو شے ڈگری شدہ پر قابض کرادیوین اور جسقدر خرچہ کی ڈگری بنام گورنمنٹ ہوئی ہو اوسکو ادا کردین سرکلر بورڈ نمبر ۲۱ مورخہ ۹- ستمبر ۱۸۶۳ء -

# باب چہارم حد سماعت

۳۴۰- تاریخ گذرنی عرضی دعوی سے شمار میعاد چاہیے نہ روز گذرنے تتمہ عرضی دعوی سے نظیر صدر دیوانی منفصلہ ۲۹ نومبر ۱۸۵۱ء

۳۴۱- واسطے حفظ میعاد کے یہہ عذر کہ ڈپٹی کلکٹر دورہ مین تھے کافی متصور نہوگا نظیر صدر غربی نمبر ۲۲۵ منفصلہ ۲۶ مارچ ۱۸۶۴ء

۳۴۲- فریقین کے مختارون نے حسب منشا دفعہ ۳۱۲ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء اپنے اپنے موکلون سے اجازت خاص حاصل کیے بغیر مقدمہ ثالثی مین سپرد کیا تجویز ہوئی کہ سپرد ثالثی مین مذکور بلا اجازت و خلاف قانون تھی لہذا حسب نظائر عدالت صدر کے اوس سے حد سماعت رفع نہین ہو سکتی شنکر بنام نراین منفصلہ ۱۲ ستمبر ۱۸۶۶ء

## تنبیہ

اگرچہ واسطے تعین حد سماعت مقدمات کے ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء جاری ہوا ہے لا اون خاص مقدمات کے لیے جو مالک و کاشتکار سے علاقہ رکھتے ہین خاص ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء مین میعادین مقرر ہین مگر اون میعادون کو کسیطرح مخالف ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء کے سمجھنا چاہیے اسلیے کہ کوئی میعاد مندرجہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء اون میعادون سے جو ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء مین مندرج ہین زیادہ نہین ہے اور سوا اسکے اجلاس کامل سے یہہ تجویز قرار پا چکی کہ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء نالشات لگان ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء سے متعلق ہے (دیکھو فیصلہ ۱۸ اپریل ۱۸۶۶ء) اور ایکٹ مذکور کی دفعہ ۳ مین لکھا ہے کہ اگر میعاد معینہ اس ایکٹ سے کسی مقدمہ کے لیے کسی قانون مین میعاد کم مقرر ہو تو بدستور نافذ رہے گی +

۳۴۳- عمل درآمد قانون تمادی ایام بوجہ فعل فریقین یا ثالث کے ممنوع نہین ہو سکتا بشرطیکہ وہ فعل ایسا ہو جسکی نسبت قانون مین حکم ہو اور نالش بعد انقضاء میعاد صرف اس وجہ سے قابل قبول نہین ہو سکتی کہ شخص جسکو استحقاق نالش حاصل تھا بسبب ہو جانے معاملہ یا خود ہاکے داخل کرنے نالش مین اندر میعاد کے

متغدر رہا — جہانداد خان وغیرہ — بنام — مسماۃ للو — منفصلہ ۷ دسمبر ۱۸۶۶ء —

۳۴۴ — اگر کوئی شخص جسکو استحقاق دعوی داری حاصل ہو بوجہ فریب دہی شخص غیر کے اپنے حق سے یا اوس اسناد سے جو بنیاد حق کی ہون لاعلم ہے یا اگر کوئی دست آویز جو اوس حقکے ثبوت کے واسطے ضرور ہو فریباً مخفی کی گئی ہو تو میعاد رجوع نالش بنام فریب دہندہ یا معاون فریب دہندہ یا بنام شخص دیگر جو بذریعہ فریب دہندہ کے حقدار ہو سوا اوس صورت کے کہ شخص آخر الذکر نے براہ نیک نیتی اور بہ ادای زرثمن صورت حقداری کی پیدا کی ہو اوس تاریخ سے محسوب کی جائیگی جب کہ مدعی فریب خوردہ کو ابتدائی فریب کا علم ہوا ہو یا جب اوسکو ابتداً دست آویز پیش کرنی یا پیش کرانی کا امکان ہوا ہو — دفعہ ۹ — ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء

۳۴۵ — جس مقدمہ مین بنا دعوی کسی فریب پر قائم ہوئی ہو بنا دعوی اوس تاریخ سے محسوب ہوگی جب شخص فریب رسیدہ کو ابتداً فریب کا علم ہوا ہو دفعہ ۱۰ ایضاً

۳۴۶ — اگر اوس تاریخ کو جب اول مرتبہ استحقاق نالش پیدا ہووے شخص مستحق نالش سے کوئی عارضہ قانونی لاحق ہووے تو جائز ہے کہ بعد تاریخ رفع عارضہ کے نالش منجانب شخص مذکور یا اوسکے قائم مقام کے روز ظہور بنا دعوی سے اسی میعاد کے اندر رجوع ہووے جو اور صورتون کے واسطے مقرر ہے اور اگر بروقت ظہور استحقاق نالش کے کوئی عارضہ قانونی لاحق حال مدعی نہووے تو اگر ایام مابعد مین عارضہ قانونی اوس سے لاحق ہو جاوے یا شخص دیگر جو اوسکے ذریعہ سے حقدار ہو لاحق ہو جاوے ایام مابین کے میعاد مقررہ مین مجرا نہین ملین گی دفعہ ۱۱ ایضاً

۳۴۷ — جن اشخاص سے دفعہ ماسبق مین عارضہ قانونی کا لاحق ہونا تصور کیا گیا ہے وہ یہہ ہین عورات منکوحہ جو اون مقدمات کے فریقین سے ہون جنکا انفصال بموجب قانون انگلشیہ کے ہوتا ہے اور اشخاص نابالغ اور مجنون اور مسلوب الحواس ہ — دفعہ ۱۲ ایضاً

۳۴۸ قانون حد سماعت مین کوئی امر ایسا نہین جس سے یہہ ظاہر ہو کہ واضعین قانون کا یہہ منشاء

تھا کہ جو نالش منجانب نابالغ معرفت کسی جائز قائم مقام ایام نا قابلیت مین دائر کی جاے وہ نا جائز ہو رام اوتار
بنام دہنی رام - منفصلہ ۳ مارچ سنہ ۶۹ ء -

۳۴۹ - بروقت محسوبی کسی میعاد سماعت مقررہ ایکٹ ہذا کے وہ ایام کہ جن مین مدعا علیہ قلمرو سرکار واقع ہند سے غیر حاضر رہا ہو میعاد مذکور مین شامل نہ ہونگے الا اوس صورت مین کہ سمن بغرض احضار اور جواب دہی مقدمہ حسب کسی قاعدہ مقررہ قانون ایام غیر حاضری مدعا علیہ مین مدعا علیہ پر جاری ہو سکے - دفعہ ۱۳ - ایضاً

۳۵۰ - بروقت محسوبی کسی میعاد سماعت مقررہ ایکٹ ہذا کے وہ ایام جن مین مدعی یا دوسرا شخص جو بذریعہ مدعی دعویدار ہے پیچ پیروی کسی مقدمہ سابق کے جو بربنا اوسی مناط دعوی بنام اوسی مدعا علیہ یا اوسکے قائم مقام کے بدعویداری حقیقی عدالت مین دائر ہوا تھا بکوشش تمام مصروف رہا ہو اوس عدالت سے بوجہ عدم اختیار حاکم یا بوجہ دیگر مقدمہ فیصل نہ ہوا ہو یا ایسا فیصلہ صادر ہوا ہو کہ وہ صیغہ اپیل سے منسوخ کیا گیا ہو تو ایام مذکور مع دوران اپیل اگر اپیل ہوا ہو ہر دو میعاد مقررہ ایکٹ ہذا مین شامل نہ ہونگے دفعہ ۱۴ ایضاً

۳۵۱ - اگر بجاے دائر کرنے نالش کے محکمہ مناسب مین غلطی سے اپیل رجوع ہو حسب منشاء دفعہ ۱۴ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ ء ایسی صورت مین حفظ میعاد متصور نہین ہو سکتا مدت دوران اپیل صرف اوس حالت مین میعاد سماعت سے مجرا دیجاتی ہے کہ جب فیصلہ مرافعہ اولی محکمہ ثانی سے بوجہ نقص اختیار سماعت کے منسوخ ہوتا ہے - گوکلداس - بنام مہر سنگہ منفصلہ ۱۲ مئی سنہ ۶۵ ء

**دفعہ ۳۰ - عموماً رجوع مقدمات کی میعاد**

**سواے اوس صورت کے کہ اس دفعہ کے خلاف حکم ہو جملہ نالشات متعلقہ ایکٹ ہذا تاریخ ظہور بناء دعوی سے ایکسال کے اندر رجوع کی جاوینگی -**

**شرح** - یعنی جن نالشات کے واسطے اس ایکٹ مین کوئی میعاد خاص مقرر نہین ہے وہ اندر ایکسال کے دائر ہونگی اور وہ حسب تفصیل ذیل ہین نالشات قسم دوم نالشات قسم سوم نالشات قسم پنجم

نالشات قسم ششم

۳۵۲— توقف ارجاع نالش مین درحالیکہ وہ اندر میعاد قانونی دائر کی جاوے باعث وشمسی دعوی نصین مسماۃ معصومہ بی بی — بنام چندن لعل منفصلہ ۲۲ ستمبر ۱۸۶۳ء

۳۵۳— کاشتکار کو بذریعۂ ایک ڈگری کے جس سے نیلام اوسکی حقیت کا منسوخ ہوا تھا اوسکی کاشت دلائی گئی تجویز ہوئی کہ نامبردہ کو بموجب ضمن ۶ دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کی نالش دائر کرنے کے لیے بنا مخاصمت اوس تاریخ کو پیدا ہوئی جب کہ زمیندار نے اوسکو کاشت پر دخیل ہونے سے انکار کیا اور اگر تاریخ انکار مذکور سے کہ اوس سے فی المعنی بیدخلی ناجائز منجانب زمیندار واقع ہوئی نالش اندر ایکسال رجوع کی گئی تو اوس مین دفعہ ۳۲ ایکٹ مذکور عارض نہوگی — سچمن سنگہ بنام محمد حسن وغیرہ منفصلہ ۲۵ اگست سنہ ۱۸۶۶ء

۳۵۴— نالش واسطے بیدخلی کاشتکار بربنا خلاف ورزی معاہدہ بباعث نصب کرنے باغ کے تاریخ اولاً بنا مخاصمت سے درمیان ایکسال از روے دفعہ ۳۰ دائر ہونا چاہیے رحمت اللہ بنام تفضل حسین منفصلہ ۱۳ دسمبر سنہ ۱۸۶۶ء

۳۵۵— مقدمۂ نالش زمیندار واسطے بیدخلی کاشتکار بباعث کھودنے کنوئین کے میعاد یکسالہ معینہ دفعہ ۳۰ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء اوس روز سے شمار ہونی چاہیے جب کہ تعمیر کنوئین کی ایسی صورت پر پونہچ جاوے جس سے غرض متعلقہ کے مفہوم مین کسیطرح کا شک نہو سکے ہیر اگنوری بنام سید نور علی منفصلہ ۲ جنوری سنہ ۱۸۶۶ء

| دفعہ ۳۱ میعاد رجوع نالشات بابت دلاپانے پٹہ وغیرہ | نالشات بابت دلاپانے پٹہ یا قبولیت یا بابت تنقیح شرح لگان جسکے بموجب پٹہ اور قبولیت تحریر پاکر حوالہ ہونا چاہیے ایام وخیلکاری مین |
|---|---|

کسیوقت رجوع ہوسکتی ہین *

۳۵۶— الفاظ (ایام دخیلکاری مندرجہ دفعہ ۳۱ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء سے) مستنبط ہوتا ہے کہ نالشات جن سے دفعہ مذکور مین مراد ہے وہ نالشات ہین بنام اون اشخاص کے جنکی حیثیت کاشتکارانہ قرار پاچکی ہے —

مہیش دت پانڈے وغیرہ بنام ستیل سونار منفصلہ ۵ امی سنہ ۶۹ء

**دفعہ ۳۲** میعاد رجوع مقدمات بابت بقایا لگان — نالشات بابت دلایانے بقایاے زر لگان سال بنگالہ کے آخر سے یا سال فصلی یا ولایتی کے مہینے جیٹھ کے روز اخیر سے جس سال مین بقایاے متدعویہ واجب الادا ہوئی ہو تین برس کے اندر رجوع کی جاوینگی اور اگر بقایا بروقت نفاذ ایکٹ ہذا واجب الادا ہوئی ہو تو ایکٹ ہذا کے نفاذ سے تین برس کے اندر نالش کی جاویگی یا اوس میعاد کے اندر جو بالفعل واسطے ارجاع نالشات قسم بالا بہ محکمہ دیوانی مقرر ہے یعنی جو میعاد سے پہلے گذر جاوے مگر شرط یہہ ہے کہ اگر نالش بابت وصول لگان بموجب اوس شرح کے ہو جو بہ مقابلہ شرح مروجہ سال سابق زیادہ ہووے بشرطیکہ شرح لگان بعد اجراے اطلاعنامہ بموجب دفعہ ۱۳ ایکٹ ہذا اضافہ کی گئی ہو اور وہ اضافہ کسی محکمہ مجاز کے حضور سے منظور نہ ہوا ہو تو اوس صورت مین نالش سال بنگالہ کی روز آخر یا سال فصلی یا ولایتی کے مہینے جیٹھ کے روز اخیر سے جس سال کی بابت اضافہ لگان کا دعوی ہو تین مہینے کے اندر رجوع کیجاویگی

۳۵۷ — اجلاس کامل سے یہہ تجویز قرار پائی کہ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء اون نالشات لگان سے جو بموجب ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء بعد جنوری سنہ ۱۸۶۲ء تاریخ نفاذ دفعہ ۱ ایکٹ اول الذکر کے رجوع ہوں بجاے میعاد معینہ دفعہ ۳۲ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کی متعلق ہے سید حسن عسکری بنام گوبند نراین منفصلہ ۱۴ مارچ سنہ ۱۸۶۳ء

۳۵۸ — اجلاس دو ججون سے جنہون نے فیصلہ مقدمہ کا کیا یہہ تجویز قرار پائی کہ اوس قدر نالش جس مین دعوی بقایا بابت سال سنہ ۱۲۶۵ فصلی آخر روز جیٹھ مطابق تاریخ ۲۶ رجون سنہ ۱۸۵۸ء سے و سنہ ۱۲۶۶ فصلی مطابق ۱۵ رجون سنہ ۱۸۵۹ء سے خارج المیعاد ہے کیونکہ نالش تاریخ ۳ رجولائی سنہ ۱۸۶۲ء کو دائر ہوئی اور دعوی بقایاے سنہ ۱۲۶۷ فصلی اور سنوات مابعد کا داخل میعاد سہ سالہ متصور ہو کر ڈگری ہوا اور یہہ میعاد یکم جیٹھ سال فصلی روز ظہور بنیاد دعوی سے شمار کی گئی شیخ قاسم علی بنام جسود باکنور منفصلہ ۱۲ رجولائی سنہ ۱۸۶۴ء اجلاس کامل

۹۵۳ - لگان کا حساب آخر سال تک رواج ہے پس میعاد متعلقہ نالشات لگان اراضی حسب ضمن ۸ دفعہ ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۵۹ء آخر روز جیٹھ فصلی حسب ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء محسوب ہونی چاہیے مقدمہ ہذا مین مدعی نے دعوی بقایا سنہ ۱۲۶۵ء بجون سنہ ۱۸۵۷ء کو اور سنہ ۱۲۶۵ فصلی کا جو ۲۶ جون سنہ ۱۸۵۸ء کو اور سنہ ۱۲۶۶ فصلی کا جو ۱۵ جون سنہ ۱۸۵۹ کو واجب الادا ہوئی پیش کیا اور نالش ۲۱ ستمبر سنہ ۱۸۶۳ء کو دائر کی تو دعوی بابت سنہ ۶۴ و ۶۵ و ۶۶ ماسوائے اوسکے اقساط کنوار و کاتک سنہ ۶۶ کا خارج از میعاد ہے —

شیخ قربان علی - بنام رائے سیتا رام - منفصلہ ۲۴ جولائی سنہ ۱۸۶۴ء

**شرح** نظیر کرپا شنکر - بنام پال پانڈے نمبری ۲۱۲ ملاحظہ طلب

| **دفعہ ۳۲** میعاد رجوع مقدمات بنام کارندہ بابت دلاپانے زر نقد اور کاغذات یا حساب کے | نالشات بابت دلاپانے زر جو کسی کارندہ کی ہاتھ مین ہو یا حساب یا کاغذات جو کارندہ کے پاس ہو عہد ملازمت کارندہ مین کسی وقت یا بعد انقضائے ملازمت کارندہ کی ایکسال کے اندر رجوع کیجاوینگی اور اگر دعوی قسم بالا فی الحال |
|---|---|

پیدا ہوا ہو تو نالش ایکٹ ہذا کی نفاذ سے ایک سال کی اندر یا اوس میعاد مین جو واسطے ارجاع نالشات مذکورہ بہ محکمہ دیوانی مقرر ہو جونسی میعاد پہلے گذر جاوے رجوع کی جاویگی مگر شرط یہ ہے کہ اگر وہ شخص جسکو استحقاق دعوی پونہچتا ہے نسبت وصول ہونے کسی روپیہ کے کارندہ کو فریباً ناواقف رکھا ہو یا اگر کارندہ نے اوسکو حساب فریبی پہونچایا ہو تو نالش اوس تاریخ سے ایک سال کے اندر دائر ہوگی جب شخص مذکور اولاً فریب سے آگاہ ہوا ہو لیکن کوئی نالش قسم بالا کسی صورت مین سوائے بصورت دعوی ہائے موجودہ حال تاریخ ختم عہد کارندگی سے تین برس کے بعد رجوع نہ ہو سکے گی

**شرح** - مثلاً ایک کارندہ آخر سنہ ۶۰ مین موقوف ہوا پس نالش دعویدار جو اس دلیل سے جنوری سنہ ۶۴ مین رجوع ہوئی کہ مجکو دسمبر سنہ ۶۳ مین فریب سے اطلاع پہونچی خارج الیگا کیونکہ تاریخ موقوفی سے تین برس گذر گئے گو تاریخ اطلاع فریب سے اندر ایکسال کے ہے +

# باب پنجم ذکر مقدمہ تا ڈگری اخیر

## فصل اول قواعد نسبت رجوع مقدمہ

**دفعہ ۳۴۳ طریق ارجاع نالشات** — دفعہ ۳۴۳ کا عمل درآمد روز نفاذ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع سے نرہا بجاے اوس کی دفعہ ذیل قائم کی گئی

**نمونہ عرضی یا بیان حال دعوی** — مقدمات حسب ایکٹ ہذا اس نہج پر دائر کیے جاوینگی کہ صاحب کلکٹر کے روبرو ایک عرضی دعوی یا بیان دعوی متضمن نام و نشان اور سکونت مدعی اور نام اور نشان اور سکونت مدعا علیہ جہان تک کہ یہ مراتب دریافت ہوسکین اور مشعر خلاصہ اور مالیت دعوی جسکی تشخیص بموجب کسی قانون مجاریہ وقت کے کہ بابتہ تشخیص مالیت مقدمات ہو اور تاریخ بنا د نالش کی گذرانا جاوے — دفعہ ۵ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع

۳۶۰ — عورات منکوحہ کو سبب کہ منجملہ فریقین ہون اپنے شوہر کا نام لکھنا ضرور ہے سرکلر صدر عدالت مورخہ ۲۱ نومبر سنہ ۱۸۵۱ع

۳۶۱ — اگر مدعا علیہ ملازم فوج ہو تو یہ لکھنا ضرور ہوگا کہ مدعا علیہ مندرجہ اہل رسنت چہاونی ہے — دفعہ ۴ قانون بستم سنہ ۱۸۴۱ع

۳۶۲ — اگر دعوی یا مطالبہ جایداد متوفی پر ہو تو نالش بنام سارٹیفکٹ یابندہ جایداد متوفی کی ہوگی — سند اس منفصلہ ۱۹ دسمبر سنہ ۱۸۴۴ع

۳۶۳ — اگر کوئی نالش ایسی بناے دعوی پر قائم ہو کر عدالت دیوانی مین رجوع کیجاے جسکی سماعت و تجویز ایکمرتبہ پہلے معرفت حاکم مجاز مابین فریقین حال یا ایسے فریقین کے جنکے ذریعہ سے متخاصمین حال دعویدار ہون ہوچکی ہو تو اوسکی سماعت نہوگی — دفعہ ۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۳۶۴ — ہر مدعی کو چاہیے کہ اوس کل شے کی نالش کرے جو بناے دعوی واحد سے پیدا ہوتی ہو — الا ہر ایک مدعی مجاز ہے کہ اپنے دعوی کا جسقدر جزو مناسب سمجھے نالش سے بدین غرض متروک کرے کہ بلحاظ تعداد دعوی نالش مذکور قابل سماعت اوس عدالت کے ہو جس مین اوسکا ارجاع منظور ہو اور اگر مدعی کسی جزو دعوی سے دست کش ہووے تو آیندہ جزو متروکہ کی نالش نہ ہوسکیگی — دفعہ ۷ — ایضاً

۳۶۵- اگرچہ دفعات ۲ و ۷ - ایکٹ ۸ - ۱۸۵۹ء خاص حکم قانونی سے شامل ایکٹ ۱۰ - ۱۸۵۹ء کی نہین کی گئین تاہم وے اصول معدلت عامہ پر مبنی ہین پس مقدمات ایکٹ ۱۰ - ۱۸۵۹ء اونمین کے تابع ہونی چاہیے - پربھو تیواری بنام جیاون منفصلہ ۲۹ - اپریل ۱۸۶۹ء

۳۶۶- اگر بنائے دعوی بعد اوس میعاد کہ جو کسی قانون کی رو سے عموماً واسطے رجوع مقدمہ کے مقرر ہو پیدا ہوئی ہو تو جس دلیل سے مدعی مستدعی معافی حکم کا ہو قانون مذکور سے ہو اوسکو لکھنا چاہیے ضمن ۳ دفعہ ۱۵ ایکٹ ۹ - ۱۸۷۱ء

۳۶۷- اگر کسی نابالغ یا زمیندار کا ولی متذکرہ دفعہ ۲۲ موجود ہو تو بلا شمول اوسکے ولی کے اوسپر نالش ہوسکیگی دفعہ ۲۳ قانون ۱۰ - ۱۸۵۹ء

۳۶۸- سربراہ کار جو بموجب دفعہ ۱۸ - ایکٹ ۴۰ - ۱۸۵۸ء ذات نابالغ کا مقرر ہوا ہو اوسکو اختیار ہے کہ منجانب نابالغ نالشات دائر کرے - دفعہ ۱۸ ایکٹ ۴۰ - ۱۸۵۸ء

۳۶۹- مالک نابالغ کا کوئی رشتہ دار یا دوست ایام نابالغی نامبردہ مین سربراہ کار یا اوسکے قائم مقام پر نالش دائر کرنے کا مجاز ہے - دفعہ ۱۹ - ایضاً

۳۷۰- اگر نالیاقتی اوس شخص کی جسکے فائدے کی غرض سے کوئی نالش متعلقہ ایکٹ ہذا دائر کیجاوے قبل تحریر تجویز اخیر کے تمام ہو جاوے تو شخص مذکور کو اختیار ہوگا کہ خاص از جانب ذات خود پیروی نالش کی کرے - دفعہ ۲۰ - ایضاً

۳۷۱- جس شخص نے کہ بموجب دفعہ ہذا جایداد نابالغ کی نسبت سارٹیفکٹ سربراہ کاری کا حاصل نہ کیا ہو اوسکو اختیار ارجاع نالش یا جوابدہی مقدمہ اشخاص غیر کا حاصل نہوگا مگر شرط یہ ہے کہ اگر جایداد مالیت قلیل کی یا دوسری وجہ کافی پائی جاوے تو ہر عدالت جسکے علاقہ مین جایداد واقع ہو اختیار ہوگا کہ مالک نابالغ کے کسی قرابتدار کو باوصف اسکے کہ اوسکو سارٹیفکٹ سربراہ کاری عطا نہوا ہو واسطے ارجاع نالش یا جوابدہی مقدمہ کے

اجازت دیوے — دفعہ ۳ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء

۳۷۲ — یہ حکم کہ مدعی پر پیش کرنا ایسے عرضی دعوی کا جو بوجہ بے ضابطگی خارج ہوگیا ہو بعد ترمیم اندر میعاد روز کے واجب تھا خلاف قاعدہ ہے — ہرسیوک سوکل — بنام — لچھمن نراین — منفصلہ ۱۳ - جنوری سنہ ۱۸۶۶ء

۳۷۳ — کوئی عرضی دعوی قانونا تعطیل منظورشدہ کو پیش نہین کیا جاسکتا نہ مقبول ہوسکتا ہے کیونکہ عدالت ایسی تعطیل مین قانونا اجلاس کرنے سے ممنوع ہے جو عرضی دعوی روز تعطیل کو صندوق عرائض مین ڈال دیا جاے اوسکی نسبت یہ گمان کیا جایگا کہ بروز افتتاح عدالت گذرانا گیا — مساۃ لچھمی بائی - بنام - للی - منفصلہ ۲۵ - اگست سنہ ۱۸۶۵ء وبابو شیو گوبند — بنام دُکھہ ہرن — منفصلہ ۱۶ - جنوری سنہ ۱۸۶۶ء — اجلاس کامل —

۳۷۴ - اگر استحقاق توی عدالت سے فریبی تجویز ہوکرنا جائز قرار پاوے تو بربناء استحقاق مرتبہ کے جو استحقاق توی مین داخل ہو نالش جدید مسموع نہین ہوسکتی — شیو دان سنگہ - بنام ستیل سنگ - منفصلہ ۱۹ - مئی سنہ ۱۸۶۶ء

۳۷۵ — جس حالت مین ازروے ڈگری سابقہ دستاویز مناط دعوی فریبی وسازشی قرار پاچکی تو اب مدعی بربناء اقرارنامہ مذکور نالش کرنے کا مجاز نہین — بھوپ نراین چوبے وغیرہ - بنام - گوبند راے — منفصلہ ۱۲ - اگست سنہ ۱۸۶۶ء

۳۷۶ — چونکہ مدعی بموجب قانون وضابطہ کے مہتمم اور ولی املاک اور ذات نابالغ کا مقرر نہین ہوا اسلیے نابالغ کو منصب دعوی کا ازطرف نابالغ کے نہین — منشی ستیل پرشاد — بنام — برجموہن لال — منفصلہ ۱۲ - جون سنہ ۱۸۶۶ء

۳۷۷ — دادی کو بغیر حصول سارٹیفکٹ محکومۂ دفعہ ۳ - ایکٹ ۴۰ سنہ ۱۸۵۸ء منجانب اپنی پوتی نابالغ کو منصب نالش کا نہین — مساۃ رتنی وغیرہ — بنام — گنبر دیال وغیرہ منفصلہ ۲۴ - جون سنہ ۱۸۶۶ء

۳۷۸ - مدعیان معافیداران نے مدعا علیہم پر بحیثیت کاشتکاری بابت لگان یافتنی اپنے پٹی کے نالش کی مگر عرضی دعوی مین حوالہ ضمن ۳ - دفعہ اول ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء کا کیا — یہ تجویز قرار پائی کہ غلطی سے ایسا حوالہ کرنے سے عدالت ممنوع تجویز اصل بناء دعوی سے نہین ہے یعنی تجویز اس امر کی کہ آیا کہ مدعا علیہم بطور کاشتکاران پٹی واجب الادا تھا یا نہین — موہن لال وغیرہ - بنام - سفور خان وغیرہ منفصلہ ۱۷ - اپریل سنہ ۱۸۶۶ء

۳۷۹ — اگر تحصیلدار کو اختیارات ڈپٹی کلکٹری حسب ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع حاصل نہ ہون تو عرضی دعوی یا سوال اسکے پاس تحقیقات و کیفیت کے واسطے بھیجنا نہ چاہیے — دفعہ ۳ سرکلر بورڈ نمبر ۱۳ مورخہ ۱۲ - جولائی سنہ ۱۸۶۴ع

۳۸۰ — ہر ایک جوت دار کے نام یا اوسکی طرف سے نالش جداگانہ ہوگی لیکن جس صورت مین ایک کھاتے کے چند شریک ہون اور ادائے لگان کی ذمہ داری مشترکہ رکھتے ہون تو اونکے نام یا اونکی طرف سے نالش یکجائی بھی ہوسکتی ہے — چٹھی سکرٹری صدر بورڈ موسومہ صاحب کمشنر میرٹھ نمبری ۱۷ مورخہ ۶ - مارچ سنہ ۱۸۶۰ع

۳۸۱ — جو کوئی شخص بد دیانتی سے کسی کورٹ آف جسٹس مین جھوٹا دعوی کرے اوسکو بموجب دفعہ ۲۰۹ تعزیرات ہند صاحب مجسٹریٹ کے حضور سے سزا دیجاے گی —

۳۸۲ — اگر کسی مقدمہ مین جو کسی عدالت کے حضور زیر تجویز ہو کوئی شخص مجرم الزام متذکرہ دفعہ ۲۰۹ مجموعہ تعزیرات ہند سمجھا جاے تو عدالت مجاز ہوگی کہ شخص ملزم کو تحقیقات اور تجویز جرم کے لیے محکمہ سشن مین سپرد کرے یا بعد کرنے اوس قدر تحقیقات ابتدائی کے جو ضرور معلوم ہو مقدمہ تحقیقات مزید کے لیے کسی مجسٹریٹ مجاز سماعت کو پاس اس غرض سے بھیجدے کہ وہ خود جرم قرار دادہ کی علت مین شخص ملزم کی تحقیقات یا اوسکو دورہ مین سپرد کرے اور اوس صورت مین مجسٹریٹ مذکور قانون کے مطابق کاربند ہوگا — دفعہ ۱۶ - ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع و دفعہ ۱۷۱ و ۱۷۳ - ایکٹ ۲۵ - سنہ ۱۸۶۱ع -

۳۸۳ — تحقیقات حسب دفعہ ۱۷۱ کے اوسیطرح سے تکمیل ہونی چاہیے جیسی اوسوقت عمل مین آتی جب کہ مقدمہ صاحب مجسٹریٹ کے پاس واسطے تحقیقات کے بھیجا جاتا — مددعلیخان - فیصلہ نظامت آگرہ منفصلہ ۲۵ - نومبر سنہ ۱۸۶۲ع

۳۸۴ — کارروائی دفعہ ۱۷۳ مین جج عدالت دیوانی کا کسی اور شخص پر جو شریک جرم معلوم ہووے مواخذہ کرسکتا ہے گو نا سپردہ مقدمہ مذکور مین حاضر نہ ہوا ہو مگر صاحب مجسٹریٹ بجز اوس شخص کہ جسکو عدالت دیوانی نے سپرد کیا ہو دوسرے کو بلا منظوری عدالت دیوانی ماخوذ نہین کرسکتے - مہاسکھ - فیصلہ نظامت آگرہ - ۱۱ - جولائی سنہ ۱۸۶۳ع - ۱۳ جلاس کامل

۳۸۵ عدالت مجاز ہوگی کہ شخص ملزم کو حراست مین بھیجے یا اوس سے مجسٹریٹ کے حضور حاضر ہونیکے لیے

ضمانت کافی دے اور نیز کسی اور شخص سے مجسٹریٹ کے حضور حاضر ہونے اور شہادت ادا کرنے کی ضمانت داخل کرادے۔ دفعہ ۱۷۔ایضاً۔ و دفعہ ۱۷۱ و ۱۷۵۔ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ع

۳۸۶۔ اگر عدالت نے خود شخص ملزم کو دورہ مین سپرد کیا ہو تو عدالت کو لازم ہوگا کہ ایک فرد جرم مطابق اوس نمونہ کے جو کتاب مجموعۂ ضوابط فوجداری کے باب ۱۳ مین مقرر ہوا ہے طیار کرکے اوسکو بشمول حکم سپردگی دورہ اور مسل مقدمہ کے مجسٹریٹ کے پاس بھیجدے اور مجسٹریٹ مذکور مقدمہ کو مع گواہان مدعی اور مدعاعلیہ کی عدالت سشن مین بھیجدیگا۔ دفعہ ۱۸۔ایکٹ ۳۲ سنہ ۱۸۶۱ع۔ و دفعہ ۱۷۴۔ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ع

۳۸۷۔ جب کہ مجرم شخص رعیت ملکہ معظمہ قوم انگریز ہو تو عدالت کو لازم ہے کہ اوسکو ایسے شخص کے پاس حراست مین بھیجے یا اوس عہدہ دار کے پاس حاضر ہونے کے لیے اوس سے ضمانت لیوے جو ملزم کو محکمہ سپریم کورٹ مین تحقیقات کے لیے سپرد کرنے یا اوسکو ضمانت پر رہائی دینے کا مجاز ہو اور عہدہ دار مذکور قانون کے بموجب کاربند ہوگا۔ دفعہ ۲۰۔ایضاً

۳۸۸۔ الزام متذکرۂ دفعہ ۲۰۹ کی سماعت بجز منظوری اوس عدالت دیوانی کے جسکے روبرو یا جسکی نسبت جرم مذکور سرزد ہو یا کسی اور عدالت کی جسکی عدالت مذکور ماتحت ہو کسی عدالت فوجداری مین نہ ہوسکے گی اور منظوری مذکور ہر وقت عطا ہوسکتی ہے۔ دفعہ ۱۶۹۔ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ع

۳۸۹۔ صاحب کلکٹر واسطے ارجاع نالش فوجداری کے اس کارروائی مین جو روبرو ڈپٹی کلکٹر کے بمقدمہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ہوئی ہو اور وہ قابل اپیل صاحب جج کے ہو منظوری نہین کرسکتے کسواسطے ایسے معاملہ مین ڈپٹی کلکٹر ماتحت جج کے ہے۔ مشرف علی۔منفصلہ نومبر سنہ ۱۸۶۲ع۔ نظامت آگرہ

۳۹۰۔ بلحاظ سرکلر صاحبان بورڈ رونیو (حرف ایم) مورخہ ۱۸۔اگست سنہ ۱۸۶۲ع مشعر اسکے کہ نالش جرائم متذکرہ دفعات ۱۶۹ و ۱۷۰ مجموعہ ضابطۂ فوجداری جو نسبت یا روبرو کسی عدالت ماتحت سررشتۂ مال کے وقوع مین آئی ہون عدالت فوجداری مین بلا منظوری صاحب کمشنر قسمت رجوع نکیجاویگی یہ تجویز قرار پائی کہ بورڈ

وگورنمنٹ کو صرف اختیار محدود کرنے کارروائی حکام مال کا نسبت اشخاص بابت جرائم مصرحۂ دفعات مذکور اوس حالت مین ہے جبکہ حکام مذکور بحیثیت حامل سررشتۂ مال کے کارپرداز ہون جملہ عدالت ہائے دیوانی وفوجداری کو حسب منشاء دفعات ۱۷ و ۳۰۷ باختیار خود کاربند ہونے کا اختیار ہے اور حکام مال جب کارروائی عدالت کرتے ہون حاکم دیوانی اور داخل مراد دفعات مذکورہ ہین — بلبھدر بنام فیصلۂ ۲۳ مئی ۱۸۶۷ء نظامت آگرہ اجلاس کامل

۱۹۱ — منظوری کا نہ اپیل ہو سکتا ہے نہ کوئی عدالت مانع ہو سکتی ہے — رام پرشاد و حجام فیصلۂ ۱۲ فروری ۱۸۶۶ء — ہائی کورٹ کلکتہ اجلاس کامل

**دفعہ ۳۵** — بیان دعوی کون پیش کرسکتا ہے

بیان دعوی مذکور معرفت خود مدعی یا مختار ذی اختیار مدعی جو خود حالات مقدمہ سے واقف ہو یا معرفت ایسے کارندہ کے جسکے ساتھ کوئی شخص واقف کار حالات مقدمہ حاضر ہووے پیش کیا جائیگا

**شرح** — ۱ — لفظ کارندہ جا زمتذکرۂ دفعہ ہذا و دفعہ ۳۶ سے خصوصیت مختار پر نہین ہو سکتی — دفعہ ۱۷ ملاحظہ طلب

۲ — نزدیک صاحبان صدر بورڈ شرقی وہ بنیرل نائب وغیرہ مندرجۂ دفعہ ۹۴ کے ہے اور مختارنامہ کی ضرورت نہین رکھتا اصل مالک کا ہر مقدمہ مین حاضر ہونا لابد ہے اور کارندہ کی حاضری سے حاضری اصل مالک کی محفوظ رہتی ہے بجز بعض معاملات دفعات ۴۳ و ۴۴ کے

**دفعہ ۳۶** — تصدیق بیان دعوی

بیان دعوی کے ذیل مین العبدا و عبارت تصدیق بقلم مدعی یا کارندہ مدعی حسب نمونۂ ذیل یا باندراج دیگر عبارت ہم مضمون نمونہ کے لکھی جائیگی

| نمونہ | مین نے یہ اقرار کرتا ہون کہ تا حد علم اور یقین میری کے بیان اس عرضی کا صحیح و درست ہے ؛ |
|---|---|
| سزا جھوٹی بیان دعوی کی تصدیق کی | اگر بیان دعوی مین کوئی عبارت مندرج ہووے جسکو مقر جھوٹھ جانتا یا سمجھا ہو یا جسکو وہ سچ نہ جانتا اور نہ سمجھتا ہووے تو مقر مذکور |

اوس سزا کا مستوجب ہوگا جو حسب قوانین وقت بپاداش اداے یا ساخت شہادت کاذبہ عائد ہوسکتی ہو

**شرح** دفعہ ۸۳ و ۱۶۱ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب - ونیز شرح تحت نمبر ۲۶۴ ونیز نمبر ۲۷۹

۳۹۲ - تصدیق عرضی دعوی کے واسطے اصالتاً حاضر ہونا مدعی کا ضرور نہین عبارت تصدیق اور دستخط اوپر ہر جگہ لکھ سکتا ہے - دفعہ ۸ سرکلر صدر عدالت - مورخہ ۱۹ - نومبر ۱۸۵۵ء

۳۹۳ - مدعی نے عرضی دعوی مین رقم وصولی مجرا نہین دی لیکن بر طبق عذر مدعا علیہ وصول کو بلا حجت تسلیم کیا تجویز ہوئی کہ ایسی صورت مین سزاے جرم تصدیق کاذبہ کی نہین ہوسکتی کیونکہ نتیجہ اسکا یہ ہوگا کہ بعد تصدیق کاذبہ کے کوئی شخص جانب صدق کے عود نہ کریگا - نظیر نمبر ۲ منفصلہ ۱۳ - مارچ ۱۸۶۲ء

۳۹۴ - جو اشخاص کہ بیان تحریری کی تصدیق کرین گو وہ عدالت مین وقت ادخال بیان مذکور موجود نہون تاہم ذمہ وار صحت مضامین مندرجہ کے ہین - نوازش احمد خان منفصلہ ۱۰ - نومبر ۱۸۶۲ء - رپورٹ نظامت آگرہ صفحہ ۳۳۱

۳۹۵ - عدالت ماتحت نے بدین وجہ کہ مدعیون سے تصدیق کاذبہ عرضی نالش کا جرم سرزد ہوا دعوی ڈسمس کیا تجویز یہ ہوئی کہ جس حالت مین عدالت موصوف نے خود جرم معاف کردیا تو وجہ مذکور غیر مؤثر ہوگی اور علاوہ اسکے وہ امر جسکے خلاف واقع بیان کرنے کا الزام مدعیان پر قائم کیا گیا سے رویداد دعوی کی نسبت مؤثر نہین - ذاکر حسین - بنام - سید طالب حسین - منفصلہ ۲۹ - اگست ۱۸۶۳ء

۳۹۶ - کارندہ مجاز منجانب مدعی بلا اجازت عدالت حسب دفعہ ۲۰ - ایکٹ ۸ - ۱۸۵۹ء تصدیق عرضی دعوی کی کرسکتا ہے - رام شاستری - بنام - حوسہ منفصلہ ۱۲ - دسمبر ۱۸۶۴ء - اجلاس کامل -

**شرح** تصدیق متذکرہ دفعہ ہذا درخواست سے متعلق نہین

۳۹۷- کلکٹر یا دیگر حاکم مال جب کہ وہ بموجب ایکٹ ۱- ۱۸۵۹ء کارپرداز ہو بمراد دفعہ ۱۹ استغزیرات ہند ج ہے

بلبہر منفصلہ ۲۳- مئی ۱۸۶۵ء- نظامت اگرہ اجلاس کامل-

| دفعہ ۳۷- بیان دعویٰ کاغذ اسٹامپ لکھنا چاہیے | یہ دفعہ ازروے دفعہ ۱- ایکٹ ۶ سنہ ۱۸۶۰ء منسوخ ہوگی اور اب عمل درآمد اسٹامپ کا ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء پر ہے |
|---|---|

۳۹۸- عرضی دعویٰ جسکے واسطے اور کوئی حکم مندرج نہین ہے اور جو ایسی عدالت دیوانی یا محکمہ مال مین پیش کیا جاے جو محکمات مقررہ ازروے سند شاہی کے معمولی علاقہ دیوانی صیغہ ابتدائی کی حدود ارضی کے باہر واقع ہو اور جس مین استدعا بابت دلاپانے کچھ زر نقد یا حصول قبضہ اوپر کسی حق یا معاملہ یا شے کے مندرج ہو

دفعہ ۱- ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اگر تعداد یا مالیت شے متدعویہ کی [illegible] سے زیادہ نہو | [illegible] |
| ۲ | اگر [illegible] سے زیادہ اور سو روپیہ سے زیادہ نہو | [illegible] اور جو تفاوت کہ [illegible] اور تعداد یا مالیت شے متنازعہ مین ہو اوسپر بابت ہر [illegible] یا کسرات [illegible] کی [illegible]<br>مثال<br>اگر تعداد مالیت [illegible] ہو تو محصول [illegible] ہوگا |
| ۳ | اگر [illegible] سے زیادہ ہو اور [illegible] سے زیادہ نہو | [illegible] فی [illegible] یا [illegible] کی کسر پر<br>مثال<br>اگر تعداد یا مالیت [illegible] ہو تو محصول [illegible] ہوگا |
| ۴ | اگر [illegible] سے زیادہ ہو اور [illegible] سے زیادہ نہو | [illegible] باضافہ فیصد اور کسر صدی کی اوس تفاوت کے |

| نمبر | صورت | محصول |
|---|---|---|
| | | جو مابین الف [illegible] اور تعداد یا مالیت متدعویہ کی ہو<br>مثال<br>اگر تعداد یا مالیت [illegible] ہو تو محصول [illegible] ہوگا |
| | اگر [illegible] سے زیادہ ہو اور ایک لاکھ روپیہ سے زیادہ نہو | الف [illegible] باضافہ [illegible] فیصدی یا کسر صدی کی اوس تفاوت پر جو مابین مبلغ [illegible] اور تعداد یا مالیت متدعویہ کی ہو<br>مثال<br>اگر تعداد یا مالیت [illegible] ہو تو محصول اسٹامپ الف [illegible] ہوگا |
| ۶ | اگر ایک لاکھ سے زیادہ ہو | الف [illegible] باضافہ [illegible] فیصد یا کسر صدی کی اوس تفاوت پر جو مابین ایک لاکھ روپیہ اور تعداد یا مالیت متدعویہ کی ہو<br>مثال<br>اگر تعداد یا مالیت [illegible] ہو تو محصول [illegible] ہوگا |

۳۹۹ — اگر کل مضمون مبحوث عنہ کسی عرضی دعوی یا بیان تحریری وغیرہ پر بلا وقت ختم نہ ہوسکے تو جائز ہے کہ دو یا چند قطعات اسٹامپ اوس قیمت کے جو سوالات کے لیئے مقرر ہے ذیل مین وصل کیے جائین

قاعدہ نمبر ۵ ایکٹ ۷ سنہ ۱۸۷۰ء

۴۰۰ — کم قیمت کے دو یا زیادہ قطعات اسٹامپ عرائض دعوی کے لیئے بجائے ایک قطعہ زیادہ قیمت کے

مستعمل ہوسکتے ہین — سرکلر ہائی کورٹ نمبر ۵ — مورخہ ۶ — جون ۱۸۶۶ع

۴۰ (الف) لیکن اسقدر چاہیے کہ قطعات اسٹامپ جو واسطے ایفاے قیمت مطلوبہ کے لگائے جاوین وہ باہم چسپان نہون بلکہ علٰحدہ علٰحدہ نتھی کردیے جائین اور اگر کل مضمون عرضی دعوی کے واسطے ایک قطعہ کفایت نہ کرے تو باقی مضمون دیگر قطعات منسلکہ پر مرقوم نہ ہونا چاہیے لیکن ایک قطعہ زاید پر — چٹھی جو سر سکرٹری گورنمنٹ مورخہ ۲۸ — مئی ۱۸۶۸ع

۴۱ — ہر محکمہ مین چاہیے کہ کوئی ہندوستانی اہلکار ذمہ دار اس امر کا کیا جاے کہ جو قطعات اسٹامپ ناقابل واپسی داخل ہون بروقت داخل مثل کرنے کے اُنکی مہر اسٹامپ تراش لیا کرے اور جس مقدمہ مین کہ قطعات اسٹامپ سادہ داخل ہوئے ہون بمجرد فیصل ہونے مقدمہ کے عہدہ دار فیصل کنندہ اون قطعات اسٹامپ کو اپنے ہاتہ سے چاک کیا کرے یا خاص اپنے روبرو اونکو تلف کراوے اور اس بات کی تصدیق اس قطعہ اسٹامپ کی پشت پر جو مثل مین رہے لکھہ دیا کرے اور واسطے سہولیت معائنہ کے نقل سرکلر بورڈ نمبر ا مورخہ ۳۱ — جنوری ۱۸۶۸ع ذیل مین لکھی جاتی ہے — سرکلر اسٹامپ نمبر ۴ — مورخہ ۲۱ — اگست ۱۸۶۶ع

## سرکلر نمبر ایک

**قاعدہ اول** — جتنے اسٹامپ کہ سرشتہ مین داخل ہون اور قابل واپس دینے کے نہون اون مین سے چیپیان کاٹ لینی چاہیے

**قاعدہ دوم** — پرانے مقدمون مین اس قسم کے اسٹامپون مین سے چیپی کاٹنا سرشتہ دار کلکٹری کے ذمہ فوراً کردیا جاوے اور صاحب کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر اس کام کی نگہبانی کرین اور جو مقدمات کہ فی الحال دائرہین اوس مین بہی اس قسم کے اسٹامپون مین سے چیپیان کاٹنا بعد فیصل ہونے مقدمہ کے اور قبل داخل ہونے کاغذات کے محافظ خانہ مین سرشتہ دار سے متعلق رہین

**قاعدہ سوم** جتنے اسٹامپ کہ آیندہ داخل ہون اور قابل واپسی کے نہون اون مین سے بہی کلکٹری کا

سررشتہ دار یا دوسرا کوئی عملہ جو اونکو لینا ہو چپیان کاٹے اور ہر درجہ کے حکام مال پہ واجب و لازم ہوگا کہ کاغذات مذکور کی نسبت داخل دفتر کے حکم پر دستخط کرنے سے پہلے دیکھ لیا کرین کہ یہ قاعدہ فروگذاشت تو نہین ہوا

قاعدہ چہارم — بغیر لکھے ہوئے اسٹامپ کہ عرائض یا اور کاغذات کی قیمت پوری کرنے کے لیے بطور ضمیمہ جوڑے جائین اور قابل واپسی نہ ہون نیست ونابود کرنی چاہئین پس پوراہنے مقدمون مین لازم ہے کہ صاحب کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر بغیر لکھے ہوئے اسٹامپون کو نابود کرین اور اس بات کا ذکر اصل اسٹامپ پر لکھدین اور مقدمات دائرہ مین یہ کام مقدمہ فیصل ہونے کے بعد اور محافظ خانے مین دیے جانے سے پیشتر کیا جاے

۴۰۲ — جملہ اسٹامپ خام اس سے کہ وہ قابل واپسی ہون یا نہ ہون تراش دیے جائین ٹکڑا جو تراشا جاتا ہے ضرور نہین ہے کہ اٹھہ انچ سے بڑا ہو اور اگر اسٹامپ کی مہر دورنگی وسط مین سوراخ کیا جایگا تو مضمون مین فرق نہ آئیگا اسلیے کہ کاغذات اسٹامپ کی مہر اور پشت پر کچھ تحریر نہین کیا جاتا ہے — چٹھی کمشنر اسٹامپ بنام سکرٹری صدر بورڈ نمبری ۱۰۷ — مورخہ ۱۳ — دسمبر ۱۸۶۶ء — معطوفہ سرکلر بورڈ نمبر ۳ — ۱۸۶۶ء

۴۰۳ — استعمال کرنا دو یا زیادہ قطعات اسٹامپ کا زیادہ قیمت کے ایک قطعہ کے عوض صرف اوس صورت مین جائز ہے جبکہ کوئی کاغذ قیمت مطلوبہ کا موجود نہو یا دستیاب نہو سکتا ہو

۲ جب چند قطعات اسٹامپ واسطے پورا کرنے قیمت ایکقطعہ کے مطلوب ہون تو قطعات اسٹامپ مستعملہ جسقدر کہ ممکن ہو تعداد مین کم ہوا کرین اور ایک قطعہ اون مین سے ایسا ہو جسکی قیمت حتی الوسع قیمت مطلوبہ کے قریب قریب ہو — سرکلر ہائی کورٹ نمبر ۸ — ۱۸۶۶ء — مورخہ ۱۰ ستمبر — و سرکلر کمشنر اسٹامپ نمبر ۸ — مورخہ ۲۰ ستمبر ۱۸۶۶ء

۴۰۴ — جب بجاے ایکقطعہ کے دو یا زیادہ قطعات اسٹامپ مستعمل کرنے کی ضرورت ہو تو قبل اوسکے

استعمال کے عہدہ دار خزانہ کا سارٹیفکٹ مشعر عدم موجودگی کاغذ کثیر القیمت کے حاصل کرنا چاہیئے اور پھر تمام قطعات اسٹامپ کی بروقت داخل ہونے کے تراش دیجاوے - سرکلر ہائیکورٹ نمبر ۲ - مورخہ ۲۴ - جنوری ۱۸۶۱ء - و سرکلر بورڈ نمبر ۳ - مورخہ ۱۵ - جنوری ۱۸۶۱ء

۴۰۵ - جب دو قطعات اسٹامپ کم قیمت بجاے ایک قطعہ کثیر القیمت کے مستعمل کرنے کی اجازت ہو تو سادہ قطعہ کو فوراً رنگی مہر کے قریب سے چاک کر کے دو ٹکڑے کریں اور اوس دو رنگی مہر کے ٹکڑے کی پشت پر کیفیت ضروری تحریر کر کے اوس کو شامل مقدمہ مین شامل رکہین - سرکلر ہائیکورٹ مورخہ ۱۴ - مارچ ۱۸۶۱ عیسوی

# قاعدہ تشخیص مالیت دعوی

۴۰۶ - مقدمات جایداد غیر منقولہ مین عام اس سے کہ وہ مالگذار سرکار ہو یا نہ ہو تعداد محصول اسٹامپ واجب الادا کی جایداد متنازعہ کی مالیت نرخ بازار کے مطابق محسوب ہوگی - تتمہ الف ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء

م - مقدمات جایداد غیر منقولہ مالگذار سرکار مین جبکہ بندوبست میعادی ہو تو مالگذاری واجب الادا کا اٹھہ گنا اور جبکہ بندوبست استمراری ہو تو مالگذاری واجب الادا کا دس گنا اور مقدمہ جایداد غیر منقولہ غیر مالگذار سرکار مین جایداد مذکور کے خالص منافع سالانہ کا بست چند نرخ بازار سمجہا جایگا بجز اوس صورت کے اور اوسوقت تک کہ خلاف اسکا ثابت کیا جاوے - ایضاً

۴۰۷ - تمام دیگر اقسام مقدمات مین تعداد محصول اسٹامپ واجب الادا کی بقاعدہ مندرجہ ذیل محسوب ہوگی

ا - مقدمات جایداد منقولہ مین (بجز زر نقد کے) بموجب قیمت نرخ بازار شئے متنازعہ کے اوس تاریخ کے نرخ کے موافق جبکہ عرضی دعوی گذرانی گئی ہو اسٹامپ لگایا جایگا یا جس حال مین کہ شئے متنازعہ کوئی نرخ بازار نرکہتی ہو مثلاً بمقدمہ دستاویزات حقیت یا حسابات کے وہ تعداد قرار پائے گی

جو کہ شے متنازعہ کی بابت از روے تخمینہ کے عرضی دعوی یا سوال اپیل مین مرقوم ہو

۲— جن مقدمات مین (بجز مقدمات ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۶۵ع کہ اوسمین ۸ کے کاغذ پر عرضی دعوی لکھا جاتا ہے یا ایکٹ ۱۲ سنہ ۱۸۶۶ع کہ اوس مین دو روپیہ کے کاغذ پر عرضی دعوی لکھا جاتا ہے) شے متنازعہ کی مالیت کا تخمینہ از روے زر نقد ممکن نہ ہو تو — ۵

۳— مقدمات زر نقد مین (مع مقدمات ہرجہ اور خسارہ کے) مطابق تعداد مندعویہ کے

۴— ہر ایسی جایداد کی قیمت نرخ بازار یا سالانہ خالص منافع دریافت کرنے کے لیے جسکا بیان تتمہ (الف) اور تتمہ (ب) مین کیا گیا ہے عدالت کو اختیار ہے کہ خواہ از خود یا اوپر درخواست کسی فریق مقدمہ کے کمیشن بنام کسی شخص مناسب کے باین ہدایت صادر کرے کہ وہ تحقیقات موقع یا یا اور کسی قسم کی تحقیقات جو ضروری ہو عمل مین لا کر اوسکی بابت عدالت کو کیفیت بھیجے اور فیصلہ عدالت کا نسبت مالیت نرخ بازار یا سالانہ منافع خالص کے قطعی ہوگا اگر بہ نتیجہ تحقیقات مذکور عدالت یہ تجویز کرے کہ قیمت نرخ بازار یا سالانہ منافع خالص کا تخمینہ واسطے تعین محصول اسٹامپ کے غلط کیا گیا ہے تو عدالت مذکور کو لازم ہے کہ (حسب حال مقدمہ) محصول جو زاید ادا کیا گیا ہو واپس کرے یا جسقدر کہ بصورت صحیح تخمینہ نرخ بازار یا منافع خالص کے ادا کرنا ہوتا اوسکے پورا کرنے کے لیے محصول اسٹامپ زائد داخل کرنے کا مدعی کو حکم دے اور اوس صورت مین تا وقتیکہ محصول زائد داخل ہو مقدمہ ملتوی رہیگا — تتمہ الف ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

**دفعہ ۵۸— بروقت ادخال بیان دعوی ثبوت دستاویزی مدعی کو داخل کرنا چاہیے**

اگر مدعی کسی دستاویز مقبوضہ اپنی کو مدار دعوی قرار دیتا ہو اوسکو لازم ہے کہ بہ وقت ادخال بیان دعوی دستاویز کو صاحب کلکٹر کے حضور پیش کرے اگر دستاویز وقت مذکور پر پیش یا وجہ کافی عدم درپیشی کی ظاہر نکی جاسے یا اگر حسب حکم

کسیوجہ سے مہلت مزید واسطے درپیشی دستاویز کے نہ دیوے تو آیندہ وہ دستاویز داخل نہ ہوسکے گی

**شرح** -۱- دفعہ ۶۷- ایکٹ ہذا قسم سوم ملاحظہ طلب - ونیز دفعہ ۳۶

۲- دستاویز کی لفظ سے وہ مضمون مراد ہے جو کسی شے پر حروف یا ہندسون یا علامتون کے ذریعے سے ظاہر یا بیان کیا گیا ہو اور اوسکو اوس مضمون کی وجہ ثبوت کے کام مین لانے کی نیت ہو یا وے اوس کام مین آسکین -

دفعہ ۲۹- ایکٹ ۴۵- ۱۸۶۰ء ملاحظہ طلب

۴۰۸ — سوال اولین بمراد پیش یا داخل کرنے دستاویز ثبوت کے اسٹامپ سے مستثنی ہے - مستثنیات ایکٹ ۲۶- ۱۸۶۷ء

۳— جو کوئی شخص کوئی صورت پیدا کرے یا کسی کتاب یا کسی کاغذ سرشتہ مین کوئی جھوٹی تحریر بنائی یا کوئی دستاویز جسمین کوئی جھوٹا بیان مندرج ہو بنائے اس مطلب سے کہ وہ عدالت مین یا کسی سرکاری ملازم یا کسی ثالث کے روبرو وجہ ثبوت مین پیش ہو سکے یا کسی شخص مجوز کو غلط رائی بہم پہونچانے کا باعث ہو تو وہ مجرم جھوٹی گواہی بنانے کا ہو کر موجب دفعہ ۱۹۳ مجموعہ تعزیرات ہند سزایاب ہوگا

دفعہ ۱۹۲ تعزیرات ہند

۴۰۹ — اسیطرح جو کوئی شخص جھوٹ جانی ہوئی وجہ ثبوت کو کام مین لاوے اوسکو بھی وہی سزا ہوگی گویا اوسنے جھوٹی گواہی دی یا بنائی — دفعہ ۱۹۶- ایضاً

۴۱۰ — جو کوئی شخص جھوٹھ جانتے ہوئے کسی ایسے اظہار کو سچے کی حیثیت سے کام مین لاوے تو اوسکو اوسیطرح سزا دیجائیگی گویا اوسنے جھوٹی گواہی دی — دفعہ ۲۰۰- ایضاً

**تنبیہ** — دفعہ ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ و ۲۰ - ایکٹ ۳۲ سنہ ۱۸۶۱ع و دفعہ ۱۷۱ و ۱۷۳ و ۱۷۴ و ۱۷۵ و ۱۶۹ - ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۶۱ع مع نظائر مندرجہ تحت دفعہ ۴۳ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب صرف بجائے دفعہ ۲۰۹ دفعات ۱۹۳ و ۱۹۶ و ۲۰۰ - قائم کرکے پڑھنا چاہیے

۲ — جو کوئی شخص کوئی جھوٹ دستاویز یا اوسکا کوئی جزو اس نیت سے بنائے کہ عام خلائق یا کسی شخص کو مضرت یا نقصان پہونچائے یا کسی دعوی یا استحقاق کی تائید کرے یا کسی شخص سے کوئی مال علحدہ کرائے یا کسی معاہدہ لفظی یا معنوی کرا پانے کا باعث ہو یا اس نیت سے کہ فریب کا ارتکاب کرے یا کیا جائے تو شخص مذکور حسب دفعہ ۴۶۳ — جعلسازی کا مجرم متصور ہوکر بموجب دفعہ ۴۶۵ مجموعۂ تعزیرات ہند سزایاب ہوگا —

۱۱۴ — جو کوئی شخص جعلی دستاویز کو صحیح دستاویز کی حیثیت سے فریباً کام مین لائے تو اوسکو جرم جعلسازی کی سزا دیجایگی — دفعہ ۴۷۱ تعزیرات ہند

۴۱۲ — اگر کسی مقدمہ مین جو کسی عدالت کے حضور زیر تجویز ہو عدالت کو اس بات کی وجہ کافی حاصل ہوئے کہ الزام متذکرۂ دفعہ ۴۶۳ یا ۴۷۱ یا ۴۷۵ یا ۴۷۶ - مجموعۂ تعزیرات ہند جو کسی دستاویز یا کاغذ متعلقۂ ثبوت پیش کردہ کی نسبت قرار دیا جاوے تحقیقات کے لیے مجسٹریٹ کے پاس بھیجا جاوے تو عدالت مجاز ہوگی کہ شخص ملزم کو حراست مین مجسٹریٹ کے پاس روانہ کرے یا اوس سے اس امر کی حاضرضامنی کافی لیوے کہ وہ مجسٹریٹ کے حضور حاضر ہوگا چنانچہ عدالت مذکور کاغذات ثبوت اور دستاویزات خاص متعلقۂ الزام مجسٹریٹ کے پاس روانہ کریگی اور جس شخص سے چاہے مجسٹریٹ کے حضور حاضر اور شہادت ادا کرنے کی ضمانت داخل کرا دیگی اور مجسٹریٹ مذکور حسب قانون کاربند ہوگا — دفعہ ۱۹ - ایکٹ ۲۳ - سنہ ۱۸۶۱ع

**شرح** — ۱ - بموجب دفعہ ۱۷۳ - ایکٹ ۲۵ - سنہ ۱۸۶۱ع اون مقدمات مین جو محض قابل تجویز

سشن ہون عدالت کو اختیار ہے کہ مقدمہ تحقیقات کے لیے مجسٹریٹ کے پاس نہ بھیجے
بلکہ خود تحقیقات کی تکمیل کرکے ملزم کو اس غرض سے دوپسپرد یا ضمانت پر رہا کرے
کہ اوسکی تحقیقات عدالت سشن مین ہو

۲ — دفعہ ۴۷۱ و ۴۷۵ ایکٹ ۱ بابت ۱۸۶۱ء و دفعہ ۲ ایکٹ ۱۱ سنہ ۱۸۶۱ء مع نظائر مندرجہ تحت دفعہ ۴۳ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۳ — بموجب سرکلر نظامت نمبر ۱۰ مورخہ ۱۱ جولائی ۱۸۶۵ء یہ تجویز قرار پائی کہ جرائم مندرجہ
دفعات ۴۶۶ و ۴۶۷ و ۴۶۸ و ۴۶۹ مجموعہ تعزیرات ہند بھی حسب دفعہ ۱۷۱
ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ء تحقیقات کی جاینگی کیونکہ یہ جملہ جرائم اشکال مختلف اوسی عام
جرم جعلسازی کی ہین جسکی تعریف مجموعہ تعزیرات ہند کی دفعہ ۴۶۳ مین مندرج ہے
اور تخصیص دفعہ مذکور کی مجموعہ ضابطہ فوجداری کی دفعہ ۱۷۰ و ایکٹ ۳۲ سنہ ۱۸۶۱ء
کی دفعہ ۱۹ مین موجود ہے

۱۷۱ — اگر الزام اوس جرم کی بابت ہو جو دستاویزات سے متعلق اور مجموعہ تعزیرات ہند کی دفعات
۴۶۳ یا ۴۷۱ یا ۴۷۵ یا ۴۷۶ مین مذکور ہے تو اگر دستاویز کسی عدالت دیوانی کے کسی معاملہ مرجوعہ مین
ثبوت کے طور پر داخل ہوئی ہو الزام مذکور بنام کسی فریق معاملہ مزبور کے کسی عدالت فوجداری مین مسموع نہو سکیگا
بجز منظوری اوس عدالت کی جسمین دستاویز ثبوت کے طور پر داخل ہوئی تھی یا منظوری کسی اور عدالت کی جسکی عدالت
مذکور ماتحت ہو اور منظوری مذکور ہر وقت عطا ہو سکے گی۔ دفعہ ۱۷۰ ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ء

**شرح** — ۱ نظائر مندرجہ ذیل دفعہ ۱۶۹ ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۶۱ء تحت دفعہ ۴۳ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۳۹** — اگر مدعی مدعا علیہ سے دستاویز پیش کرایا چاہے — | اگر مدعی یہ درخواست کرے کہ فلان دستاویز جو مدعا علیہ کے قبضے یا اختیار مین ہے پیش کرائی جاوے تو اوسکو اختیار ہوگا کہ بروقت ادخال بیان دعوی کے پرچہ متضمن کیفیت دستاویز مطلوبہ اپنی عرضی |

صاحب کلکٹر کے حضور پیش کرے کہ واسطے حاضر کرنے دستاویز کے مدعا علیہ کی نام حکم جاری ہووے

**دفعہ ۴۰** - نمونۂ عرضی مقدمات بابت دلاپانے بقایا لگان کے

اگر نالش واسطے دلاپانے بقایا لگان کے ہو تو بیان دعوی مین تفصیل نام اور موضع اور محال مع نام اوس پرگنہ یا حصہ ضلع کے جس مین اراضی واقع ہو مندرج ہوگی اور اگر حسب بیان مدعی بقایا کسی رعیت کے ذمہ ہو تو تفصیل مقدار اراضی اور جہان کہین کھیتون پر پیمایش سرکاری سے نمبر پڑ گئے ہون تو نمبر ہر کھیت کا مع تفصیل بھیج سالانہ اراضی اور مبلغ جو اوس سال کی بھیج مین وصول ہوا ہو جسکی بابت دعوی ہو اور تعداد بقایا اور ایام جسکی بابت حسب بیان مدعی بقایا واجب الادا ہے لکھی جاویگی۔

**دفعہ ۴۱** - نمونۂ عرضی مقدمات بابت بیدخلی رعیت وغیرہ کے یا واسطے دلاپانے قبضہ یا دخل اراضی وغیرہ کے۔

اگر نالش واسطے بیدخلی کسی رعیت یا مستاجر یا اور قبضہ دار کی کسی اراضی یا اجارہ یا حقیت سے رجوع کیجاوے یا واسطے دلاپانے قبض و دخل اوپر کسی اراضی یا اجارہ یا حقیت کی ہو تو بیان دعوی مین تشریح مقدار اور موقع مع تسمیہ معروف اراضی وغیرہ کے جیسا موقع ہو مندرج ہوگی اور اگر بنظر شناخت اراضی ضرورت پائی جاوے تو حدود اربعہ اراضی مندرج ہونگے۔

**دفعہ ۴۲** - بیان دعوی واپس کیا جاے یا اوسمین ترمیم کرنے کا حکم دیا جاے

اگر بیان دعوی مین تشریح جملہ مراتب مفصلۂ بالا نہ ہو یا حسب محکومہ بالا العبد اور عبارت تصدیق ثبت نہ ہوئی ہو تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ بیان دعوی مدعی کو واپس کرے یا اگر مناسب سمجھے اوسکی مرمت کی اجازت دیوے

۱۴۲ — اگر حاکم عدالت کو معلوم ہو کہ تعین دعوی نادرست ہے یا گو تعین صحیح ہے لیکن عرضی دعوی اوپر کاغذ اسٹامپ کم قیمت کے لکھی گئی ہے اور مدعی بر طبق حکم عدالت واسطے تصیح غلطی تعین دعوی کے یا واسطے داخل کرنے

اور مقدار اور کاغذ اسٹامپ کی جو واسطے تکمیل قیمت کے ضرور ہو تعمیل حکم کی نہ کرے تو حاکم عدالت عرضی کو نامنظور کریگا۔ دفعہ ۳۱۔ ایکٹ ۸۔ ۱۸۵۹ء

۴۱۵ اگر معائنہ عرضی دعوی یا استفسار مدعی سے وجہ نالش پیدا نہ ہوتی ہو یا بسبب تمادی ایام کے مدعی کو استحقاق نالش باقی نرہا ہو تو عرضی دعوی نامنظور ہوگا اور بشرط مناسب حاکم کو اختیار ہے کہ کسی مقدمہ مین مدعی کو اجازت ترمیم کی دیوے۔ دفعہ ۳۲۔ ایضاً

۴۱۶۔ جب کہ عرضی دعوی درج رجسٹر ہو چکی تو اوسکے بعد نامنظوری بیجا ہے۔ نظیر صدر غربی ۱۶ دسمبر ۱۸۶۴ء

۴۱۷۔ نامنظوری عرضی دعوی کا اپیل جائز ہے اور اگر عرضی بمقتضای دفعہ ۳۱۔ خارج ہو تو مدعی بنا دعوی سابق پر نالش ثانی کرسکتا ہے۔ دفعہ ۳۶۔ ایکٹ ۸۔ ۱۸۵۹ء

۴۱۸۔ حکام پر فرض ہے کہ جسقدر عرضی دعوی گذرا کرین اوسی روز غایت درجہ دوسرے روز دیکھ لیا کرین۔ سرکلر صدر عدالت مورخہ ۱۲۔ جولائی ۱۸۶۶ء

۴۱۹۔ اگر حکم نامنظوری ہو تو بعد تحریر حکم ضابطہ مع وجوہ نامنظوری عرضی دعوی کی پشت یا کاغذ علحدہ خواہ اظہار مدعی پر لکھکر داخل دفتر کی جاوے۔ سرکلر صدر عدالت مورخہ ۱۹۔ نومبر ۱۸۵۹ء

۴۲۰۔ اگر عرضی دعوی بغرض ترمیم واپس کی جاوی تو ظہر عرضی پر تاریخ ادخال و واپسی و نام داخل کنندہ مع مختصر وجوہ واپسی تحریر کیجاوین۔ سرکلر ایضاً مورخہ ۱۹۔ نومبر ۱۸۵۹ء

## فصل دوسری۔ اجرای سمن موسومہ مدعا علیہ اور اوسکی تعمیل

**دفعہ ۴۲۱** اجرای سمن — اگر عرضی دعوی ہر طرحسے موافق ضابطہ کے ہووے تو سوای بصورت استثنائی مندرجہ ذیل صاحب کلکٹر کو لازم ہے کہ واسطے اجرای سمن بطلبی مدعا علیہ حکم دیوے اور اگر مدعی واسطے اصالتاً حاضر ہونے مدعا علیہ کے مستدعی ہو اور صاحب کلکٹر کو مطمئن کر دیوے کہ اوسکا اصالتاً حاضر

بشرط ضرورت مدعا علیہ اصالتاً حاضر کرایا جاے گا

ہونا ضرور ہے یا اگر صاحب کلکٹر اپنی تجویز سے اوسکا اصالتاً حاضر ہونا ضرور سمجھے تو سمن مین حکم مشعر اسکے کہ مدعا علیہ روز مقررہ سمن پر اصالتاً حاضر ہووے درج کیا جاویگا اور باقی صورتون مین سمن اس حکم کے ساتھ جاری کیا جاویگا کہ مدعا علیہ اصالتاً یا معرفت کسی کارندہ ذی اختیار کے جسکو مراتب مقدمہ سے بذات خاص علم ہو یا جسکے ہمراہ ایسا شخص حاضر ہووے جو بذات خاص علم مذکور رکھتا ہو عدالت مین حاضر ہووے +

**شرح** — ۱- دفعہ ۳۵ و ۱۰ ملاحظہ طلب

۴۲۱ - اون عرائض دعوی کی پشت پر جو قابل منظوری قرار پاوین تفصیل دستاویزات معطوفہ مع اسماے داخل کنندگان لکہنی چاہیئے - دفعہ ۱۷ سرکلر صدر عدالت - مورخہ ۱۹ نومبر ۱۸۵۹ء

۴۲۲ - جب کسی تحصیلدار کو اختیارات ڈپٹی کلکٹری تفویض ہون تو عرضی گذرتے وقت فوراً پاس تحصیلدار کے نہ بہیجنا چاہیے البتہ اثناے تحقیقات مقدمہ مین بعد تصریح مراتب تنقیح طلب تحصیلدار کے نام کمیشن واسطے تحقیقات موقع کے جاری ہو سکتا - دفعہ ۲ سرکلر بورڈ نمبر ۱۳ - ۱۲ - جولائی ۱۸۶۳ء

**شرح** — قواعد اجراے کمیشن مندرجہ تحت دفعہ ۳۷ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب - و نیز ذیل دفعہ ۱۷ -

۲ - جس طرح کہ صاحب کلکٹر کو مدعا علیہ کا اصالتاً طلب کرنا جائز ہے اوسیطرح مدعی کا بہی اصالتاً طلب کرنا اوسکی اختیار سے خارج نہیں — دیکہو دفعہ ۱۷ و ۱۸۱ ایکٹ ہذا

۴۲۳ - طلبی اصالتاً منحصر اوپر راے حاکم کے ہے اس عمل مین بیجا نہ ہونے پاوے سرکلر صدر عدالت ۱۹ نومبر ۱۸۵۹ء دفعہ ۲۷

۴۲۴ - کسی مدعی یا مدعا علیہ کے نام جو بروقت اجراے سمن کے فی الحقیقت بفاصلہ زائد از ۵۰ میل کے مقام کچہری عدالت سے رہتا ہو حکم اصالتاً حاضر ہونے کا صادر نہ ہوگا الا اوس صورت مین کہ وہ اندر احاطہ اختیار عدالت کے سکونت رکھتا ہو دفعہ ۲۸ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۴۲۵ - اشخاص معزز و ذی رتبہ کے نام بجاے سمن خط بہی جاری ہو سکتا ہے دفعہ ۶۴ — ایضاً

۴۲۶ - سمن یا دیگر مراسلہ پر شخص مطلوب کے مسکن کا پتہ صحیح صحیح لکھنا اور بعد رجسٹری سررشتہ ڈاک کے ڈاک خانہ مین پہونچا دینا بمنزلہ ثبوت کافی اجرا اسے سمن کے ہے درحالیکہ کوئی وجہ تردید کی پیش نہ ہو دفعہ ۶۶ — ایضاً

**دفعہ ۴۴** تاریخ مندرجہ سمن کس نہج پر مقرر کیجاوے — بروقت تقرر تاریخ کے جو سمن مین مندرج ہوگی کثرت اور قلت مقدمات پر اور نیز اس امر پر لحاظ کیا جاویگا کہ اوس وقت مدعاعلیہ مکان کچہری سے فی الواقع یا قیاساً کس قدر فاصلہ پر ہے

مدعاعلیہ کو حکم دینا چاہیے کہ وہ دستاویز ضروری پیش کرے — اور سمن مین مدعاعلیہ کے نام حکم دیا جایگا کہ وہ اوس دستاویز کو جو اوسکے قبضہ مین ہو اور جسکے معائنہ کا مدعی طلبکار ہو یا جسکو مدعاعلیہ مدار ثبوت بیان تردیدی اپنا قرار دیا چاہتا ہے حاضر کرے

مدعاعلیہ کے نام یہہ بھی حکم ہونا چاہیے کہ جو گواہ حاضر ہونے کے لیے راضی ہون اونھین بلا اجرا سفینہ لاوے — معہذا سمن مین یہہ حکم ہوگا کہ مدعاعلیہ اپنے گواہون کو بشرطیکہ گواہ لوگ بلا اجراے سفینہ حاضر ہونا قبول کرین اپنے ساتھہ لاوے اور سمن مذکور حسب نمونہ الف مندرجہ ضمیمہ ایکٹ ہذا یا موجب او رعبارت ہم مضمون کے لکھا جاویگا

۴۲۷ - میعاد مندرجہ سمن یا بعض مقدمات مین کم دیجاتی ہے حالانکہ دفعہ ۴۴ مین صاف حکم ہے پس اسبات پر لحاظ رکھنا چاہیے کہ میعاد مناسب دیجاوے چٹھی صاحب کمشنر الہ آباد نمبری ۲۴۶ مورخہ ۵ دسمبر ۱۸۶۲ء

**دفعہ ۴۵** اجراے سمن کسطور پر ہونا چاہیے — اجراے سمن اس طرح پر ہوا کریگا کہ نقل سمن جب ممکن ہو ودے خاص مدعاعلیہ کو دیجاویگی یا اگر سمن مدعاعلیہ کی ذات خاص پر جاری نہو سکے تو ایک نقل اوسکی مسکن معمولی کی نظرگاہ عام پر اور دوسری نقل صاحب کلکٹر کے دربر کچہری پر آویزاں کی جاویگی +

شرح — ۱ - جاری ہونا سمن کا اوپر نائب یا گماشتہ یا دیگر اشخاص کے جو واسطے تحصیل زرلگان اور انتظام اراضی کے نوکر ہوں ایسا ہی متصور ہوگا کہ گویا وہ مالک اراضی کی ذات خاص پر جاری ہوا تھا —

دیکھو دفعہ ۷۹ ایکٹ ہذا +

دفعہ ۴۶ - کیفیت ناظر کی خواہ سمن ذات خاص پر جاری ہوا ہو یا نہین

اگر سمن ذات خاص مدعا علیہ پر جاری ہو جاوے تو ناظر کو چاہیے کہ ظہر سمن پر کیفیت اجرا لکھے اور اگر سمن اوسکی ذات خاص پر جاری نہ ہوا ہو تو ناظر کو چاہیے کہ ظہر سمن پر کیفیت اس امر کی لکھے کہ سمن کس وجہہ سے ذات خاص پر جاری نہین ہوا اور کیونکر جاری کیا گیا

دفعہ ۴۷ سفینہ کا دوسرے ضلع مین تعمیل ہونا

اگر مسکن معمولی مدعا علیہ کسی اور ضلع مین ہووے تو سمن مع اخراجات اجرا بذریعہ ڈاک سرکاری اس ضلع کے صاحب کلکٹر کے پاس بھیجا جاویگا اور صاحب موصوف سمن کو جاری کر کے بعد تکمیل اجرا اور تحریر کیفیت ناظر کی اوس اہلکار کے پاس جسکے پاس سے سمن آیا ہو واپس بھیجیگا

۴۸ — اگر مدعا علیہ ملازم کسی سررشتہ سرکاری کا ہو تو بہتر ہے کہ سمن مدعا علیہ پر معرفت افسر اوس سررشتہ کے جاری کیا جاوے دیکھو دفعہ ۷۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ ع

دفعہ ۴۸ خرچہ اجرائے سمن یا وارنٹ کا عدالت مین داخل ہونا چاہیے

ہر مقدمہ مین خرچہ اجرا سمن یا اگر حسب صراحت دفعہ ۴۹ ایکٹ ہذا حکمنامہ جاری کیا گیا ہو تو خرچہ اجرائے حکمنامہ اوسی روز یا اوسکے ایک دن پیچھے جس روز عرضی نالش یا بیان دعوی کلکٹر کے حضور پیش ہووے عدالت مین داخل کیا جاویگا اگر مبلغ مذکور عدالت مین نہ داخل کیا جاوے تو سوائے اون صورتون کے جن مین کلکٹر بموجب اختیار متحصلہ دفعہ ۴۶ ایکٹ ہذا واسطے اجرائے سمن بلا وصول خرچہ حکم دیوے مقدمہ عدالت کے نمبر بہی مین نہین چڑہایا جاویگا اور ملحوظ رہے کہ اوس صورت مین مدعی کو اختیار ہوگا

کہ اوس میعاد کے اندر کسی وقت عرضی ثانی پیش کرے جو قواعد سماعت مین مقرر ہوئی ہو

## بیان نالشات موسومہ سرکار

۴۲۹- نالش موسومہ سرکار مین اطلاعنامہ بنام وکیل سرکار جاری ہوگا اور بحسب درخواست وکیل مذکور حاکم عدالت حسب اقتضائے حال اپنی میعاد سابق کو وسعت دیگا اور عدالت مجاز ہے کہ کسی ایسے شخص کی حاضری کا جو جواب سوالات ضروری متعلقہ مقدمہ کا دیسکے حکم صادر کرے دفعہ ۱۶۷ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۴۳۰- نالشات موسومہ اہلکار بابت کسی فعل جو باعتبار اپنے عہدہ کے مرتکب ہوا ہو سمن اوپر اہلکار مذکور کے جاری ہوگا - دفعہ ۱۶۸ ایضاً

۴۳۱- حسب درخواست اہلکار مذکور میعاد سابق کو حاکم عدالت وسعت دیوے دفعہ ۱۶۹ ایضاً

۴۳۲- اگر سرکار جوابدہی مقدمہ قبول کرے تو حسب استدعا وکیل سرکار حاکم عدالت حکم صادر کریگا کہ رجسٹر مین اس مضمون کی کیفیت درج کیجاوے دفعہ ۱۷۰ ایضاً

۴۳۳- اگر وکیل سرکار تاریخ مقررہ مندرجۂ اطلاعنامہ تک یا اوس سے پہلے حسب دفعہ بالا استدعا نہ کرے تو مقدمہ کی ترتیب مثل اون مقدمات کے ہوگی جن مین سرکار احد الفریق نہ ہو مقدر فرق ہوگا کہ اوس مین قبل صدور ڈگری گرفتاری مدعا علیہ جائز نہ ہوگی دفعہ ۱۷۱ ایضاً

۴۳۴- اگر اس قسم کے مقدمہ مین حاکم عدالت حاضری اصالتاً مدعا علیہ ضرور سمجھی اور مدعا علیہ عدالت کو اطمینان کر دیوے کہ در صورت غیر حاضری اپنے عہدہ سے ہرج کار سرکار ہے تو حاکم عدالت اوسکو اصالتاً حاضری سے معاف رکھے مگر اظہار اوسکا بطریقہ اظہار گواہان غیر حاضر کے قلم بند ہو سکتا ہے دفعہ ۱۷۲ ایضاً

## فصل تیسری - اجراے حکمنامہ گرفتاری قبل فیصلہ اور اوسکی تعمیل

دفعہ ۴۳۵ وارنٹ گرفتاری کن مقدمات مین جاری ہونا چاہیے | اگر نالش بنام کسی قابض شکمی یا رعیت واسطے دلاپانے بقایاے لگان کے یا بنام کسی کارندہ بدعوی دلاپانے زر نقد یا کاغذات یا حساب کے ہو

اور مدعیکو جاری کرانا حکمنامہ گرفتاری کا بنام مدعاعلیہ منظور ہو اور وہ مدعاعلیہ اوس ضلع مین مقیم ہو جس مین نالش دائر ہوئی ہے تو مدعی کو لازم ہے کہ درخواست اجراء حکمنامہ اپنے بیان دعوی کے ساتھہ پیش کرے اور جب درخواست مذکورہ داخل کیجاوے تو صاحبکلکٹر کو لازم ہے کہ اظہار مدعی یا کارندہ مدعی کا بذریعہ حلف یا اقرار یا اور طرح پر جو کچھہ حکم قانون وقت متعلقہ زبان بندی گواہان ہووے قلمبند کرے اور جو کچھہ دستاویزات منجانب مدعی بتائید دعوی پیش ہون ونکو ملاحظہ کرے و اگر بادی النظر مین وجوہ اس امر کی پائی جاوین کہ دعوی اصلیت رکھتا ہی اور اسکی کہ اگر محض سمن جاری ہو تو مدعاعلیہ حاضر ہو کر جوابدہی نہ کریگا بلکہ روپوش ہوجاویگا تو صاحبکلکٹر کو اختیار ہوگا کہ واسطے گرفتاری مدعاعلیہ کے حکمنامہ جاری کرے اور صاحب موصوف واسطے واپس آنے حکمنامہ کے مہلت مناسب تجویز کریگا اور حکمنامہ حسب نمونہ (ب) مندرجہ ضمیمہ ایکٹ ہذا یا دوسری عبارت کی مطابق جو اوسکے ہم مضمون ہو لکھا جاویگا اور جس اہلکار سے اجرای حکمنامہ متعلق ہو اوسکو چاہیے کہ بروقت گرفتاری مدعاعلیہ قطعہ اشتہار جو حسب نمونہ (ج) مندرجہ ضمیمہ ہذا اوس مضمون کی دوسری عبارت کے مطابق لکھا جاویگا اور جس مین تفصیل دعوی اور یہہ حکم مندرج ہوگا کہ اگر مدعاعلیہ کو دعوی سے انکار ہو تو جس دستاویز کو وہ اپنی بیان تردیدی کا مدار ثبوت سمجھتا ہو اوسکو اپنے ساتھہ حاضر کرے مدعاعلیہ کے حوالہ کرے مگر ملحوظ رہے کہ اگر نالش بابت دلاپانے زرلگان متعلقہ تعلقہ شکمی یا دیگر حقیت قابل انتقال کے ہو جو حسب مندرجہ دفعات ذیل اوس ڈگری کے اجرا مین جو مقدمہ مین صادر ہو نیلام ہوسکتی ہے تو اس مقدمہ مین حکمنامہ مذکورہ جاری نہین کیا جاویگا ۔

**شرح** — زرخوراک اجرای وارنٹ کے وقت جمع ہونا چاہیے — دفعہ ۹۵ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

| | |
|---|---|
| دفعہ ۵۰ ضابطہ بعد گرفتاری مدعاعلیہ کے | اگر مدعاعلیہ بموجب حکمنامہ گرفتاری کے گرفتار ہوجاوے تو اوسکو حتی المقدور جلد ممکن ہو صاحبکلکٹر کے حضور حاضر کرنا چاہیے اور صاحب موصوف |

اوسکو حوالات مین رکھے گا الا اوس صورت مین کہ وہ مبلغ مندرجۂ اطلاعنامہ عدالت مین داخل کرے

**دفعہ ۵۱** ضابطہ جب مدعا علیہ حسب وارنٹ صاحب کلکٹر کے سامنے لایا جاوے — جب مدعا علیہ موجب حکمنامہ صاحب کلکٹر کے حضور حاضر کیا جاوے تو صاحب موصوف کو لازم ہے کہ بمتابعت قواعد مندرجۂ ذیل بعجلت تمام مقدمہ کی تحقیقات کرے اور اگر فوراً طے ہونا مقدمے کا غیر ممکن معلوم ہو تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ اگر مناسب سمجھے مدعا علیہ سے اس امر کی

نمونہ ضمانت — ضمانت طلب کرے کہ وہ اثنائے دوران مقدمہ مین تا تاریخ اجرا ڈگری اخیر جو اوس مقدمہ مین صادر ہووے جسوقت عدالت سے اوسکی طلبی ہووے بروقت حاضر ہوگا معہذا صاحب موصوف کو اختیار ہوگا کہ مدعا علیہ کو اوس وقت تک کہ وہ اوسقدر ضمانت یا زر نقد داخل کرے جو صاحب کلکٹر تجویز کرے جیلخانہ مین قید رکھے اور ضمانت نامہ حسب نمونہ (د) مندرجۂ ضمیمۂ ایکٹ ہذا یا اوس مضمون کی اور عبارت کے مطابق لکھا جاوے گا ❖

۵۳۴ — ضمانت نامہ اسٹامپ ۸ ر پر ہونا چاہیے دفعہ ۵ ضمیمۂ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

**دفعہ ۵۲** ضابطہ اگر وارنٹ گرفتاری کا مدعا علیہ پر جاری نہو سکے — اگر مدعا علیہ بذریعہ حکم نامہ کے گرفتار نہو سکے تو برطبق گذرنے درخواست مدعی صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ مقدمہ کو بقدر میعاد مجوزہ اپنی اس غرض سے ملتوی رکھے کہ مدعی اوس ایام مین واسطے اجرای حکمنامہ ثانی بغرض گرفتاری مدعا علیہ درخواست دیوے یا فوراً قطعہ اشتہار مشعر تقرر تاریخ بغرض سماعت مقدمہ کہ وہ تاریخ اوس روز سے جب اشتہار مدعا علیہ کے مسکن پر آویزان کیا جاوے بفاصلہ دس روز پیچھے ہوگی اپنی کچہری اور مدعا علیہ کے مسکن پر آویزان کراوے اگر مدعا علیہ موجب حکم اشتہار کے حاضر آوے تو اوسکی نسبت وہی ضابطہ عمل مین آویگا جو دفعہ ۵۱ ایکٹ ہذا مین مندرج ہے ❖

**دفعہ ۵۳** معاوضہ بابت — اگر صاحب کلکٹر کو دریافت ہووے کہ مدعی نے بلا وجہ معقول درخواست

گرفتاری کے جسکی درخواست بلا وجہ معقول گذری ہو

گرفتاری مدعا علیہ کی گذرانی ہے تو صاحب موصوف کو اختیار ہوگا کہ اپنی ڈگری مین یہہ حکم شامل کرے کہ مدعا علیہ کو کسیقدر مبلغ جو ایک سو روپیہ سے زیادہ نہو اور بہ تبادلہ اوس نقصان یا خسارہ کی جو بوجہ گرفتاری کے یا قید رہنے اوسکے دوران مقدمہ مین مدعا علیہ کے عائد حال ہوا ہو معاوضہ کافی معلوم ہو مدعی سے دلایا جاوے ۔

## ذکر باز دعوی وتصفیہ فیما بین متخاصمین

۴۳۵ (الف) اگر مدعی کسیوقت قبل اصدار فیصلہ اخیر بوجوہ موجہ حاکم عدالت کو مطمئن کردیوے کہ اوسکو اجازت باز دعوی مع حق کی باختیار رجوع نالش کی بابت شے دعوی مذکور کی دیجاوے تو حاکم عدالت کو اختیار ہوگا کہ اجازت مذکور بقید ایسے شرائط کے درباب خرچہ یا اور طرح پر جیسا مناسب سمجھ دیوے اور نالش آینده مین مدعی پابند قواعد تمادی ایام کا اسی طرح ہوگا کہ گویا نالش سابق دائر نہوئی تھی اور اگر مدعی بلا حصول اجازت مذکور اپنی دعوی سے دست بردار ہو تو اوسکو بابت شے دعوی مذکور کے مجدداً نالش کرنیکا اختیار نہوگا دفعہ ۹۷ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۴۳۶ - اگر تصفیہ کسی مقدمہ کا باتفاق یکدیگر یا بذریعہ مصالحہ باہم فریقین ہوجاوے یا مدعا علیہ مدعیکو نسبت شے دعوی کے راضی کردیوے اسطرحکا اتفاق یا راضی نامہ یا مصالحہ تحریر ہوکر عدالت مین رہیگا اور مقدمہ مطابق اوسکے فیصل ہوگا ۔ دفعہ ۹۸ ۔ ایضاً

۴۳۷ - راضی نامہ تحریر کرنیوالا مجاز انکار کا نہین ۔ نظیر صدر غربی ۲۱ اپریل سنہ ۱۸۵۲ء

۴۳۸ - منجملہ چند مدعیان کے ایک مدعی کے دست بردار ہونیسے مقدمہ لایق اخراج نہین ۔ گرانٹ صاحب بنام دوعار کانا تھہ ۲۷ جنوری سنہ ۱۸۵۳ء

۴۳۹ - تعمیل راضی نامہ متعاقدین پر واجب ہے ایک فریق کے منحرف ہونے پر دوسرا فریق شرط مندرجہ راضی نامہ سے بری ہوجاتا ہے اور حقوق سابقہ بمقابلہ ہر دو فریق کے عود کر آتی ہین نظیر صدر غربی یکم جون سنہ ۱۸۵۳ء

۴۴۰ — مدعیکو تاریخ عدم تعمیل شرائط راضی نامہ سے بنا ر مخاصمت جدیدہ بمقابلہ مدعا علیہ پیدا ہوتی ہے نظیر صدر غربی ۴ جنوری سنہ ۱۸۶۶ء

۴۴۱ — عدالت کو اختیار نہین کہ شرائط صلحنامہ کو جسکے انعقاد کا مدعیکو اختیار کلی تھا بطور خود تبدیل کرے ۔ رام سروپ من تیواری ۔ بنام مسٹر جان حال بر جمن صاحب منفصلہ ۱۴ جنوری سنہ ۱۸۶۳ء

۴۴۲ — جب کہ مدعیان بجاآوری شرائط صلحنامہ سے حاضر رہے تو مدعا علیہم سے تعمیل شرط جو اونکی نسبت تھی عدالت نہین کرا سکتی ۔ نظیر صدر غربی ۱۲ جولائی سنہ ۱۸۶۴ء

۴۴۳ — بمطابقت تجویز ہائی کورٹ کلکتہ و باختلاف فیصلہ صدر دیوانی سابق مرقومہ سنہ ۱۸۵۵ء کی یہ تجویز قرار پائی کہ جب صلحنامہ وقوع مین آیا اور ایک فریق مجاز دست برداری اپنی دعوی کا مطابق دفعہ ۹۷ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء کے ہوا تو اگر تعمیل صلحنامہ کی نہ ہوئی ہو تو مدعی اپنی ابتداے استحقاق دعوی پر عود کرتا ہے اور اگر برعکس اسکے تعمیل صلحنامہ کی کل یا جزو ہوئی ہو تو مدعی اپنی حیثیت سابق پر عود نہین کر سکتا بلکہ مجاز ہے واسطے تعمیل شرائط کے جنکی تعمیل نہوئی ہو دعوی کرے یہہ بھی تجویز ہوئی کہ جب صلحنامہ عدالت مین داخل ہو کر مطابق اوسکے ڈگری ہو جاوے تو ضرور ہے کہ قبل رجوع دعوی ثانی اوپر اصلی بناء نالش کے ڈگری اول منسوخ کی جاوے ۔ امیر بیگم ۔ بنام نور بیگم ۔ منفصلہ ۱۴ جولائی سنہ ۱۸۶۶ء

۴۴۴ — جب کہ مدعی نے بلا کسی شرط کے اپنی دعوی سے دست برداری ظاہر کی تو بلا تجویز اس امر کے کہ اوسکو از روے وعدہ کسی قسم کے اس طرحکی ترغیب کی گئی اوسیوقت مقدمہ خارج ہونا چاہیے اگر مدعا علیہ ایفاے کسی اقرار سے جسکو اوسنے بطور خانگی کیا ہو انکار کرے تو اوس صورت مین مدعی کو استحقاق بنا ر مخاصمت جدیدہ واسطے نفاذ اقرار مذکور کے حاصل ہو سکتا ہے ۔ راجہ شمشیر بہادر بنام مرزا محمد علی بیگ ۔ منفصلہ ۱۴ فروری سنہ ۱۸۶۷ء

۴۴۵ — اگر درخواست مدعی بحوالہ مضمون اقرار یا صلحنامہ یا راضی نامہ قبل از انکہ مقدمہ واسطے تجویز امور تنقیح طلب کے پیش کیا جاوے گذرے یا جن مقدمات مین کہ واسطے تصفیہ قطعی نالش کے سمن بنام مدعا علیہ

جاری کیا جاوے قبل شروع سماعت مقدمہ کے درخواست مذکور گذرانی جاوے تو حاکم عدالت درصورت اطمینان اس بات کے کہ فی الواقع اقرارنامہ یا مصالحہ یا راضی نامہ باہم فریقین کے عمل میں آیا یا کیا گیا مدعی کو ایک سارٹیفکٹ بااختیار صاحب کلکٹر سے واپس لینے نصف زر رسوم کاغذ اسٹامپ ضبطی کی عطا کرے مگر ملحوظ رہے کہ درصورت ایسے تصفیہ فیما بین کے جسمیں صدور ڈگری کا لازم آوے اور حکم اوسکے اجرا کا جاری کرنا ممکن ہو یا کسی مقدمہ اپیل میں سارٹیفکٹ مذکور نہ دیا جاوے — دفعہ ۲۶ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۶۲ع

۴۴۶ — احکام دفعہ ۲۶ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۶۲ کی درباب واپسی نصف قیمت کاغذ اسٹامپ عرضی دعوی تمام ان مقدمات سے بھی متعلق سمجھنا چاہیئے جو عدالت ہائے مالی میں اس قسم کے پیش کیے جائیں جن میں اسٹامپ عرضی دعوی کا بلحاظ مالیت دعوی شرح مندرجہ نمبر ۱ ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ کے مستعمل ہوا ہو — سرکلر صاحب کمشنر اسٹامپ نمبری ۷ مورخہ ۲۰ ستمبر سنہ ۱۸۶۷ع

**شرح** اگر کوئی شخص کسی مطالبہ یا دعوی سے جسکا وہ مستحق ہی بددیانتی سے دست بردار ہو تو شخص مذکور کو مدعی کے استغاثہ پر بموجب دفعہ ۲۴۴ مجموعہ تعزیرات ہند سزا دیجائیگی —:

## ذکر وفات وشادی مدعی یا مدعا علیہ

۴۴۷ — بہ شرط بقاے استحقاق دعوی کوئی مقدمہ مدعی یا مدعا علیہ کی موت کے باعث ساقط نہ ہوگا — دفعہ ۹۹ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۴۴۸ — اگر مقدمہ میں چند مدعی یا مدعا علیہ ہوں اور اونمیں سے کوئی مدعی یا مدعا علیہ مرجاوے اور استحقاق دعوی صرف مدعی زندہ کو یا صرف مدعا علیہ زندہ پر قائم رہے تو مقدمہ بمقابلہ باقی ماندگان ترتیب پاوے دفعہ ۱۰۰ ایضاً

۴۴۹ — اگر منجملہ چند مدعیوں کی کوئی مرجاوے اور استحقاق دعوی صرف باقی ماندگان کو نہ پہونچے بلکہ اونکو باشتراک قائم مقام جائز مدعی متوفی کے پہونچے تو قائم مقام کی درخواست پر نام اوسکا رجسٹر میں قائم ہوکر بہ پیروی مدعیان زندہ اور قائم مقام متوفی کی مقدمہ مرتب اور فیصل ہوگا اور اگر ایسی درخواست نہ گذرے

تو ترتیب و تکمیل مقدمہ کی بہ پیروی مدعیان زندہ کے ہوگی اور قائم مقام جائز مدعی متوفی کا ویسا ہی فیصلہ مقدمہ سے منتفع اور اوسکا پابند ہوگا گویا مقدمہ بہ پیروی اوسکی باشتراک مدعیان زندہ کے مرتب و تکمیل ہوا تھا۔ ایضاً

۴۵۰ — اگر مقدمہ مین مدعی واحد یا باقیماندہ مرجاوے تو نام قائم مقام جائز متوفی کی درخواست گذرنے پر درج رجسٹر ہوکر مقدمہ ترتیب پاویگا اور بحالت نگذرنے درخواست مذکور مقدمہ ساقط ہوکر خرچہ مدعاعلیہ متروکہ متوفی پر عائد ہوگا یا حسب درخواست مدعاعلیہ بشرائط مناسب نسبت ادائے خرچہ یا حکم احضار قائم مقام جائز متوفی اور ترتیب و تکمیل مقدمہ کا بغرض صدار فیصلہ اخیر نسبت اشیاء متنازعہ کے جیسا کہ بنظر حالات مقدمہ مناسب و قرین انصاف ہو کوئی دوسرا حکم صادر کرے — دفعہ ۱۰۲ — ایضاً

۴۵۱ — اگر نزاع اسبابت کی ہو کہ قائم مقام جائز کون ہے تو حاکم کو اختیار ہے کہ تا تصفیہ اوسکے بنالش علیحدہ مقدمہ کو ملتوی رکھے یا بوقت سماعت مقدمہ یا قبل اوسکی تصفیہ نزاع مذکورہ کر دیوے دفعہ ۱۰۳ ایضاً

۴۵۲ — اگر مدعاعلیہم سے کوئی مرجاوے اور استحقاق دعوی صرف بمقابلہ مدعاعلیہ زندہ کے رہے یا رہے اور مدعاعلیہ باقیماندہ بھی مرجاوے تو مدعی کو چاہیے کہ درخواست باندراج نام و کیفیت و سکونت قائم مقام جائز متوفی کے گذرانے کہ نام قائم مقام کا درج رجسٹر ہوکر سمن بہ حکم احضار بہ تعین تاریخ واسطے جوابدہی کے جاری ہوگا اور بعد ترتیب و تکمیل مقدمہ اوسی طرح ہوگی گویا قائم مقام مذکور آغاز مقدمہ سے مدعاعلیہ شریک تھا دفعہ ۱۰۴

۴۵۳ — عدالت کو حکم اجرائے اطلاعنامہ بنام ورثاء فریق متوفی صادر کرنا ضرور نہیں بلکہ بذمہ فریق مقدمہ خود اطلاع وگذرانا درخواست تغیر و تبدیل اسماء لازم ہے — دفعہ ۳۳ سرکلر صدر عدالت مورخہ ۱۹ نومبر سنہ ۱۸۵۹ع

۴۵۴ — بباعث شادی کرلینے مدعی یا مدعاعلیہ کے مقدمہ ساقط نہوگا بلکہ مقدمہ مرتب و فیصل ہوگا اور ڈگری بھی صادر ہوگی صرف زوجہ پر یا اوسکی طرف سے یا اگر قانوناً شوہر ذمہ دار دین یا مستحق بازیافتنی زوجہ کا ہو تو بحالت حاکم شوہر اوسکی طرف سے اجرا ہوسکتی ہے دفعہ ۸ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

## فصل چوتھی قواعد نسبت انفصال مقدمہ بغیر تقرر تاریخ تنقیح

دفعہ ۴۵۵ بابت غیر حاضری اگر فریقین مین سے کوئی فریق بھی اصالتاً یا مختار تا آں تاریخ کو حاضر

فریقین کا تاریخ تجویز پر نہ ہووے جو سمن یا اشتہار مین واسطے حاضری مدعا علیہ کے مقرر ہوئی ہو یا اوس تاریخ یا بعد کو جبکہ سماعت مقدمہ قبل تحریر روبکار تنقیح منازعت حسب مفصلہ دفعات ذیل ملتوی کی گئی ہو حاضر نہ ہووے تو مقدمہ خارج کیا جاویگا مگر مدعی کو اختیار رجاع نالش جدید باقی رہیگا الا اوس صورت مین کہ کوئی قاعدہ تمادی ایام کا اوسکا مانع ہووے

شرح — نمبر ۳ و ۴ ملاحظہ طلب

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۱۰۵** اگر صرف مدعا علیہ جوابدہی کی واسطے حاضر آوے تو صاحبکلکٹر بوجہ عدم پیروی مدعی کے نام فیصلہ کریگا الا اوس صورت مین کہ مدعا علیہ بناء دعوی قبول کرے تو صاحب موصوف اقبال پر ڈگری کریگا | اگر تاریخ مفصلہ دفعہ بالا پر صرف مدعا علیہ حاضر آوے تو صاحبکلکٹر عدم پیروی مین مدعی کی نام فیصلہ کریگا الا اوس صورت مین کہ مدعا علیہ بناء دعوی قبول کرے کہ اسحالت مین صاحبکلکٹر اوس اقبال پر مقدمہ کو بلا خرچہ مدعی کی حق مین تجویز کریگا مگر ملحوظ رہے کہ اگر ایک سے زیادہ مدعا علیہ ہون تو فیصلہ مذکور صرف مدعا علیہ مقبل کے نام صدور پاوے گا |

شرح اس دفعہ کے بموجب جو مقدمہ عدم پیروی مین فیصل ہوا ہو اوسی بناء دعوی پر نالش دوبارہ نہین ہو سکتی

۲ جو کوئی شخص مغالطہ دہی سے کوئی اور شخص بنکر کچھ اقرار یا بیان کرے تو اوسکو بموجب دفعہ ۲۰۵ مجموعہ تعزیرات ہند سزا دیجاویگی اور اسیطرح جب کوئی اقبال دعوی داخل کرے —

۳ — دفعہ ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ و ۲۰ ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ء و دفعہ ۱۷ و ۴۳ و ۴۷ و ۵۱ و ۱۶۹ — ایکٹ ۲۵ ۱۸۶۱ء مجموعہ ضابطہ فوجداری مندرجہ تحت دفعہ ۱۴۳ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب صرف بجائے لفظ "دفعہ ۹۰" کے دفعہ ۲۰۵ قائم کرکے پڑھنا چاہیے

۴ — جو کوئی شخص غیر واجب روپیہ کے لیے فریباً ڈگری حاصل کرے اوسکو بموجب دفعہ ۲۱۰ مجموعہ تعزیرات ہند سزا دیجائیگی

۵ - دفعہ ۱۶ اور ۱۷ اور ۱۸ اور ۲۰ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ء کو دفعہ ۱ اور ۳ اور ۴ اور ۵ اور ۱۶۹ ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ء مع لفظ مندرجہ تحت دفعہ ۴۳ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب صرف بجائے دفعہ ۲۰۹ - دفعہ ۱۰ ام قائم کرکے پڑھنا چاہیے

۴۵۵ - ایسی اقبال دعوی سے جو شے اجمالی مین نقصان دیگر مدعاعلیہم شرکا ہو ڈگری مقبلین ہی بھی نہین ہوسکتی نظیر صدر غربی ۱۰ نومبر سنہ ۱۸۶۳ء

۴۵۶ - جب اقبال دعوی شرطی شعر استجازت ادا ہو زربذریعہ قسط بندی تھا اور مدعی نے اصالتاً یا وکالتاً منظور نہین کیا تو حاکم عدالت کو لازم تھا کہ اقبال دعوی مدعاعلیہ کو واپس کرکے متوجہ تصفیہ روئیدادی کے ہوتی مگر اوس صورت مین کہ مدعاعلیہ اقبال دعوی بلاشرط داخل کرنا پسند کرتا آتا رام - بنام جیون سنگہ منفصلہ ۱۱ جنوری سنہ ۱۸۶۷ء

اگر صرف مدعی حاضر ہو تو صاحبکلکٹر یکطرفہ تجویز کرے

دفعہ ۵۶ اگر تاریخ مفصلۂ بالا پر صرف مدعی حاضر آوے تو بعد ثبوت اس امر کے کہ سمن یا اشتہار بموجب شرائط ایکٹ ہذا بہ تکمیل ضابطہ جاری کیا گیا صاحبکلکٹر کو اختیار ہوگا کہ مدعی یا مختار مدعی کا اظہار لیوے اور مدعی کی بیانات پر غور اور اوسکے ثبوت تحریری و تقریری پر ملاحظہ کرکے مقدمہ کو ڈسمس کرے یا سماعت مقدمہ کسی تاریخ آئندہ پر بغرض اسکے کہ مدعی گواہان مقبولہ اپنی حاضر کرے ملتوی رکھے یا مقدمہ کو بنام مدعاعلیہ یکطرفہ تجویز کرے

۴۵۷ - یہہ بیان مدعاعلیہ کا کہ ایسے خفیف مقدمہ مین حاضر ہونے سے ذلت تھی واسطے عدم صدور ڈگری یکطرفہ کے کافی نہین نظیر صدر شرقی مورخہ ۱۶ مارچ سنہ ۱۸۵۹ء

۴۵۸ - ذی جسکو حکم اصالتاً حاضری کا صادر ہو حاضر نہووے اور وکالتاً پیروی کرے وہ غیر حاضر متصور ہوگا - پس اسکی نسبت تجویز یکطرفہ عمل مین آویگی اور اوسکا اپیل نہوگا الا تجویز ثانی - نظیر نمبر ۴ - منفصلہ ۱۱ جولائی سنہ ۱۸۶۳ء

۴۵۹ جب تک حاکم عدالت کو شہادت اشخاص جاری کنندہ سمن سے یا اور طرح سے اطمینان تام نہ ہو کہ سمن فی الواقع حسب طریقہ مشرحہ قانون کے مدعا علیہ پر جاری ہوا مقدمہ یکطرفہ فیصل نہ ہوگا سرکلر عدالت صدر نمبر ۳۱ مورخہ ۱۹ نومبر سنہ ۱۸۵۹ء

۴۶۰ - اگر مدعی حاضر اور مدعا علیہ غیر حاضر ہو اور اجرائے سمن حسب ضابطہ میں شک واقع ہو تو سمن ثانی جاری کیا جاوے - دفعہ ۱۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۴۶۱ - اگرچہ مدعا علیہ پر سمن حسب ضابطہ جاری ہو گیا ہو مگر تاریخ اجرائے سمن اور تاریخ سماعت مقدمہ کے مابین ایسے قلیل ایام ہوں کہ مدعا علیہ حاضر ہو کر جوابدہی نہ کر سکے تو بھی سمن ثانی بہ تعین تاریخ ثانی جاری ہوگا + دفعہ ۱۱۳ - ایضاً

| | |
|---|---|
| دفعہ ۵۷ اگر مدعا علیہ اوس تاریخ پر حاضر ہووے جس تاریخ تک مقدمہ ملتوی رکھا گیا ہو تو صاحب کلکٹر اوسکو جوابدہی مقدمہ کی اجازت دیوے گا | اگر مدعا علیہ اوس تاریخ مابعد پر جبکہ سماعت مقدمہ حسب مندرجہ دفعۂ بالا ملتوی کی گئی ہو حاضر آوے تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ حسب اقتضاے راے اپنی مدعا علیہ سے اقرار اداے خرچہ وغیرہ لیکر مدعا علیہ کو اوسی طرح اجازت جوابدہی مقدمہ کی دیوے کہ گویا وہ روز مقررہ اول پر جوابدہی کو حاضر ہوا تھا |

شرح یہہ ضرور نہیں کہ بلا لینے خرچہ وغیرہ کے اجازت جوابدہی کی مدعا علیہ کو نہ دیجاوے

| | |
|---|---|
| دفعہ ۵۸ اگر کسی مقدمہ کی تجویز یکطرفہ یا بوجہ عدم پیروی کے ہوئی ہو تو ڈگری کو بحیر نمبر بر قائم کرے یا منسوخ یا اوسمین ترمیم کرے | اگر کوئی فیصلہ بنام کسی مدعا علیہ غیر حاضر کے یکطرفہ یا بنام مدعی غیر حاضر بوجہ عدم پیروی کے صادر ہوا ہو اوسکی نار اضی سے اپیل جائز نہوگی بلکہ اون جملہ مقدمات میں اگر وہ شخص جس کے نام فیصلہ صادر ہوا ہو اصالتاً یا مختارتاً حاضر ہووے یعنی اگر مدعی ہو تو حکم کلکٹر سے |

پندرہ دن کے اندر حاضر ہو اور اگر مدعا علیہ ہووے تو تاریخ اجراء حکم متعلقہ تعمیل فیصلہ مذکور سے پندرہ دن کے اندر یا اوس سے پیشتر حاضر ہووے اور اگر شخص مذکور

اسبات کی وجہ کافی اور معقول ظاہر کرے کہ وہ کیونکر غیر حاضر رہا اور صاحبکلکٹر کو اطمینان ہووے کہ اوسکی حق تلفی ہوئی ہے تو صاحب موصوف کو اختیار ہوگا کہ حسب اقتضائے رائے اپنی بندوبست اوسے خرچہ کرکے مقدمہ کو بازبنمبر قائم کرے اور ڈگری کو حسب تقاضائے انصاف ترمیم یا منسوخ کرے مگر ملحوظ رہے کہ کوئی ڈگری بلا جاری ہونے سمن بنام طرف ثانی مشعر اسکے کہ وہ حاضر ہوکر عذر اپنا بتائید ڈگری پیش کرے ترمیم یا منسوخ نہ کیجاوے گی —

**شرح** — فیصلہ یکطرفہ بنام مدعا علیہ حسب دفعہ ۵۶ و فیصلہ عدم پیروی مین بنام مدعی حسب دفعہ ۵۵ صادر ہوتا ہے صرف اونھین کی تجویز ثانی بموجب اس دفعہ کے ہوتی ہے نہ دفعہ ۵۴ کی

۳ — نمبر ۴۸۴ ملاحظہ طلب

۴۶۲ — مدعی نے ڈگری حسب ضمن ۴ دفعہ ۲۳ بغیر حاضری مدعا علیہ کے حاصل کی اور اوسکا اوپر حسب ضمن ۵ دفعہ مذکور یکطرفہ عمل مین آیا یہہ تجویز قرار پائی کہ چونکہ مدعا علیہ اندر پندرہم تاریخ بیدخلی سے حاضر نہین ہوا لہذا نامبردہ نالش جدید بغرض تنسیخ ڈگری دائر نہین کرسکتا بیتیم سنگہ — بنام وانسا ی منفصلہ ۱۰ اکتوبر ۱۸۶۳ء

۴۶۳ — اپیل بنا راضی فیصلہ یا اوس حکم محکمہ مال کے جو بوجہ عدم پیروی خلاف مدعی صادر ہوا حسب منشاء دفعہ ۵ ایکٹ ۱۸۵۹ء قابل سماعت نہین ہے سماۃ والن بی بی بنام اجودھیا پرشاد منفصلہ ۱۶ دسمبر ۱۸۶۶ء

**دفعہ ۵۹** فریقین کے اظہار پر صاحبکلکٹر اونکا اظہار لیوے اور آپس مین سوال وجواب کرنے کا اختیار دیوے — جب فریقین تاریخ مندرجہ سمن پر یا اوس تاریخکو جسپر سماعت مقدمہ بتقاضائے وجہ کافی جسکا تحریر کرنا کلکٹر پر لازم ہے ملتوی کی گئی ہو اصالتاً یا مختارتاً حاضر آوین او سوقت صاحبکلکٹر اظہار اُسقدر فریقین کا جو حاضر ہووین قلمبند کریگا اور ہر فریق یا اوسکے مختار کو دوسرے فریق سے سوال کرنیکا اختیار ہوگا اگر کسی فریق پر اصالتاً حاضر ہونا واجب نہو تو اوس مختار سے جو اوسکی طرف سے حاضر ہووے یا اوس شخص سے جو ہمراہ مختار کے حاضر ہووے اسی طرح سوال کرنا جائز ہوگا جیسا اصل فریق سے بصورت

حاضر ملتوی کی سوال کرنا جائز ہوتا اور ہر وقت لکھانے اظہار کے مدعا علیہ کو اختیار ہوگا کہ اگر وہ مناسب سمجھے تو جواب تحریری اپنا داخل کرے

۴۶۴ — بیانات تحریری حسب حالات مقدمہ بقدر امکان مختصر ہوا کرینگے نہ باندراج دلائل یا بطور تردید وجوہات فریق ثانی کی صرف بیان واقعات موثر نتیجہ مقدمہ لکھا جاوے اور ثبت العبد اور تصدیق بیانات مثل طریقہ عرائض دعوی کے ہوگی بغیر اسکے کوئی بیان تحریری مقبول نہ ہوگا دفعہ ۲۳ ایکٹ ۸ سنہ ۵۹ء

شرح — بموجب دفعہ ۲۴ ایکٹ ۸ سنہ ۵۹ء تصدیق کا ذکر بیان تحریری سے بھی متعلق ہے۔

۴۶۵ — اگر بیان تحریری باندراج دلائل یا بلا ضرورت طول طویل یا امور غیر متعلقہ مقدمہ اوس مین درج ہون تو حاکم مجاز نامنظور کرنیکا ہے اسطرح پر کہ بعد ثبت حکم داخل کنندہ کو واپس کردے اور کسی فریق کو جسکا بیان تحریری منجملہ احد الوجوہ مصدرہ نامنظور ہوا ہو اختیار ادخال بیان ثانی کا نہ ہوگا الا اوس صورت مین کہ عدالت طلب کرے یا اجازت دیوے — دفعہ ۲۴ —

۴۶۶ — عدالت کو اختیار ہے کہ جن مقدمون مین بیانات تحریری کا طلب کرنا ضرور سمجھے طلب کرے مگر عموماً اوس صورت مین جب مقدمہ پیچیدہ اور مدعا علیہ اصالتاً حاضر نہو دفعہ ۲۳ و ۳۸ سرکلر نمبر ۲۳ — مورخہ ۲۹ جولائی سنہ ۵۹ء

۴۶۷ — اگر مقدمہ مین چند مدعی ہون اون مین سے بعض حاضر اور بعض غیر حاضر ہون تو بشرط داخل ہونے اجازت تحریری کے عدالت مین جانب غیر حاضرین سے حاضرین پیروی مقدمہ کر سکتے ہین یہی عمل نسبت چند مدعا علیہم مقدمہ واحد کے جاری ہو سکتا ہے دفعہ ۱۵ ایکٹ ۸ سنہ ۵۹ء

۴۶۸ — اگر چند مدعی یا مدعا علیہ مقدمہ مین ہون اور اون مین سے بعض حاضر اور بعض غیر حاضر ہون تب بھی تجویز اور انفصال مقدمہ عمل مین آویگا البتہ نسبت مدعا علیہم غیر حاضرین کے لحاظ مناسب ہوکر حکم دیا جائیگا دفعہ ۱۶ ایضاً

۴۶۹ — جب مدعی یا مدعا علیہ کے اصالتاً طلب ہونیکا حکم ہوا ہو اور وہ حاضر نہ ہون اور نہ وجہ موجہ غیر حاضری کی پیش کرین تو جملہ احکام دفعات ماسبق جو اون مدعیان یا مدعا علیہم کے باب مین کہ اصالتاً یا وکالتاً حاضر ہون

نا فذ ہین اوس مدعی یا مدعا علیہ سے متعلق سمجھی جاوینگی دفعہ ۱۱۷ - ایضاً

۴۷۰ - جب کہ ایک فریق دوسرے کے بیان حلفی پر حصر کرکے اوسکے مطابق کاربند ہونیکا اقرار کرے اور ایسا بیان وقوع مین آوے تو بعدہ عدالت دیوانی مین کوئی کارروائی از قسم تجویز ثانی یا اپیل عمل مین نہین آسکتی اور ایسی حالت مین عدالت دیوانی حسب منشاء دفعہ ۱۱۶ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع جرم دروغ حلفی کا مواخذہ نہین کرسکتی - جوگ داس بنام — پرنام سنگہ — منفصلہ ۲ دسمبر سنہ ۱۸۶۴ع - راجہ گنیش - بنام سروپ چند منفصلہ ۲۹ - اگست سنہ

۴۷۱ - منتظم جایداد اوس علاقہ کا جو حسب دفعہ ۹۲ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ قرق ہو مجاز جوابدہی کرنیکا ہے - نظیر صدر غربی مورخہ ۲ رجنوری سنہ ۱۸۶۲ع نمبر ۳۳۱

۴۷۲ - یہہ عذر مدعا علیہم کا کہ دستاویز بناء دعوی صحیح واصلی نہین ہے بلکہ واسطے تحفظ جایداد کے مطابقہ شخص ثالث سے تحریر ہوئی تھی قابل تجویز عدالت قرار پایا مدعی کو لازم ہے کہ بری ہونا اپنی دعوی کا فریب سے ثابت کرے کیونکہ جب مدعی اور مدعا علیہ دونون ملزم ہوتے ہین اوسوقت غلبہ مدعا علیہ کو دیا جاتا ہے لیکن اگر مدعا علیہ بواسطے ابطال دستاویز سازشی کے جسمین نامبردہ کو اپنا شریک ہونا خود تسلیم ہے نالش کرتا تو وہ خارج از عدالت کی جاتی کیلیے کسی عمل مشتمل بر فریب سے استحقاق نالش پیدا نہین ہوتا - گوردیال - بنام مالک گر وغیرہ — منفصلہ ۱۵ اپریل سنہ ۱۸۶۳ع

۴۷۳ - بحث مقدمہ مین تجاوز کرنے کی جہت سے نالش مستوجب برسمی ہوتی ہے لہذا مدعیکو اپنے جواب مین داخل کرنا ایسے امور کا جائز نہین جو اوسکی اصل نالش مین درج نہون - اکبر سنگہ - بنام - گوپال سنگہ منفصلہ ۲۴ نومبر سنہ ۱۸۶۳ع

۴۷۴ - وہ مدعی جسنے تصفیہ اپنی دعوی کا بیان حلفی مدعا علیہ پر منحصر کیا اور ڈگری برنباء ایسے بیان کے دیگئی پھر اوس مین عذر نہین کرسکتا کیونکہ یہہ کارروائی مثل اسکے ہے کہ مقدمہ کو عدالت کے ہاتھہ سے نکال لیا - نوازش احمد خان — منفصلہ ۱۸ نومبر سنہ ۱۸۶۲ع - فیصلہ نظامت عدالت صفحہ ۳۱۸ و مسماۃ چھوٹیا - بنام درگاہی منفصلہ ۳۰ اگست سنہ ۱۸۶۴ع

۴۷۵- جو بیان کسی تنازعہ سابق مین کیا گیا ہو اور عدالت نے اوسکے خلاف تجویز کی ہو تو پابندی ایسے بیان کی لازم نہین آتی نہ وہ قطعی ثبوت برخلاف شخص بیان کنندہ کے ہو سکتا ہے نہ اوسکے منافی دوسرے مقدمہ مین استعمال کیا جا سکتا ہے بلکہ شخص مذکور نالش مابعد مین واقعات مجوزہ عدالت پر جو مخالف اوسکے بیان کے استدلال کرتا ہے - مسماۃ نیاز النسا بنام چودہری حبیب اللہ - منفصلہ ۱۰ فروری ۱۸۶۵ء

۴۷۶- ہر ایک فریق اون واقعات کو صاف صاف بیان کرے جو اوسکے دلائل کے مدار ثبوت ہون اور عدالت کو نفس نزاع دریافت ہو جاوے اگر کسی فریق نے بیان تحریری داخل کیا ہو تو اوس سے صرف اون مراتب مندرجہ بیان مذکور کے نسبت استفسار کرنا ضرور ہے جو مبہم معلوم ہون یا نسبت اون واقعات مظہرہ طرف ثانی کے جن پر فریق مذکور نے کما حقہ لحاظ نہ کیا ہو اور حسب فریقین کی جانب سے وکیل یا مختار حاضر ہون اور اون سے بیانات تحریری داخل نہ ہوے ہون تو اون سے حالات مقدمہ کا مختصر بیان داخل کرانا چاہیے تب اون سے نسبت مراتب اختلاف مابین بیان اوسکے اور طرف ثانیون کے جنکی توضیح کافی ظاہر اونسے نہین ہوئی استفسار کرنا چاہیے - دفعہ ۱۴۱ سرکلر نمبر ۲۳ - مورخہ ۲۹ جولائی ۱۸۵۹ء

| دفعہ ۶۰ اظہار فریقین وغیرہ | اظہارات فریقین یا اونکے مختارون کے یا ایسے شخص کا جو حسب مرقومہ بالا حاضر ہووے بذریعہ حلف یا اقرار یا بطور دیگر جو کچھہ قانون جاریہ |
|---|---|

وقت مین درباب اخذ شہادت گواہان حکم ہو لیے جاوینگے اور خلاصہ اظہارات کا صاحب کلکٹر کی زبان مین قلمبند ہوکر شامل مثل کیا جاوے گا -

شرح - ۱ دفعہ ۶۱ و اقسام دفعہ ۷۰ باستثنای قسم پنجم ملاحظہ طلب

۴۷۷- یہ یادداشت اس امر کے واسطے کافی ہونا چاہیے کہ جمیع مراتب جو تنقیح کے واسطے لابدی ہون

اونکی بابت معلوم ہو کہ عدالت مین کیا شہادت موجود ہے اور جب وہ عدالت اپیل مین فیصلہ کی نقل پڑھی جاوے تو حاکم عدالت مذکور کو تمام اصل واقعات مقدمہ کی اور وجوہ فیصلہ صاف روشن ہون — دفعہ ۹ سرکلر بورڈ نمبر ۱۳ مورخہ ۱۲ جولائی ۱۸۶۴ع

۴۷۸ — اس یادداشت پر حوالہ دفعہ وضمن کا جسکی متعلق مقدمہ ہووے لکھنا چاہیے دفعہ ۲ سرکلر مذکور

**شرح** بجز اقرار صالح مقررہ ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۴۰ کسی اور قسم کا حلف نہین دیا جاتیگا — دیکھو دفعہ اول ایکٹ مذکور مندرجہ تحت قسم چہارم دفعہ ۶ ایکٹ ہذا

۴۷۹ — جب کہ گواہ ایک مرتبہ حسب ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۴۰ مقدمہ مین اقرار صالح کرلیوے تو جو بیان کہ نامبردہ اوس مقدمہ مین کرے وہ بمنزلہ اظہار حلفی کے متصور ہوگا اور واسطے ثبوت جرم دروغ حلفی کے کافی ہے گو حلف کی یاد گواہ کو نہ دلائی گئی ہو — مقدمہ مرلی فیصلہ نظامت آگرہ مورخہ ۴ مارچ سنہ ۱۸۶۲ع

**شرح ۱** — دفعہ ۳۶ ملاحظہ طلب

۴۸۰ — حاکم کو اس بات کی احتیاط رکھنی چاہیے کہ اظہار صرف نسبت امور متنازعہ کی ہون نہ اونسے خارج — سرکلر نمبر ۳ — ۲۵ جون سنہ ۱۸۶۴ع صدر عدالت

**شرح ۱** — جو کوئی شخص حلف اوٹھانے سے انکار کرے تب کوئی سرکاری ملازم حلف اوٹھانے کا باضابطہ حکم دے تو اوسکو بموجب دفعہ ۱۷۸ — اور جو کوئی شخص کسی سرکاری ملازم کو جو سوال کرنیکا اختیار رکھتا ہے جواب دینے سے انکار کرے تو اوسکو بموجب دفعہ ۱۷۹ — اور جو کوئی شخص بیان پر دستخط کرنے سے انکار کرے تو اوسکو بموجب دفعہ ۱۸۰ — سزا دی جائیگی ؛

۲ — دفعہ ۱۱۰ و ۲۲۲ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ع و دفعہ ۱۶۳ — و ۱۶۴ — ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ع و دفعہ ۱۷۰

ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ع مندرجہ تحت قسم ششم دفعہ ۶۷ - و نیز قسم اول و دوم و چہارم دفعہ مذکور ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

**دفعہ ۶۱** اظہار گواہان — اگر کوئی فریق کسی گواہ کو روز مذکورۂ بالا پر حاضر لاوے تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ اوسکا اظہار قلمبند کرے ؎

**شرح** ۱- دفعہ ۶ ملاحظہ طلب

۲- کوئی شخص جسپر قانوناً حلفاً سچ سچ بیان کرنا یا قانوناً کسی امر کی نسبت کچھ بیان کرنا واجب ہو کوئی ایسا بیان کرے جو جھوٹا ہو اور جسکو وہ جھوٹا جانتا ہو خواہ جھوٹا باور کرتا ہو یا جسکو وہ سچا باور نہ کرتا ہو تو وہ شخص مجرم جھوٹی گواہی دینے کا ہوکر بموجب دفعہ ۱۹۳ - مجموعۂ تعزیرات ہند سزایاب ہوگا

۳- جو کوئی شخص کسی اظہار مین جو قانون کی روسے وجہ ثبوت کی طور پر لیے جانے کے لائق ہے جھوٹھہ بیان کرے تو اوسکو اوسی طرح سزا دی جائیگی گویا اوسنے جھوٹی گواہی دی — دفعہ ۱۹۹ مجموعۂ تعزیرات ہند

**شرح** - ۱ دفعہ ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ و ۲۰ - ایکٹ نمبر ۲ ۱۸۶۳ع و دفعہ ۱۷۱ و ۱۷۳ و ۱۷۴ و ۱۷۵ و ۱۶۹ - ایکٹ ۲۵ ۱۸۶۱ع مع نظائر مندرجہ تحت دفعہ ۴۲ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

صرف سچا ہے دفعہ ۲۰۹ دفعات ۱۹۳ و ۱۹۹ قائم کرکے پڑھنا چاہیے ؎

**دفعہ ۶۲** ثبوت دستاویزی مدعا علیہ کو پیش کرنا چاہیے — اگر مدعا علیہ کسی دستاویز کو اپنی جوابدہی کا مدار سمجھتا ہو تو اوسکو لازم ہے کہ مقدمہ کی اول سماعت کے وقت اوسکو پیش کرے اور اگر وہ دستاویز اوسوقت داخل نہ کی جاوے یا عدم ادخال کی وجہ کافی ظاہر نہ کی جاوے تو وہ کسی زمان مابعد مین قابل ادخال عدالت نہ ہوگی

الا اوس صورت مین کہ صاحب کلکٹر اوسکی اوخال کے واسطے مہلت مزید دیوے ۔

شرح ۔ ا دفعہ ۳ ملاحظہ طلب ونیز دفعہ ۶ قسم سوم ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع

۴۸۲ ۔ سوال اولین برا وپیش یا داخل کرنے کسی دستآویز ثبوت کے اشٹامپ سے مستثنی ہے

ستثنی ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

دفعہ ۶۳ بعد اظہار کے اگر شہادت مزید درکار ہو تو صاحب کلکٹر ڈگری صادر کریگے — اگر بعد لینے اظہارات محکومہ ۵۹ ۔ اور بعد تحریر اظہار کسی گواہ کے جو کسی فریق کی جانب سے اداے شہادت کے واسطے حاضر ہووے اور بعد ملاحظہ ثبوت تحریری مدخلہ کی اصدار ڈگری

بلا اخذ شہادت مزید کے انصافاً ممکن ہو صاحب کلکٹر ڈگری صادر کریگا

دفعہ ۶۴ بدلہ مختار کے جواب نہ دینے کا — اگر بروقت تحریر اظہارات مذکورہ بالا کسی فریق کا مختار کسی سوال ضروری متعلق مقدمہ کا جواب نہ دے سکے اور صاحب کلکٹر

کی دانست مین اوس فریق کو جسکا وہ مختار ہے اوسکا جواب دینا لازم ہے اور یہ بات

ممکن معلوم ہو کہ اگر خود فریق سے استفسار کیا جاوے تو وہ اوسکا جواب دے سکیگا

اس صورت مین صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ سماعت مقدمہ بروز آئندہ ملتوی کرکے

یہ حکم دیوے کہ وہ فریق جسکا مختار جواب دینے سے عاجز تھا روز مقررہ پر اصالتاً حاضر

ہووے اور اگر فریق مذکور روز مقررہ پر حسب حکم بالا حاضر نہووے تو صاحب معروف

کو اختیار ہوگا کہ مثل حالت عدم پیروی کی اوس حالت مین مقدمہ کی تجویز کرے یا نظر

حالات مقدمہ جو کچھ حکم مناسب معلوم ہو صادر کرے ۔

شرح ۔ انمبر ۴۵۷ و ۴۵۸ و ۴۵۹ و ۶۳۹ ۔ دفعہ ۵۵ مع متعلقات و دفعہ ۵۶

مع متعلقات و دفعہ ۵۷ و ۵۸ مع متعلقات ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ملاحظہ طلب ۔

۴۸۳ — جس مدعی کی نالش اس دفعہ کی رو سے بباعث غیر حاضری ڈسمس کی جاے وہ تجدید اوسکی صرف طریقۂ معینۂ دفعہ ۵۸ کے کرسکتا ہے بموجب دفعہ ۵۴ کے نالش جدید رجوع نہین کرسکتا۔ مولوی امان اللہ بنام حبیب خان ۔ منفصلہ ۱۳ جنوری ۱۸۶۳ع

# فصل پانچوین امور تنقیح طلب

شرح — انمبر ۵۹۲ ملاحظہ طلب

**دفعہ ۶۵** اگر ضرورت ہو تو صاحب کلکٹر اظہار قلمبند کرکے ایک تاریخ واسطے شہادت مزید کی مقرر کرے

اگر بروقت تحریر اظہارات مرقومہ بالا کے دریافت ہو کہ نزاع فریقین کی اس امر پر موقوف ہے جسکی نسبت سماعت شہادت مزید ضرور ہے تو صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ امر متنازعہ فیہ کو ظاہر کرکے قلمبند کرے اور تاریخ مناسب زبان بندی گواہان اور تجویز مقدمہ کی مقرر کرے پس تجویز مقدمہ اوسی تاریخ کو عمل مین آنی چاہیے الا اوس صورت مین کہ التوا کی وجہ کافی پائی جاوے اور صاحب کلکٹر پر اوس وجہ کا تحریر کرنا لازم ہوگا

۴۸۴ — مقدمہ کی اول روبکار ہونے کے وقت عدالت کو لازم ہے کہ فریقین سے دریافت و تحقیق کرے کہ بہ نسبت کس مسئلہ قانونی یا امر واقع کی فریقین مین نزاع ہے اور بعد اوسکے تعین و تحریر مسئلہ ہاے قانونی و امور واقعہ کے جسکی اوپر فیصلہ منصفانہ مقدمہ کا موقوف ہو کرے اور حاکم عدالت کو اختیار ہے کہ بذریعۂ استفسار زبانی فریقین یا اونکے وکلا کے جو واقعات ظاہر ہون اوسکے موافق امور تصفیہ طلب مرتب کرے گو درمیان اون واقعات کے جو استفسار زبانی سے منکشف ہون اور واقعات مندرجہ بیان تحریری کے (اگر کوئی بیانات تحریری فریقین یا اونکی وکلا کی جانب سے داخل ہوے ہون) اختلاف پایا جاوے — دفعہ ۱۳۹ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۴۸۵ — حاکم کا کام یہ ہے کہ امور نزاعی کی نسبت تحقیقات کامل قابل تصفیہ نزاع عمل مین لاوے

ازروے مجموعہ جدیدہ منجانب حاکم وہی عمل درآمد ہوگا جو سابقًا فریقین کی طرف سے بذریعہ دلائل و مراتب جواب بجواب اور مدجواب سے ظہور مین آیا تھا چنانچہ دفعہ ۱۳۹ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع کا یہی مطلب ہے

۲ ۔ قواعد شرع اسلام وشاستر ہنود ایسے قواعد ہین کہ اونکا واقف عدالت کو متصور ہونا چاہیے حاکم فیصلہ اپنا بمقابلہ اوس فریق کے جسکے استحقاق کی تائید قواعد مذکور سے ہوتی ہو محض اس وجہ سے صادر نہ کرے کہ اُمیدوار کے وکیل نے بطور صحیح متعلق کرنا قواعد مذکور کا واقعات مقدمہ سے متروک کیا ۔ خانو ۔ بنام ۔ خواجہ ۔ منفصلہ ۱۳ ۔ مارچ سنہ ۱۸۶۳ع

۴۸۶ ۔ مجوزاول کو ازروے دفعہ ۱۳۹ مراتب تنقیح طلب متعلقہ قانون و واقعات جنپر صحیح انفصال مقدمہ کا منحصر ہو قرار دینا لازم ہے اگرچہ وہ مراتب مابینہ فریقین سے بصراحت پیدا نہ ہوتی ہون ۔ ہیرا سنگہ بنام ۔ رام رتن سنگہ منفصلہ ۱۹ ۔ دسمبر سنہ ۱۸۶۳ع

۴۸۷ ۔ عدالتین ماتحت قطعًا پابند بیانات تحریری فریقین کی نہین ہین بلکہ حسب دفعہ ۱۳۹ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع عذرات زبانی فریقین یا اونکو وکلا پر امور تنقیح طلب قرار دے سکتے ہین ۔ الٰہی بخش ۔ بنام ۔ نواب غلام محمد منفصلہ ۲ جنوری سنہ ۱۸۶۵ع

**شرح** ۔ دفعہ ۱۴۱ ۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع مندرجہ تحت اقسام دوم وسیوم دفعہ ۴۷ ۔ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۴۸۸ ۔ حاکم عدالت کو اختیار ہے کہ کسی وقت قبل فیصلہ مقدمہ کی اصلاح امور تنقیح طلب کی کرے یا علاوہ اونکے اور امور تنقیح طلب جس عبارت سے اوسکے نزدیک لکھنا مناسب ہو قرار دیوے اور واسطے ایسی ترمیم جو واسطے تنقیح اصل امر متنازعہ فریقین ضرور ہو حسب مرقومہ بالا عمل مین آویگی ۔ دفعہ ۱۴۱ ۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۴۸۹ ۔ عمومًا جس صورت مین اختلاف درمیان ثبوت و عرضی نالش کی مؤثر مقدمہ ہو اوسی صورت مین اجازت ترمیم کی دینا چاہیے ۔ قانون شہادت مرتبہ فلپ صاحب

۲ ۔ لیکن جو اصلی باتین فروگذاشت کی جائین اونکی اصلاح نہین ہوسکتی اور ترمیم مین نیا معاہدہ ورج کیا

نا جائز ہوا اور درج کرنا بالکل جدید مضمون کا بھی قابل اعتراض ہے +

۳- اگر بوجہ اختلاف کے مدعاعلیہ نسبت نالش کی اعتراض معقول کرنے سے باز رکھا گیا ہے تب بھی ترمیم کی اجازت نہ دی جاویگی — قانون ایضاً

**شرح** — ۱- امورات تنقیح طلب کے تین درجے ہین — اول امور عارض دعوی — جو جواز یا عدم جواز دعوی سے تعلق رکھتے ہین دویم واقعات جو بیانات واقع مظہرہ فریقین سے متعلق ہین تیسرے قانونی جو واقعات سے نکلتے ہین یعنی جو واقعات کہ فریقین باہم متفق ہین یا عدالت کی تجویز سے ثابت قرار پائے ہین اونکے تسلیم کرنے کے بعد قانون کی روسے کیا نتیجہ نکلتا ہے +

۲- ان امورات کو ایسے انتظام سے قائم کرنا چاہیے کہ اگر کسی مقدم امر کے تصفیہ پر مقدمہ ختم ہو جاوے تو پھر اوسکے بعد کے امر کے تصفیہ کی حاجت نہ پڑے دیکھو سرکلر صدر عدالت — مورخہ ۱۹ نومبر ۱۸۵۹ع

۴۹۰ — یہ امر بالخصوص ضرور ہے کہ اطاعت حکم مندرجہ دفعہ ۱۶۵ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع کے درباب قلمبندی امرات تنقیح طلب کے بلا ناغہ ہوا کرے اور عہدہ دار مجوز مقدمہ اپنے ہاتھ سے اوراپنی زبان مین بصراحت لکھے کہ کون سے امور کی بابت فریقین مین نزاع ہے تعمیل اس امر کی بجز ایسی صورت کے کہ مقدمہ فوراً فیصل کیا جاوے اوسوقت ہونی چاہیے جبکہ بمرتبہ اول بیان فریقین واظہارات گواہوں کے قلمبند ہوں اور وہ دست آویزات معاینہ کی جائین جو فریقین اپنے ساتھ لائین اور بدون تحریر مراتب تنقیح طلب کی مقدمے مین اور کوئی کارروائی آگے نہین چل سکتی ہے بلکہ مقدمہ بوقت پیشی مرتبہ اول کے فیصل ہو یا نہ ہو جملہ مقدمات مین بہتر یہی ہے کہ مراتب متنازعہ فیہ صاف صاف لکھ لیے جائین اور صاحبان بورڈ فرماتے ہین کہ تعمیل اس حکم کی ضروری ہوا کرے۔ دفعہ ۲ سرکلر بورڈ نمبر ۱۳ — مورخہ ۱۲ جولائی سنہ ۱۸۶۴ع۔

۴۹۱ — تاوقتیکہ امور تنقیح طلب موجب دفعہ ۱۶۵ کے قائم نہ کیے جائین کوئی کمیشن بنام کسی اہلکار کے واسطے کرنی تحقیقات موقع کی جاری نہین کرنی چاہیے — دفعہ ۳ — ایضاً

۴۹۲ — جب امور متنازعہ طے ہو کر تحریر ہوں تو حاکم مجاز ہے کہ بعد سماعت لائق شہادت فریقین اوسی وقت فیصلہ کرے

یا واسطے پیشی دلائل مزید کے تاریخ ثانی مقرر فرمائی دفعہ ۴۴ سرکلر صدر دیوانی - مورخہ ۱۹ - نومبر ۱۸۵۹ع

## ۲ - امور تنقیح طلب مقبولہ فریقین

۴۹۳ - جب کہ کوئی امر یا امور واقع یا قانونی کو فریقین بتراضی یکدگر تصفیہ طلب قرار دین اونکو اختیار ہے کہ بدشکل امور تنقیح طلب مرتب کر کے اقرارنامہ سادہ کاغذ پر باندراج شرائط مندرجہ ذیل لکھ دین یعنی یہ کہ جب حاکم عدالت نسبت امور مذکورہ کے رائے متضمن اثبات یا نفی کی قائم کرے تو اوسوقت شخص مغلوب مبلغ مندرجہ اقرارنامہ مذکور یا جس قدر حاکم عدالت ازروی تنقیح ایک اشیو خاص متضمن تعداد واجب الادا کے معین کرے شخص غالب کو ادا کریگا یا یہ کہ جایداد مندرجہ اقرارنامہ جو مقدمہ مین متنازعہ فیہ ہو شخص مغلوب فریق غالب کو حوالہ کریگا یا یہ کہ ایک یا چند فریق کسی فعل خاص جایز مندرجہ اقرارنامہ کو جو متعلق امر متنازعہ فیہ ہوگا عمل مین لاوین گے یا اسکے ارتکاب سے باز رہین گے - دفعہ ۱۴۲ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۴۹۴ - اگر فریقین یا اونکے وکلا سے استفسار کرنے یا ثبوت ضروری لینے کے بعد حاکم عدالت کو اطمینان ہووے کہ فی الحقیقت اقرارنامہ متخاصمین کیطرف سے لکھا گیا اور یہ کہ اونکو امر تصفیہ طلب مذکور کے انفصال مین واقعی نفس الامری واسطہ و تعلق ہی اور اوسکے نزدیک امر مذکور قابل تجویز و انفصال ہووے تو اس صورت مین حاکم مجاز ہے کہ اوسکو تحریر کر کے تجویز کرے اور اپنی تجویز یا رای نسبت اوسکے اسی طرحسے لکھے کہ گویا اوسنے خود امر مذکور کو قرار دیا تھا اور جب حاکم مذکور تجویز یا رای نسبت امر مذکور کے لکھے اوسوقت حکم نسبت دیے جانے اس قدر روپیہ کے جو حسب تحریر بالا فیما بین متخاصمین کے قرار پایا ہو یا حاکم عدالت نے معین کیا ہو یا اور طرح پر بموجب شرائط اقرارنامہ کے تجویز ہوا ہو صادر کرے اور بموجب اوسی رائے یا تجویز کے ڈگری صادر ہوگی اور جائز ہوگا کہ ڈگری اوسیطرح جاری کیجاوے کہ گویا ڈگری ایسے مقدمہ مین جسمین نسبت اشیو کی فریقین مختلف الرائے ہین صادر ہوئی تھی - دفعہ ۱۴۳ - ایضاً

## ۳ - بیان اسکا کہ امور تصفیہ طلب قرار دادہ کا ثابت کرنا کس فریق کے ذمے ہے

۴۹۵ - جو فریق بیان بہ اثبات کرے اوسی کو امر تنقیح طلب ثابت کرنا چاہیے ـــ قانون شہادت فلپ صاحب

۲ - طریقہ دریافت کرنیکا کہ بیان بہ اثبات کسطرف ہے یہ ہے کہ اگر گواہی شہادت نہ پیش ہو تو کون فریق کامیاب ہوگا

اس امر پر غور کرنا چاہیے ۔ مثلاً مدعی نے دعوی کیا کہ مدعا علیہ نے کام معقول مثل اچھے کاریگر کے نہین بنایا اور مدعا علیہ نے عذر کیا کہ جیسے اچھے کاریگر کیطرح اچھا کام بنایا ہے تو مدعا علیہ نے بیان اثبات کے ساتھ کیا تاہم بار ثبوت ذمہ مدعی کے تھا کسواسطے کہ اگر طرفین کی جانب سے کوئی شہادت نہ گذرتی تو مدعا علیہ کو حق فیصلہ کا ہوتا کسواسطے کہ مدعی نے جو شکل عہد شکنی کی قرار دی تھی اوسمین مدعی کو اقبال تھا کہ مدعا علیہ نے جس کام کا اقرار کیا تھا وہ کام انجام کر دیا گو کہ مدعی کا بیان یہ تھا کہ کام معقول نہین بنا اور چونکہ یہ بات فرض نہین کیجاتی کہ کام خراب بنا ہے تو ذمہ مدعی کے واجب تھا کہ اپنا بیان ثابت کرے

۳ - لیکن اگر دعوی یہ ہوتا کہ مدعا علیہ نے کام انجام ہی نہین دیا اور مدعا علیہ یہ عذر کرتا کہ مینے کام کر دیا ہے تو بار ثبوت مدعا علیہ کے ذمے ہوتا کسواسطے کہ اگر شہادت کام انجام کرنیکی نہ گذرتی تو مدعی مستحق ڈگری کا ٹھہرتا +

۴ - لیکن اس قاعدہ کو کہ بابت ضرورت ثبوت نفی کی ہے تابع دوسرے قاعدے کے سمجھنا چاہیے یعنی تابع اس قاعدے کے کہ بار ثبوت کا اوس شخص پر ہوتا ہے جسکو تائید اپنے مقدمے کے ثبوت امر واقعی سے کہ اوس امر واقعی سے بالتخصیص اوسکو علم ہوتا ہے اور جس سے وہ آگاہ سمجھا جاتا ہے کرنی پڑتی ہے ۔ مثلاً ۔ مدعا علیہ نے عذر نابالغی کا کیا اور مدعی نے جواب دیا کہ جب مدعا علیہ بالغ ہوا تب وسنے اوس کام کو منظور کیا تو تجویز یہ ہوئی کہ صرف ثبوت و عمارہ ادا کرنیکا مدعی کیطرف کافی تھا اور زمانہ واقعی ذاتی معاہدے کے جسپر جوابدہی مدعا علیہ کی مبنی تھی ثابت کرنی متعلق مدعا علیہ کے تھی اور زمانہ واقعی مذکور بالتخصیص اوسکے احاطہ علم کے اندر تھی ۔ قانون شہادت فلپ صاحب

## فصل چھٹی قواعد نسبت انفصال مقدمہ بعد از تنقیح

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۶۶** فریقین کو تاریخ مقررہ تجویز پر گواہ حاضر کرنے چاہیین اور صاحب کلکٹر کسی فریق کی درخواست پر سمن طلبی گواہان جاری کرے | فریقین کو لازم ہوگا کہ تاریخ مقررہ تجویز پر گواہون کو حاضر کرین اور اگر کسی فریق کو اس امر مین اعانت عدالت کی حاجت ہو کہ کوئی گواہ اوس تاریخ پر واسطے ادائے شہادت یا داخل دستاویز کی حاضر کرایا جاوے تو اوسکو لازم ہے کہ تاریخ مقررہ مجوزہ سے اور مقدر سوز پہلے صاحب کلکٹر کے |

حضور درخواست دیوی کہ گواہ اوس تاریخ پر حاضر ہو سکے اس صورت مین صاحب کلکٹر سمن بحکم احضار گواہ مذکور کے جاری کرے گا +

**شرح** — دیکھو اقسام دفعہ ۷۶ — ایکٹ ہذا

۴۹۶ — سوال اوس بین منشور است مای طلبی گواہ یا اوس شخص کے اس بارے کہ وہ شہادت دیوی یا کوئی دستاویز حاضر کرے بطور برخیر یا داخل کر کسی دستاویز کے ہو وے مثابا ہو ستشنی ہے ۱۸۵۹ع

۴۹۷ — اپیلانٹ باوصف عدے کے گواہ نہ لایا لیکن ایک روز قبل فیصلہ سے درخواست اجرای سمن گذرانی — نامنظوری ایسی درخواست کی جائز قرار پائی — نظیر صدر غربی — ۱۰ اگست ۱۸۶۱ع

**شرح** — جو کوئی شخص سرکاری ملازم کی سمن یا اوراطلاعنامے کا اپنے پاس تک پہونچنا ٹال دینے کے لیے روپوش ہو جاوے تو اوسکو موجب دفعہ ۱۷۲ مجموعہ تعزیرات ہند اور جو کوئی شخص سمن یا اوراطلاعنامے کا اپنے یا اور کے پاس تک پہونچنے کو یا اوسکے مشتہر کیے جانے کو روکے تو اوسکو موجب دفعہ ۱۷۳ مجموعہ مذکور اور جو کوئی شخص حاضر ہونے کو جو سرکاری ملازم کے حکم کی تعمیل مین ہو ترک کرے تو اوسکو موجب دفعہ ۱۷۴ مجموعہ مذکور اور جو کوئی شخص وجہ ثبوت کے طور پر کسی دست آویز کا پیش کیا جانا روک دینے کے لیے اوسے ضائع کرے تو اوسکو موجب دفعہ ۲۰۴ مجموعہ مذکور سزا دیجاویگی اور یہ جرائم منجانب عدالت یا ملازم سرکاری رجوع ہو کر صاحب مجسٹریٹ کے حضور سے طے ہونگے

**دفعہ ۶۷** قواعد بابت حاضری گواہوں وا اخذ شہادت وغیرہ کے — شرائط جملہ آئین اور ایکٹ اور جملہ قواعد مجاریہ وقت جو درباب اخذ شہادت یا حاضر کرانے گواہون یا پیش کرنے دست آویزات یا لینے اظہار یا لانے ہر جہ یا سزا دہی گواہون کے جو فریقین مقدمہ ہون یا نہون اور جو مقدمات متدائرہ عدالتہای دیوانی پریزیڈنسی بنگالہ سے متعلق ہین نفاذ پذیر ہین باستثناء اوسقدر جزو شرائط مذکورہ کی جو ایکٹ ہذا کے نقیض ہون مقدمات متعلقہ ایکٹ ہذا مین موثر اور واجب التعمیل ہونگے

## اول درباب اخذ شہادت

۴۹۸ — گورنمنٹ گزٹ جسوقت پیش کیا جاوے سند سمجھا جاویگا — دفعہ ۷ — ایضاً

۴۹۹ — پیش کرنا گزٹ کا دلیل موجودگی اشتہار وغیرہ یا کوئی اور امر سرکاری یا واقع متعلق خلق اللہ کا ہے جو آئین سند ہونے کے لائق ہو — دفعہ ۸ — ایضاً

۵۰۰ — بیان کرنا ایکٹ مین کسی واقعہ متعلق خلق اللہ کا شہادت وقوع امر مذکور کی ہے — دفعہ ۹ — ایضاً

۵۰۱ — گزٹ یا اخبار وغیرہ جسمین کوئی اشتہار حکماً مشتہر ہوا ہو دلیل ثبوت حسب الحکم مشتہر ہونیکے ہے — دفعہ ۱۰ — ایضاً

۵۰۲ — ایسے امر کی شہادت جو تواریخ عام یا علم یا ہنر سے متعلق ہو کتب و نقشجات بری یا بحری متعلق بہ سے ہو سکتی ہے — دفعہ ۱۱ — ایضاً

۵۰۳ — کتب جو بہ حکم گورنمنٹ ملک غیر مین چھپی ہون اور رپورٹ ہا و فیصلجات وغیرہ مطبوعہ و مشتہرہ ملک غیر اوسی ملک غیر کے قانون کے شاہد حال سمجھی جائنگی دفعہ ۱۲ — ایضاً

۵۰۴ — جملہ نقشجات جو بہ حکم گورنمنٹ یا جماعت مینونسپل مرتب ہوے ہون لیکن واسطے امر متنازعہ کے طیار نہ ہوے ہون بادی النظر مین قابل مقبولی مین — دفعہ ۱۳ — ایضاً

۵۰۵ — اطفال کم از ہفت سالہ غیر ذی شعور گواہی دینے کے قابل نہین علی ہذا مسلوب الحواس بھی بعمیر منظوری عدالت گواہی نہین دے سکتے — دفعہ ۱۴ — ایکٹ ۲ ـ ۱۸۵۵ء

۵۰۶ — جو اشخاص کہ متعلق بمقدمہ ہون وہ اور نیز اونکے رشتہ دار گواہی دے سکتے مین اور گواہی دینے پر مجبور کیے جا سکتے ہین — دفعہ ۱۸ و ۱۹ — ایضاً

۵۰۷ — شوہر و زوجہ مقدمات دیوانی مین منجانب یا بخلاف یکدگر گواہی دے سکتے ہین لیکن وقت قیام عقد نکاح ایک نے دوسرے سے جو بات کہی ہو وہ بلا اجازت متکلم کے فاش نہین کی جا سکتی الا جب کہ متنازعہ فیہ ہو — دفعہ ۲۰ — ایضاً

۵۰۸ — وکیل اور مختار کو نہ چاہیے کہ کوئی سوال جو جین ماموری اوسکے بحیثیت پیشہ کے بیان کیا گیا ہو

ظاہر کرے - دفعہ ۲۴ - ایضاً - قانون شہادت فلپ صاحب

۱- یعنی موکل کا ہی اگر موکل اپنی خواہش سے مقدمے مین گواہی دے تو سمجھا جائیگا کہ وہ اپنے حق سے دست بردار ہوا

۲- اگرچہ سلسلہ اعتبار دونوں فریق کے درمیان مین موقوف بھی ہو جا تا ہم استحقاق مذکور قائم رہتا ہے اگر کوئی کاغذ کسی صلاح کار قانونی کو دو فریق حوالہ کرین تو مختار اوس کاغذ کو اپنے پاس رکھکر دونوں کی حقوق پر لحاظ رکھیگا

۳- یہ حق صرف اوس اظہار حال سے متعلق ہے جو ہر ایک فریق مختار سے اپنا صلاح کار بحیثیت پیشہ سمجھکر کرے مثلاً ایک ہی مختار دونوں بائع و مشتری کسی علاقے کی جانب سے مامور تھا تو اظہار حال منجانب مشتری بابت درخواست مہلت زرثمن کے ادا کرنے کے واسطے استحقاق متصور نہین ہوا اسواسطے کہ یہ اظہار مختار سے بحیثیت اوسکے مختار ہونے بائع کے کیا گیا

۴- اظہار مختار کسی فریق کا نسبت کسی امر واقعی ہم پہلو کے ہوسکتا ہے جس سے مختار کو بلا اظہار اوسکے موکل کے اور طرح پر اطلاع ہوئی ہو +

۵- سرکار کے واسطے یا واسطے مطالعے کے جو گواہ احوال دریافت کرنے کے واسطے مامور رہا ہو اوس سے نام اوسکے مقرر کرنے والے کا یا نوعیت تعلق کی جو دونوں کے درمیان مین ہو ظاہر نہین کرائی جا سکتی -

۶- از روے رشتہ سرکاری جو اظہار حال کیا جاے اوسمین استحقاق نہین ہے +

۷- بعد سپردگی مقدمہ ثالث کے روبرو جو امر ظہور مین آیا ہو اوسکی ظاہر کرنے کے لیے وہ ثالث بلا اپنی رضا مندی کے مجبور نہین کیا جا سکتا

۸- جس وکیل نے مقدمہ مین کارروائی کی ہو اوسی مقدمے مین وہ وکیل بطور گواہ کے گواہی نہین دے سکتا

۵۰۹ — باستثناے مقدمات بغاوت گواہ واحد کافی ہے مگر مقدمات دروغ حلفی مین شہادت تطابق کی ہونی چاہیے دفعہ ۲۸ ایضاً

۵۱۰ — اظہار شخص قریب المرگ بھی شہادت ثبوت ہے درصورتیکہ مظہر اپنے تئین قریب المرگ تصور کرے گو یہ بھی جانتا ہو کہ مین اچھا ہو جاونگا - دفعہ ۲۹ - ایضاً

۵۱۱ — نقول اظہارات سابقہ جو تصدیق کی گئی ہون مطابقت شہادت کے لیے قابل منظوری ہین - دفعہ ۳۱ ایضاً

۵۱۲ — کوئی گواہ اس وجہ سے سوال کے جواب دینے سے معذور نرکھا جائیگا کہ اوسپر کسی طرحکا مطالبہ یا مواخذہ ہوگا البتہ ایسے جوابات سوائے بمقدمہ دروغ حلفی اور کسی مقدمے مین خلاف اوسکی شہادت نہ ہونگی - دفعہ ۳۲ - ایضاً

۵۱۳ — اگر نقل بذریعہ کاون کے ہوئی ہو تو بدون دیگر ثبوت کے نقل مطابق اصل تصور کرنی چاہیے - دفعہ ۳۵ ایضاً

۵۱۴ — نقل فیصلہ یا دیگر کاغذکی بغرض کار سرکار حکام عدالت از روے دفعہ ۳۰ - ایکٹ ۱۸۶۲ع سادہ کاغذ پر دے سکتے ہین لیکن ایسی نقل کسی کارروائی قانونی مین کسی کورٹ آف جسٹس کے حضور بطور شہادت مقبول نہ ہوگی
اشتہار گورنمنٹ ہند نمبر ۳۲۴۵ مورخہ ۸ ستمبر ۱۸۶۹ع بحوالہ مراسلہ کمشنر اسٹامپ مورخہ ۲۸ ستمبر ۱۸۶۹ع

۵۱۵ — جہان کہ اصل دستاویز بہم نہ پہونچے وجہ ثبوت درجہ ثانی کی منظور کی جائیگی — دفعہ ۳۶ - ایکٹ ۲ ۱۸۵۵ع

**شرح** — نظیر نمبری ۵۴۴ ملاحظہ طلب

۵۱۶ — دستاویز صدقہ غیر تصدیقی تصور ہونگی اگر وہ ایسی نہ ہون کہ تصدیق ہونا اونکا ضروری ہو - دفعہ ۳۷ - ایکٹ ۲ ۱۸۵۵ع

۵۱۷ — داخل کرنا دستاویز صدقہ کا دلیل ثبوت دعوی ہے — دفعہ ۳۸ — ایضاً

۵۱۸ — بیان اشخاص زندہ کا اونکے مضر اوس صورت مین مقبول ہو سکتا ہے کہ گواہی اونکی نہ لی جاسکتی ہو خواہ بوجہ مسلوب الحواسی بالعد بیان یا بوجہ عدم دستیابی باوصف تلاش یا اس وجہ سے کہ حکمنامہ عدالت کا اون تک نہین پہونچ سکتا ہے - دفعہ ۳۹ — ایضاً

۵۱۹ — اگر کسی بہی مین رقومات سلسلہ وار اور دوران اثناء کاروبار درج ہوے ہون تو وہ بھی لائق منظوری کے ہین - دفعہ ۴۰ ایضاً

۵۲۰ — رسید قابل منظوری کے ہے اور صرف بابت اوسی ادمی کے نہین جس نے رسید کو دی ہو بلکہ اوسکی نسبت بھی جائز ہے جسکو رسید بطور فارغخطی مفید ہو یا جسکو رسید لکھنے والے پر زر یا وثیقہ ضمانت یا مال مندرجہ رسید کا دعوی ہوتا - دفعہ ۴۱ — ایضاً

۵۲۱ — اسی طرح رسیدات نوشتہ مختار و نوکر جو مجاز تحریر ہون وجہ ثبوت ہونگی — دفعہ ۴۲ — ایضاً

۵۲۲ — بہی جات جو اثنار کاروبار مین معمولاً مرتب کی گئی ہون بطور شہادت تائیدی مقبول ہوسکتی ہین فی نفسہ وجہ ثبوت امور مندرجہ کی نہین دفعہ ۴۳ — ایضاً

۵۲۳ — بہی جات پر تمامہ تجویز مقدمہ مبنی کرنا نہ چاہیے بلکہ مدعی سے بہ نسبت بہی جات کے جو خود اوسکے دفتر مین رہتی ہین اور جنکی رقوم کی واجبیت پر اپیلانٹ کو وقت درج ہونے اونکے اختیار اعتراض کا نہین کوئی اور ثبوت زیادہ معتبر داخل کرایا جاوے — دوارکاداس وغیرہ۔ بنام۔ دوارکاداس — منفصلہ ۱۶ ماہ جنوری ۱۸۶۶ع

۵۲۴ — ہرگاہ اپیلانٹان نے کوئی حساب باپنا مرتبہ پیش نہ دیگر وجہ ثبوت قابل اعتبار تائید اپنے بیانات کے داخل کیا اور رسپانڈنٹان کی جانب سے جو دلائل نسبت اصلیت بہی کھاتہ کے پیش ہوے وہ قوی متصور ہین لہذا بہی کہاتہ کو بطور وجہ ثبوت عمدہ مستعمل کرنا اور مدار فیصلہ قرار دینا صحیح ہے۔ سنگی وغیرہ۔ بنام۔ سادہو وغیرہ منفصلہ ۲ مئی ۱۸۶۶ع

۵۲۴ - الف رجسٹر کے سارٹیفکٹ بیجک جہازی مال بیجک فروخت حساب اور رسیدات وغیرہ قابل منظوری کے ہین — دفعہ ۴۴ — ایکٹ ۲ ۱۸۵۵ع

۵۲۵ — اظہار اشخاص جو بطن غیر منکوحہ ہون تحقیقات شجرہ انساب مین قابل منظوری کے ہین — دفعہ ۴۷ ایکٹ ۲ ۱۸۵۵ع

۵۲۶ — دستخط یا مہر مشتبہ کی صداقت کے لیے اوسکی مطابقت ساتھ اوس دستخط یا مہر کے کرنی چاہیے جسکی نسبت تنازع نہ ہوا ہو — دفعہ ۴۸ — ایضاً

۵۲۷ — مختارنامہ جو بفاصلہ زائد از سو میل کے تصدیق ہوا ہو اگر حسب قانون روبروے حکام تصدیق ہوا ہو تو منظور ہوسکتا ہے — دفعہ ۴۹ — ایضاً

۵۲۸ — روانگی ایک چٹھی کی پیش کرنی کتاب نقل سے جو سلسلہ وار رکھی گئی ہو ثبوت ہوسکتی ہے دفعہ ۵۰ — ایضاً

۵۲۹ — اگر کسی کتاب مین سلسلہ وار چٹھیات درج ہوتی ہون اور اونکی رسید لکھی جاتی ہو تو اوس سے ثبوت روانگی چٹھی کا ہوسکتا ہے — دفعہ ۵۱ — ایضاً

۵۳۰ — نئی تحقیقات واسطے رد کرنے یا بغلط منظور کرنے شہادت کے نہین ہوسکتی — دفعہ ۵۶ — ایضاً

۵۳۱ — جو دستاویز کہ اسٹامپ محکومہ ایکٹ ہذا سے کم قیمت کی کاغذ اسٹامپ پر لکھی گئی ہو کسی کارروائی دیوانی مین مقبول شہادت نہ ہوگی نہ عدالت مین کسی حقیت یا معاہدہ کی وجہ ثبوت سمجھی جاویگی — ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۶۲ع

۵۳۲ — جب نوشتہ ایسے کاغذ پر تحریر ہو جو اسٹامپ مناسب نرکھتا ہو عدالت مین پیش کیا جاوے اور محصول اسٹامپ مناسب یا در صورت ناقص القیمت ہونے کے بقیہ کامل القیمت کا مع تاوان مفصلۂ ذیل کے ادا کر دیا جاوے تو عدالت مذکور اوس نوشتہ کی پشت پر وصول محصول اسٹامپ کی تصدیق کریگی بشرطیکہ کاغذ اسٹامپ مناسب پر نہ لکھا جانا بہ نیت ہضم محصول اسٹامپ نہین ہوا ہے — ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۶۹ع

## تفصیل تاوان

۵۳۳ جب کہ نوشتہ تاریخ تحریر سے ایک سال کے اندر پیش کیا جاوے تو پانچ گونہ یا بعد ایک سال کے تاریخ مذکور سے گذر جانے تو بست چند محصول واجبی یا تعداد باقی مذکورۂ بالا کا ادا ہو مگر یہ تاوان ایک ہزار روپیہ سے زیادہ نہ ہوگا — الف

۵۳۳ الف — تصدیق مذکور نسبت تعداد محصول اسٹامپ کی جو اوس نوشتہ پر واجب الوصول ہو قطعی ہوگی اور بعد ازان وہ نوشتہ شہادت مین اوسی طرح قابل پذیرائی ہوگا گویا ابتدا سے اسٹامپ پر لکھا گیا تھا — ایکٹ مذکور

۵۳۴ — داخلہ محصول کا بقید تعداد ایک بہی مین جو اس غرض کے واسطے عدالت مین رہیگی ہوا کریگا اور نوشتہ کے پشت پر بھی مرقوم ہو کر او سپر دستخط حاکم عدالت کے ثبت ہوا کرین گے

۵۳۵ — عدالت ہر مہینے کے آخر میں نقشہ اوس مہینے کا (اگر کچھ ہو) بہ تفصیل مقدار تاوان و محصول بہ تحریر و نمبر و نام مقدمہ و نام شخص موصول منہ اور نوشتہ کی تاریخ (اگر وہ ہو) اور اوسکی نوعیت کی کلکٹر کے پاس پہونچیگی عدالت کو لازم ہے کہ تمام زر موصولہ کلکٹر یا دیگر شخص مجاز کے پاس بھیجدے — دفعہ ۲۱ — ایکٹ مذکور

۵۳۶ — اگر نوشتہ غلطی یا پیش کردہ کاغذ سادہ یا ناقص القیمت پر مرتب بہ نیت ہضم محصول اسٹامپ معینہ کے تحریر پایا ہو تو عدالت مجاز ہے کہ اوسکو ضبط کر کے کلکٹر کے پاس بھیجدے تاکہ او سپر مقدمہ دائر کیا جاوے — دفعہ ۲۲ — ایکٹ مذکور

۵۳۷ — جب کسی دست آویز سادہ یا ناکامل قیمت پر صاحب کلکٹر عبارۃ ظہری در باب تصدیق اس امر کے لکھدے کہ جسقدر

محصول اوسپر حسب ایکٹ ہذا لگنا چاہیے ادا ہوگیا تو وہ دست آویز تمام عدالتون اور دفاتر سرکاری مین بوجہ ثبوت یا اور سنہج پہ قابل منظوری ہوگی ـــــ دفعہ ۳۹ ایکٹ مذکور

۵۳۸ ـــ کوئی دست آویز جسکی رجسٹری حسب دفعہ ۱۷ ۔ لازم ہے کسی کارروائی دیوانی یا کسی عدالت مین بطور شہادت منظور نہ کی جائیگی اور نہ کوئی ملازم سرکار تا مصرحہ مجموعہ تعزیرات ہند اسپر عمل کریگا الا اوس حال مین کہ بموجب احکام ایکٹ ہذا کے اوسکی رجسٹری ہوئی ہو دفعہ ۴۵ ۔ ایکٹ ۲۰ سنہ ۱۸۶۶ع

۵۳۹ ـــ محض رجسٹری ہونا واسطے جواز ایسی دست آویز کے جسکی اصلیت اور طرح پر پایہ ثبوت کو نہ پہونچی ہو ناکافی متصور ہے ۔ امین الدین ۔ وغیرہ ۔ بنام کشن چند ۔ مفصلہ ۲۳ ۔ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۵۴۰ ـــ مقابلہ دست آویز رجسٹری شدہ جسکی صداقت پر اعتراض نہ ہو دست آویز غیر رجسٹری شدہ بابت جایداد واحد کے ناجائز متصور ہوگی گو دست آویز غیر رجسٹری شدہ قبل دست آویز رجسٹری شدہ کے لکھی گئی ہو ـــ بشیسر سنگہ و دیوزاین ـــ بنام ـ بھاگ سنگہ وغیرہ مفصلہ ۲ ۔ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۵۴۱ ـــ قانون مین کہیں یہ شرط نہین کہ ایسی دست آویز غیر رجسٹری شدہ اندر میعاد معینہ جو قبل نفاذ ایکٹ رجسٹری کی تحریر ہوئی بطور ثبوت پیش نہین ہوسکتی ـ رام سروپ داس ـ بنام ـ رام چند مفصلہ ۲۰ ۔ دسمبر سنہ ۱۸۶۶ع

## دست آویزات واجب الرجسٹری

۵۴۲ ـــ ۱ ـ دست آویزات مشعر ہبہ جایداد غیر منقولہ

۲ ـ ایسی دست آویزات (سواے دست آویز ہبہ) جو متضمن بانیوثر پیدا ہونے یا قرار دیے جانے یا محول یا محدود یا ساقط ہونے بزمان حال یا آیندہ کسی استحقاق یا حقیت یا حق موجودہ یا شرطیہ مالیتی ایکسو روپیہ اور اوس سے زائد واقع کسی جایداد غیر منقولہ کے ہون

۳ ـ دست آویزات مشعر اقرار وصول یا ادا ہوجانے زر معاوضہ بابت پیدا ہونے یا قرار دیے جانے یا محول یا محدود یا ساقط ہونے کسی استحقاق یا حقیت یا حق قسم مذکور کے +

۴ — پٹہ جات اور سرخط اور قبولیت وغیرہ بابت جایداد غیر منقولہ جسکی میعاد ایک سال سے زیادہ ہو مگر شرطیہ ہے کہ عبارت شروع دفعہ ہذا کی کسی دست آویز صلحنامہ یا نوشتہ متعلقہ حصص جائنٹ اسٹاک کمپنی سے علاقہ نرکھیگی باوجودیکہ جایداد کمپنی مذکور کی کلاً یا جزءً مشتمل اوپر جایداد غیر منقولہ کے ہو اور نہ کسی فروخت ظہری یا انتقال ڈبیچر سے جو کمپنی قسم مذکور نے جاری کیا ہو متعلق نہ ہوگا اور یہ بھی شرط ہے کہ جسقدر اوس حکم کو ممالک تحت حکومت نواب لفٹننٹ گورنر بہادر بنگالہ اور ممالک مغربی و شمالی سے متعلق ہے لوکل گورنمنٹ کو جائز ہوگا کہ از روے حکم مشتہرہ گزٹ سرکاری کے اس دفعہ کے شروع عبارت کی تاثیر سے پٹہ جات جایداد غیر منقولہ کو جو کسی خاص ضلع یا جزو ضلع میں تحریر ہوئی ہون اور جنکی میعاد زائد دو سال سے اور لگان یا کرایہ سالانہ جسکی بابت وہ لکھی گئی ہون ۵۰ سے سوا نہو مستثنیٰ کرین

## دست آویزات جائز الرجسٹری

۵۴۳ — ۱ — دست آویزات متضمن یا موثر پیدا ہونے یا قرار دیے جانے یا محول یا محدود یا ساقط ہونے بزمان حال یا آئندہ کسی استحقاق یا حقیت یا حق موجودہ یا شرطیہ سو روپے سے کم مالیت کی جایداد غیر منقولہ مین واقع ہو

۲ — دست آویزات مشعر اقرار وصول یا ادا ہونے کسی زرمعاوضہ کی بابت پیدا ہونے یا قرار دیے جانے یا محول یا محدود یا ساقط ہونے بزمان حال یا آیندہ کسی استحقاق یا حقیت قسم مذکور کی

۳ — پٹہ جات و سرخط بابت جایداد غیر منقولہ جسکی میعاد ایک برس سے زیادہ نہو اور ٹھیکے اور محلکے متذکرہ دفعہ ۹

۴ — فیصلجات سرکاری یا پنچایتی متعلقہ جایداد غیر منقولہ

۵ — دست آویزات جو متضمن یا موثر پیدا ہونے یا قرار دیے جانے یا حوالہ کیے جانے یا محدود یا ساقط ہونے کسی استحقاق یا حقیت یا حق واقع جایداد منقولہ کے ہون

۶ — وصیت نامجات یا اختیار نامجات تبنیت

۷ — قبض الوصول وغیرہ اور اقرارنامجات اور تقررنامجات اور فرد شرائط شرکت اور انتقال نامجات اور فیصلنامجات اور بل آف ایکسچنج اور فروخت نامہ اور تمسک اور صلحنامجات اور راضی نامجات اور فرد شرائط نیلام

اور کانذ میعادی ٹھیکہ وغیرہ اور عہدنامہ اور بخشش نامہ عطانامہ وغیرہ اور دست آویز شکست شراکت اور تقسیم نامہ بٹوارہ وغیرہ اور مختارنامہ اور پرامیسری نوٹ اور فارغخطی اور سٹامپ یعنی تصفیہ نامہ اور طلاق نامہ اور ہر ایک دست آویز جسکا اوپر مذکور نہین ہوا - دفعہ ۱ - ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۶۹ع

۵۴۴ — جب تک تصریح اس بات کی نہ ہو کہ اصل دست آویز کیا ہوئی نقل اوسکی بطور وجہ ثبوت مقبول نہین ہوسکتی - نظیر صدر مشرقی مورخہ ۲۲ - مئی سنہ ۱۸۵۶ع

۵۴۵ — اگر تعمیل کمیشن (جو بغرض لینے اظہار گواہان غیر حاضرین کی جاری ہوتا ہے) بلا اطلاع فریق ثانی ہوجائے تو وہ اظہارات قابل پذیرائی نہ ہونگے — قانون شہادت فاپ صاحب

۵۴۶ — کیفیت اہل کمیشن محکومہ دفعہ ۱۸۱ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع قابل پابندی عدالت نہین بلکہ بطور وجہ ثبوت محض کے ہے — مسماۃ نندکنور - بنام - متھراسنگہ منفصلہ ۲۶ - جنوری سنہ ۱۸۶۳ع

۵۴۷ — رپورٹ اہل کمیشن بمنزلہ وجہ ثبوت معمولی متصور ہونا چاہیے عدالت کو حسب حیثیت اوسکے منظور خواہ نامنظور کرنیکا اختیار ہے — مدن موہن لال - بنام - محمد بخش منفصلہ ۱۰ - اپریل سنہ ۱۸۶۳ع

۵۴۸ — ایسا بیان جو مقدمہ سابقہ مین بحالت دوران اوسکے کیا گیا مگر ان بعد نامنظور ہوا ناحق متصور ہونا چاہیے لیکن جس صورت مین مدعی نالش سابقہ مین بذریعہ وخال ایک سوال مصدقہ باضابطہ کے جملہ مطالبات اراضی متنازعہ حال سے جو اوسوقت متنازعہ فیہ تھی دست بردار ہوا اسلیے دعوی اوسکا بابت ہر جہ محاصل اراضی مذکور جسپر مدعا علیہم کا متصرف ہونا بیان کرتا ہے سموع نہین ہوسکتا - رام بادھ چوبے وغیرہ - بنام - سکھار اوجھا وغیرہ منفصلہ ۲۸ - مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۵۴۹ — ہرگاہ نالش سابقہ مین اقرار زمیندار درباب صحت پٹہ صرف سہو اس بیان مدعی کا ہوا تھا کہ نامبردہ نے سنہ ۱۲۶۳ف مین اراضی کاشت کی تجویز ہوئی کہ ایسی اقرار عام سے کہ مشعر مقابضت مدعی بذریعہ ہبہ کے ہے اصلیت اوس دست آویز کی تصدیق نہین ہوئی لہذا دعوی حال من منکر ہونا زمیندار کا صحت پٹہ سے ممتنع نہین نہ اقرار مذکور خلاف اوسکے وجہ ثبوت قطعی ہوسکتا ہے — پھول پانڈے - بنام - بھون چوبے وغیرہ منفصلہ ۲۲ - مئی سنہ ۱۸۶۳ع

شرح - نظیر مندرجہ بحث دفعہ ۵۹ نمبری ۲۷۶ ملاحظہ طلب

۵۵۰ — جب کوئی دستاویز یا وثیقہ حسب اطمینان کی ثابت ہو تو اونکو اوسی طرح تصور کرنا چاہیے جیسا کہ اونکا مضمون ہے — سب لال وغیرہ — بنام — مساۃ دولت النسا منفصلہ ۱۹ دسمبر ۱۸۶۳ء

۵۵۱ — جو بیانات کہ اثنار تحقیقات سرسری مین پیش کیے گئے اور جنکی نسبت کوئی شخص او سوقت اعتراض کرنیکا سبب نرکھتا تھا وجہ ثبوت کامل متصور نہین ہوسکتے — کمند رام — بنام — ہرچند رائے — منفصلہ ۱۶ نومبر ۱۸۶۳ء

۵۵۲ — ضائع یا تلف ہو جانا جس دستاویز کا بہ اطمینان عدالت ثابت ہو جاوے تو نسبت اوسکے شرائط و مضامین کی شہادت بالائی لیجاسکتی ہے — مسٹر ٹامسن نکلس صاحب — بنام — مسٹر ہاورڈ صاحب منفصلہ ۲۴ فروری ۱۸۶۵ء

۵۵۳ — تجویز سابقہ ما بین اونہین متخاصمین یا اونکے قائم مقامان کے جنکے مقابلے مین وہ صادر ہوچکی ہے ناطق اور محکم متصور ہوگی نہ بمقابلہ اشخاص غیر البتہ اونکے مقابلے مین بطور شہادت جائز تسلیم کیجائیگی لہذا بغیر تردید فیصلہ مذکور بوجوہ خاص اور مستحکم کے اوس سے قطع نظر نہ کرنا چاہیے — ٹھاکر رام بخش — بنام — کالیچرن وغیرہ منفصلہ ۱۱ دسمبر ۱۸۶۵ء

۵۵۴ — جب کوئی شخص کسی دستاویز پر اپنی گواہی بواقفیت مضامین دستاویز کی لکھتا ہے تو ایسی تحریر اوسکی رضامندی کے ثبوت مین بہ نسبت مضمون دستاویز کے پذیرائی کی قابل ہے — مساۃ نورن — بنام — خدا بخش وغیرہ منفصلہ ۹ جون ۱۸۶۶ء

۵۵۵ — کاغذات واجب العرض دن شرکا پر قابل پابندی مین جو ادنمین شریک ہون اور جنہون نے اوسکی تصدیق و تصحیح کی ہو لیکن دربارہ معاہدہ رسم ورواج وجہ ثبوت قطعی شرکا اور اونکی رعایا کے مقدمے مین نہین ہین — بچلا — بنام — محمد جلال اسد اللہ — منفصلہ ۲۰ مارچ ۱۸۶۵ء

۵۵۶ — چونکہ قبولیت دستاویز رجسٹری شدہ بھی داخل ثبوت ہوسکتی ہے اور محض اس وجہ پر کہ ابتدائے بہ رجسٹری شدہ روبرو عدالت کے پیش نہین ہوا اوسکے جواز مین فرق نہین آتا ناجیین — بنام — کیوٹ — منفصلہ ۳ اپریل ۱۸۶۶ء

## دوم درباب حاضر کرانی گواہونکی جو فریقین مقدمہ سی ہون یا نہون

شرح — دفعہ ۶۰ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء ملاحظہ طلب

۵۵۷ — اگر اتفاقاً کسی ایسے شخص کا اظہار لینا ضرور ہو جو نہ فریق مقدمہ ہو اور نہ کسی فریق نے اوسکو گواہ قرار دیا ہو تو حاکم اپنی مرضی سے اوسکو بغرض ادائے شہادت کے طلب کرے — دفعہ ۹ - ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع -

۵۵۸ — اگر تمام کرنا امور نزاعی کا بلا استفسار کسی شخص کے غیر ممکن ہو تو حاکم عدالت کو اختیار ہے کہ بالتوای مقدمہ جبراً شخص مذکور کو بذریعہ اجرائے سمن یا اور حکم مناسب کے حاضر کراوے — دفعہ ۱۴۰ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۵۵۹ — اگر وجہ کامل منظوری درخواست کی پائی جاوے تو حسب خواست ایک فریق کے دوسرا فریق بطور گواہ طلب ہو سکتا ہے دفعہ ۱۶۲ ایضاً

۵۶۰ — قبل اصدار حکم طلبی تحکمانہ کے بغرض پیش کرنے عذر درباب عدم ضرورت حاضری وادائے شہادت کے فریق مطلوب کو ایک تاریخ سے اطلاع دیجاویگی اور حاکم وقتاً فوقتاً مہلت مزید دے سکتا ہے - دفعہ ۱۶۳ - ایضاً

۵۶۱ — اگر فریق مذکور بتائید اپنے اعتراض کے بیان تحریری مصدقہ حسب عرائض دعوی اوپر کاغذ سادہ کے (اب بموجب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع اشامپ ۸ روپیہ) گذرانے تو حاکم عدالت اوسکو لے لیگا — دفعہ ۱۶۴ - ایضاً

۵۶۲ — اگر بروز معینہ اعتراضات پیش نہ ہون تو حکم طلبی صادر ہوگا — دفعہ ۱۶۵ — ایضاً

۵۶۳ — اگر حاکم ضرورت تحریر اظہار کسی فریق کی بطور گواہ کے سمجھے تو اختیار ہے کہ بلا درخواست کسی کے اوسکو طلب کرکے اجلاس عام مین اظہار لیوے یا کسی اور طریقہ سے قلمبند کراوے — دفعہ ۱۶۶ — ایضاً

۵۶۴ — گواہ مطلوبہ اگر ملازم سررشتہ مال یا دوسرے سررشتہ کا ہو تو اوسکے افسر کو بذریعہ روبکار یا چٹھی کے اطلاع دینی چاہیے — سرکلر صدر عدالت مورخہ ۲۲ - ستمبر سنہ ۱۸۵۴ع

۵۶۵ — قاعدہ بالا ہر ایک کچہری کے چپراسیان و برقندازان و چوکیداران سے متعلق ہے - سرکلر صدر شرقی - مورخہ ۱۷ نومبر سنہ ۱۸۵۴ع

۵۶۶ — سمن طلبی گواہ مین نام و تاریخ و وقت و مقام جہان حاضر ہونا گواہ کا ضروری ہے لکھا جایگا اور اگر اوس سے کوئی دستاویز طلب ہو تو پتہ اوسکا بہ صراحت مندرج ہوگا — دفعہ ۱۵۲ — ایضاً

۵۶۷ — جو شخص واسطے ادائے شہادت کے طلب ہو اوسکو واجب ہے کہ زمان و مکان معینہ پر حاضر آوے دفعہ ۱۶۷ — ایضاً

۵۶۸ — اصل سمن گواہ کو معائنہ کرایا جایگا اور نقل اوسکی حوالہ ہوگی یا بغرض لے لینے کے پیش کی جایگی سمن اتنے روز پہلے

گواہ کے پاس پہونچنا چاہیے کہ وہ تاریخ مقررہ تک عدالت مین پہونچ سکے۔ دفعہ ۱۵۴ ایضاً

۵۶۹ – اگر گواہ نہ ملے تو سمن کسی اہل خاندان بالغ ذکور کو جو اوسکے مسکن مین سکونت رکھتا ہو حوالہ کیا جاویگا۔ دفعہ ۱۵۵ ایضاً

۵۷۰ – ضرور ہے کہ مرد بالغ متذکرہ دفعہ ۱۵۵ در اصل ہم مسکن و ہم طعام یا اقل درجہ ایک حویلی مین رہتا ہو عدو ذاتی نہ ہو پس احتیاط چاہیے کہ بحیلہ تعمیل شرائط دفعہ مذکور کوئی فریب ہونے پاوے۔ دفعہ ۴۵ سرکلر صدر عدالت نمبر ۲۳ مورخہ ۲۹ جولائی ۱۸۵۱ء

۵۷۱ – اگر مرد بالغ بھی نہ ملے تو پشت سمن پر کیفیت عدم اجرا تحریر ہو کر عدالت مین داخل ہوگا۔ دفعہ ۱۵۹ ایضاً

۵۷۲ – اگر سمن جاری ہو جاوے تو پشت سمن پر یہ کیفیت لکھی جاویگی کہ کس وقت اور کس طور پر سمن جاری کیا گیا۔ دفعہ ۱۵۰ ایضاً

۵۷۳ – اگر گواہ دوسری عدالت کی علاقہ مین رہتا ہو تو سمن برائے اجراء پاس حاکم اوسی عدالت کے بھیجا جاوے اور وہان سے حسب ضابطہ جاری ہو کر واپس آوے گا۔ دفعہ ۱۵۸ ایضاً

۵۷۴ – ایسا گواہ حالت حاضری و آمد و رفت کچہری مین تاثیر احکام گرفتاری دیوانی سے بری ہے جو بضمانت حاضر باش عدالت فوجداری ہو کنسٹرکشن نمبری ۸۸۵ مورخہ ۲۲ مارچ ۱۸۳۴ء اور نیز وہ شخص جو مقدمہ کلکٹری کی جوابدہی مین حاضر ہو۔ کنسٹرکشن نمبری ۹۳ مورخہ یکم اگست ۱۸۳۶ء اور نیز وہ شخص جو مہتمم بندوبست کے حضور بموجب ضمن ۱۰ دفعہ ۲۳ قانون ہفتم ۱۸۲۲ء حاضر ہو۔ کنسٹرکشن ۱۰۸۹ مورخہ ۲۰ اپریل ۱۸۳۷ء

۵۷۵ – فریق مفلس کے گواہ معرفت چپراسی و رسانندہ کے طلب ہونی چاہیے۔ نظیر صدر دیوانی مورخہ ۱۶ نومبر ۱۸۵۹ء دفعہ ۴ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء ملاحظہ طلب

## قاعدہ حاضری قیدیان بغرض ادای شہادت

۵۷۶ – جب کسی عدالت دیوانی بجز مقدمہ کو شخص مقید جیلخانہ کی شہادت لینی ضرور ہو اور وہ جیلخانہ اوس حال مین کہ وہ عدالت دیوانی خود ہائی کورٹ ہے اوسکے اختیار سماعت اپیل کی حد ارضی کے اندر ہو یا جس حال مین کہ وہ خود ہائی کورٹ نہیں ہے تو جس عدالت ہائی کورٹ کے وہ ماتحت ہو اوسکی اختیار سماعت اپیل کی حد ارضی کے اندر واقع ہو تو اوسکو باختیار خود جائز ہے کہ حکم بموجب نمونہ مندرجہ ضمیمہ بنام عہدہ دار مہتمم جیلخانہ صادر کرے۔ دفعہ ۴ ایکٹ ۱۵ سنہ ۱۸۶۹ء

۵۷۷ — لیکن جب مقدمہ کسی عدالت دیوانی ماتحت جج مین دائر ہو تو حکمنامہ حاضری بلا تصدیق و دستخط صاحب جج کے پاس عہدہ دار مکتوب الیہ کے نہ بھیجا جاویگا نہ وہ اسپر عمل کریگا - دفعہ ۵ - ایضاً

۲ ہر حکم کے ساتھہ جو اس نہج پر پیش کیا جاوے ایک کیفیت دستخطی حاکم عدالت کی متضمن اون واقعات کے جنکی نظر سے اسکی راے مین وہ حکم ضروری ہو منسلک ہونی چاہیے اور جج ضلع کو جائز ہے کہ اوس کیفیت پر غور کرنے کے بعد اس حکم پر اپنے دستخط کرنے سے انکار کرے - دفعہ — ایضاً

۵۷۸ — جب شخص مطلوب اس ضلع مین نہ ہو جسمین کہ عدالت جج صادر کنندہ حکم یا دستخط کنندہ واقع ہے تو جس عدالت نے وہ حکم صادر کیا ہو یا اوسپر دستخط کیا ہوا وسے لازم ہے کہ حکم مذکور کو اوس ضلع یا قسمت ضلع کے مجسٹریٹ کے پاس بھیجے جسمین کہ وہ شخص مقید ہوا ور وہ مجسٹریٹ حکم مذکور کو عہدہ دار مہتمم جیلخانہ کے پاس بھیجیگا - دفعہ ۶ - ایضاً

۵۷۹ — جب قیدی جیلخانہ واقع حدود اراضی معمولی اختیار سماعت ابتدائی مقدمات دیوانی عدالت ہائی کورٹ مقام فورٹ ولیم اور مندراس اور بنبئی کا ہو یا ایسی جیلخانہ کا ہو جو اوس عدالت کے مقام اجلاس سے سو میل سے زیادہ فاصلہ پر واقع ہے اور وہ عدالت کسی عدالت ہائی کورٹ کے ماتحت ہو اور بلانا اوسکا ضروری سمجھا جاوے تو جس حال مین کہ جیلخانہ ایسے ہائی کورٹ کے اختیار سماعت اپیل کی حدود اراضی کے اندر واقع ہو جسکی وہ عدالت ماتحت ہو جج یا عہدہ دار مذکور بذریعہ تحریر کسی عدالت ہائی کورٹ موصوف سے درخواست کرے اور اوس ہائی کورٹ کو جائز ہے کہ بنظر مناسب بموجب نمونہ ضمیمہ حکمنامہ بنام مہتمم جیلخانہ صادر کرے اور مجسٹریٹ ضلع یا قسمت ضلع کے پاس بھیجدے اور وہ مہتمم جیلخانہ کے پاس بھیجدے گا - دفعہ ۷ - ایضاً

۵۸۰ — مہتمم جیلخانہ کو لازم ہوگا کہ قیدی مطلوب کو زمان و مکان مندرجہ حکمنامہ مین حاضر کرے اور اوس عدالت مین یا اوسکے قریب اوسکو بحراست رکھوائے تا وقتیکہ اوسکا اظہار لیا جاوے

یا واپس کیے جانے کا حکم دیا جاے - دفعہ ۹ - ایضاً

۵۸۱ — جس قیدی کی نسبت نواب گورنر جنرل باجلاس کونسل یا لوکل گورنمنٹ نے جیلخانہ سے باہر نہ لے جانے کی ہدایت ازروے گزٹ سرکاری مشتہر کی ہو اوسپر احکام ایکٹ ہذا بجز دفعات ۲ و ۳ و ۴ متعلق نہ ہون گے - دفعہ ۱۰ - ایضاً

۵۸۲ — جب کوئی قیدی جسکا نام حکمنامہ حسب دفعہ ۴ و ۷ مین درج ہو بوجہ بیماری یا اور طرح کی ضعف جسمانی کے جیلخانے سے باہر بھیجنے کے ناقابل متصور ہو تو مہتمم جیلخانہ کو لازم ہے کہ مجسٹریٹ ضلع یا قسمت ضلع اور اگر مجسٹریٹ بذریعہ تحریر دستخطی اپنے کے یہ راے ظاہر کرے کہ وہ قیدی بوجہ ضعف جسمانی کے بھیجے جانے کے قابل نہین ہے

۲- یا جب کوئی شخص مندرجہ حکمنامہ مذکور واسطے تجویز مقدمہ کے بحالت سپرد کی دورہ ہو یا بحالت واپسی مقدمہ بغرض تجویز مقدمہ یا تحقیقات ابتدائی کے

۳- یا جس حال مین کہ ایسا شخص اوس میعاد تک زیر حراست ہو جو قبل ازانکہ بموجب ایکٹ ہذا وہ بھیجا جاکر جیلخانہ مین واپس لایا جاے منقضی ہو جائیگی

۴- تو اوس وقت اور ایسی ہر صورت مین مہتمم جیلخانہ بجاآوری حکم سے باز رہکر عدالت صادر کنندہ حکمنامہ مین عدم تعمیل کی وجہ لکھ بھیجے - دفعہ ۱۱ - ایضاً

## سوم پیش کرانے دستاویزات

شرح - دفعہ ۶۲۳ و ۲ و ۷ — ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ع — ملاحظہ طلب

۵۸۳ — حاکم کو اختیار ہے کہ بدرخواست کسی فریق یا بلادرخواست اوسکے جو دست آویز جسکے پاس ہو طلب کرے — دفعہ ۹ — ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع

۵۸۴ — اگر کوئی فریق پیش کرنا کسی دست آویز کا بروقت سماعت مقدمہ کے چاہے اور وہ دست آویز پیشتر طلب نہ ہو چکی ہو تو اوسکو چاہیے کہ دو قطعہ اطلاعنامہ بنام قابض دست آویز کے لکھکر پیش کرے کہ ایک عدالت مین رہے گا دوسرا جاری کیا جاوے کا یہ اطلاعنامہ بموجب قواعد مندرجۂ باب اجراے سمن کے جاری ہوگا — دفعہ ۱۰۷ و ۱۰۸ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

**شرح** قسم دوم دفعہ ۶۷ ملاحظہ طلب

۵۸۵ — حاکم ہر مسل و کاغذ کو باستثنای کاغذات امور سلطنت نا قابل الافشا اپنے دفتر خواہ دوسری عدالت سے بنظر دادرسانی طلب کرکے ملاحظہ کرسکتا ہے — دفعہ ۱۲۸ — ایضاً

۵۸۵ (الف) اگر قائم کرنا امور نزاعی کا بلا معاینہ کسی دست آویز کے غیر ممکن ہو تو حاکم عدالت کو اختیار ہے کہ بالتوای مقدمہ جبراً شخص قابض سے دست آویز بذریعۂ اجرای سمن یا اور حکم مناسب کے پیش کراوے — دفعہ ۱۴۰ — ایضاً

۵۸۶ — اگر کوئی فریق جسکو مہلت ملی ہو اپنی وجہ ثبوت پیش نہ کرے تو عدالت باوصف اس عدم پیروی کے رویداد موجودہ مسل پر فیصلہ کرے گی — دفعہ ۱۴۸ — ایضاً

۵۸۷ — گواہ پر لازم نہین کہ کوئی دستاویز متعلقہ معاملات سرکاری جسکی پیش ہونے سے خلاف مصلحت ہوگا پیش کرے اور اگر اوسکے پاس دوسرے شخص کی دست آویز ہو اور اوسپر پیش کرنا واجب نہ تھا تو گواہ پر بھی نہو گا — دفعہ ۲۱ — ایکٹ ۲ سنہ ۱۸۵۵ع

۵۸۸ — گواہ پر فرض نہین کہ کوئی تحریر جو فیما بین گواہ مذکور اور وکیل کی ہوئی ہو پیش کرے اور نہ کوئی تحریر دیگر جو متعلقہ طرف ثانی سے علاقہ نہین رکھتی پیش کرے — دفعہ ۲۲ — ایکٹ ۲ سنہ ۱۸۵۵ع

۵۸۹ — اگر گواہ کو کسی کاغذ کے لانے کا حکم ہو تو وہ عدالت مین لاوے اور صداقت عذرات پیش کرنے کی گواہی گواہان کراوے اور کاغذ مذکور کو یا عدالت ملاحظہ کرے گی یا مترجم حلفی صداقت اوسکی کرے گا — دفعہ ۲۳ — ایکٹ ۲ سنہ ۱۸۵۵ع

۵۹۰ — ہر شخص خواہ فریق مقدمہ ہو یا نہو درپیشی دست آویز کے لیے بدون طلب ہونے واسطے یعنی اظہار کی طلب ہو سکتا ہی۔

۲ — اگر کسی شخص سے کوئی دست آویز طلب ہو تو ضرور نہین کہ وہ خود حاضر ہو کر دیوے — دفعہ ۵۳ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۵۹۰ — الف جو دست آویز کہ مقدمہ سے غیر متعلق یا درجہ کرلینے کے نا قابل ہو تو نامنظور کر کر وجہ نامنظوری کی تحریر کیجاویگی — دفعہ ۱۲۹ — ایضاً

۵۹۱ — مقدمہ مین ہر شخص سے خواہ فریق مقدمہ ہو یا نہو اور وہ حاضر عدالت ہو دست آویز اوس سے بشرطیکہ اوس جگہ اوسکے پاس موجود ہو اوسی طرح پیش کرائی جا سکتی ہی گویا سمن اوسکے نام جاری ہوا تہا — دفعہ ۱۷۱ — ایضاً

۵۹۲ — عدالت ہای ماتحت مین اکثر رجوع طرف اس قاعدہ کی پائی جاتی ہی کہ درصورت گذرنی شہادت تحریری کی دست آویز افضل اور درجہ اعلی کی نہین لی جاتی ہی اور بجای اوسکے دست آویز اسفل اور درجہ ادنی کی بغیر حاصل کرنے اطمینان اس امر کے کہ وہ دست آویز درجہ اعلی کی فریق گذرانیدہ دست آویز درجہ ادنی کی اختیار سے باہر ہی منظور کی جاتی ہی —

۲ — عدالتہای ماتحت مین اجازت شامل مثل کرنی دست آویز خارج از بحث یا فضول کی جو فریقین مقدمہ کیطرف سے گذری ہوئی ہی جاتی ہی — چاہیے کہ جب ایسی کاغذات پیش کیے جاوین تو داخل فہرست ہونے کے واسطے لے لیے جائین لیکن شامل مسل کرنا بدون حصول اطمینان اس امر کہ مدار کسی امر متعلقہ مقدمہ فریقین کا اوسپر ہی لازم نہین اگر وہ خارج از بحث یا دوسری نوع سی فضول ہون تو واپس کیے جائین اور حسب ضابطہ اونکو شامل مسل کرنا چاہیی — ایک دستور عام یہ بہی رائج ہی کہ فریقین مقدمہ ایسی دست آویز کو جو اصل مدار مقدمہ ہو نوبت آخر تک یا تا وقتیکہ مقدمہ عدالت اپیل مین دائر ہو پیش نہین کرتی ہین اور کبہی یہ امر فریق ثانی کو سراسیمہ کرنی کی لیی عمداً عمل مین آتا ہی اور بعض اوقات مراتب تنقیح طلب کے نقص کے باعث وقوع اوسکا ہوتا ہی اور فریق جسکی غرض متعلق ہو یہ نہین سمجہتا ہی کہ یہ دست آویز جو میری پاس ہی کسقدر مؤثر اور کار آمد ہی — احتیاج تحریر اسکی بابت مین نہین ہی کہ یہ دستور بعضا جاری نرکہنا چاہیی — اور زیادہ تر کہ عدالتون کی ضابطہ مین سہل انکاری اور نقص ہرگز راہ نپاوی تا کہ متخاصمین کو حیلہ ایسی تدابیر کو عمل مین لانیکا ملے — سرکلر صدر عدالت نمبر ۸ — مورخہ ۲۵ — جون سنہ ۱۸۶۴ع

۵۹۳ — دست آویز مقبولہ کی پشت پر اور اگر دست آویز از قسم بہی یا کتاب کے ہو تو اوسکی انتخاب کی پشت پر نمبر و نوعیت مقدمہ و نام داخل کنندہ و تاریخ داخل تحریر ہوگی اور بہی یا کتاب داخل کنندہ کو واپس دیجاویگی — دفعہ ۱۳۲ — ایضاً

۵۹۴- وست آویز غیر مقبولہ کی پشت پر عبارت مذکور باضافہ لفظ نامنظور لکہی جاکر واپس ہوگی الاجبکہ حاکم بوجہ شبہہ جعل وغیرہ کی رکہنا اوسکا اپنی قبضے مین مناسب سمجہے - دفعہ ۱۳۴- ایضاً

۵۹۵- ہر شخص دست آویز مدخلہ اپنی بعد انقضای میعاد اپیل اور اگر اپیل ہوگیا ہو تو بعد اصدار حکم اخیر اوس عدالت مین جسمین وہ موجود ہو درخواست دیکر واپس لے سکتا ہی بشرطیکہ استعمال آیندہ از روی مضمون ڈگری لاحاصل یا عدالت سی حکم اوسکے رکہنے کا نہ ہوگیا ہو- دفعہ ۱۳۵- ایضاً

۵۹۶- اگر عدالت مناسب سمجہے تو قبل اوقات معینہ کی بہی دست آویز واپس ہوسکتی ہی مگر بہرحال نقل اوسکی صرف سائل سے مرتب ہوکر بعد تصدیق بضابطہ بجای اصل کی شامل مسل رہیگی- دفعہ ۱۳۶- ایضاً

۵۹۷- شخص گیرندہ سی ایک بہی مین رسید لیکر دست آویز مقبولہ واپس کیجایگی- دفعہ ۱۳۷- ایضاً

۵۹۸- نقل کسی وثیقہ یا دست آویز یا نوشتہ اشٹامپی کی جبکہ اوس نقل کو کوئی فریق مقدمہ بجای اصل واپس گرفتہ کی مسل مین شامل رہنی کی لیے کرائے- وہی اسٹامپ ہوگا جو اصل کا ہی جبکہ ۸ سی زیادہ نہو اور درصورت زیادہ کی فی قطعہ ۸-

۲- اگر واضح ہو کہ محصول کاغذ اشٹامپ نقل کا کسی حال مین اصل کے محصول اسٹامپ سے زیادہ نہو- دفعہ ۶ ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء

## مستثنی

نقل کسی وثیقہ یا دست آویز یا نوشتہ کی جسکی اصل کے واسطے کاغذ اسٹامپ ضرور نہین ہے

## چہارم در باب لینی اظہار گواہونکی جو فریقین مقدمہ سی ہون یا نہون

شرح دفعات ۶۰ و ۶۱- ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء- ملاحظہ طلب

۵۹۹- مقدمہ مین ہر شخص کا اظہار خواہ وہ فریق مقدمہ ہو یا نہو اور وہ حاضر عدالت ہو اوسی طرح لیا جاسکتا ہی گویا سمن اوسکے نام جاری ہوا تہا- دفعہ ۱۷۱- ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء-

۶۰۰- چونکہ اہل اسلام یا اہل ہنود سی گنگا جلی یا قرآن اوٹہوانی یا اور قسم کہلوانی سی انصاف مین خلل پڑتا ہی لہذا ہر شخص کو اس طرح کہنا پڑے گا-

۲- مین خدای تعالی کو حاضر و ناظر جان کر ایمان سی اقرار کرتا ہون کہ اس مقدمہ مین سچ کہون گا اور سوای سچ کی اور کچہ نہ کہون گا — دفعہ اول ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۴۰ع

۶۰۱- قول صالح پر مظہر کی دستخط کرانی ضرور نہین اسی قدر کافی ہی کہ وہ کچہری عام مین اوسکو بآواز بلند پڑہی یا پڑہ کر سنایا جاوی اور وہ بہی قبل لکہانی اظہار کی اوسکو بولتا جاوی اور پیشانی اظہار پر یہ لفظ لکہنا چاہیے کہ اوسنی بموجب ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۴۰ع حلف کیا — دفعہ ۲ سرکلر صدر شرقی مورخہ ۱۳ اپریل سنہ ۱۸۴۰ع

۶۰۲- بذریعہ قرآن یا گنگا جلی یا اور طریقہ خلاف قانون کے حلف نہ کرایا جاوی بشرطیکہ تراضی طرفین تصفیہ امر نزاعی کا حلف پر منحصر نہ کیا جاوی — دفعہ ۷ سرکلر صدر عدالت مغربی مورخہ ۴ جولائی سنہ ۱۸۶۲ع

۶۰۳- نہایت کم سن و کسان ہر سہ اظہار زبانی اقبال راست گوئی پر دین گے یہ قاعدہ متعلق اون بیانات سی ہے جو بہ حلف یا بہ تحریر لی گئی ہون اور نیز اون سی جو زبانی کی گئی ہون — دفعہ ۱۵ و ۱۶ ایکٹ ۲ سنہ ۱۸۵۵ع

۶۰۴- دروغ اظہار جو اس طرح لی گئی ہون دروغ حلفی متصور گردانی جائین گے — دفعہ ۱۷ ایضاً

**شرح** دفعہ ۶۱ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع ملاحظہ طلب

۶۰۵- اظہار گواہان بروز معین روبرو و بسماعت و برعایت حکم و اہتمام حاکم اجلاس عام مین لیا جاوی گا — دفعہ ۱۷۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۶۰۶- گواہون سی ایسے سوالات ہدایت آمیز کرنا جسکے جواب مین صرف ہان یا نہین کہنا گواہ کا کافی ہو ممنوع ہی گوسائین لال پوری بنام رام رکہہ منفصلہ ۱۵ ستمبر سنہ ۱۸۴۶ع

۶۰۷- مقدمات قابل اپیل محکمہ بالاتر مین حاکم خود بزبان عدالت مین اظہار لکہی گا یا روبرو و باہتمام اپنی لکہوائے گا — دفعہ ۱۷۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۲- اظہارات عموماً بشکل مسلسل تحریر ہون گی نہ بطور سوال و جواب کی بعد ختم اظہار کی وہ اظہار گواہ کو بمقابلہ متخاصمین سنایا جای گا اور بشرط ضرورت اوسمین اصلاح کی جای گی تب حاکم اپنی دستخط کرے گا — دفعہ ایضاً

۳- اگر اظہار ایسی زبان مین ہوا ہو جسکو گواہ نہ سمجہ سکتا ہو تو ترجمہ ہو کر اظہار سنایا جای گا — دفعہ ایضاً

۴- جب جملہ متخاصمین راضی ہوں کہ جو اظہار انگریزی میں مرتب کیا گیا وہ اوسی زبان میں قلمبند ہو تو حاکم خود لکھیگا - دفعہ ۱۷۲

۵- حسب درخواست کسی فریق کی یا کسی وجہ خاص سے حاکم کو اختیار ہے کہ کوئی سوال و جواب خاص قلمبند کرے - دفعہ ایضاً

۶- بشرط اجازت حاکم ہر فریق یا اوسکا مختار گواہ سے سوال کرسکتا ہے اور اظہار میں اسبات کا ذکر لکھدیا جاے گا - دفعہ ایضاً

۷- اگر بروقت تحریر کسی گواہ کی طرز و وضع کی نسبت کوئی امر قابل لحاظ پایا جاوے تو ذکر اوسکا بھی لکھدیا جاوے - دفعہ ایضاً

۸- جب حاکم اپنے ہاتھ سے اظہار نہ لکھے تو خلاصہ بیان گواہ جیسا وہ بولتا جاوے بطور یادداشت اپنے ہاتھ سے لکھکر شامل مثل کرے گا - دفعہ ایضاً

۹- مقدمات غیر قابل اپیل میں اظہارات گواہان لفظ بلفظ نہ لکھے جاوینگے بلکہ ہر گواہ کا خلاصہ بیان بطور یادداشت اپنے ہاتھ سے لکھکر شامل مثل کریگا اگر حاکم ایسی یادداشت اپنے ہاتھ سے لکھ نہ سکے تو وجہ معذوری تحریر کردے - دفعہ ایضاً

۱۰- جن مقدمات میں اپیل جائز نہوں یادداشت مذکورہ کو حاکم اپنی زبان میں کچہری عام میں لکھوا کر اور دستخط کرکے شامل مثل کرے گا - دفعہ ایضاً

۶۰۸ - صاحب جج نے اظہار گواہ بزبان و خط انگریزی لکھا تھا یہ کارروائی خلاف دفعہ ۱۷۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء قرار پاکر واسطے لکھنے اظہار بزبان مستعملہ عدالت کے مقدمہ اپیل آیا - نظیر نمبر ۱۴ منفصلہ ۲۷ فروری سنہ ۱۸۶۲ء

۶۰۹ - حاکم عدالت خلاصہ ہر گواہ کے اظہار کا وقت لینے اظہار کے لکھے نہ یہ کہ بعد لیے جانے اظہار کے کسی وقت لکھے بعض حاکمان عدالت خلاصہ یادداشت اظہار گواہان کو اوسکے اظہارات قلمبند شدہ سے بعد ختم ہونے مقدمہ کے لکھ لیا کرتے ہیں یہ طریقہ محض ناجائز اور خلاف تصریح قانون کے ہے -

۲- حکام عدالت اپیل ہر مقدمہ اپیل میں جو اونکے روبرو دائر ہو اوس یادداشت خلاصہ اظہار کو بہ احتیاط معاینہ کریں اور جو بے اعتنائی تعمیل قانون میں پائی جاوے اوسکی کیفیت عدالت ہذا کو بھیجنا اونپر واجب ہوگا -

۳- ہر گواہ کا اظہار روبرو اور بسماعت حاکم اور تحت خاص اوسکے حکم و اہتمام کے قلمبند کیا جاوے اور حاکم موصوف کو باحتیاط نگران رہنا چاہیے کہ اظہار خاص نسبت مراتب متنازعہ فیہ کے لیے جائیں اور گواہ کے اظہار میں کوئی امر خارج از بحث داخل ہونے نپاوے پس واجب ہوا کہ حاکم عدالت ہر گواہ کے اظہار قلمبند ہونے کے وقت بہمہ وجہ اوسکی طرف متوجہ رہے اور جس حال میں اظہار قلمبند ہوتا ہو کسی اور کام میں مصروف نہو -

۴۔ اظہار گواہ کو بطور مناسب قبول و منظور کرنی مین احتیاط مزید عمل مین لائین مثلاً حاکمان مذکور کو لازم ہی کہ جس صورت مین خود اہالی مقدمہ یا خود گواہون کی اظہار لینی ممکن ہون تو اونکی ایسی اظہارون کی نقل جو دوسرے مقدمی مین لیی گیی ہون منظور نہ کرین کیونکہ ایسی نقل واسطے امتحان صحت و درستی اظہار کی کارآمد ہو سکتی ہی۔ سرکلر نمبر ۸۔ مورخہ ۲۵ جون ۱۸۶۴ء۔ عدالت صدر

۶۱۰ — نسبت کسی گواہ کی صرف اسقدر لکھدینا کہ اوسنی مثل دوسری گواہ کی بیان کیا یا آنکہ لفظ ایضاً ایضاً کا تحریر کرنا تعمیل حکم قانون متصور نہین ہے اور یاد داشت مین ہر گواہ کا بیان نسبت امور متنازعہ فیہ کی جو کچھ ہو بصراحت تحریر ہونا چاہیی اور تحریر ہونا اوسکا اوسی وقت لازم ہی کہ جب گواہ کا اظہار ہو رہا ہو۔ سرکلر صدر دیوانی نمبر ۴۔ مورخہ ۱۸ جنوری ۱۸۶۶ء

۶۱۱ — اگر گواہ یا کوئی فریق کسی سبب معقول سی چاہی کہ اظہار گواہ کا فوراً یعنی قبل تاریخ مقررہ کی ہو جاوی تو اظہار اوسکا فوراً یا کسی تاریخ مابعد پر جسکی اطلاع فریقین کو دی جای گی حسب ضابطہ لیا جای گا اور وہ بروقت سماعت مقدمہ کی بطور وجہ ثبوت پڑہا جاوے گا۔ دفعہ ۱۷۳۔ ایضاً

۶۱۲ — اگر گواہ مقام عدالت سی سو میل پر مقیم ہو یا بیمار یا ضعیف یا عورت پردہ نشین یا حاضری عدالت سی معاف ہو مگر اندر علاقہ عدالت کی ہو تو عدالت مجاز ہی کہ کمیشن بنام کسی اہلکار یا حاکم ماتحت اپنی یا کسی اور کی نام جاری کری اور درباب لینی اظہار بطور سوال و جواب کی یا اور طرح پر اور جو جو ہدایات مناسب سمجھی مندرج کمیشن کر دی۔

۲۔ اور اگر گواہ علاقہ عدالت ضلع سی باہر اور علاقہ عدالت صدر کے اندر ساکن ہو تو کمیشن اور بند سوال اوس عدالت کے حاکم پاس بہیجا جاوی گا لیکن اگر بنظر حالات خاص مناسب معلوم ہو کہ کمیشن اور کسی شخص کی نام جاری کیا جاوی تو جسکی نام حاکم مناسب سمجھی اوسکو اہل کمیشن مقرر کری۔ دفعہ ۱۷۵۔ ایضاً

۶۱۳ — گواہ ساکن علاقہ سپریم کورٹ کا اظہار بذریعہ کمیشن موسومہ عدالت حقیقۃً ہو گا بحالت ضرورت دوسرا شخص بہی مقرر ہو سکتا ہی۔ دفعہ ۱۷۶۔ ایضاً

۶۱۳ — (الف) ایسی گواہ کا اظہار بذریعہ عدالت حقیقۃً کی چاہیی نہ بذریعہ مجسٹریٹ کلکتہ۔ نظیر صدر شرقی منفصلہ ۱۰ اپریل ۱۸۵۳ء

۶۱۴ — جو گواہ علاقہ عدالت صدر یا علاقہ سپریم کورٹ سی باہر ہو مگر عملداری سرکار یا کسی ایسی عملداری مین مقیم ہو جس سی سرکار

ربط ہو اور اظہار لینا اوسکا ضرور ہو تو از خود یا حسب التماس احد الفریقین کے کمیشن جاری کیا جاوی گا مگر ایسا کمیشن صرف بدستخط وبحکم صاحب جج ضلع کی جاری ہوگا۔ دفعہ ۱۷۷۔ ایضاً

۶۱۵۔ اگر گواہ علاقجات متذکرۂ دفعہ ۱۷۷ کی بھی باہر ہو اور بھی حسب وجوہ معینہ دفعہ ۱۷۶ کی ضرورت اجرای کمیشن کی ہو تو جاری ہو سکتا ہی مگر ایسا کمیشن حکام عدالت صدر جاری اور جسکو مناسب سمجھینگے اہل کمیشن مقرر کرینگی۔ دفعہ ۱۷۸۔ ایضاً

۶۱۶۔ بعد تکمیل کی اہل کمیشن ظہر کمیشن پر حال تعمیل لکھکر کمیشن کو معہ اظہار کی عدالت مین داخل کریگا ایسا اظہار وجہ ثبوت مین بلا رضامندی اوس فریق کی جسکی خلاف دیا گیا ہو پڑہا نہ جای گا جبتک ثابت نہووی کہ گواہ عدالت کے علاقہ کی باہر ساکن ہی یا اوسنی وفات پائی ہی یا بسبب بیماری یا ضعیفی کی اصالۃً اظہار دینی کے واسطی حاضر نہین ہو سکتا یا بلا سازش بفاصلہ زائد از سو میل مقام کچہری عدالت سی مقیم ہی یا بلحاظ ہونی رتبہ یا ہونی پردہ نشین ہونی کی اصالتاً حاضر ہونے سے معاف ہی یا جبتک حاکم عدالت حسب اقتضا وجوہ اپنی مراتب مذکورۂ ثبوت کی لینی مین درگذر نہ کری یا جبتک حاکم واسطی پڑہی جانی اظہار کسی گواہ کی وجہ ثبوت مین باوصف ثبوت اسبات کی کہ بروقت سماعت مقدمہ وجوہ جنکے لحاظ سے اظہار بذریعہ کمیشن لیا گیا تہا باقی نرہی اجازت دیوی۔ دفعہ ۱۷۹۔ ایضاً

۶۱۷۔ خرچہ اجرای کمیشن بقدر مناسب پہلی داخل کرایا جاوی اوس شخص سے جسکے فائدہ کی لیی یا جسکی درخواست کے موافق کمیشن جاری ہو۔ دفعہ ۱۹۰۔ ایضاً

۶۱۸۔ جسکی درخواست پر کمیشن جاری کیا جاوی وہ جوابدہ تعمیل کمیشن کا نہین ہی عدالت صادر کنندہ حکم کمیشن اون گواہون کی نسبت جو حاضر نہون یا روپوش ہو جائین حسب ایکٹ ۵۹ ۱۸۳۸ء جس مین نسبت گواہان غیر حاضر کی عمل کرنی کا طریق مرقوم ہی اپنی احکام جاری کر سکتی ہی۔ فیصلہ عزمی ۱۸۶۳ء

۶۱۹۔ سماعت مقدمہ کی بوجہ غیر حاضری گواہ کی ملتوی نہونی چاہیی جبتک عدالت کا اطمینان نہو جاوی کہ درخواست نامنظور کرنی سی بی انصافی واقع ہوگی۔ دیکھو قانون شہادت ٹیلر صاحب

۶۲۰۔ ہر شخص اختیار رکھتا ہی کہ اپنی گواہ سی پیچیدہ سوال کری یا اختلاف بیانی نشان دیکر اوسکو قائل کری۔ گواہ پر فرض ہی کہ جو سوالات درباب مجرمی کی کیی جائین اونکی جوابات دی بشرطیکہ سوای بغرض سزا دہی بمقدمہ دروغ حلفی اور کسی مقدمہ مین جوابات اوسکی خلاف شہادت نگذرانی جاوین یا اوسکو مجرم ٹہرا کر ملزم نہ کرین۔ قانون ایضاً دفعہ ۳۲۔ ایکٹ ۲ ۱۸۵۵ء

۶۲۱ — گواه سی استفسار بابت خونگی سابق کا ہوسکتا ہی اور نیز بہ نسبت بیانات تحریری کی لیکن اگر یہ اراده ہو کہ اوسکو از روی تحریر کے معنع قرار دین تو اوس سی اول اوس تحریر کے باب مین سوال کرنے چاہیے جسکی نسبت اوسکو قائل کرنا منظور ہی — دفعه ۴۳ و ۴۴ - ایکٹ ۲ سنه ۱۸۵۵ع

۶۲۲ — گواہون کو اجازت اس امر کی ہوسکتی ہی که ملاحظه کو اغذ متعلقه سی اگر اصل نہون تو نقول کی دیکھنے سے یادداشت مقدمه تازه کر لیوین — دفعه ۴۵ و ۴۶ - ایکٹ ۲ سنه ۱۸۵۵ع

۶۲۳ — جب کسی عدالت دیوانی کو معلوم ہو که شہادت کسی ایسے شخص مقید جیلخانه کی جو وجوه متذکره دفعه ۱۰ - یا - ۱۱ مین سے کسی وجه سے حاضر عدالت نہین ہوسکتا ہی کسی مقدمه مرجوعه عدالت مذکور مین لابدی ہی اور وه جیلخانه اوس حال مین که عدالت مذکور خود عدالت ہائی کورٹ ہی اوسکی اختیار سماعت اپیل کی حدود اراضی کی اندر ہو یا جس حال مین که وه خود ہائی کورٹ نہو تو جس ہائی کورٹ کی وه ماتحت ہی اوسکی اختیار سماعت اپیل کی حدود اراضی کی اندر واقع ہو اور جب کسی ایسی عدالت کو شہادت لینی ضروری معلوم ہو اور وه جیلخانه مقام اجلاس عدالت سی دس میل کی فاصله سی زیاده مسافت پر ہو اور کسی مقدمه مین جسمین جج ضلع نے بموجب دفعه ۵ حکم طلبی قیدی کی حکم پر دستخط کرنے سے انکار کیا ہو عدالت کو جائز ہی که بشرط مناسب بند کمیشن بموجب احکام مجموعه ضوابط دیوانی بغرض لینے اظہار شخص مقید کی صادر کری — دفعه ۱۲ - ایکٹ ۵ سنه ۱۸۶۹ع

۶۲۴ — جب کسی عدالت ہائی کورٹ کو معلوم ہو که شہادت کسی شخص مقید ایسے جیلخانه کی جو اوسکی اختیار سماعت اپیل کی حدود اراضی کی باہر ہی کسی مقدمه دیوانی مین جو اوسکی روبرو یا اوسکی عدالت کی روبرو دائر ہو ضروری لابدی ہی تو اوس عدالت ہائی کورٹ کو جائز ہی که بنظر مناسب بند کمیشن بموجب احکام مجموعه ضابطه دیوانی کی صادر کری — دفعه ۱۳ - ایضاً

۶۲۵ — ہر بند کمیشن مجاریه حسب دفعه ۱۲ یا ۱۳ - اوس ضلع کی عدالت ضلع مین بہیجا جاوے گا جسکے اندر وه جیلخانه واقع ہی اور عدالت مذکور کو لازم ہی که تعمیل اوس کمیشن کی سپرد مہتمم جیلخانه یا دیگر شخص مناسب کے کری — دفعه ۱۴ - ایضاً

## پنجم - درباب ولانی زرخرچه گواہان جو فریقین مقدمه سی ہون یا نہون

شرح — دفعه ۱۴۶ - ایکٹ ۱۰ — ملاحظه طلب

۶۲۶ — شخص مطلوبه حسب دفعه ۹ - ایکٹ ۲۳ سنه ۱۸۶۱ع کا خرچ اگر کسی فریق مقدمه کی طرف سی داخل نہو تو وه عندالصدور

حکم عدالت کلکٹری کی طرف سی داخل کیا جای گا اور خرچ مذکور مقدمہ کی خرچہ کا جزو ہوگا اور وہ خرچ خواہ بموجب ہدایت گورنمنٹ خواہ بتحریک کسی فریق کی اوس روپیہ سی پہلی وضع کیا جای گا جو بابت خرچہ مقدمہ وصول ہوا اور دیگر اخراجات مقدمہ پیچھے ادا کیے جائینگی۔ جزو اخیر دفعہ ۹ ۔ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ء

۶۲۷ — درخواست دہندہ اجرای سمن کو زاد راہ وغیرہ اخراجات شخص مطلوب بقدر اکتفای آمد و رفت و نیز بابت ایک روز حاضری عدالت کی داخل کرنا چاہیے اور عدالت ماتحت بموجب قواعد معینہ عدالت اکبر کی زاد راہ وغیرہ معین کریگی۔

۲ - بروقت پونہچانی سمن کے زر مدخلہ گواہ کو دیا جای گا یا اوسکی روبرو پیش کیا جای گا اور درصورت نہ کافی ہونی زر مدخلہ کی جسقدر زیادہ مناسب سمجھی گواہ کو حاکم دلاوی گا اگر ادا نہ کیا جای تو قرقی و نیلام جایداد منقولہ درخواست دہندہ سی وصول یا گواہ بلا لینی اظہار کی واپس کیا جاسکتا ہی۔

۳ - اگر ٹہرانا گواہ کا ایک روز سی زیادہ ضرور ہووی تو درخواست دہندہ کو مصارف بابت ایام زائد کی داخل کرنا چاہیے ورنہ گواہ بلا اظہار رخصت ہوگا۔ دفعہ ۱۵۱ ۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۶۲۸ — عدالت کو بموجب اقسام ذیل زر خرچہ کا تعین کرنا چاہیے اور یہ زر خرچہ گواہ کی سفر خرچ واقعی سی علاوہ تصور کیا جاسے گا۔ سرکلر نمبر ۱۵ مورخہ ۱۵ اکتوبر سنہ ۱۸۶۳ء ۔ عدالت صدر

## قسم اول فی یوم صہ

| | |
|---|---|
| ۱ عہدہ داران سرکاری متعہد کمیشن یافتہ | ۲ غیر متعہد عہدہ داران سرکاری جو انگریز ولایتی ۔ یا ہندوستانزاد یا اشخاص ہندوستانی ہوں اور جنکی تقرر گزٹ میں مندرج ہوں |
| ۳ انگریز ولایتی یا ہندوستانزاد یا اشخاص ہندوستانی جو ذی رتبہ ہوں۔ | |

## قسم دوم فی یوم تین روپیہ

| | |
|---|---|
| انگریز ولایتی یا ہندوستانی اور جہ اوسط کے جو ملازم سرکار ہون | ہیڈ اسسٹنٹ و کرانیان درجہ اعلی ملازم دفتر سرکاری |
| تحصیلداران و انسپکٹران پولیس درجہ اول خواہ دیگر | ہندوستانی روسای ذی عزت |

عہدہ داران ذی رتبہ مساوی کے

## قسم سوم فی یوم ایک روپیہ

| | |
|---|---|
| انگریز ولایتی و ہندوستانی ناکہ قسم اول و دوم مین | کرانیان رتبہ ادنی ملازم سررشتہ سرکاری |

داخل نہین ہین

اہلکاران ملازم سررشتہ فارسی و جملہ ہندوستانیان

درجہ اوسط مثل زمینداران و سوداگران درجہ اعلے

## قسم چہارم فی یوم آٹھہ آنہ

وہ اشخاص ہندوستانی جو درجہ اوسط کے ہندوستانیون

سے کم لیکن قسم پنجم سے بالا ہون مثل زمینداران

و سوداگران وغیرہ درجہ ادنی کے

## قسم پنجم فی یوم چار آنہ

جملہ ہندوستانی جو قسم مصرحہ بالا مین داخل نہین

مثل قلی و مزدوران وغیرہ

## ششم درباب سزا دہی گواہان جو فریقین مقدمہ سی ہون یا نہون

## شرح

دفعہ ۳۰ و ۹۱ و ۹۶ ایکٹ ۱۵ سنہ ۱۸۵۹ع ملاحظہ طلب

۶۲۹ — اگر سمن گواہ پر جاری ہو سکتا ہو اور گواہ فراری یا روپوش ہو جاوے اور گواہی اوسکی یا دستاویز کسی دستاویز کے مقدمہ مین ضرور ہو تو اشتہار بحکم احضار بااندراج وقت و مقام کے مسکن گواہ پر آویزان کر دیا جاوے اور اگر پہر بہی حاضر نہووے

تو حسب درخواست اوس فریق کی جسکی درخواست پر سمن جاری ہوا تھا قرقی و نیلام اوسکی جایداد منقولہ و غیر منقولہ گواہ کی کریں جو مناسب اور خرچہ قرقی اور جرمانہ مفصلہ دفعات آیندہ سے زیادہ نہو۔ دفعہ ۱۵۹ - ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

۶۳۰ - اگر قرقی کے بعد گواہ حاضر ہو کر اطمینان کر دیوے کہ وہ بغرض جاری ہونے سمن کے روپوش نہین ہوا تھا یا اجرای اشتہار سے اوسکو ایسے وقت پر اطلاع نہین ہوئی کہ بروز معینہ مقام معینہ پر پہونچ سکتا تو قرقی برخاست کی جاوے اور نسبت خرچہ قرقی کے حکم مناسب صادر ہو۔ دفعہ ۶۰ - ایضا

۶۳۱ - جس حالت مین گواہ مراتب بالا سے اطمینان حاکم کا نہ کر سکے تو کل خرچہ قرقی اور نیز زر جرمانہ جو از روی قانون مجاریہ وقت اوس جرم مین معین ہو ذمہ گواہ عائد کیا جاے گا اور بوقت داخل ہونے زر خرچہ و جرمانہ کے قرقی واگذاشت کردی جاے گی۔ دفعہ ۱۶۰ - ایضا

**شرح** - قانون مجاریہ وقت ایکٹ ۴۵ ۱۸۶۰ء کی دفعہ ۱۷۴ ہی جس مین بالعوض جرم مذکور یعنے (حاضر ہونے کو جو سرکاری ملازم کی حکم کی تعمیل مین ہو ترک کرنا) ایک مہینے تک قید اور پانسو روپیہ تک جرمانہ مقرر ہی اور اگر کورٹ آف جسٹس کے حضور حاضر ہونے کا حکم ہوا ہو تو قید محض چھ مہینے تک اور جرمانہ ہزار روپیہ تک عائد کیا جاے گا یا دونون سزا ین۔

۲ - جو شخص سمن یا اور اطلاعنامے کا بچنے یا اور کسی پاس پہونچنے کو یا اوسکے مشتہر کیے جانے کو روکے اوسکو بموجب دفعہ ۱۷۳ مجموعہ تعزیرات ہند عدالت کی سپردگی پر مجسٹریٹ سزا دیگا۔ دفعہ ۱۶۲ - ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء - ملاحظہ طلب

۶۳۲ - اگر سمن بذات گواہ پر جاری ہو جاوے اور وقت معینہ پر حاضر نہ آوے تو حکم اوسکی گرفتاری کا دیا جاوے گا۔ دفعہ ۱۶۰ - ایضا

۲ - اگر گرفتار بھی نہ ہو وے تو جایداد اوسکی حسب منشاء دفعہ ۱۵۹ و ۱۶۰ کے قرق و نیلام ہوگی۔ دفعہ ایضا

۶۳۳ - سمن بذات گواہ تک نہ پہونچنے کی حالت مین اوسپر جرمانہ یا اجرای حکم گرفتاری نہین ہو سکتا۔ نظیر نمبر ۱۷۲ - محررہ ۲۶ فروری ۱۸۴۸ء

۶۳۴ - اگر گواہ بغرض عدم اجرای سمن روپوش ہو یا باوجود حاضری ادای شہادت نہ کرے یا اظہار پر دستخط کرنے سے منکر ہو تو اوسپر نالش مدعی کی بجانب طالب ہو سکتی ہی۔ دفعہ ۲۶ - ایکٹ ۱۹ ۱۸۵۳ء

۶۳۵ - نالش بنام یون گواہون کے جن پر اونکی حیلہ تا گزیری سمن جاری نہو سکی بلا ثبوت اسکے کہ اونکی شہادت ضروری تھی نہ ہوسکیگی نہ اونکی جایداد قرق کی جاوے گی الا بہ تحریک سمن جاری کنانندہ۔ دفعہ ۶۴ - سرکلر صدر عدالت - مورخہ ۱۹ نومبر ۱۸۵۹ء

۶۳۶ — اگر کوئی گواہ باوجود جائز کی ادای شہادت سی یا پیش کرنی دستاویز سی جبکہ اوس سی ایسا سوال کیا جاوی انکار کری (اگر اندر میعاد معینہ گواہی دینی پر راضی ہو جای یا دستاویز پیش کری تو فوراً رہا ہوگا) حوالات میں رکھا جاوی گا اگر بعد انقضای میعاد معینہ کی انکار میں اصرار کری تو بموجب قانون مجاریہ وقت سزا دی جای — دفعہ ۱۶۹ — ایضاً

شرح قانون مجاریہ وقت در باب انکار ادای شہادت (یعنی کسی سرکاری ملازم کو جو سوال کرنی کا اختیار رکھتا ہی جواب دینی سی انکار کرنا)

ایکٹ ۴۵ ۱۸۶۰ء کی دفعہ ۱۷۹ ہی جسمین ایسی جرم کیواسطی چھ مہینہ تک قید محض یا ہزار روپیہ تک جرمانہ عائد ہو سکتا ہی یا دونوں سزائیں اور یہ جرم عدالت کی سپردگی پر مجسٹریٹ تجویز کرے گا۔

۲ — قانون مجاریہ وقت باب انکار در پیشی دستاویز (جو شخص کسی سرکاری ملازم کی حضور میں کسی دستاویز کا پیش کرنا ترک کری جبکہ اوس دستاویز کا پیش کرنا قانوناً واجب ہے) ایکٹ ۴۵ ۱۸۶۰ء کی دفعہ ۱۷۵ ہی جسمین ایسے جرم کیلیے ایک مہینے تک قید محض کی سزا دی جا سکتی ہی اور پانسو روپیہ تک جرمانہ کیا جا سکتا ہی یا دونوں سزائیں — اور اگر وہ دستاویز کسی کورٹ آف جسٹس میں پیش کیے جانی یا حوالہ کیے جانی کی ہو تو چھ مہینے تک قید یا ہزار روپیہ تک جرمانہ یا دونوں سزائیں دی جا سکتی ہیں — اور یہ جرم عدالت کی سپردگی پر مجسٹریٹ تجویز کری گا۔

۶۳۷ — اگر کوئی شخص دستاویز کی پیش کرنی (دفعہ ۱۷۵) یا حلف اوٹھانی (دفعہ ۱۷۸) یا سوال کی جواب دینی (دفعہ ۱۷۹) یا بیان پر دستخط کرنی سی (دفعہ ۱۸۰) انکار کری یا حالت کارروائی عدالت میں قصداً کسی سرکاری ملازم کی توہین کری یا حارج ہو (دفعہ ۲۲۸) تو خود عدالت مجاز ہی کہ اوسکو حراست میں لاکر قبل برخاست کچہری کی اون واقعات کو معہ جواب مدعا علیہ کی قلمبند کرکی حکم سزا تا صد ۱۰۰ جرمانہ یا بالعوض اوسکی ایک مہینہ تک کی قید جیلخانہ دیوانی کا صادر کری اگر مجرم لائق قید یا قابل زیادہ جرمانہ کی سمجھا جاوی تو بعد تحقیقات مناسب و اخذ جواب مدعا علیہ کے اوسکو صاحب مجسٹریٹ کی پاس اور اگر ملزم انگریز ہو تو پاس جسٹس آف دی پیس کی بحراست یا بہ ضمانت کافی بھیجدی کہ وہ بموجب قواعد نافذہ کی عمل کری گا۔ دفعہ ۱۷۱ ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ء و دفعہ ۱۶۳ ایکٹ ۲۵ ۱۸۶۱ء

۶۳۸ — جس وقت گواہ عدالت کا ارشاد بجا لاوی تو عدالت مجاز ہی کہ اوسکو رہائی دی یا اوسکی سزا معاف کری — دفعہ ۱۷۲ ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ء و دفعہ ۱۶۴ ایکٹ ۲۵ ۱۸۶۱ء

۶۳۹ — جس فریق کی نسبت حکم احضار بغرض ادای شہادت یا در پیشی دستاویز کی صادر ہوا ہو بلا عذر جائز تعمیل

حکم مین قاصر ہووی یا باوجود حاضر و موجود ہونے کی عدالت مین بلا عذر جائز حسب الحکم حاکم عدالت ادای شہادت یا دکھلانی کسی دست آویز مندرجہ سمن کی جو اوسکی قبضہ یا سپردگی مین ہو انکار کری تو حاکم عدالت مجاز ہو گا کہ فیصلہ خلاف مراد فریق غائب یا منکر کی دیکر حکم مناسب صادر کری۔ دفعہ ۱۷۰ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

شرح نمبر ۴۵۷ و ۵۸۴ و ۵۹۴ ملاحظہ طلب و نیز دفعہ ۵۵ و ۵۶ و ۴۴ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۶۴۰۔ حاکم عدالت کو اختیار ہی کہ کسی شخص حاضر عدالت کو عام اس سے کہ وہ فریق مقدمہ ہو یا نہو واسطی ادای شہادت یا درپیشی کسی دست آویز کی جو اوسکی پاس اوسوقت اور اس جگہہ فی الواقع موجود یا اوسکے اختیار مین ہو اوسی طرح و برعایت اونہین قواعد کی حکم دیوی کہ گویا سمن جاری ہوا تہا اور شخص مذکور اسبات کی لائق ہو گا کہ بپاداش انکار تعمیل حکم عدالت جب کہ موافق احکام کسی دفعہ ماسبق کی فریق یا گواہ کی نسبت یا جیسا موقع ہو عمل کرنا جائز ہی اوسی طرح عمل کیا جای۔ دفعہ ۔۔ ایضا

| | |
|---|---|
| دفعہ ۶۸۔ تاریخ مقررہ تجویز پر فریقین کے حاضر نہونے کی صورت مین کیا ہوگا | اگر منجملہ فریقین کے کوئی فریق اوس تاریخ کو حاضر نہو جو واسطے تجویز امر متنازعہ فیہ کے مقرر ہو وے تو بموجب شرائط دفعہ ۵۴ ایکٹ ہذا کے خارج کیا جاے گا |

اور اگر کوئی ایک فریق اُس روز حاضر آوے تو تحقیقات اور تجویز امر متنازعہ فیہ کی بغیر حاضری طرف ثانی بلحاظ اوس ثبوت کے جو عدالت مین پیش ہوا ہو عمل مین آوی گی

شرح بموجب دفعہ ۵۴ کے اختیار رجوع نالش جدید کا حاصل ہی بشرطیکہ تمادی ایام عارض نہو۔

۶۴۱۔ صرف حاضر ہو جانا عدالت مین اور نہ کرنا کسی اور کارروائی کا بجز داخل کرنے بیان تحریری کو مانع اسکا نہین کہ فیصلہ ایسی مقدمے کا حسب ضابطہ دیوانی یکطرفہ متصور ہو۔ پرسرام بنام جینتی پرشاد منفصلہ ۲۱ مئی سنہ ۱۸۶۹ء

شرح نظائر نمبری ۴۵۷ و ۴۵۸ ملاحظہ طلب

## فصل ساتوین مشعر اسکے کہ احکام ایکٹ ہذا کے کارندون پر کہان تک موثر ہون گے

**دفعہ ۶۹** - جب نائب یا گماشتہ وغیرہ مقدمات کو دائر یا اونکی جوابدہی کرین۔

جب مقدمات متعلقہ ایکٹ ہذا مین وہ نائب اور گماشتہ لوگ اور دیگر اشخاص جو واسطے تحصیل زرلگان اور انتظام اراضی کے نوکر ہون اپنے آقا یعنی مالکان اراضی کے نام یا جانب سے نالش یا جوابدہی کرین تو جملہ شرائط ایکٹ ہذا جنکی بموجب فریقین مقدمہ اصالتًا حاضر کیے جاتے ہین اون نائب اور گماشتون اور دیگر اشخاص سے متعلق ہونگے اور جسکام متعلقہ ذات خاص فریق کی نسبت ایکٹ ہذا مین حکم یا اجازت ہے وہ اُس نائب ورگماشتہ وغیرہ سے متعلق سمجھا جایگا اور جملہ حکمنامجات عدالت جو ایسی اشخاص پر جاری ہون اوس مقدمہ مین اوسیطرح موثر ہونگے کہ گویا وہ مالک اراضی کی ذات خاص پر جاری ہوئی تھی اور شرائط ایکٹ ہذا مشعر جاری ہونے احکام اوپر فریق مقدمہ کے اون احکام کے اجراسے جو اشخاص قسم بالا پر جاری ہووین متعلق ہونگے۔

۶۴۲ - جبکہ مدعی نے بحیثیت گماشتہ زمیندار کے نالش کی تو ضرور نہین ہے کہ مختارنامہ یا کوئی اور سند ضابطہ مشعر عطای اختیار خاص نسبت مدعی پیش کرے اگر ثبوت اس امر کا ہو کہ فی الواقع یہ گماشتہ ہے — مادہو سنگہ - بنام - گینشی لعل - منفصلہ ۲۰ - جون ۱۸۶۶ء

## فصل آٹھوین معافی حضار

**دفعہ ۷۰** - بعض صورتون مین مدعی یا مدعاعلیہ اصالتًا حاضر ہونے سے معاف رہینگے۔

اگر مدعی یا مدعاعلیہ من قبیل انات ہو اور وہ رتبہ اورحیثیت رکھتی ہو کہ بلحاظ رواج اور طریقہ ملک کے اوس کا عوام مین حاضر ہونا غیر مناسب ہو تو وہ عدالت مین حاضر ہونے سے معاف رہیگی۔

## فصل نوین مشعر اسکے کہ مختارون کا تقرر کس نہج پر ہوگا

| | |
|---|---|
| دفعہ ۱۷ - تقرر مختار یا ایجنٹ مجاز کا + | ہر فریق مقدمہ کو اختیار ہے کہ اپنی طرف مقدمہ کی پیروی کیواسطے مختار باضابطہ مقرر کرے مگر مقرر ہونا ایسے مختار کا واسطے حفظ احضار ذات خاص |

مدعی یا مدعا علیہ کے اون مقدمات مین جنمین سمن یا حکم عدالت واسطے اصالتہً حاضر ہونی اونکی جاری ہوا ہو کافی نہ ہوگا اور اگرچہ رسوم مختار کو دی گئی ہو تو وہ کسی مقدمہ متعلقہ ایکٹ ہذا مین بشمول خرچہ عائد نہ ہوگی ۔

**شرح** ۔ اس دفعہ کا جزو آخر بموجب ضمیمہ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء کے منسوخ ہوگیا ۔

۶۴۳ - جو سپاہی یا افسر پلٹن پیروی یا جوابدہی مقدمہ کے لیے اصالتاً حاضر نہ ہوسکے تو وہ مجاز ہے کہ اپنے کسی یگانہ یا شخص غیر کو مختار مقرر کرے اور مختار نامہ پر روبرو کمان افسر کے اپنے دستخط ثبت کرے اور افسر کمان بھی اوسپر اپنے دستخط ثبت کرے پس وہ مختار نامہ عدالت مین داخل اور بمنزلہ ثبوت تحریر مختار نامہ اور نہ مل سکنے رخصت کا ہوگا ۔

دفعہ ۔۱۹۔ ایکٹ ۔۸۔ سنہ ۱۸۵۹ء

۶۴۴ - مختار متذکرہ دفعہ ۱۹ - مجاز خود پیروی کرنی اور تقرری وکیل کا ہوگا اور جملہ احکام جو مختار یا اوسکے مقرر کیے ہوئے وکیل پر جاری ہون ایسے متصور ہونگے گویا اوس سپاہی یا افسر پلٹن کی ذات یا اوسکی مقرر کیے ہوئے وکیل پر جاری ہوئے ہیں دفعہ ۲۰ ایضاً

۶۴۵ - جمیع حکام ہندوستانی مختار نامہ تصدیق کرسکتے ہین بغرض تصدیق خواہ مخواہ ضرورت حاضری مقر نہین گو اہو سکے اعتبار پر ہوسکتی ہے ۔ سرکلر صدر عدالت مورخہ ۱۰ - نومبر سنہ ۱۸۳۲ء

۶۴۶ - مختار عام بذریعہ مختار نامہ عام بشرط مندرج ہونے شرط مختار نامہ خاص بنام اپنے یا دوسرے کے اسٹامپ مقررہ پر داخل کرسکتا ہے ۔ سرکلر کمشنر اسٹامپ نمبر ۲۱ سنہ ۱۸۶۰ء

۲ - جب کسی مقدمہ کی اپیل بہ محکمہ اعلے ہووے تو واسطے پیروی کے دوسرا مختار نامہ لکھنا چاہیے - دفعہ ۴۷ ایضاً

**شرح** ۔ بموجب تجویز بورڈ شرقی اسکے کارندہ مجاز یا مختار متذکرہ دفعہ ہذا اوس کارندہ مجاز و قف ذاتی سے مختلف ہے جسکا ذکر دفعات ۳۰ و ۳۱ مین آیا اس صورت مین اوسکو لازم ہے کہ مختار نامہ واسطے پیروی مقدمہ کے

رکھتا ہو اور اوسکی حاضری سو حاضری ذاتی اصل شخص کی بری نہین رہ سکتی خواہ اوسکو خود دہونا چاہیے یا بذریعہ کارندہ

مصرحہ دفعہ ۳۵ و ۳۴۔ ک۔

۶۴۷۔ مختارنامہ یا وکالت نامہ ۔ اگر عدالت ہائی کورٹ یا محکمہ بورڈ یا دیگر حاکم اعلیٰ محکمہ مال کی پیشگاہ مین گذرے ۔ عا

اگر بسر رشتہ کمشنر مال یا اوابرسائیر یا کسی عہدہ دار اعلیٰ کی جو قسمت کی انتظام عاملانہ کا اہتمام رکھتا ہو پیش کیا جاوے ۔ ع

اگر کسی عدالت دیوانی مین سوا ے عدالت ہائی کورٹ کی یا کسی محکمہ مال مین گذرے ۔ ۸

## مستثنیٰ

مختارنامجات جو افسر یا سپاہی فوج کی طرف سے تحریر یا وین

۶۴۸۔ کسی ایڈوکیٹ متعلقہ کسی عدالت ہائی کورٹ کو ضرور نہ ہوگا کہ مختارنامہ یا وکالتنامہ یا اور کوئی کاغذ جس کی

روسے وہ مجاز سوال و جواب کا ہو داخل یا پیش کرے ۔ دفعہ ۷۔ ضمیمہ (ب) ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

۶۴۹۔ وہ لوگ جنکی پاس مختارنامجات عام طرف سے اون اشخاص کے جو اندر علاقہ عدالت کے نہ ہون متضمن اجازت

گذرانی درخواست ہا او رحاضر ہونے کے اونکی طرف سے موجود ہون نصب گذرانیے درخواستون یا حاضری کار سکتے ہین ۔

ضمن ۱۔ دفعہ ۱۷۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۶۵۰۔ علی ہذا وے جو بحکم گورنمنٹ حسب درخواست کسی والی ملک یا رئیس خود مختار کے ایسے کام کے لیے مقرر ہون

اور روے جو بہ حکم گورنمنٹ کیطرف سے باعتبار عہدہ یا بوجہ دیگر معاملہ عدالت مین اختیار کارپردازی کار رکھتے ہون ضمن ۲ ایضاً

۶۵۱۔ جب کوئی فریق اصالتاً مطلوب ہو یا کوئی امر کسی فریق پر اصالتاً لازم یار وا ہو تو مختار مذکور حاضر اور

اوسکی معرفت امر مذکور ہو سکیگا بشرطیکہ عدالت سے کوئی اور حکم صادر نہ ہوا ور سمن و دیگر احکام عدالت جو مختار

مذکور پر جاری ہون وہ مثل اجرای اوپر ذات فریق کے مؤثر ہونگی ۔ ضمن ۴۔ ایضاً

**شرح** ۔ دفعہ ۳۴۔ ملاحظہ طلب ۔

۶۵۲۔ ایسا مختارنامہ عام ۸ کے کاغذ اسٹامپ پر ہوگا ۔ ضمیمہ ۲۔ ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۶۹ع

۶۵۳ - قاعدہ حد سماعت محکمہ مندرجہ دفعہ ۱ ضمن ۹ ب و ۱۰ ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۵۹ء فیس وکلا اور محنتانہ مختار سے متعلق ہے - جمنا پرشاد - بنام - بھیم سین - منفصلہ ۹ جولائی سنہ ۶۶ء

۶۵۴ - وکلاے مقررہ حسب ایکٹ ہذا بحضور بورڈ مال اور ہر محکمہ مال مین جو اوس ہائی کورٹ کی علاقہ مین ہو جسمین اوس کا نام درج کتاب ہوا ہے عمل کر سکتے ہین لیکن ویسی عدالت مین جو اونکے سرٹفکیٹ مین درج ہو - دفعہ ۱۱ ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۶۵ء

۶۵۵ - ہر وکیل یا مختار اسبات کی درخواست دینے کا مجاز ہے کہ اوسکا نام اوس عدالت مین درج کتاب کیا جاے جسمین اوسکو عموماً اپنا پیشہ کرنا ہے مگر شرائط مندرجہ سارٹیفکٹ کی رعایت جو درباب اقسام عدالت کی ہو ضرور کرنی ہوگی اور یہ دفعہ مع دفعہ ماسبق عدالت مقررہ سند شاہی سے تعلق نہین - دفعہ ۱۲ - ایضاً

۶۵۶ - سواے بصورت استثنائی مندرجہ ذیل اگر کوئی شخص بلا موجودگی سارٹیفکٹ کامل القیمت کی مختاری یا وکالت کرے تو اوسپر پیشگاہ عدالت یا حاکم مال سے جرمانہ سارٹیفکٹ کی وہ چند قیمت اسٹامپ تک اور درصورت عدم ادا اوس کے جیلخانہ دیوانی مین چھہ کلندر مہینے تک قید کیا جائیگا علاوہ اسکے بابت اون ایام کے جنمین عمل اوسکا بحیثیت ناجائز رہا ہے کسیقدر محنتانہ و شکرانہ کا مستحق نہ ہوگا - دفعہ ۱۳ - ایضاً

۶۵۷ - ایام معطلی یا موقوفی مین اگر وکیل یا مختار اپنا پیشہ کرے تو چار تک جرمانہ یا بعوض اوسکے تین کلندر مہینے تک جیلخانہ دیوانی مین قید کیا جائیگا - دفعہ ۱۸ - ایضاً

## ذکر اشخاص ایجنٹ جو محکمہ جات مال مین مختاری کرتی ہین

۶۵۸ - سواے وکیل معینہ دفعہ ۱۱ - و مختار عام یا خاص مفصلہ آئندہ کوئی شخص بلا حصول سارٹیفکٹ پیشہ مختاری کرنے کا مجاز نہین اور تجدید اوس کی بدستخط صاحب سکرٹری بورڈ یا دیگر عہدہ دار مجاز یا کلکٹر ضلع کے ہو سکتی ہے - دفعہ ۱۹ - ایضاً

۶۵۹ - اسمار مختاران سارٹیفکٹ یافتہ ایک کتاب مین درج کیجائینگی - دفعہ ۲۰ - ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۶۵ء

۶۶۰ - سارٹیفکٹ اصلی ہو خواہ تجدیدی اسٹامپ واجب پر بمعیادی یکسالہ حسب نمونہ مندرجہ ضمیمہ سوم

عطا ہوگا اور بعد انقضائے میعاد بواپسی اصل سارٹیفکٹ تجدید اوسکی (جس کی اطلاع صاحب کلکٹر کو محکمہ بورڈ مین کرنی چاہیے) ہوگی اور اسٹام قیمتی مفصلۂ ذیل پر لکھا جاے گا۔ دفعہ ۲۱- ۲۲- ایضاً

# تفصیل وجوب اسٹامپ سارٹیفکٹ اصلی یا تجدیدی

| نام عدالت جسمین اختیار ایجنٹی کرنے کا دیا جاے | کس قیمت کے کاغذ اسٹام پر سارٹیفکٹ عطا ہوگا |
|---|---|
| محکمہ بورڈ یا اوسکے ماتحت ہین | دیہ |
| کمشنری یا ایضاً | للعہ |
| کلکٹری یا ایضاً | صہ |

**شرح** - درباب نمونہ سارٹیفکٹ - دیکھو ضمیمہ مسلکہ کتاب ہذا -

۶۶۱ - حکام بورڈ بہ ثبوت جرم فوجداری یا بوجہ فریب یا بداعمالی اپنے کام مین اور نیز وجہ معقول سے ایجنٹ مال کو معطل یا موقوف کرسکتی ہین - دفعہ ۲۶- ۲۷- ایضاً

۶۶۲ - کسی وکیل کی نسبت اگر شکایت فریب یا غفلت کی روبرو حکام بورڈ کے گذری تو حکام موصوفین اطلاع اس کی عدالت ہائی کورٹ کو کرینگی کہ وہان سے حکم مناسب نسبت موقوفی یا بحالی یا بریت کے صادر ہوگا لیکن حکام بورڈ تا حصول رپورٹ اطلاعی ہائی کورٹ کے وکیل مذکور کو اپنے روبرو پیشہ کرنے سے معطل رکھہ سکتی ہین دفعہ ۲۸ ایضاً

۶۶۳ - اگر وکیل یا ایجنٹ مال کی شکایت بدعملی کسی محکمہ ماتحت بورڈ مین گذرے تو حاکم محکمہ مذکور نقل الزام مع اطلاعنامہ قبل از ۱۰ - یوم تاریخ اطلاعنامہ سے شخص ملزم پر جاری کرکے تاریخ مقررہ پر بعد اخذ ثبوت وغیرہ بقین اگر الزام ثابت ہو جاے تو رپورٹ معطلی یا موقوفی بورڈ مال مین بھیجیگا - دفعہ ۲۹- ایضاً

۲ - حکام بورڈ ایجنٹ مال کی نسبت خود حکم صفائی یا معطلی یا موقوفی کا دینگی لیکن نسبت وکیل کے رپورٹ اطلاعی ہائی کورٹ کو بھیجنی پڑے گی -

۳ - حکام ہائی کورٹ اس باب مین حکم مناسب دیکر صاحبان بورڈ کو اطلاع دینگے -

۴- اگر شکایت بدعملی سامنے حاکم ماتحت کمشنر کے گذرے تو اوس کی رپورٹ معرفت صاحب کمشنر (جسمین موصی الیہ بھی تمہیدات ضروری لکھہ دیگا) مرسل ہوگی - دفعہ ۲۹- ایضاً-

۶۶۴- باوجودیکہ وکیل یا ایجنٹ مال کے کسی حاکم ماتحت کے حکم سے جرم سے صفائی ہوگئی ہو تاہم حکام بورڈ مسل منگا کر حکم مناسب دے سکتے ہین البتہ مقدمہ وکیل مین شرائط دفعہ ۲۸ - کی رعایت کرنی ہوگی - دفعہ ۳۰- ایضاً

۶۶۵- رپورٹ موقوفی یا معطلی ایسے ایجنٹ مال کی جسکا نام بصیغہ مختاری درج کتاب ہائی کورٹ ہوا ہو حکام بورڈ کو صاحبان ہائی کورٹ کی خدمت مین بہیجنا چاہیے -

۲- حکام ہائی کورٹ بعد تحقیقات ضروری حکم مناسب دینگے - دفعہ ۳۱- ایضاً

۶۶۶- شرائط دفعہ ۱۸ ایسے ہر وکیل یا مختار سے متعلق ہون گی جو دفعہ ۲۰- یا ۲۹- یا ۳۱- کی مطابق معطل یا موقوف کیا جاسے - دفعہ ۳۲- ایضاً -

۶۶۷- ایجنٹ مال کو بعد معطلی یا موقوفی اپنے کی فوراً سارٹیفکٹ اپنا واپس کرنا چاہیے ورنہ مار تک جرمانہ یا بامحض دیسکم حیلی نہ دیوانی مین تین مہینے تک قید رہے گا - دفعہ ۳۳- ایضاً-

۶۶۸- کوئی شخص با حصول سارٹیفکٹ اور بلا بہم سانی لیاقت پیشہ ایجنٹی کرنے نہ پائیگا اگر کریگا تو مار تک جرمانہ یا بامحض اوس کے تین مہینے تک قید رہیگا بلکہ بابت اوس ایام کے جن مین پیشہ مذکور کیا ہو شکرانہ ومحنتانہ پانی کا بھی مستحق نہ ہوگا - دفعہ ۳۴- ایضاً

۶۶۹- سواے مختار مقررہ حسب ایکٹ ہذا کے ہر شخص بذریعہ مختارنامہ عام یا خاص جسمین اس امر کا اختیار دیا گیا ہو بلا کام یا خاص کام کرسکتا ہے بشرط اجازت حکام بورڈ یا دیگر شخص مجاز - دفعہ ۳۵- ایضاً -

**شرح** - لفظ مختارنامہ مین (بجز تقرر عرضی اظہار رہے کے) ہر نوشتہ داخل ہے جسکی ذریعہ سے ایک شخص کو اوس کے لکھہ دینے والی کیطرف سے عمل کرنیکا اختیار دیا جاوے اور مختارنامہ عام میں ... کے شامل ہیں اور جب واسطے انجام دہی کار واحد یا کسی معاملہ مین جسکی بابت ہا ہے

زیادہ نہ ہو تو عہ اور عا ... سے زیادہ کے واسطے عہ کے کاغذ پر چاہیے - ضمیمہ ۲ - ایکٹ ۱۸۶۹ء

۶۷۰ - صاحبان کلکٹر حسب دفعہ ۳ - ایکٹ ۲۰ ۱۸۶۵ء اجازت دینے کے مجاز گردانے گئے اشتہار گورنمنٹ نمبر ۱۱۰ مورخہ ۸ - اگست ۱۸۶۶ء -

۶۷۱ - اجازت مذکور جسنے کہ عطا کی ہو وہ منسوخ بھی کر سکتا ہے اوس صورت مین شخص مذکور بجا آوری امور پیشہ اپنے سے ممنوع ہوگا اگر باز نرہے تو اوسپر وہی تاوانات عائد ہونگے جو دفعہ ۳۳ - مین مذکور ہین - دفعہ ۳۶ - ایضاً

۶۷۲ - حکام ہائیکورٹ نسبت وکلا اور حکام بورڈ نسبت ایجنٹ مال شرح محنتانہ جو مقرر کرینگے - دفعہ ۳۷ - ایضاً

۶۷۳ - لیکن محنتانہ اون لوگون کو نہ ملیگا جو مختار نامہ عام کے ذریعہ سے مختاری کرتے ہون - دفعہ ۳۸ - ایضاً

۶۷۴ - حق الخدمت کا تصفیہ بتراضی طرفین عمل مین آیگا مختار نامہ مین اس امر کی صراحت ضرور نہین اور نفاذ اوسکا نالش نمبری سے ہوسکیگا - دفعہ ۳۹ - ایضاً

۶۷۵ - ہر مدعی یا مدعا علیہ دوسرے مدعی یا مدعا علیہ کو بلا استحقاق محنتانہ اپنی طرف سے پیروی مقدمہ کے لیے مامور کر سکتا ہے - دفعہ ۴۰ - ایضاً

۶۷۶ - اپیل جرمانہ بورڈ مین یا ہائیکورٹ مین جسکی ماتحت حاکم مجوز جرمانہ ہو کیا جائیگا - دفعہ ۴۲ - ایضاً

۶۷۷ - ایڈوکیٹ یا وکیل یا اٹرنی محکمہ ہائیکورٹ یا کسی عدالت برٹش انڈیا مین وکالت کر سکتا ہے - دفعہ ۴۴ و ۴۶ ایضاً

۶۷۸ - ہر فریق پر ساختہ و پرداختہ اپنے وکلاے مجاز کا جو واقعی نفس الامری ہو واجب التعمیل ہے اور بہو خطا وکیل کی وجہ قوی واسطے رجوع استغاثہ بابت افعال مذکور درحالیکہ سازش اونکی بنظر ایذا رسانی ثابت نہ ہو قرار نہین پاسکتی جان ہیمن صاحب - بنام - قاضی محمد حسین و گوبند داس فیصلہ ۲۲ - فروری ۱۸۵۵ء

۶۷۹ - چونکہ مختارون کو بالاجمال و بالانفراد مدعیان کے ہدایت سے اختیارات جملہ امور حاصل تھا لیکن ایک مختار نے صلحنامہ منجانب مدعی داخل کیا تجویز ہوئی کہ ایسی حالت مین ساختہ مختار کا اوس اختیار کی بموجب جو دونون کی طرف سے حاصل تھا دوسرے مدعی پر واجب التعمیل نہین ہے - جے پرکاش - بنام - شیو پرشاد - منفصلہ

۲۹ - فروری سنہ ۱۸۶۴ء -

۶۸۰ - جو کوئی شخص ایسا سارٹیفکٹ یا دستاویز بناے جو اسکا مقتضی ہے کہ کسی مقدمہ کی دائر کرنے یا اوس کے جوابدہی کرے یا اوس مین کسی طرح کی پیروی کرنے یا اقبال دعوے داخل کرنیکے لیے اجازت نامہ ہو یا وہ مختار نامہ ہو تو شخص مذکور کو بموجب دفعہ - ۴۶۶ - مجموعہ تعزیرات ہند سزا دیجاے گی -

**شرح** - ۱ - دفعہ ۴۴ - و ۳۸۹ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب -

۶۸۱ - باتباع دفعہ - ۲۰ - ایکٹ ۲ سنہ ۱۸۶۵ء احکام صدر بورڈ رفنیو اضلاع شمالی و مغربی - سرکلر نمبر ۶ - ماہ مئی سنہ ۱۸۶۶ء بورڈ رفنیو اضلاع جنوبی کا مشتہر فرماتی ہین اور ہدایت کرتے ہین کہ تاریخ یکم جولائی سنہ ۱۸۶۶ء سے اور بعد اوس کے روپیہ کچہری کارروائی یا مقدمہ یا سررشتہ مال مین فریق مغلوب کے ذمہ وکیل طرف ثانی کو واجب الادا ہوگا شرح مصرحہ ضمیمہ مذکورہ ذیل سے حساب کیا جاے گا اگر طرف ثانی نے رفنیو ایجنٹ مقرر کیا ہو تو از روی شرح مفصلۂ ذیل سے جو حساب سے نکلے اوس مین سے ایک ربع منہا کر لینا چاہیئے اور اگر وکیل بھی مقرر ہوا ہو اور حاکم اعلے محکمہ کی یہ راے ہو کہ تقرر وکیل کی ضرورت نہ تھی اور صرف رفنیو ایجنٹ کا مقرر کرنا کافی تھا تو فیس مثل فیس رفنیو ایجنٹ کی محسوب ہوگی -

## ضمیمہ

۱ جملہ مقدمات ایکٹ ۱ سنہ ۱۸۵۹ء اور ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء و جملہ کارروائی عدالت یا اوس کارروائی مین جو کہ شامل کارروائی عدالت ہے -

(الف) اگر تعداد یا قیمت جایداد یا قرضہ یا نقصان ڈگری شدہ کی پانچہزار روپیہ سے متجاوز نہ ہو تو پانچ روپیہ سیکڑا تعداد یا قیمت ڈگری شدہ پر -

(ب) اگر تعداد یا قیمت پانچہزار سے زائد ہو مگر بیس ہزار سے زائد نہ ہو تو پانچہزار پر بشرح فیصدی پانچ روپیہ اور باقی پر بحساب فیصدی [illegible] -

(ج) اگر تعداد یا قیمت بیس ہزار روپیہ سے زائد ہو مگر پچاس ہزار سے زائد نہ ہو تو بیس ہزار پر بشرح

مذکورۂ بالا اور باقی پر بحساب فیصدی ایک روپیہ —

(د) اگر تعداد یا قیمت پچاس ہزار روپیہ سے زائد ہو تو پچاس ہزار روپیہ پر بشرح مذکورۂ بالا اور باقی پر بحساب فیصدی آٹھ آنہ —

مگر شرط یہ ہو کہ کسی حالت مین تعداد زر فیس کی تین ہزار روپیہ سے زیادہ نہ ہو —

۲ — اون مقدمات مین جو کہ واسطے قائم کرنے حقوق کے ہون اور جنمین کوئی ٹھیک تعداد مبالغ کی مقرر نہین کی جاتی

| جن مقدمات مین کہ تعین دعوے مقرر نہین ہو سکتا — | مثلاً مقدمات پانے قبولیت یا پٹہ یا تخفیف یا اضافہ لگان یا بیدخلی یا بحالی یا کارروائی تقسیم محال مین اگر مدعی فتحیاب ہو تو حاکم اعلے محکمہ کا نسبت ادای فیس وکیل یا رفینو ایجنٹ کے کہ |
|---|---|

تعداد دعوے پر لائی جائے یا کہ ایسی مقدار پر جو کہ تعین دعوے سے زائد نہ ہو جیسا کہ حاکم مذکور کی رائے مین بلحاظ عظمت معاملہ کے مناسب معلوم ہو حکم دے —

۳ — اگر کوئی مقدمہ یا درخواست یا دعوی نسبت عدم پیروی کے یا حسب رویداد کے ڈسمس ہو جای یا یہ کہ

| فیس بوقت ڈسمسی مقدمہ | مدعا علیہ کی ڈگری ہو تو فیس وکیل یا رفینو ایجنٹ بمدعا علیہ کے کل تعین دعوی پہ محسوب ہو گی |
|---|---|

۴ — اگر کسی مقدمہ یا درخواست یا دعوی کے جزو کی ڈگری بحق مدعی ہو اور باقی دعوی ڈسمس ہو یا یہ کہ اسکی

| جب کہ ایک جزو کی ڈگری ہو | ڈگری بحق مدعا علیہ ہو تو ہر ایک فریق کے وکیل کی فیس کا حساب بقدر اوس حصہ کے ہو گا |
|---|---|

جسکی اوسے ڈگری ملی —

۵ — اگر کسی دعوی خسارہ مین جو مطابق قوانین لگان کے پیش ہوا ہو مدعی کو کل مقدار خسارہ جس کا دعوی

| جبکہ مقدمہ فتح یافتہ مین کل محنتانہ مدعا بہا نہ دلایا جاوے + | کیا تھا نہ دلائی جائے تو مدعا علیہ کو بابت تفاوت دعوی خسارہ اور مقدار وصول شدہ کی محنتانہ وکیل یا رفینو ایجنٹ کا کچھ نہ ملیگا مگر اسصورت مین کہ حاکم محکمہ کی رای مین یہ دعوی نامناسب |
|---|---|

یا زائد ہو اور اس سبب سے یا اور سبب سے جسکی تصریح ہونی چاہیئے حاکم مذکور ہدایت کرے کہ مدعا علیہ کو محنتانہ وکیل یا رفینو ایجنٹ کا ملنا چاہیئے اگر کسی خاص مقدمہ مین محنتانہ دلایا جاے تو وہ اس مقدار پر محسوب ہو گا جسکی نسبت دعوی مدعی کا خارج ہوا —

*جب کہ جوابدہی بالاجمال یا بالاشتراک ہو +*

۶ — اگر چند مدعا علیہم جنکا حق بالاجمال یا بالاشتراک ہی بالاجمال جوابدہی سے یا جدا جدا جوابدہی کرنے سے جو فی الواقع ایک ہی صورت کی ہون فتحیاب ہون تو ایک وکیل یا ایجنٹ کی محنتانہ سے زیادہ نہ ملیگا مگر اوس صورت مین کہ حاکم اعلی محکمہ کا بوجوہ تحریری اُسکے برخلاف حکم دے اگر ایک محنتانہ دلایا جاے تو حاکم اعلے ہدایت کرے کہ کسی مدعا علیہ کو دیا جاے یا یہ کہ جس طرح مناسب جانین اوس کو اون مدعا علیہم پر تقسیم کرے —

*جبکہ چند مدعا علیہم جدا جدا جوابدہی کرین +*

۷ — اگر چند مدعا علیہم جنکی حقوق جداگانہ ہین جواب دعوی جداگانہ اور مختلف پیش کرین اور فتحیاب ہون تو ہر ایک مدعا علیہ کو جسکا وکیل علحدہ ہو بقدر اوسکی حق جداگانہ کی ایک وکیل یا ایجنٹ کی فیس ملیگی اگر اسطرحکی فیس ملے تو وہ تعین حقوق جداگانہ ہر ایک مدعا علیہ پر محسوب ہوگی —

*کارروائی متفرقہ +*

۸ — اگر وکیل طرفثانی کو واسطے کارروائی متفرقہ یا اور کسی کام کیواسطے سواے حاضری یا وکالت یا سوال و جواب کرنیکی کسی مقدمہ یا درخواست یا کارروائی عدالت یا اور کسی کارروائی مین جو کہ مثل کارروائی عدالت ہو فیس دلائی جاوے تو حاکم اعلی محکمہ کا مقدار اوس فیس کی حسب شرح مفصلہ ذیل معین کریگا —

اوس کارروائی مین جو پیشگاہ حکام صدر بورڈ رفنیو یا روبرو صاحب کمشنر مال کے ہو دس روپیہ سے اسّی روپیہ تک +

محکمہ صاحب ضلع مین چار روپیہ سے سولہ روپیہ تک

محکمہ ڈپٹی کلکٹر مین ایک روپیہ سے دس روپیہ تک

*جن مقدمات مین جوابدہی نہو*

۹ — کسی مقدمہ یا درخواست یا دعوی مین جو کہ محکمہ ابتدائی مین پیش ہو اور جسکی جوابدہی نہ ہو زر روپیہ جو کہ فریق ثانی کو بطور فیس وکیل یا مختار کی دلایا جائیگا مقدار مین اوس سے نصف ہوگا جو کہ بحالت جوابدہی مقدمہ کے دلایا جاتا —

*تجویز ثانی —*

۱۰ — اوس کارروائی مین جو کہ بابت یا بوجہ تجویز ثانی مقدمہ کے ہو اگر وکیل یا ایجنٹ کی فیس اوس فریق کو جو فتحیاب ہو دلائی جائے تو اوسکی مقدار حاکم اعلے محکمہ کا معین کریگا اس طریق پر کہ وہ مقدار مین

اوسکی نصف سے زائد نہ ہو جو کہ بحالت ڈگری ابتدائی کے دلائی جاتی فیس جو بابت تجویز ثانی کے دلائی جائیگی بلالحاظ اوس فیس کے ہوگی جو کہ بشمول خرچہ نسبت اصل دعوی کے فریق غالب کو بذریعۂ تجویز ثانی دلائی جائے۔

۱۱۔ فیس جو کہ بروقت اپیل وکیل یا ایجنٹ طرف ثانی کو دلائی جاے اسی شرح سے محسوب ہوگی جیساکہ ابتدائی مقدمات مین محسوب ہوتی ہے اور جو اصول کہ اوپر کی دفعات مین درباب مقدمات ابتدائی کے بیان ہوچکے ہین جہانتک ممکن ہو اپیل مین اونکی پابندی کرنی چاہیے۔

اپیل

۱۲۔ اگر حق چند اپیلانٹان کا بالاجمال ہو تو ایک ایجنٹ یا وکیل سے زیادہ کی فیس نہ ملیگی مگر اوس صورت مین کہ حاکم اعلی محکمہ کا بوجوہ تحریری اسکے برخلاف حکم دے اگر ایک فیس دلائی جاے تو حاکم اعلی محکمہ ہدایت کریگا کہ وہ کس اپیلانٹ کو دلائی جاے یا یہ کہ جملہ اپیلانٹان پر اندازہ مناسب سے تقسیم کردیگا۔

اپیلانٹان مشترک

۱۳۔ اگر چند ریسپانڈنٹان کی جداجدا ایجنٹ یا وکلا ہون تو اس امر کی تنقیح کرنی ہے کہ چند ایجنٹ یا وکلا کو فیس دلائی جاے حاکم اعلی کو چاہیے کہ دفعات ۶ و ۷ پر اپنی ہدایت کیواسطے غور کرین۔

چند ریسپانڈنٹان جو کہ علحدہ علحدہ جوابدہی کرین +

۱۴۔ اگر کسی صورت مین دلایا جانا فیس کا مطابق دفعات بالا کے حاکم اعلے محکمہ یا سررشتہ کو قرین انصاف نہ معلوم ہو تو وہ دلانے فیس مین جو کہ قرین انصاف ہو اپنی رای اور اختیار سے کاربند ہون مگر جب کسی حالت مین خلاف دفعہ ۸ کی فیس وکیل یا ایجنٹ کو دلائی جاوے تو اوس کی مقدار مطابق ضمیمہ متعلقہ دفعہ اول کے محسوب ہوگی۔ سرکلر صاحبان صدر بورڈ در ونمبری ۸ مورخہ ۱۵۔ اگست ۱۸۶۶ء

اختیار حاکم اعلی محکمہ

۶۹۲۔ حسب رواج عدالتون کے وکیل کو جس سے مختنامہ بغرض پیروی یا جوابدہی نالش کے دیا جاوے آخر مقدمہ تک پیروی کرنا اور ضروری درخواست صیغہ اجرای ڈگری مین بھی بلا لیس واندگذراننا لازم ہے وکیل کو فیس بابت اوس درخواست کے جو صیغہ اجرای ڈگری مین داخل کرے نہ دلانا چاہیے تا وقتیکہ خدمات وکیل اولین کے عدم سپری کا ثبوت نہ پہونچے۔ تقی علی خان واحد حسن ۔ بنام ۔ گل محمد خان ۔ منفصلہ ۱۲ ۔ مارچ ۱۸۶۹ء

## فصل دسوین التواے مقدمہ

**دفعہ ۷۲** - صاحب کلکٹر کو اختیار ہے کہ مہلت دے یا اوسکی سماعت ملتوی رکھے

صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ کسی مقدمہ مین مدعی یا مدعا علیہ کو واسطے کرنے پیروی یا جوابدہی کے مہلت دیوی اور واسطے ادخال ثبوت مزید یا بوجہ دیگر جسکا تحریر کرنا کلکٹر پر لازم ہے سماعت مقدمہ کو وقتاً فوقتاً حسب اقتضاے راے اپنی ملتوی رکھے۔

**شرح** — دفعہ ۶۷ قسم سوم ملاحظہ طلب

## فصل گیارہوین تحقیقات موقع

**دفعہ ۷۳** - صاحب کلکٹر کو تحقیقات موقع کرنے کا اختیار ہے

صاحب کلکٹر کو اختیار ہے کہ اثنا دوران مقدمہ مین کسیوقت معرفت کسی اہلکار ماتحت اپنی یا دیگر اہلکار گورنمنٹ بعد حصول اجازت اوس عہدہ دار کی جسکا وہ ماتحت ہو تحقیقات موقع کراکے کیفیت لکھاوی یا خود موقع پر جاکر اصالتاً تحقیقات کری اور شرائط قوانین وقت بابت تحقیقات موقع معرفت امناء اور کمشنران زیر حکم عدالت ہای دیوانی کی اوس تحقیقات موقع سی متعلق ہون گی جو معرفت کسی اہلکار متذکرہ دفعہ ہذا عمل مین آوی اور جہان تک ممکن ہو اوس تحقیقات سی بہی متعلق ہون گی جو کلکٹر بذات خاص عمل مین لاوی چنانچہ صورت آخر الذکر مین صاحب کلکٹر بعد تکمیل تحقیقات روبکار مشعر کیفیت اون مراتب کی جنکا لکھنا اوسکے نزدیک مناسب معلوم ہوگا لکھیگا اور وہ مراتب مندرجہ روبکار مقدمہ مین وجہ ثبوت تصور کیے جاوینگی۔

**شرح** — نمبر ۲۲۴ - و نیز ذیل دفعہ ۱۷ - ملاحظہ طلب

۳۶۸ - تحصیلدار جو بموجب دفعہ ہذا کے تحقیقات کری مجاز حلف دینی کا ہے - سوداگر مل فیصلہ نظامت آگرہ - مورخہ ۶ - جولائی ۱۸۷۰ عیسوی

**شرح** — کوئی تحقیقات جسکے لیے قانون کے مطابق کسی کورٹ آف جسٹس (یعنی حاکم مجاز تجویز مقدما

ایکٹ ۱۰ (۱۸۹۵ء) کی جانب سے ہدایت ہوا ور جو کسی کورٹ آف جسٹس کے حکم کے مطابق عمل مین آئے عدالت کی کاروائی کی ایک حالت ہے گو وہ تحقیقات کسی کورٹ آف جسٹس کے حضور واقع نہو

## تمثیل

زید ایک تحقیقات مین کسی اہلکار کے روبرو جو کسی کورٹ آف جسٹس کی طرف سے برسر موقع کسی اراضی کی حدود کو دریافت کرنے کے لیے معین ہوا ہو حلف کی رو سے کچھ بیان کرے جسکو وہ جھوٹا جانتا خواہ جھوٹا باور کرتا ہو یا جسکو وہ سچا باور نکرتا ہو تو چونکہ یہ تحقیقات عدالت کی کاروائی کی ایک حالت ہے اسلیے زید نے جھوٹی گواہی دی —

۶۸۴ — صاحبان اسسٹنٹ کلکٹر جب دورے مین ہون اور تحقیقات موقع بموجب دفعہ ۷۳ - ایکٹ مذکور کسی مقدمہ مین ضرور ہو تو بنظر سفارش وہ اس کام پر مامور ہو سکتے ہین — دفعہ ۱۰ - سرکلر نمبر ۲ - مورخہ ۳ - اگست ۱۸۹۵ء

۲ — بموجب اسی دفعہ کے مقدمات واسطے تحقیقات موقع اور ایضاح رائے جیسا کہ حال مین ہوتا ہے پاس تحصیلدارون کے بھیجے جاسکتے ہین اور اختیارات جنکے موجب انکو کاربند ہونا چاہیے وہی ہین جو اسنا ر عدالت دیوانی کو دیے گئے ہین اور وہ اختیارات حسب قانون مجریہ حال ایکٹ متعلقہ کاروائی دیوانی نمبر ۱۴ سنہ ۱۸۸۲ء کی دفعات ۱۰ او ۱۸۱ مین مندرج ہین — دفعہ ۱۱ - ایضاً

۶۸۵ — جب دوران دوران مقدمہ حاکم مجوز کے نزدیک تحقیقات موقع بذریعہ تحصیلدار یا دیگر عہدہ دار گورنمنٹ کے جسے اختیارات ڈپٹی کلکٹری حسب ایکٹ مذکور مفوض نہین ہین واسطے انکشاف معاملات تنازعہ کے مناسب تصور ہو تو چاہیے کہ کمیشن بموجب دفعہ ۷۳ - اس ایکٹ کے صادر کیا جاے لیکن اوس مین صاف مندرج ہونا چاہیے کہ کون سے مراتب کی بابت تحقیقات موقع کے واسطے حکم اور کون سے امور کی کیفیت مطلوب ہے ظاہر ہے کہ تعمیل اس امر کی اوسوقت تک کہ عدالت مراتب تنقیح طلب بموجب دفعہ ۶۵ - کے مقرر اور قلمبند نہ کرے نہ ہونی چاہیے اور جن مقدمات مین تحقیقات موقع ضروری متصور ہو تو حکم مطابق نمونہ ذیل یا اوسیطرح کا صادر کیا جاوے

## نمونہ

| | | |
|---|---|---|
| نمبر مقدمہ یا سوال | | متدائرہ عدالت |
| مقام | الف ب (نام وبیان ونشان) | مدعی |
| | ج د (ایضاً ایضاً ایضاً) | مدعاعلیہ |

دعوی

جو کہ عدالت کو معلوم ہوا کہ مقدمہ ہذا تحقیقات موقع ضروری اور مناسب ہے اسلئے تمکو از روی حکم ہذا کی ہدایت کیجاتی ہے کہ بذات خود نسبت امراتِ ذیل تحقیقات عمل مین لاکر کیفیت عدالت مین بھیجو۔

---

تحقیقات کی کارروائی مین تمکو چاہیے کہ تعمیل قرار واقعی احکام مندرجہ دفعات ۱۷۹ و ۱۸۰ ۔ ایکٹ ۱۸۵۹ء کی کرو

(دستخط ——— صاحب کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر

جس عہدہ دار کے نام یہ حکم صادر کیا جاے اوسی لازم ہے کہ تحقیقات بذات خود عمل مین لاے ۔ دفعہ ۱۷۰ ۔ ایکٹ ہذا

ملاحظہ طلب سرکلر نمبر ۳۱ ۔ مورخہ ۱۲ ۔ جولائی ۱۸۶۴ء صدر بورڈ۔

۶۸۶ - ایسی تحقیقات تحصیلدار اور درحالت معذوری اوسکو پیشکار یا قانونگو کرے لیکن اس امر کا خیال احتیاط سے کر کہ وہ بے پروائی اور بے احتیاطی سے نہ ہونی چاہیے نہ اوسپر ارتقاے مقدمہ کا امور تصفیہ طلب کی تحقیقات کامل اور حسب ضابطہ کا رکھا جاے ۔ سرکلر نمبر ۳ ۔ مورخہ ۱۰ ۔ فروری ۱۸۶۹ء

۶۸۷ - اوس فریق کو جسکی درخواست پر ایسے فائدے کے واسطے تحصیلدار یا کوئی شخص عملہ تحصیل مین سے مطابق دفعہ ۷۳ ایکٹ ۱۰ ۔ ۱۸۵۹ء کی تحقیقات موقع کے واسطے متعین کیا جاے لازم ہے کہ خرچ کمیشن بحساب شرح ذیل عدالت مین داخل کرے کہ وہ مقدمہ کے خرچہ مین شامل ہوگا۔

جب کہ تعین دعوی زیادہ ۵۰۰ سے نہو ... ... ... ... ... ۱۲

۵۰۰ سے زیادہ اور ۵۰۰۰ سے زیادہ نہو ... ... ... ... ... ۱۸

۵۰۰۰ سے زیادہ اور ۵۰۰۰۰ سے زیادہ نہو ... ... ... ... ... ۵

۵۰۰۰۰ سے زیادہ ہو ... ... ... ... ... ... ... ... ۱۰

جو شخص عہدہ داران تحصیل مین سے واسطے تحقیقات موقع کے متعین کیا جاے اوسکو خرچ راہ جانے و آنے کا بشرح ذیل ملیگا

تحصیلدار ... ... ... ... ۳ فی میل

پیشکار ... ... ... ۲ سرفی ہیل

قانونگو ... ... ... ار ایضاً

چھہ مہینے بعد تاریخ اجرای اس حکم سی ہر ایک قسمت کا صاحب کمشنر حکام صدر بورڈ کی خدمت مین اپنی رای کی ساتہ کیفیات صاحبان کلان کی اس باب مین کہ نتیجہ اس قاعدہ جدید کا کیا ہوا اور جمع خرچ کی کیا صورت ہی ارسال کرے ۔ سرکار بورڈ نمبر ۱۹ ۔ مورخہ ۲۹ ستمبر ۱۸۶۹ء

# قواعد مجاریہ عدالت دیوانی
## درباب تحقیقات موقع

۶۸۸ بغرض انکشاف اصلیت معاملہ یا واسطی تعین مقدار واصلات یا خسارہ کی باجرای کمیشن موسومہ کسی اہلکار عدالت یا دیگر شخص لائق کی تحقیقات موقع ہوسکتی ہی ایسی صورت مین اہل کمیشن مجاز ہی کہ جس شخص کا اظہار چاہی لیوی اور دستاویزات وغیرہ معائنہ کری بشرطیکہ خلاف اسکے حکم کمیشن مین نہو پس جو لوگ ذنکی حکم پر حاضر نہون یا اظہار دینے یا پیش کرنی دستاویز سی انکار کرین وی برطبق رپورٹ اہل کمیشن پیشگاہ عدالت سی مورد تدارک اور مستوجب اون تاوانات کی ہونگی جو درصورت عمل مین لانی ایسی افعال کی حاکم کی روبرو ہوتی اہل کمیشن بعد تحقیقات اولینی اظہارات گواہان اوسیطور پر جیساکہ روبرو عدالت کے ضابطہ ہی اظہارات مذکور مع اپنی کیفیت دستخطی عدالت مین بہیجیگا اور وہ بمنزلہ شہادت سمجھی جایگی

۲ ۔ باانیمہ اہل کمیشن کا بہی انتظار درصورت ضرورت ہوسکتا ہی ۔ دفعہ ۱۸۰ ۔ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

**شرح** دفعات ۶۰ و ۶۱ و ۶۲ و ۶۶ و ۶۷ ــــ ملاحظہ طلب

۶۸۹ ــ اس صورت مین کیفیت بطور وجہ ثبوت تسلیم کی جایگی گو جائز ہی کہ عدالت کمشنر کا استفسار لیکر اوسکی شہادت کی مقدار معتبری اپنی تجویز سی قرار دیوی ــ دفعہ ۴۹ ۔ سرکلر نمبر ۲۹ ۔ مورخہ ۲۹ ۔ جولائی ۱۸۵۹ء

۶۹۰ ۔ واسطے تحقیقات یا تصفیہ حساب کی اہلکار یا دیگر شخص لائق اہل کمیشن مقرر ہوسکتا ہی بصراحت اس حکم کی کہ فریقین یا اونکی وکلا اثنای کارروائی مین اہل کمیشن کی پاس حاضر ہووین اور وہ صرف روبکار تحقیقاتی بہیجی یا اپنی رای بہی لکہی

ایسی صورت مین اہل کمیشن کے پاس کاغذات ضروری بھیجنے چاہیے

۲- رو بکارات اہل کمیشن در صورت نرکھنی کسی وجہ نامنظوری کی کہ ایسی صورت مین تحقیقات مزید ہوکر فیصلہ کیا جائیگا شہادت گزرانی جائیگی- دفعہ ۱۸۱- ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

## شرح

نمبر ۶۴۶ و ۶۷۵ ملاحظہ طلب

۶۹۱- اس صورت مین جائز ہے کہ عدالت کمشنر کو ہدایت کرے کہ وہ اپنی عمل درامد کی کاغذات بلا یا مع رپورٹ کو پیش کرے یا اگر عدالت اوسکی عمل درامد سی ناراض ہو تو اوسکو واسطے تحقیقات مزید کے ہدایت کرے- سرکلر صدر دیوانی نمبر ۲۶- مورخہ ۲۹- جولائی ۱۸۵۹ع

۶۹۲- قبل اجرای کمیشن اخراجات کمیشن بقدر مناسب درخواست دہندہ سے یا اوس سے جسکا فائدہ ہو داخل کرانا چاہیے دفعہ ۱۸۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۶۹۳- اشخاص لائق و متدین کو اہل کمیشن مقرر کرنا چاہیے- دفعہ ۸۴- سرکلر صدر دیوانی نمبر ۲۹- مورخہ ۲۹- جولائی ۱۸۵۹ع

## فصل بارہوین اختیار ادخال زر منجانب مدعا علیہ

دفعہ ۴۷- مدعا علیہ کو اختیار ہے کہ روپیہ بقدر معاوضہ کافی عدالت مین داخل کرے

مقدمہ متعلقہ ایکٹ ہذا مین مدعا علیہ کو اختیار ہے کہ اوسقدر روپیہ عدالت مین داخل کرے جسکو وہ مطالبہ مدعی کا معاوضہ کافی سمجھتا ہو مع اوسقدر خرچہ کے جو روز ادخال زر مذکور تک مدعی پر پڑا ہو چنانچہ وہ روپیہ مدعی کو دیا جائیگا اور اگر مدعا علیہ زر متدعویہ سے کم روپیہ داخل کرے اور مدعی ناراض ہوکر مقدمہ کی پیروی کرے اور انجام کار مدعی کو اوس روپیہ سے زیادہ دلایا جاوے جو عدالت مین داخل ہوا ہو تو مقدمہ مدعی کا خارج ہوکر اوسقدر خرچہ جو مدعا علیہ پر بعد ادخال روپیہ کے پڑا ہو مدعی کے ذمہ تجویز ہوگا-

۶۹۴- اگر حصہ دار یا کاشتکار کی درخواست پر شخص مجاز اخذ لگان زر واجب الوصول کے لینے یا رسید کے دینے مین انکار کرے تو نامبردہ قبل از دوران مقدمہ بنام اوسکے کلکٹری مین جمع کر سکتا ہے-

۲- اگر کسی ذی اختیار حاکم مال کو روبرو عرضی بمضمون مندرجہ بالا مطابق نمونہ (الف) گذرے اور مطابق

بگواہی گواہان معتبر ہو جنکی روبرو پیش ہوی اور انکار کیا گیا تو مومی الیہ بروقت وصول اوس روپیہ کی اطلاع نامہ مطابق نمونہ (ب) بنام اوس شخص کی جسکے نام روپیہ جمع ہوا ہی اگر کوئی کارندہ حاضر نہو تو اسطرح پر جاری کیا جاوی کہ ایک نقل محکمہ کلکٹری مین دوسری معرفت تحصیلدار کے پاس نامبردہ کی بہیجین بر طبق درخواست نامبردہ یا اوسکے کارندہ مجاز کے فوراً اوسکے حوالہ کیا جاوی —

۳ — صاحب اکونٹنٹ جنرل چاہتے ہین کہ یہ روپیہ صاحب کلکٹر کے رجسٹر عام امانت مال مین داخل ہوا کری نہ کسی مد علحدہ کی ذیل مین اور بلا ضرورت اور بی ترتیب امانت فراہم ہونی پاوی — سرکلر صدر بورڈ نمبر ۵۵ — مورخہ ۴ — دسمبر ۱۸۶۶ء

**شرح** — درباب نمونہ جات (الف) و (ب) دیکھو ضمیمہ منسلکہ کتاب ہذا —

**دفعہ ۷۵** — زر امانت پر سود نہ دیا جاویگا —

مدعی کو اوس روپیہ پر جو مدعا علیہ عدالت مین داخل کری تاریخ ادخال سے سود نہین دلایا جاویگا عام اس سی کہ وہ روپیہ بقدر دعوی مدعی ہو یا اوس سے کم ہو

## فصل تیرہوین میعاد ٹہیکہ

**دفعہ ۷۶** اگر مقدمی کی تجویز کی وقت بابت دلپانی ٹہیکہ کی فریقین اوس میعاد کی لیے جسکو واسطی ٹہیکہ دیا گیا ہی راضی نہ ہون تو صاحب کلکٹر میعاد مقرر کریگا —

اگر نالش اوس رعیت کی جانب سی جو استحقاق منفعت کسی ہو واسطی دلاپانی ٹہیکہ کی دائر کیجاوی اور تجویز کی وقت فریقین اس امر پر متفق ہون کہ ٹہیکہ کس میعاد کی واسطے دینا چاہیے تو صاحب کلکٹر کو لازم ہی کہ ایسی میعاد مقرر کری جو بلحاظ حالات مقدمہ مناسب و بمقتضای انصاف معلوم ہو مگر ملحوظ رہی کہ میعاد ٹہیکہ کی کسی صورت مین دس برس سی زیادہ نہوگی اور جن محالات مین بندوبست دائمی نہ ہو میعاد ٹہیکہ اوس میعاد سے زیادہ نہ ہوگی جس کی واسطے مالک نی سرکار کو اقرارنامہ مالگذاری لکہدیا ہی اور شرط یہ ہی کہ اگر مدعا علیہ مستاجر یا اوس قسم کا شخص ہو جو اراضی پر استحقاق چند روزہ رکہتا ہو تو ٹہیکہ اوس ایام سے زیادہ میعاد کے واسطے نہ لکہا جاویگا جس مین وہ استحقاق قائم رہی اور جب رعیت کو حق منفعت حاصل نہ ہو تو میعاد مطابق اوس شخص کی مرضی سی مقرر کیجاویگی جو مستحق وصول لگان اراضی ہو

۶۹۵ — جس حال مین کہ سربراہ کار منجانب مالک نابالغ مقرر ہوا ور وہ مالک اونچی سی نالائق نہ ہو تو اوسکو لازم ہی کہ بلا منظوری کورٹ آف وارڈس کی کوئی پٹہ اوس مالک کی حیات سی زیادہ نہ دی — دفعہ ۱۶ - قانون ۱۰ - سنہ ۱۸۹۳ع

۶۹۶ — وہ شخص جسکو موجب شرائط ایکٹ ۴۰ سنہ ۱۸۵۸ع (ایکٹ درباب قواعد جدید واسطی مزید حفاظت مال اور روا نابالغون کی جو حکومت کورٹ آف وارڈس سی مبرا ہین) سارٹیفکٹ سربراہ کاری عطا کیا جای مجاز نہین کہ بلا حصول حکم خاص عدالت دیوانی کسی جایداد غیر منقولہ کو پانچ برس سے زیادہ کی واسطی مستاجری پر دی — دفعہ ۱۸ - ایکٹ ۴۰ سنہ ۱۸۵۸ع

۶۹۷ — پٹہ جو کسی کاشتکار کو دیا جای اگر پیشکش یا نذرانہ بابت اوس پٹہ کی نہ لیا جای اسٹامپ سی مستثنیٰ ہے — ضمن ۹ - دفعہ ۱۴ - ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۶۹ع

۶۹۸ — جب پٹہ یا سرخط ایک سال سی کم میعاد کا ہو تو وہ محصول اسٹامپ ہوگا جو واسطے اقرارنامہ کی بابت کل تعداد اوس زر کی چاہیے جو از روی پٹہ یا سرخط مذکور واجب الادا ہو —

| | |
|---|---|
| جب تعداد مندرجہ اقرارنامہ ۵۰ سے زیادہ نہو | ۲ر |
| جب ۵۰ سے زیادہ ۱۰۰ تک ہو | ۴ر |
| جب ۱۰۰ سے زیادہ سو روپیہ تک ہو | ۸ر |
| سو روپیہ سی اوپر بابت سو روپیہ یا اوسکے جزو کی ۱۰۰۰ تک | ۸ر |
| ۱۰۰۰ سی اوپر بابت ہر ۵۰۰ یا اوسکی جزو کی ۵۰۰۰ تک | ۱۲ر |
| ۵۰۰۰ سی اوپر ہر ۱۰۰۰ یا اوسکی جزو کی بابت ۱۰۰۰۰ تک | ۵ر |
| ۱۰۰۰۰ سی اوپر ہر ۵۰۰۰ یا اوسکی جزو کی بابت | ۷ر ۸ |

مد ۹ - ضمیمہ ۱ - ایکٹ ۱۸ سنہ ۱۸۶۹ع

جب پٹہ یا سرخط ایک سال سی کم اور تین سال سی زیادہ میعاد کا نہ ہو وہ محصول اسٹامپ ہوگا جو واسطی اقرارنامہ کے بابت کل تعداد اوس زر کی چاہیے جو از روی پٹہ یا سرخط مذکور میعاد کی پہلی سال کی بابت واجب الادا ہو —

جب پٹہ یا سرخط تین سال سے زیادہ میعاد کا ہو یا میعاد اوس میں مندرج نہ ہو تو وہ محصول اسٹامپ ہوگا جو دستاویز انتقال بابت کل تعداد اوس زر کے چاہیے جو از روی پٹہ یا سرخط مذکور میعاد کے پہلے سال کی بابت واجب الادا ہو

دستاویز انتقال سوای انتقال حق انفکاک رہن (کہ اسکے واسطے کا غذ ۱۰ کا معین ہے) .

| | |
|---|---|
| جب مبلغ اداشدہ یا مندرجہ ۵ سے زیادہ نہو | ۸ |
| جب مبلغ اداشدہ یا مندرجہ ۵ سے زیادہ ما تک ہو | [illegible] |
| سو روپیہ سے زیادہ ہر سو روپیہ کے لیے الف تک | [illegible] |
| الف سے زیادہ بابت ہر ۔۔۔ کے ۔۔۔ تک | [illegible] |
| ۔۔۔ سے زیادہ بابت ہر الف کی ۔۔۔ تک | [illegible] |
| ۔۔۔ سے زیادہ بابت ہر ۔۔۔ کے ایک لاکھ تک | ۵ |
| ایک لاکھ سے زیادہ ہر ۔۔۔ کے لیے | [illegible] ۵ |

جب پٹہ یا سرخط بجلد دی نذرانہ یا پیشکش کے دیا جاوے اور کوئی لگان یا کرایہ لینا نہ پڑا ہو } وہ محصول اسٹامپ ہوگا جو مبلغ ادا شدہ کی تعداد کی دستاویز انتقال کے واسطے چاہیے

جب پٹہ یا سرخط بجلد دی نذرانہ یا پیشکش کے اور نیز کرایہ یا لگان سالانہ پر دیا جاوے ۔ } وہ محصول اسٹامپ ہوگا جو اوس نذرانہ یا پیشکش کی تعداد دستاویز انتقال کے واسطے چاہیے باضافہ اوس محصول اسٹامپ کے جو اوس پٹہ یا سرخط کے واسطے مقرر ہے جسکی بابت کچھ نذرانہ یا پیشکش نہ ادا کیا گیا ہو

درصورتیکہ کوئی شرط خلاف اسکی نہو تو خرچ اسٹامپ پٹہ پٹہ دار پر عائد کیا جائیگا ۔ دفعہ ۲ ۔ ایضاً

## فصل چودھوین طریقۂ شمول شخص ثالث کا فریقین مقدمہ مین

**دفعہ ۷۷** - اگر نالشات لگان مین تیسرا شخص دعویدار ناضر ہووے تو وہ فریقین مقدمہ مین شامل کیا جایگا -

جب کسی مقدمۂ متعلقۂ ایکٹ ہذا مین جو مابین مالک اراضی اور رعیت یا رعیت شکمی کی ہو نسبت استحقاق وصول زرلگان اراضی یا حقیت مقبوضہ یا مزروعہ رعیت شکمی یا رعیت کی نزاع واقع ہوا ور کوئی شخص ثالث استحقاق وصول لگان اس بناء پر ظاہر کرے کہ اوسنے یا کسی اور شخص نے جو اوسکے ذریعے سے دعویدار ہو فی الواقع خوش نیتی سے اور شروع نالش تک برابر لگان مذکور وصول کی اور اپنے تصرف مین لایا ہے تو وہ شخص ثالث فریقین مقدمہ مین شامل کیا جایگا اور حاکم عدالت نسبت اس امر کہ اوسنے فی الواقع زرلگان وصول اور تصرف کیا ہے یا نہین تحقیقات کرکے بموجب نتیجہ تحقیقات کی مقدمہ کو فیصل کریگا مگر شرط یہ ہے کہ صاحب کلکٹر کی تجویز سے کسی فریق کو جسکو قانوناً استحقاق تحصیل لگان اراضی یا حقیت مذکورہ حاصل ہو اس امر کی ممانعت نہ ہوگی کہ وہ تاریخ فیصلہ مذکور سے ایک برس کے اندر دیوانی مین نالش کرکے اپنا استحقاق ثابت کرے -

**شرح** — ایسی درخواست اسٹامپ ۸ ر پر لکھی جائیگی - ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

**۶۹۸** (الف) درخواست اخراج نام اوس شخص کی جو زمرۂ مدعا علیہم کردانا گیا ہو منظور ہو سکتی ہے - نظیر صدر شرقی محررہ ۸ مئی سنہ ۱۸۵۵ع

**۶۹۹** — ہرگاہ ایک شخص ثالث نے فی الواقع مستحق وصول کرنے لگان کھیت متنازعہ کا اپنے تئین اسوجہ سے ظاہر کیا کہ قبل نالش ہذا اور تا ارجاع اوسکے لگان مذکور کو وہی وصول کرتا رہا بحیثیت مالک کھیت مذکور کی بلکہ از روی کسی ایسی معاملے خاص کی جسکی تصریح نہین ہوئی پس ڈپٹی کلکٹر کو واجب تھا کہ بموجب دفعہ ۷۷ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے عمل کرتا اور اونکو بلا تجویز استحقاق نامبردہ کے انصاف طلب کرنا اس عذر مدعا علیہ کا جائز تھا کہ مین نے زرلگان شخص مذکور کو دیدیا ہی - چھنگا سنگہ بنام - رام کھلاون سنگہ - منفصلۂ یکم نومبر سنہ ۱۸۶۳ع

**۷۰۰** — ہرگاہ مقدمہ مین یہ بحث پیش ہوئی کہ وصول زرلگان کا استحقاق مدعیہ کو حاصل تھا یا نامبردہ شخص ثالث کو

تو تجویز اس امر کی حسب مراد دفعہ ۷۷۔ ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۵۹ء ابتدا؁ عمل مین آنی چاہیے تھی اور یہ بھی تجویز ہوئی کہ جس صورت مین حکام مال نے باستدلال اون احکام کے جو بموجب قانون مجریہ قبل نفاذ ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۵۹ء کی صادر ہوئی فریقین مقدمہ کے باہم یہ امر بطور واقع تجویز کیا ہی کہ مدعیہ زمیندار اور مدعا علیہ کاشتکار ہی اور چونکہ شخص ثالث نے جسکی جانب سے وصول زرلگان کا استحقاق پیش ہوا فریق مقدمہ ہونا گوار نہین کیا اور مدعا علیہ مذکور نے اوسکو گواہ قرار نہین دیا لہذا حاکمان مال کا فیصلہ نسبت امر واقع کے ناطق تھا خصوص اس جہت سے کہ تعداد دعوہ سو روپیہ سے کم ہی اگر شخص ثالث کو استحقاق وصول لگان پہونچتا ہے تو وہ مدعیہ پر عدالت دیوانی مین نالش کرے۔ مسماۃ وزیر النسا۔ بنام۔ ہوا و ہکا۔ منفصلہ ۲۳ دسمبر ۱۸۶۲ء

۷۰۱۔ اگر شخص درمیانی دعوی کل یا جزو لگان واجب الادا کا کرے تو اوسکو حسب دفعہ ۷۷۔ ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۵۹ء فریق مقدمہ گردانا چاہیے اور جس کی نسبت واقعی متصرف ہونا اور وصول کرنا لگان اراضی متنازعہا کا یا جزو لگان کا وقت نالش تک ثابت ہو چاہیے کہ اوسیقدر کی ڈگری اوسکے حق مین دیجاوے۔ مسماۃ امانت النسا۔ بنام۔ خوشحالی منفصلہ ۱۷ جنوری ۱۸۶۳ عیسوی

۷۰۲۔ ہرگاہ ڈپٹی کلکٹر نے دعوی بقایا لگان مین بحث ملکیت فریقین کی تجویز کی نہ اس مر نزاعی کی کہ فی الواقع روز ارجاع نالش تک بمقتضای دفعہ ۷۷ شخص ثالث تحصیل و تصرف کرتا رہا یا نہین اور صاحب جج نے ایسی فیصلہ کو بحال رکھا تجویز ہوئی کہ ایسا فیصلہ قابل منسوخی ہی۔ کرمورای۔ بنام۔ رام جیاون۔ منفصلہ ۲۲۔ جولائی ۱۸۶۵ء

۷۰۳۔ جب کہ فریق ثالث بموجب دفعہ ۷۷۔ ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۵۹ء مدعا علیہ کیا جاوے تو سخن تجویز طلب حقیت زمین نہین ہوتا بلکہ صرف یہ امر کہ تا تاریخ رجوع مقدمہ کون شخص خراج تحصیل و تصرف کرتا رہا۔ مسماۃ ٹھکراین بھگمانی۔ بنام۔ فرزند علی وغیرہ۔ منفصلہ ۵۔ جولائی ۱۸۶۶ء

۷۰۴۔ کاشتکاران مدعا علیہم عذر دار ادا کی لگان نسبت شخص ثالث کے ہوے جو اوس وقت تک ہمیشہ تحصیل کرتا تھا تجویز ہوئی کہ عدالت پر حسب دفعہ ۷۷۔ ایکٹ ۱۰۔ ۱۸۵۹ء شخص ثالث کو فریق مقدمہ قرار دیکر تجویز اس امر کی لازم تھی کہ آیا لگان خوش نیتی سے شخص ثالث مذکور کو ادا ہوتا رہا یا نہین۔ مسماۃ سندیا وغیرہ۔ بنام۔ مسماۃ لاڈو وغیرہ۔ منفصلہ ۳۰۔ جون ۱۸۶۶ء

۷۰۵ — دفعہ ۷۷ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کی خاص غرض یہ ہے کہ رعایا کو اخراجات و مواخذہ نالشات سے محفوظ رکھے جب کہ اصلی امر متنازعہ فیہ مابین دو دعویداران مخالف حق ملکیت کی ہو اور اس امر سے عدالت کو جسے اختیار سماعت نالش ابتدائی یا اپیل کا حاصل ہے اختیار تجویز اور تنقیح نالش یا اپیل مذکور مین کسی ایسی بحث کا حاصل نہین ہو سکتا جسکی تجویز قطعاً اونکی حد اختیار سے خارج ہے اور جو تجویز نسبت ایسی بحث کے خلاف اختیار کیا وے وہ مانع نالش آیندہ حسب منشاء دفعہ ۲ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع نہین ہو سکتی — مسٹر یورک - بنام - سرجیت - منفصلہ ۲۲ - جنوری سنہ ۱۸۶۹ع

۷۰۶ — اگر کسی وقت ہنگام درپیشی مقدمہ حاکم عدالت کو معلوم ہو کہ جملہ اشخاص جو ذی حق یا دعویدار کسی حق یا امر افق واقع شی مدعوہ کے ہین اور جنکی نسبت احتمال ہو کہ نتیجۂ تجویز مقدمہ مذکور سے اونکو کچہ تعلق ہے بزمرہ متخاصمین مقدمہ داخل نہین ہین تو حاکم موصوف کو اختیار ہے کہ سماعت مقدمہ کو کسی تاریخ آیندہ تک جو اونکی تجویز سے مقرر کیجاوے ملتوی کر کے یہ حکم دے کہ اشخاص مذکور بزمرہ مدعیان خواہ مدعا علیہم مقدمہ جیسا کہ موقع ہو شامل کیے جاوین اس صورت مین حاکم عدالت اطلاعنامہ بنام اشخاص مذکور حسب قاعدہ مندرجہ ایکٹ ہذا دربارہ اجرای سمن بنام مدعا علیہ جاری کریگا - دفعہ ۷۳ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۷۰۷ — عدالت دیوانی کو بمنشاء دفعہ ۲۳ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ابتدائی اختیار حاصل ہے کہ مابین زمیندار و کاشتکار کی نسبت استحقاق درباب وصول لگان کاشتکار کی تجویز صادر کرین اوس حالت مین جبکہ کاشتکار یا قابض درمیانی بقدمہ بیدخلی اپنے حق کا دعوی عدالت مال مین کرتا رہا ہو اور یہی تجویز قرار پائی کہ جب کبہی معاملہ استحقاق وصول لگان مین یہ امر تجویز طلب ہو کہ آیا مدعی کو حق قابل وراثت و انتقال اوس حقیت مین جس مین اراضی متنازعہ واقع ہو حاصل ہے یا نہین تو عدالت دیوانی مجاز سماعت و فیصلہ دعوی کی ہے - مطابق مقدمہ ننہو درگا و دیبی - بنام کسار می دیبی - منفصلہ ۲۹ اگست سنہ ۱۸۶۴ع - عدالت ہائی کورٹ کلکتہ - شیو سہای سنگہ - بنام - لچہمن نراین - منفصلہ یکم جولائی سنہ ۱۸۶۵ع

۷۰۸ — باوجود تعلق کسی شخص کے شے مدعوہ مین ممکن ہے کہ تعلق اسکا اس قسم کا ہو کہ ڈگری سے اوسمین کچہ خلل واقع نہو سکتا ایسی اشخاص قابل اسکے نہین کہ داخل متخاصمین ہون - رسالہ پیکفرسن متعلقہ درباب جدید ضوابط دیوانی -

۲ — وہ اشخاص جن کا داخل کرنا بزمرہ متخاصمین مقدمہ لازم ہوتا ہے ہین کہ - وہ اشخاص جنکے اوپر ڈگری صادر

وہی اشخاص جنکو عدالت کی اعانت مطلوب ہو۔ وہی اشخاص جو شی مدعوہ مین تعلق رکہتی ہون۔ مگر ضرور ہی کہ ڈگری نسبت تعلق مذکور کے نافذ ہو۔ رسالہ صدر۔

۷۰۸۔ اگر حالات مقدمہ کی ایسی ہون کہ مدعی کی تشفی ڈگری بنام مدعا علیہ پانی سی کہ جسکی نسبت وہ واقع مین دعویدار ہو جاویگی تو اوسکو ضرور نہین کہ شخص ثالث کو اگرچہ وہ شخص دعوی جایداد متنازعہ باظہار اپنی ملکیت کے پیش کری بزمرہ مدعا علیہ داخل کری اسوسطے کہ دعویدار غیر حاضر کا نقصان نہین ہوسکتا۔ رسالہ صدر

۷۰۹۔ بموجب دفعہ ۷۳ کی اسیقدر ضرور ہی کہ وہی اشخاص جنکی دعاوی کا لحاظ قبل تجویز استحقاق مدعی کی ضرور ہی کہ بزمرہ مدعا علیہم داخل کیے جاوین۔ مطابق فیصلہ صدر عدالت صوبہ مندراس۔ منوہر داس مدعی۔ بنام۔ فلوسٹ صاحب و موران کمپنی وغیرہ۔ منفصلہ ۱۵ ستمبر ۱۸۶۵ء

۷۱۰۔ جسوقت عدالت نے دعوی مدعی بوجہ اوسکی بے استحقاقی کے ڈسمس کرنا چاہا مدعی نے درخواست کی کہ اپسر نامبردہ جو حقدار ہی فریق مقدمہ گردانا جاوے۔ حاکم ماتحت نے باخراج نام اوسکے اوسکے بیٹے کو مدعی قایم کیا۔ تجویز ہوئی کہ ایسی کارروائی بمنشاء دفعہ ۷۳۔ جایز و درست ہے۔ مسس ایا جیکب۔ بنام۔ مسٹر ہمیس جان اوسیو۔ منفصلہ ۲۹ جولائی ۱۸۶۵ء

۷۱۱۔ محض بوجہ نقص فریق مقدمہ کے ڈسمس کرنا دعوی کا خلاف احکام مجموعہ ضابطہ دیوانی کی ہی عدالت کو بموجب دفعہ ۷۳ مجموعہ مذکور اختیار دیا گیا ہی کہ اون لوگون کو جنکو کچہ تعلق شی مدعا بہا سی ہو فریق مقدمہ قرار دین۔ رچپال۔ بنام۔ چورامن وغیرہ۔ منفصلہ ۱۱ اگست ۱۸۶۶ء

۷۱۲۔ جس صورت مین دیگر حقیت داران جایداد متنازعہ کو فریق مقدمہ گرداننی سی یہ قباحتین پیدا ہو وین کہ اگر مدعی کو ڈگری شی متدعویہ کی حاصل نہو تو نتیجہ ڈگری مذکور کا بالضرور مضر استحقاق کسان مذکورین کی ہوگا اور اگر حاصل ہو تو مدعا علیہ کو بعد ادای کل مقدار متدعویہ واسطے پانے حصہ رسدی منجملہ زر متدعویہ مدعی کی اشخاص مذکورین پر دعوی کرنا پڑیگا لیکن خرچہ نالش ہذا کا خواستگار نہین ہوسکتا اور بروقت مطالبہ رسدی کی منجانب نامبردگان یہ عذر پیش ہوسکتا ہی کہ مدعا علیہ کو اختیار رہن اونکی حصص خواہ عمل مین لانے اوس معاہدہ کا حاصل نتہا تو اون لوگون کو حسب دفعہ ۷۳

فریق مقدمہ کرانا لازم ہے اجبٹ محمد نظیر اللہ بنام فرگسن مختار عام تامس کمپنی منفصلہ ۲ فروری ۱۸۶۴ء

## فصل پندرہوین نالش اجمالی بقایا مع بیدخلی

**دفعہ ۷۸ ۔ مقدمات بیدخلی یا تنسیخ پٹہ** ہر شخص کو جسکو بوجہ عدم ادای بقایاے لگان کے کسی رعیت کا بیدخل یا پٹہ کا فسوخ کرنا منظور ہووے اختیار ہوگا کہ نالش بیدخلی یا فسخ پٹہ بشمول نالش دلاپانے بقایا کی پیش کرے یا نالش بیدخلی او فسخ پٹہ کی دائر کرے کسی ڈگری بقایا لگان کو جس کا اجرا نہین ہوا ہو بہ ثبوت صحت بقایا کے پیش کرے اور ہر مقدمہ مین جسمین بیدخلی رعیت یا فسخ پٹہ کی نالش ہو لازم ہے کہ ڈگری مین تفصیل تعداد بقایا مندرج ہووے اور اگر تعداد مذکور مع سود اور خرچہ مقدمہ تاریخ ڈگری سے پندرہ دن کے اندر عدالت مین داخل ہو جاے تو اجرا ملتوی رہیگا۔

**شرح** ۔۔۔ اس بقایا سے وہ بقایا مراد ہے جو سال بنگالہ کے آخر پر یا سال فصلی یا ولایتی کے ماہ جیٹھ کے آخر پر باقی رہے۔ دفعہ ۲۱ و ۲۲ ۔ ایکٹ ہذا ۔ ملاحظہ طلب

سہ ۱۷ ۔۔ ایک شخص نے منجملہ چار اہاطہ مشترکہ غیر منقسمہ کے اراضی کے حصص دو مالکان کی خرید کی تجویز ہوئی کہ خریدار مذکور مجاز ارجاع نالش بیدخلی کا حسب دفعہ ہذا نسبت ان دو مالکون کے نہین ہے جنکی حیثیت مالکانہ قائم ہے ۔ خریدار کو چاہیے کہ دعوی جزو اراضیات کر کے حصہ مشتریہ پر دخل کامل حاصل کرے ۔ عبد العزیز ۔ بنام ۔ منگل سنگھ ۔ منفصلہ ۳۰ ۔ جون ۱۸۶۴ء اجلاس کامل

۱۴ ۔ ۷ ۔۔ حاضر کرنا زر بقایا کا کارندہ کے پاس کافی نہین روپیہ واجب مع خرچہ کے عدالت مین داخل ہونا چاہیے ۔ رام بکس ۔ بنام ۔ بھیرون سنگھ منفصلہ ۳۰ ۔ جون ۱۸۶۴ء

**شرح** ۔۔۔ نظیر نمبری ۲۴۸ ۔ ملاحظہ طلب

۱۵ ۔ ۷ ۔۔ جو زمیندار دعوی بیدخلی رعایا کا کرتا ہے وہ درحقیقت واسطے حصول حقوق کاشتکار واقع اراضی کاشت کے نالش کرتا ہے لہذا تجویز ہوئی کہ تعین محصول اسٹامپ عرضی بلحاظ نرخ بازار حق مذکور کے ہونا چاہیے اور یہ بھی قرار پائی کہ قانوناً مدعا علیہ پر اوسیقدر محصول اسٹامپ عائد ہو سکتا ہے جو قانوناً مدعی سے مطلوب ہو نہ زیادہ محصول جو بوجہ

غلط فہمی مطالبہ قانون منجانب مدعا علیہ کو دینا پڑا ہو ۔ اجودھیا پرشاد ۔ بنام ۔ دیبی سنگھ ۔ منفصلہ ۲۲ مارچ ۱۸۶۹ء

۷۱۶ ۔ تحریر کرنا اس امر کا ڈگری میں جو حسب منشاء دفعہ ۲۷ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء دیجاوے ضرور نہیں ہے کہ بمیعاد شدہ پندرہ روز کی کاشتکار کو دیجاویگی مگر تعداد تقایا ڈگری میں مندرج ہونی چاہیے اور ادا ہوجانا اوسکا مع خرچہ اور سود درحالت اندر پندرہ روز کی اجرای ڈگری کو ملتوی کرتا ہے اور اپیل ایسے مقدمات کا قابل سماعت صاحب جج کے ہے ۔ ستیل سنگھ ۔ بنام ٹھاکر تیواری سربراہ کار بنی دیال سنگھ ۔ منفصلہ ۱۵ فروری ۱۸۶۹ء

**شرح** ۔ نمبر ۲۵۲ ملاحظہ طلب

۷۱۷ ۔ دعوی بیدخلی اسامیان مستحق خیلکاری کا بموجب ضمن ۵ دفعہ ۲۳ علیحدہ دائر کیا جاوے خواہ حسب دفعہ ۱۰ باقیات لگان کی نالش کو شامل ہو لیکن بیدخلی اسامیان خیلکاری کی صرف بذریعہ اجرای ڈگری بقایا کے مخالف قانون ہے دفعہ ۱۰ ۔ سرکلر نمبر ۱۲ مورخہ ۱۲ جولائی ۱۸۶۳ء

۷۱۸ ۔ مقدمات تقایا و بیدخلی میں بعد انقضای ۱۵ یوم تاریخ صدور ڈگری کے اور مہلت دینا جائز نہیں ۔ سرکلر نمبر ۱۰ مورخہ ۱۱ مارچ ۱۸۶۶ء

## فصل سولھوین تجویز و ڈگری

**دفعہ ۷۹** ۔ تجویز کس طور سے صاحب کلکٹر کے سنانی چاہیے ۔ — صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ تجویز اپنی کچہری عام میں پڑھ سناوے اور وہ تجویز زبان خاص میں لکھی جاویگی اور اوسمیں وجوہ تجویز مندرج ہونگی اور صاحب کلکٹر اوسپر پڑھ سنانے کے وقت تاریخ اور العبد اپنا ثبت کریگا ۔

۷۱۹ ۔ حاکم عدالت بعد کرنے غور اور ثبوت تحریری و تقریری کے مقدمہ کو فیصل کریگا فوراً خواہ کسی روز آئندہ جسکی اطلاع دیجاویگی سر اجلاس سنایا جاویگا ۔ دفعہ ۱۸۳ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

۷۲۰ ۔ نہ چاہیے کہ حکام قبل تحریر کرنے اپنی راے و دستخط کے حکم مقدمہ متخاصمین کو سنادیں ۔ بنگالی تتہ دیو ۔ بنام ۔ مساۃ بران وغیرہ ۔ منفصلہ ۲۳ جنوری ۱۸۶۵ء

۷۲۱ ۔ ذات نابالغ پر ڈگری نہونی چاہیے بلکہ صرف اوسکی جایداد اور ولی پر ۔ مساۃ گلاب کنور وغیرہ ۔ بنام ۔

رامدین وغیرہ۔ منفصلہ ۹۔ فروری ۱۸۶۶ء

۷۲۲۔ عدالت کو چاہیے کہ تجویز دعوی کی اون وجوہ پر کرے جن پر مدعی نے اپنا دعوی قائم کیا ہے نہ دیگر وجوہ پر۔ مشمولہ بنام۔ مصر بھگوانداس منفصلہ ۱۴۔ فروری ۱۸۶۶ء

۷۲۳۔ دوسری وجہ پر خلاف استحقاق مبنیہ عرضی دعوی کی تجویز صادر کرنی چاہیے۔ دوارکاداس۔ بنام۔ ہرگوبنداس منفصلہ ۹۔ ستمبر ۱۸۶۶ء عیسوی

۷۲۴۔ جمیع عہدہ داران کو طرف دفعہ ۹۷۔ ایکٹ ۸۔ ۱۸۵۹ء متوجہ کیا جاتا ہے اور اوسمین فیصلہ کے صادر کرنے کا طریق مرقوم ہے چاہیے کہ اس دفعہ کی تعمیل قرار واقعی ہوا کرے اور دفعات ۱۸۵۔ و ۱۸۶۔ ایکٹ ۸۔ ۱۸۵۹ء مین تصریح اون امور کی ہے جو فیصلہ مین مندرج ہونی چاہییں یعنی مراتب تجویز طلب اور اونکی نسبت تجویز اور تجویز کے وجوہ اور جس حال مین کہ مراتب تنقیح طلب قرار دیے جاوین تو تجویز یا فیصلہ مع اوسکے وجوہ کے ہر تنقیح جداگانہ کی نسبت تحریر ہوا کرے۔ دفعہ ۱۱۔ سرکلر بورڈ نمبر ۱۳۔ مورخہ ۱۲۔ جولائی ۱۸۶۴ء

۷۲۵۔ یہ امر کہ مدعا علیہ اپنے استحقاق کی ثبوت کرانے مین قاصر رہا مانع اسکا نہین کہ عدالت اوسکی وجہ سے فیصلہ اپنا بموجب واقعات مقدمہ کے صادر نہ کرسکے۔ مطلوب علی۔ بنام۔ ساہ کرپا۔ منفصلہ ۱۴۔ دسمبر ۱۸۶۶ء

۷۲۶۔ فیصلہ زبان حاکم مین لکھا جائیگا اگر انگریزی مین بھی لکھا جا سکتا ہے بشرطیکہ زبان مذکور مین حاکم مہارت تحریر کی رکھتا ہو اور سناتے وقت حاکم اوسپر تاریخ اور دستخط اپنے کچہری عام مین ثبت کریگا اور اگر غیر زبان عدالت مین ہو تو ترجمہ ہوکر شامل مثل ہوگا دفعہ ۱۸۵۔ ایکٹ ۸۔ ۱۸۵۹ء

۷۲۷۔ بعد سنائے جانے اور ثبت ہوجانے تاریخ و دستخط کے تجویز مین اضافہ عبارت باطل و کالعدم ہے۔ رام پرشاد۔ بنام۔ گوشائین شیو نراین پوری۔ منفصلہ ۱۳۔ مئی ۱۸۶۶ء

۷۲۸۔ فیصلہ جو تعطیل عام کو صادر کیا جاوے فی الواقع ناجائز و کالعدم ہے۔ ہولاسی۔ بنام۔ ڈالچند۔ منفصلہ ۸۔ جون ۱۸۶۴ء

۷۲۹۔ حکام صدر کو نسبت طریقہ تحریر فیصلہ جات حاکمان ہندوستانی ماتحت کے اکثر محل شکایت ہوا کرتا ہے کسواسطے کہ فیصلہ جات مذکور بیشتر بعبارت طویل و الفاظ فضول کے تحریر ہوتے ہین اور ثانیاً اون مین ایسے الفاظ عربی جو زبان اردو کے روزمرہ مین مستعمل نہین اور جنکو سواے عربی دان کے کوئی کم سمجھتا ہے کثرت سے آتے ہین۔

۲۔ پس وہ اپنے فیصلون کی تحریر مین طوالت و الفاظ فضول سے اجتناب کرکے امر یا امور تنقیح طلب تجویز یہ اور ایک امر کی

مع وجوہات تجویز عبارت شستہ مین برعایت وضاحت لکہا کرین -

۷۲۸ - جب زبان حاکم کی اردو ہو تو اوسکو لازم ہی کہ اوسمین ایسے محاورات عربی و فارسی جو گفتگو اردو مین علی العموم مانوس و جاری نہین ہین مخلوط نہ کری -

۷۲۹ - صاحبان جج ان امور کی غفلت تعمیل مین لحاظ و سرزنش کرین - سرکلر نمبر ۱۶ - صدر عدالت مورخہ ۲۲ - مارچ سنہ ۱۸۶۰ء

۷۳۰ - تجویز پر تاریخ و دستخط بر سر عدالت اوسوقت ثبت ہونی چاہیین جب کہ وہ سنائی گئی نہ چند روز بعد - سرکلر صدر عدالت نمبر ۱۳ - مورخہ ۳ - اکتوبر سنہ ۱۸۶۶ء

۷۳۱ - حاکم کو اپنے گھر پر لکہنے کا اختیار ہے لیکن تا وقتیکہ فیصلہ نہ ہو تجویز ظاہر نہ کرنی چاہیے - سرکلر صدر عدالت - مورخہ ۲ - جولائی سنہ ۱۸۵۹ء

۷۳۲ - حاکم اپنی تجویز یا فیصلہ بہ نسبت ہر ایک امر جداگانہ کے لکہیگا الا اوس صورت مین کہ ایک امر کی تجویز انفصال مقدمہ کو کافی ہو - دفعہ ۱۸۶ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۷۳۳ - جس بات کی بحث عدالت مین پیش ہوا وسکی نسبت حاکم عدالت کو کچھ لکہنا چاہیے - ہرچرن مدار المہام ابو الحسن - منفصلہ ۱۳ - جولائی سنہ ۱۸۴۷ء

۷۳۴ - اگر مقدمہ کی ایک جز مین بیان مدعی کا کذب معلوم ہو تو کل دعوی ڈسمس کرنا نہ چاہیے - سکھہ نندن - بنام گنیش پرشاد فیصلہ ۱۹ - اگست سنہ ۱۸۴۸ء

۷۳۵ - جب فیصلہ مقدمہ کا اوپر بیان منحصر علیہ کے ہوا کری تو سوائے بیان منحصر علیہ اور وجوہات کا لکہنا فضول - نظیر صدر غربی ۹ - جنوری سنہ ۱۸۵۰ء

۷۳۶ - فیصلہ مین ہمیشہ اس بات کا حکم مفصل لکہنا چاہیے کہ خرچہ ہر فریق کا خود اوسکے ذمہ رہیگا یا طرف ثانی کی ذمہ اور کسقدر خرچہ اور حاکم عدالت کو درباب عائد و تقسیم کرنے خرچہ کی اختیار کلی ہے - دفعہ ۱۸۷ - ایکٹ ۸ - سنہ ۱۸۵۹ء

۷۳۷ - اگر کوئی مدعا علیہ خواستگار اپنی بریت کا خرچہ سے ہو تو اوسکو صرف وجوہ اپنی برات کی لکھنے چاہیین اور اگر ہمراہ وجوہ برات کے دستاویز منشاء دعوی مدعی سے انکار کرے اور اوسکو باطل لکھے تو خرچہ سے بری نہین ہوسکتا ہے - شیو بالک - بنام - بالا پرشاد منفصلہ ۲۴ - اپریل سنہ ۱۸۴۸ء

۷۳۸ - خرچہ ایک مدعا علیہ کا دوسرے مدعا علیہ پر عائد کرنا نہ چاہیے - مہاجن - بنام - جگت سنگھ منفصلہ ۸ - اگست سنہ ۱۸۴۷ء

۷۳۹ — اگر مدعی منجملہ کل دعوی کے جزو دعوی کی ڈگری پاوے تو خرچہ رسدی بقدر ڈگری شدہ کے دلانا چاہیے یہ ضرور نہیں کہ بسبب ڈسمس ہونے اکثر دعوی کے کل خرچہ عدالت اوسکے ذمہ ہو۔ محمد عثمان خان۔ بنام۔ پراگدیال وغیرہ۔ منفصلہ ۲۰۔ نومبر ۱۸۴۹ء

۷۴۰ — خرچہ مدعا علیہم بری شدہ کا مدعیان کے ذمہ چاہیے جنہون نے اونکو بلا سبب عدالت تک کھینچا یا۔ بھوانی رام و چنی لال۔ بنام۔ بخشی رام۔ منفصلہ ۲۰۔ اگست ۱۸۴۹ء

۷۴۱ — مدعی جسقدر دعوی سے دست بردار ہوا اوسقدر خرچہ اوسیکی ذمہ ہوگا۔ نظیر صدر شرقی ۲۳۔ دسمبر ۱۸۵۱ء

۷۴۲ — جس حال مین مدعا علیہ وسقدر روپیہ جسکی ڈگری بحق مدعی ہوئی دیتا تھا پس مدعا علیہ خرچہ سے قابل بریت ہے۔ نظیر صدر شرقی ۳۔ مارچ ۱۸۵۵ء

۷۴۳ — عدالت ماتحت سے دعوی مدعی ڈسمس ہوکر خرچہ مدعا علیہم کا جداگانہ دلوایا گیا صدر سے جوابات سب مدعا علیہم کو واحد تصور ہوکر ایک خرچہ رسپانڈنٹ کا دلوایا گیا۔ منی سنگھ۔ بنام۔ رگھوباری وغیرہ۔ منفصلہ ۳۱۔ دسمبر ۱۸۵۹ء

۷۴۴ — جب مدعا علیہ مستدعی برات کا ہو اور کچھ عذر واجبیت یا غیر واجبیت دعوی مدعی مین نہ کرے اور عدم تعلق اوسکا پایا جاوے تو وہ خرچہ سے بری ہوگا اور خرچہ اوسکا ذمہ مدعی ہونا چاہیے۔ رام چندر رادھے کشن۔ بنام۔ مساۃ بھگوانی۔ منفصلہ ۲۶۔ جنوری سنہ ۱۸۶۱ عیسوی

۷۴۵ — درحالیکہ دعوی مدعی بالتفریق ہو تو خرچہ مدعا علیہون کا جداگانہ چاہیے۔ نظیر صدر غربی ۳۔ مارچ ۱۸۶۲ء

۷۴۶ — خرچہ رسپانڈنٹ ذمہ مدعی ہوا کیونکہ مدعی نے بلا سبب نامبردہ کو مدعا علیہ گردانا تھا۔ چودہری محمد بخش۔ بنام۔ لچھمن سنگھ۔ منفصلہ ۳۔ جنوری ۱۸۶۳ء

۷۴۷ — چونکہ عدالت ماتحت نے خرچہ دلانا نامنظور کیا تجویز ہوئی کہ یہ امر بدون وجہ کافی خلاف دستور تھا۔ نواب جعفری بیگم بنام۔ نواب احمد حسین۔ منفصلہ دسمبر ۱۸۶۶ء

۷۴۸ — حساب خرچہ مین جملہ اخراجات ضروری بابت مقدمہ نمبری و اجرای ڈگری مثل قیمت اسٹامپ وطلبانہ و مصارف حصول نقول دستاویزات و زرخرچہ گواہان و اشتہارات اہلکاران شامل کیے جاوینگے۔ دفعہ ۱۸۹۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۷۴۹ — جب بہ نیت زیر باری فریق ثانی خرچ عمل مین آیا ہو تو وہ خرچ خرچ کنندہ عائد کرنا چاہیے۔ سرکلر صدر غربی نمبر ۱۹۸۔ دفعہ ۱ مورخہ ۱۴۔ فروری ۱۸۵۵ء

۷۵۰ — جوتاوان کہ اقرار نامہ مناط دعوی کی منقش بہ اسٹامپ گرانی مین ادا کیا گیا داخل خرچہ عدالت نہین — نواب معین الدولہ — بنام — تامس منزلیس — منفصلہ ۱۲ — دسمبر ۱۸۶۲ع

۷۵۱ — قاعدہ خرچہ مقدمات نمبری مقدمات متفرقہ سے بہی مرعی رہیگا کنسٹرکشن نمبر ۵۵۱ — مورخہ ۲۴ — جون ۱۸۶۳ع عربی

۷۵۲ — واضح ہو کہ ڈگری اور فیصلہ مین فرق ہے اور مراتب قابل اندراج ڈگری دفعہ ۱۸۹ — ایکٹ ۸ — ۱۸۵۹ع مین ہین اور ڈگری عدالت کی زبان مین مرقوم ہونی چاہیے — دفعہ ۱۲ — سرکلر نمبر ۱۳ — مورخہ ۱۲ — جولائی ۱۸۶۳ع صدر بورڈ —

۷۵۳ — ڈگری مین تاریخ صدور فیصلہ و نمبر مقدمہ و نام و خلاصہ حال متخاصمین و تفصیل دعوی حسب بہی رجسٹر اور بیان صاف شے ڈگری شدہ کا یا اور تجویز اور تصریح مقدار خرچہ مع نام اون اشخاص کے جنکے ذمہ عائد ہوا ہو مع مقدار حصص لکہنی چاہیے اور اوسپر دستخط حاکم اور مہر عدالت ثبت ہوگی — دفعہ ۱۸۹ — ایکٹ ۸ — ۱۸۵۹ع

**شرح** — درباب نمونہ ڈگری دیکہو ضمیمہ منسلکہ کتاب ہذا —

۷۵۴ — واضح ہو کہ ڈگری تجویز سے بالکل علیحدہ ہے گو دستخط حاکم مجوز کی ڈگری پر بہی ثبت ہونگی چاہیے کہ دستخط کرنے سے پہلے حکم اخیر کی عبارت غور سے دیکہی جاوے اور ہدایات بعبارت صاف و صریح لکہی جاوین تاکہ گنجایش اشتباہ نرہے — دفعہ ۵۰ — سرکلر عدالت نمبر ۲۹ — مورخہ ۱۹ — جولائی ۱۸۵۹ع

۷۵۵ — اگر مقدمہ بابت اراضی یا اور جایداد غیر منقولہ ساتہہ تصریح حدود اربعہ کی ہوا اور ڈگری صرف واسطے جزو جایداد مذکور کے ہوئی ہو تو ڈگری مین تفصیل حدود اربعہ اراضی یا جایداد ڈگری شدہ کی لکہنی چاہیے — دفعہ ۱۹۰ — ایکٹ ۸ — ۱۸۵۹ع

۷۵۶ — ڈگریات مال منقولہ مین تعداد اوس روپیہ کی جو درصورت نہ ملنے مال مذکور کے واجب الادا ہوگا لکہنی چاہیے — دفعہ ۱۹۱ — ایکٹ ۸ — ۱۸۵۹ع

۷۵۷ — عدالت کو اختیار ہے کہ مقدمات زر نقد مین علاوہ سود ماقبل نالش کی نالش سے ڈگری تک بشرح مناسب مجموعہ زر اصل و سود و خرچہ پر ڈگری سے وصول تک سود مزید دلاوے — دفعہ ۱۰ — ایکٹ ۲۳ — ۱۸۶۱ع

۷۵۸ — اس دفعہ کی بموجب عدالت کو اختیار سود دلانے کا نسبت دو مدتون کے یعنی تاریخ ارجاع نالش سے

تاریخ ڈگری تک اور تاریخ ڈگری سے تاریخ ادا تک عطا کیا گیا ہے۔

۲- تاریخ ڈگری سے زمانہ مابعد کی سود دلانے مین عدالتون کو لازم ہے کہ جو اختیار حسب اقتضای راے اونکی قانونًا اونکو عطا کیا گیا ہے اوسکی روسے معمولی صورتون مین سود اوس شرح کی موافق نہ دلائین جو معاملات داد وستد عامہ مین اشخاص کو ملتا ہے کیونکہ اونکو وہ اطمینان حاصل نہین ہے جو ڈگری عدالت سے درباب وصول زر ہوتا ہے۔

۳- عدالت ہذا سے چھہ روپیہ فیصدی سالانہ سے زیادہ سود بعد تاریخ ڈگری نہین دلایا جاتا ہے۔

سرکلر صدر عدالت نمبر ۲- مورخہ ۱۵ ستمبر ۱۸۶۶ء

**۷۵۹**- حاکم عدالت ڈگریات زر نقد مین زر مذکور بسبیل قسط بندی مع سود یا بلا سود ادا کراسکتا ہے۔ دفعہ ۱۹۴- ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

**۷۶۰**- اگر مدعی کو روپیہ باقساط دلایا جاے تو سود آیندہ دلانا چاہیے ورنہ ڈگری کل روپیہ کی یکمشت کی جائے- لالہ گوری شنکر عرف مٹھو لعل- بنام- شیخ محمد- منفصلہ ۲۱- اگست ۱۸۶۵ء

**۷۶۱**- ہرگاہ حکام ماتحت نے حکم ادا کیے جانے زر ڈگری کا بذریعہ ایسے اقساط کے دیا جو کہ اداے زر سود کے لیے کفایت نہ کرتی تھی لہذا سود کی نسبت کوئی حکم نہ دیا اور نہ بشرط وعدہ خلافی کوئی تاوان مندرج کیا پس تجویز ہوئی کہ حکام ماتحت اوس اختیار کو جو اونہین بموجب دفعہ ۱۹۴- مجموعۂ ضوابط دیوانی تفویض ہوا ہے بلا پابندی کسی قاعدہ کے و بلا احتیاط عمل مین لائے اسلیے اونکی حکم مین بصیغہ اپیل خاص دست اندازی ہوسکتی ہے- بابو ہرگوبند- بنام- مساۃ ہرکو- منفصلہ ۲۴- جولائی ۱۸۶۶ء

**شرح**- اگر کوئی شخص غیر واجب روپیہ کے لیے فریبًا ڈگری صادر ہونے دے یا فریبًا ڈگری حاصل کرے تو اوسکو بموجب دفعہ ۲۰۸ و ۲۱۰- مجموعۂ تعزیرات ہند مجسٹریٹ کے حضور سے سزا دیجائیگی-

۲- دفعہ ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ و ۲۰- ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ء و دفعہ ۱۶۹ و ۱۷۱ و ۱۷۳ و ۱۷۴ و ۱۷۵- مجموعۂ ضوابط فوجداری یعنی ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ء مع نظایر مندرجہ تحت دفعہ ۴۴- ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب بجاے دفعہ ۲۰۹ صرف دفعات ۲۰۸ و ۲۱۰- قایم کرکے پڑھنا چاہیے-

۷۶۲- اگر نقصانات عظیم نسبت بحال مدعا علیہ بسبب اتفاق ناممکن المزاحمت وغیرہ موہوم کی واقع ہون تو نامبردہ پر ڈگری خلاف شرائط معاہدہ فسر یقین بشرط ادای اقساط سالانہ حسب اختیار دفعہ - ۱۹۴ - ایکٹ ۸ - ۱۸۵۹ء صادر کرنا نامناسب نہین — خدا بخش وغیرہ — بنام — عبدالرحمن خان وغیرہ - منفصلہ ۱۹ - مئی ۱۸۶۳ء —

۷۶۳- جب کوئی عدالت دیوانی بذریعہ ڈگری عدالت کے کسی دست آویز متعلقہ جایداد غیر منقولہ کو موجب ایکٹ ہذا مصدق برجسٹری ہو چکی ہونا جائز قرار دے یا جب کوئی عدالت دیوانی ڈگری یا حکم موثر کسی ایسے دستاویز کا صادر کرے اور اوس ڈگری یا حکم کی روسے کوئی حق یا استحقاق یا حقیت بموجب اوس دستاویز کے اوس جایداد غیر منقولہ مین جس سے کہ وہ متعلق ہے پیدا ہونا قرار پاوی یا منتقل یا محدود یا زائل ہو تو عدالت مذکور کو لازم ہے کہ یاد داشت ڈگری یا حکم مذکور کی اوس رجسٹرار کے پاس جسکی ضلع مین وہ دستاویز ابتداء رجسٹری کی گئی ہو روانہ کرائے — دفعہ ۴۱ — ایکٹ ۲۰ - ۱۸۶۶ء

۷۶۴- جس وقت کوئی عدالت دیوانی از روے ڈگری یا حکم کے کسی شخص کا حق یا استحقاق یا حقیت کسی جایداد غیر منقولہ واقع علاقہ قلمرو برٹش انڈیا مین جہان یہ ایکٹ نافذ ہو پیدا کرے یا قرار دے یا منتقل یا محدود یا زائل کرے تو عدالت مذکور کو لازم ہے کہ یاد داشت ڈگری یا حکم مذکور کی اوس رجسٹرار یا ہر ایک رجسٹرار کے پاس جسکے ضلع مین کل یا جزو اوس جایداد غیر منقولہ کا واقع ہو روانہ کرائے اور اوس یاد داشت مین جہانتک کہ ممکن ہو حلیہ جایداد کا بطریقہ محکومہ دفعہ ۲ - (یعنی جو واسطے شناخت کے کافی ہو - انتخاب دفعہ ۲۱ -) درج کیا جاوے - دفعہ ۴۲ - ایضاً

۷۶۵- خرچہ رجسٹری اور اوسکی کارروائی کا حسب دفعات ۴۱ و ۴۲ - متعلقہ یاد داشت ڈگری یا حکم کا خرچہ مقدمہ متصور ہوگا اور بذریعہ عدالت رجسٹرار کو یا دیگر شخص مجاز کو ادا کیا جائے گا - دفعہ ۴۳ - ایضاً

۷۶۶- نمونے نقشہ (الف) و (ب) یاد داشت ڈگری یا احکام عدالت متعلقہ جایداد غیر منقولہ منسلکہ سرکلر ہذا بجای نقشجات مروجہ سابق کے مستعمل ہوا کرینگے اور یاد داشت مطابق نمونہ حال کے اصل حکم یا ڈگری کی زبان مین ہوا کرے — دفعہ ۲ - سرکلر ۲ - مورخہ ۵ - جون ۱۸۶۹ء

۲— نمونے نقشہ جات مذکور کی عندالطلب بقاعدہ معمولی سرکاری چھاپہ خانہ سے دستیاب ہونگے

نمونہ (ب) نمونہ منسلکہ حال کی تقطیع کی کاغذ پر چھپا ہے تاکہ یہی رجسٹر نمبر ۱ - کی تقطیع کے برابر ہو - دفعہ ۳ - ایضاً -

۳ — بموجب احکام دفعہ ۲۴۳ — ایکٹ مذکور کی رسوم ہر کی بابت خرچہ تیاری ہر یادداشت کی جو حسب دفعہ ۲۴۱ و ۲۴۲ - مرتب کیجائی جاتی ہے پس یہ رسوم بھی خرچہ مقدمہ مین شامل ہونی چاہیے اور اون اشخاص سے جنکی حسب مے او ڈگری یا حکم صادر کیا گیا ہو جسوقت کہ اوسکو نقل اس ڈگری یا حکم کی دیجاے وصول کر لی جائیگی — دفعہ ۴ - ایضاً

۴ — اوس رسوم مین سے نصف صیغہ رجسٹری مین جمع ہوگا اور نصف بحساب عدالت ہاے دیوانی واسطے اخراجات تیاری یادداشت کے داخل ہوگا - دفعہ ۵ — ایضاً -

۵ — اس بات پر لحاظ ہونا چاہیے کہ بموجب قانون رجسٹری مجریہ حال کے یادداشتین جو حسب دفعہ ۲۴۱ — تیار کیجاتی ہین اوسی رجسٹرار کے دفتر مین بھیجنی چاہیے جسکے ضلع مین دستاویز ابتداءً رجسٹری کی گئی ہو یعنی رجسٹرار ضلع کے پاس مرسل ہو کر اور اوس دفتر مین نہ بھیجنی چاہیے جسمین کہ ابتداءً رجسٹری کی گئی کہ یہ دفتر اکثر دفتر سب رجسٹرار کا ہوگا — دفعہ ۶ - ایضاً

۶ — اسی بنا پر از روے دفعہ ۲۴۴ - کے حکم ہے کہ یادداشتین صرف ضلع کی رجسٹرار یا رجسٹرار ونکے پاس بھیجنی چاہیے - دفعہ ۷ - ایضاً

۷ — ہدایت جو دفعہ ۲۴۱ - کی جز و آخر مین لکھی ہے یعنے یہ کہ یادداشت مین جایداد کا حلیہ باحتیاط لکھا جاے بہت ضروری ہے اور اوسکا لحاظ بتوجہ رکھنا چاہیے — دفعہ ۸ - ایضاً

۸ — ان یادداشتون کی باضابطہ تیار ہونے کے اطمینان کیلیے حکام عدالت ہدایت فرماتی ہین کہ ہر عدالت دیوانی کو چاہیے کہ جب کسی دست آویز یا جایداد غیر منقولہ کی نسبت حسب منشاء دفعہ ۲۴۱ و ۲۴۲ - کے اپنی راے یا حکم تحریر کرے تو اوسیوقت یہ حکم بھی لکھے کہ نقل یادداشت (الف) یا (ب) یعنی جیسی کہ صورت ہو ضلع متعلقہ کی رجسٹرار کے پاس بھیجدیجاوے - دفعہ ۹ — ایضاً

۹ — احکام دفعہ ۲۴۱ و ۲۴۲ و ۲۴۳ - ایکٹ مذکور کی ڈگریات و احکام مصدرہ ماقبل یکم مئی سنہ ۶۶ سے متعلق نہین بلکہ قوانین سابق سے متعلق ہین دفعہ ۱۰ ایضاً

۱۰ — ہدایات مرقومہ بالا متعلق عدالت ہای مرافعہ اولی عدالت ہاے اپیل سے بھی متعلق ہین — دفعہ ۱۱ — ایضاً

شرح — درباب نمونہ جات (الف) و (ب) دیکھو ضمیمہ منسلکہ کتاب ہذا —

۷۶۷ — فریقین یا اونکے وکلاء کی درخواست دینے پر نقول فیصلہ او ڈگری کی دیجاینگی — دفعہ ۱۹۸ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

شرح — ایسی درخواست اسٹامپ ار پر گذرے گی ضمن ۵ - دفعہ ۱ - ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

۷۶۸ — نقل ڈگری یا ایسے حکم کی جو بمنزلہ ڈگری ہو | روپیہ | آنہ | اگر عدالت ہائی کورٹ سے صادر ہوئی ہو تو | روپیہ | آنہ

| | روپیہ | آنہ |
|---|---|---|
| جب کسی عدالت دیوانی سے بجز عدالت ہائی کورٹ کے یا کسی محکمہ مال سے صادر ہوئی ہو — | | |
| اگر ڈگری یا حکم متضمن تجویز ایسے دعوی کا ہو جسکی شے متنازعہ تعداد یا مالیت مین ۵۰ یا ۵۰ سے کم ہو | | ۸/ |
| اگر وہ تعداد یا قیمت ۵۰ سے زیادہ ہو — | عہ/ | |
| نقل یا ترجمہ کسی فیصلہ یا حکم کا جو ڈگری یا بمنزلہ ڈگری کے ہو جب کہ عدالت ہائی کورٹ سے صادر کیا گیا ہو — | عہ/ | |

| | روپیہ | آنہ |
|---|---|---|
| جب بجز عدالت ہائی کورٹ کی کسی عدالت دیوانی یا محکمہ مال سے صادر کیا جاوے — | | |
| اگر وہ معاملہ جس سے کہ فیصلہ یا حکم متعلق ہے تعداد یا مالیت مین ۵۰ یا ۵۰ سے کم ہو — | | ۴/ |
| اگر وہ تعداد یا مالیت ۵۰ سے زیادہ ہو — | | ۸/ |
| ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع | | |

۷۶۹ — جب کبھی بغرض کار سرکار حکام عدالت کو نقل اپنے فیصلہ یا او کسی کاغذ کی دینی ہو تو ایسی نقل متعلقہ پر دینے کی حاجت نہین — اشتہار گورنمنٹ ہند نمبر ۴۲۳۲ محررہ ۸ ستمبر سنہ ۱۸۶۹ع بحوالہ سرکلر کمشنر اسٹامپ مورخہ ۲۰ ستمبر سنہ ۱۸۶۹ع —

۷۷۰ — ڈگری کی نقل کی پشت پر وہ تاریخ جسمین کاغذ اسٹامپ واجبی داخل کیا گیا ہو اور درصورت مطلوب ہونے کی کاغذ اسٹامپ کے تاریخ گذرنی درخواست کی اور نیز تاریخ حوالگی نقل کی لکھنی چاہیے اور یہ امر ضروری ہے اسواسطے کہ بموجب دفعہ ۱۵۶ و ۱۹۱ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع و دفعہ ۳۳۳ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع کی میعاد معینہ اپیل کے شمار مین وہ مدت جو نقل ڈگری اپیل شدہ کے حصول مین گذری محسوب نہین ہوتی ہے یعنی وہ مدت جو درصورت مطلوب ہونے اسٹامپ کے وقت داخل قطعہ کاغذ اسٹامپ کے حوالگی کے لئے نقل کی تیار ہونے کی تاریخ تک منقضی ہو — دفعہ ۱۴ سرکلر نمبر ۱۳ سنہ ۱۸۶۲ع صدر بورڈ و سرکلر ہائی کورٹ نمبر ۹ سنہ ۱۸۶۶ع

۷۷۱ — اگر کل مضمون ایک قطعہ اسٹامپ قیمت معینہ پر نہ آسکے تو ایک یا زیادہ قطعات اسٹامپ قیمت معینہ عہ/ الف یعنی ۸/ کی لگائی جاسکتی ہین الا فیصلجات مین اگر ضرورت زیادہ کاغذ کی ہو تو اسٹامپ مطلوب نہوگا — قاعدہ عام ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

۷۷۲ — عدالتہای ماتحت کو وقت دینے نقول ڈگریات کی لازم ہے کہ انکی پشت پر تاریخ درخواست نقول اور نیز تاریخ جب نقول واسطے دینے اپیلانٹ کی تیار ہوئی ہون تحریر کیا کرین اور جس صورت مین کاغذات اسٹامپ ضروری درخواست کے ساتھ داخل نہ کئے گئے ہون تو تاریخ درخواست کی وہ تاریخ متصور ہوگی جب کاغذ اسٹامپ داخل ہوا اور محرر نے نقل شروع کی اور عبارت ظہر پر ہمیشہ یہ امر درج ہونا چاہیے کہ کس تاریخ کاغذ اسٹامپ داخل ہوا اور اگر کچھ تاخیر دینے نقول مین ہوئی ہو تو اسکو حاکم عدالت اپیل بہ احتیاط لحاظ کرے — سرکلر صدر عدالت نمبر ۱۳ دفعہ ۵ — مورخہ

۲۹ - جولائی ۱۸۵۹ء

۷۷۳ - تا وقتیکہ کل قطعات کاغذ اسٹامپ واسطے حصول نقل کے داخل نہ ہوں حساب مہلت مجرائی حصول نقل کا شروع نہ ہوگا نظر برین جس تاریخ قطعہ اخیر کاغذ اسٹامپ واسطے نقل کے داخل ہووہ تاریخ پشت نقل پر ثبت کی جاویگی — دفعہ ۲ - سرکلر نمبر ۱۲ - مورخہ ۳ - اکتوبر ۱۸۶۴ء

۷۷۴ - ترجمہ مصدقہ ہر تجویز مصدرۂ محکمہ مال جب کہ غیر زبان عدالت مین ہو ہر شخص کو درخواست دینے پر بہ اداے فیس تجویزہ صاحبان بورڈ ملسکتا ہے - دفعہ ۲ - سرکلر نمبر ۱۳ - مورخہ ۲۶ - ستمبر ۱۸۶۶ء

۲ - یہ فیس الفاظ پر بحساب دو روپیہ سیکڑا غایت درجہ مقرر کی جاتی ہے — دفعہ ۳ - ایضاً

۳ - بمنظوری صاحب کمشنر یہ شرح کم بھی ہوسکتی ہے — دفعہ ۴ - ایضاً

۴ - یہ فیس ایک مرتبہ لی جائیگی یعنی بعد ترجمہ ہر شخص کو معمولی اجرت پر نقل مل سکیگی - دفعہ ۵ و ۶ - ایضاً

۵ - اگر چند اشخاص مقدمہ ترجمہ کے خواہستگار ہون تو فیس کی تقسیم مساوی کردینی چاہیے اور جسقدر فیس ترجمہ کی ہو وہ ایک جا جمع ہوگی اور صاحب کلکٹر اس باب مین ایسا بندوبست کرین کہ کام کا انتظام بخوبی ہو - دفعہ ۷ ایضاً

۶ - حاکم مجوز صحت ترجمہ تجویز کا ذمہ دار ہے — دفعہ ۸ -

۷ - جس صورت مین علیحدہ مترجم رکھنے کے لیے فیس کافی نہو کوئی افسر اس کام کو خارج اوقات کچہری انجام دے سکتا ہے دفعہ ۹

۸ - مترجم کو ایک رجسٹر متضمن امورات ذیل رکھنا چاہیے - دفعہ ۱۰

اولاً — قسم کاغذ

ثانیاً — تاریخ درخواست حصول ترجمہ

ثالثاً — تاریخ وصول کاغذ کی محافظ دفتر کے پاس سے

رابعاً — تاریخ واپسی کاغذ کی محافظ دفتر کو

خامساً — تاریخ دینے ترجمہ کی درخواست دہندہ کو

سادساً — فیس موصولہ

۹ - نتیجہ انتظامات کا رپورٹ سالانہ مین صاحب کلکٹر کو لکھنا چاہیے — سرکلر ایضاً

# باب ششم اجرائڈکریات

## فصل پہلی ضوابط نسبت ذات وجایداد مدیون

**دفعہ ۸۰** - اگر وہ شخص جسکو ازروے ڈکری پٹہ دینے کا حکم ہو پٹہ دینے سے انکار کرے تو صاحب کلکٹر مجاز پٹہ دینے کا ہوگا +

جب ڈکری مین حکم واسطے حوالہ کرنے پٹہ کے ہو اگر وہ شخص جسکو پٹہ لکھدینے کا حکم ہوا ہے پٹہ لکھنے سے انکار یا اوسکے دینے مین توقف کرے تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ مطابق مضمون ڈکری کے اپنی مہر ودستخط سے پٹہ دیوے اور ایسا پٹہ اوسیقدر نافذ اور واجب التعمیل ہوگا کہ گویا شخص مذکور نے اپنے ہاتہ سے لکھدیا +

شرح — یہ دفعہ متعلق ہے ضمن اول دفعہ ۲۳ سے اور نیز دفعات ۲ و ۴ و ۵ ملاحظہ طلب ہین

**دفعہ ۸۱** — اگر وہ شخص جسکو ازروے ڈکری قبولیت لکھدینے کا حکم ہوا وسکے لکھنے سے انکار کرے +

جب ڈکری مین حکم واسطے لکھدینے قبولیت کے ہو اگر وہ شخص جسکو واسطے لکھدینے قبولیت کے حکم ہوا ہے اوسکے لکھنے سے انکار کرے تو وہ ڈکری بمنزلہ ثبوت تعداد زر لگان ذمگی شخص مذکور کے قرار پاویگی اور نقل ڈکری جو بمہر ودستخط صاحب کلکٹر دیجاویگی اوسیقدر موثر اور واجب التعمیل ہوگی جیسی قبولیت شخص مذکور کی ہوتی +

شرح — یہ دفعہ بہی متعلق ہے ضمن اول دفعہ ۲۳ سے +

**دفعہ ۸۲** — طریق اجراے ڈکری بابت بیدخلی یا بازدخیل ہونے رعیت کے

اگر ڈکری مین حکم واسطے بیدخل ہونے رعیت کے اراضی مقبوضہ اپنی سے یا واسطے بازدخیل ہونے رعیت کے اوس اراضی پر جس سے وہ بیدخل ہوئی ہے مندرج ہووے تو اجراے ڈکری کا اوسی طرح پر عمل مین آوے گا کہ جس شخص کو بموجب ڈکری کے قبض ودخل ہونچنا ہے اوسکو اراضی پر قبضہ اور دخل دلایا جاے گا اور اگر بروقت تعمیل حکم بابت دلاپانے قبضہ اور

سزاے مزاحمت تعمیل | دخل سے کے وہ شخص جسکے نام حکم ہوا ہے کسی طرح مزاحم ہووسے تو صاحب کالکٹر کی درخواست ہو پہنچنے پر مجسٹریٹ اوسکی تعمیل کراوے گا

شرح — صاحب مجسٹریٹ کے حضور سے بموجب دفعہ ۱۸۸ مجموعہ تعزیرات ہند ملزم کو سزا دیجا ئیگی نمبر ۹ و ۱۰ ملاحظہ طلب +

۲ — یہ دفعہ متعلق ہے ضمن ۵ و ۶ دفعہ ۲۳ سے اور دفعات ۱۱ و ۲۲ و ۲۵ و ۸۰ ملاحظہ طلب +

دفعہ ۸۳ — طریق اجرا ڈگری بابت فسخ پٹہ یا بابت بیدخلی یا بازدخیل ہونے کسی متاجر یا رعیت کے | اگر ڈگری واسطے فسخ پٹہ یا بیدخلی کسی متاجر یا اور شخص کے جو خود کاشتکار نہو یا واسطے بہر قائم کرنے قبضہ کسی متاجر یا اور شخص کے اوپر اوس اجارہ یا حقیت کے جس سے وہ بیدخل کیا گیا ہو صادر ہووسے تو اجراے ڈگری کا اس طرح پر عمل مین آوے گا کہ مضمون ڈگری روبروے کاشتکاران یا دیگر قابضون کے بذریعہ ضرب دہل یا اور طرح پر جیسا رواج موقع ہو مشتہر کیا جاوے گا اور ڈگری مذکور کسی نظرگاہ عام پر جو اس اجارہ یا حقیت کے اندر یا متصل ہو آویزان کیجا ئیگی +

شرح — یہ دفعہ متعلق ہے دفعہ ۲۳ کے ضمن ۵ و ۶ سے +

دفعہ ۸۴ — کس صورت مین مدیون ڈگری حوالات مین یا قید مین بغیر اجراے حکمنامہ گرفتار رکھا رہ سکتا ہے | اگر ڈگری مین حکم واسطے دلانے بقایا زر لگان یا بابت زر نقد یا دست آویزات یا حساب کے ہوا ور مدعا علیہ جیلخانہ مین کر دیا گیا ہو یا بموجب شرائط کسی ضمانت نامہ کے جو بموجب دفعہ ۱۵ ایکٹ ہذا تحریر پایا ہو عدالت مین حاضر آوے تو صاحب کلکٹر یہ حکم صادر کر سکتا ہے کہ اگر مدعا علیہ تعداد ڈگری مع خرچہ فوراً عدالت مین داخل نہ کرے یا بطور دیگر شرائط ڈگری کی تعمیل نہ کرے تو حوالات مین یا جیلخانہ دیوانی مین قید رہے +

شرح — ضمن ۴ دفعہ ۲۳ و دفعہ ۲۴ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

**دفعہ ۸۵** ۔ ذمہ داری ضامن کی جب کہ وہ مدیون ڈگری کو حوالات میں بھیجنے کے واسطے حاضر نکرسکے

اگر مدیون ڈگری جس نے حاضر ضامنی داخل کی ہو بر وقت پڑے ہے جانے تجویز کے حاضر نہ آوے اور ضامن اوسکو طلبی کے وقت حوالات میں بھیجنے کے واسطے حاضر نکرسے تو اوس صورت مین حکمنامہ اجراے ڈگری اسی طرح ضامن کے اوپر جاری ہوسکتا ہے کہ گویا وہ ڈگری بابت دین ذمگی مدیون کے خاص ضامن کے نام صادر ہوئی تھی اور اگر ڈگری مین حکم حوالہ کرنے کا غذات یا حساب کا ہو اور مدعا علیہ بر وقت پڑے ہے جانے تجویز کے حاضر نہووے اور ضامن اوسکو عند الطلب حوالات مین داخل نکراوے تو جائز ہوگا کہ حکمنامہ بابت مبلغ مندرجہ ضمانت نامہ اوسی طرح ضامن پر جاری کیا جاوے کہ گویا ڈگری بہ تعداد مذکورہ بنام ضامن صادر ہوئی تھی ❊

**دفعہ ۸۶** ۔ حکمنامہ اجراے ڈگری کا اجرا

جائز ہے کہ حکمنامہ اجراے ڈگری مدیون کی ذات یا جایداد پر جاری کیا جاوے لیکن حسب مذکور جایداد اور ذات پر معاً جاری نہین کیا جاوے گا اور حکمنامہ متعلقہ ذات یا جایداد منقولہ مدیون کی حسب نمونہ (ہ) یا (و) مندرجہ ضمیمہ ایکٹ ہذا یا بموجب اور عبارت ہم مضمون کے لکھا جاوے گا ❊

**شرح** ۔ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۶۹ع کی دفعہ ۶۸ ۔ اس نہج پہ بدل دی گئی ہے کہ ڈگری دار یا اوس کے کارندہ یا مختار کی درخواست زبانی پر حکمنامہ اجراے ڈگری جاری ہوسکتا ہے بشرطیکہ وہ درخواست بر وقت صدور ڈگری کی جاوے ۔ دیکھو ضمن ۲ دفعہ ۵ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع ۔ دفعہ ۷ سرکلر نمبر ۱۰ مورخہ ۱۲ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۷۷۵ ڈگری مطالبہ بالاجمالی ومشترکہ کی اجرا کا اختیار بنام واحد یا جملہ مدیونان کے ڈگریدار کو حاصل ہے

چٹھی سکرٹری بورڈ نمبر ۲۰۷۲ مورخہ ۲۹ جون ۱۸۳۵ء موسومہ صاحب کمشنر میرٹھ +

۷۷۶ جملہ امور متعلق بتعین مقدار واصلات جن کا تصفیہ بموجب شرائط ڈگری کے صیغۂ اجرائے ڈگری پر منحصر کیا گیا ہو یا نسبت واصلات یا سود کے جو شے مدعابہا پر تاریخ ارجاع نالش سے تا تاریخ اجرائے ڈگری یا قبضہ ہوا ہو اور بھی تنازعات بابت اوس روپیہ کے جسکا دیا جانا واسطے ادائے یا ایفائے زر ڈگری کے بیان کیا گیا ہو اور باقی جملہ نزاعات مابین فریقین اوس مقدمہ کے جس مین ڈگری صادر ہوئی ہے اور جو صیغہ اجرائے ڈگری سے متعلق ہون بموجب حکم اوس عدالت کے طے ہونگے جسنے حکم صادر کیا ہو نہ بذریعہ نالش علیحدہ کے اور اوس عدالت کے حکم کی ناراضی سے اپیل جائز ہوگی۔ دفعہ ۱۱ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع +

۷۷۷ جب کوئی حکم واسطے اجرا ایسی ڈگری کے صادر ہو جسکی ناراضی سے اپیل رجوع ہوئی ہو تو عدالت مجوز ڈگری مجاز ہوگی کہ برائے اطمینان واپسی اوس جایداد کے جو صیغہ اجرائے ڈگری سے حاصل ہوئی ہو یا اطمینان ادائے قیمت ... کی اور نیز واسطے تعمیل قرار واقعی ڈگری یا حکم آئندہ عدالت اپیل کی ضمانت طلب کرے اور اوس صورت مین عدالت اپیل کو اختیار ہوگا کہ اوس عدالت کو ضمانت لینے کی ہدایت کرے جسنے ڈگری صادر کی تہی ۔ دفعہ ۳۶ ۔ ایضاً

۷۷۸ جب کوئی شخص سوائے مدعا علیہ دوران اجرائے ڈگری مین اس بنا پر عذر دار ہو کہ وہ جایداد پر قابض ہے تو عدالت کو چاہیے کہ مقدمہ کی سماعت وتجویز حسب دفعہ ۲۲۹ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع کے کرے نہ یہ کہ درخواست اجرائے ڈگری کو خارج کردے ۔ رام سہل رای بنام دمر پانڈے منفصلہ ۲۸ جولائی سنہ ۱۸۶۲ع

۷۷۹ جو ڈگری باعث ہوجانے ناقابل اجرا کے حسب سرکلر صدر دیوانی عدالت مورخہ ۱۵ دسمبر سنہ ۱۸۴۲ع

سے کے مسترد ہوجاسے تو وہ کلیتہً ناجائز اور کالعدم نہین ہوسکتی بلکہ نسبت اوس استحقاق کے جو از روے ڈگری حاصل ہوا ہو نفاذ پذیر ہے اور حکم اوسکے استرداد کا واسطے حاصل کرنے ڈگری جدید قابل اجرا کے بنایہ دعوی پیدا کرتا ہے - رام سورتہ بنام ٹہاکردین منفصلہ ۲۵ - اگست ۱۸۶۳ع

۷۸۰ - عدالت کو قانوناً اجرائے ڈگری مین یہ اختیار نہین ہے کہ بلا رضی ڈگریدار کے حکم دیوے کہ زرڈگری شدہ باقساط ادا کیا جاے جب کہ ڈگری مین بذریعہ اقساط ادا کرنے کا حکم نہوا ہو - مسٹر جی اسمتھ بنام مسٹر جی کلیڈون منفصلہ ۲ - ستمبر ۱۸۶۳ع

۷۸۱ - عدالتین ماتحت نے سماعت اور تجویز مقدمہ مین دربارہ اوسی معاملہ کے جسکا تصفیہ اجرائے ڈگری سابق مین حسب مراد دفعہ ۱۱ - ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ع ہونا چاہیے تہا اپنے اختیار سے تجاوز کیا - امراو بنام برتہی سنگہ منفصلہ ۷ - دسمبر ۱۸۶۳ع - اجلاس کامل

۷۸۱ الف مدعا علیہ نے زرڈگری عدالت مین بلاگذرنے درخواست اجرا کے منجانب ڈگریدار داخل کردیا تہا اور ڈگری مذکور بعدہ صیغہ اپیل سے منسوخ ہوگئی تو مدعا علیہ مستحق وصول پانے زرمجموعہ مع سود کا تاریخ ادخال سے واپسی تک ہے گو ڈگری دار نے زرمجموعہ نہ لیا ہو کیونکہ لینا اوسکا اختیاری تہا ہنومان پرشاد بنام جی مارٹن منفصلہ ۷ فروری ۱۸۶۴ع

۷۸۲ قاعدہ معینہ مقدمہ رام سورتہ اون مقدمات سے بہی متعلق ہے جو لہبہ ضائع ہوجانے مسل مقدمہ کے ناقابل اجرا ہوگئے ہون - کرم الدین بنام سماۃ نعمت بی بی منفصلہ ۴ - اپریل ۱۸۶۴ع

۷۸۳ جب کہ حق حقوق بلا تصریح نیلام کیے جاوین تو اوس مین نہ صرف باغات بلکہ جملہ متعلقات زمینداری شامل ہین بشرطیکہ وقت نیلام بالتخصیص مستثنے نہ کیے گئے ہون - چنی لال بنام نرمل سنگہ منفصلہ ۸ - جون ۱۸۶۴ع

۷۸۳ الف کاتب کی غلطی تحریر اشتہار نیلام مین درباب نام محال کے موجب سقم نہین درحالیکہ بوجوہ دیگر

عیان ہوتا ہو کر کل محال دائر نیلام ہے - ٹہا کر شیو پال سنگہ بنام ہرسکہہ داس منفصلہ یکم اگست سنہ ۱۸۶۴ع

۷۸۴ - قاعدہ مقدمہ رام منورتہ اون مقدمات سے بہی متعلق ہے جو بوجہ غیر معین حکم کے ناقابل اجرا ہون - بابو ہرسنگہ بنام گنیش راے منفصلہ ۶ جنوری سنہ ۱۸۶۵ع

۷۸۵ - وقت نیلام بعلت اجراے ڈگری مین حق شفع پیدا نہین ہوتا تاوقتیکہ حکم خاص قانون سے پیدا ہوتا ہو - سیٹہ لکہمی چند بنام کیسر بہو منفصلہ ۸ - مارچ سنہ ۱۸۶۵ع

۷۸۶ - مدیون ڈگری نے بحالت ترقی اپنی جایداد کے اراضی سیر فریباً منتقل کردی اور مشتری نیلام اجراے ڈگری نے واسطے منسوخی انتقال فریبی اپنی اراضی سیر کے نالش دائر کی تجویز ہوئی کہ نالش قابل سماعت محکمہ دیوانی ہے ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ یا ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ اوس کی سماعت کا مانع نہین - سادہو رام وغیرہ بنام بہگونت سنگہ منفصلہ ۴ - مئی سنہ ۱۸۶۵ع

۷۸۷ - کوئی درخت خودرو تاوقتیکہ وہ اندر احاطہ نہو صرف اسوجہ سے کہ وہ متصل ہے متعلق مکان نہین سمجہا جاسکتا - شیودیال سنگہ بنام بہجیاتہ سنگہ منفصلہ ۵ - مئی سنہ ۱۸۶۵ع

۷۸۸ - بصیغہ اجراے ڈگری قسط بندی زر ڈگری کی کرنی جائز نہین فیصلہ متفرقہ مولچند مدعی بنام پارچ صاحب منفصلہ ۱۲ - اگست سنہ ۱۸۶۵ع

۷۸۹ - زر نقد کی ایک ڈگری نامت یا گم ہوگئی اجراے ڈگری مین ڈگریدار کو ہدایت نالش نمبری کی ہوئی تجویز ہوئی کہ وجود و شرائط ڈگری کی تحقیقات صیغہ اجراے ڈگری مین ہوسکتی تہی اور اوس عدالت کے حکم سے جہان کہ اجراے ڈگری کی درخواست گذری تہی کسی عدالت کو ایسی نالش کی سماعت کا اختیار حاصل نہین ہوسکتا - رنجیت بنام خیی لال منفصلہ ۶ - جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

۷۹۰ - جب کہ مدیونان ڈگری مشترکہ اور علیحدہ علیحدہ ذمہ وار اداے کل تعداد زر ڈگری شدہ کے ہین تو اس وجہ سے کہ اوس نے اپنا حصہ ادا کیا ہے اور دوسرے مدیون ڈگری نے نہین ادا کیا

ذمہ داری مشترکہ سے بری نہین ہو سکتا اور حکم واسطے حفاظت جایداد اوس شخص کے جسنے کہ قسط ادا کی
ایسی کارروائی ہی جو کہ واسطے وصول زرڈگری شدہ کی ہے نا جائز ہے — سالک رام وغیرہ بنام رام سیوک مہند
منفصلہ ۱۱ اگست ۱۸۶۶ء

۹۱ ۷ — منجملہ کئی ڈگریداروں کے ایک ڈگری دار دوسری ڈگریدار کی فعل کا جسنے کہ مدیون ڈگری سے مصالحہ
کیا اور وصول قسط پر راضی ہوا پابند نہین ہو سکتا — بال گوبند بنام بھوانی دین ساہو منفصلہ ۲ اگست ۱۸۶۶ء

۹۲ ۷ — جب کہ ڈگری محض واسطے تنقیح قبضہ کے تھی نہ قابل نفاذ بذریعہ عوالگی قبضہ تو جاری اجراسے ڈگری
بوجہ منقضی المیعاد ہو جانے کے گو جاتا رہے تاہم استحقاق ڈگری شدہ قائم رہتا ہے اور قابل نفاذ بذریعہ نالش
جدید ہے — جگرناتھ وغیرہ بنام بالگوبند منفصلہ ۱۲ مئی ۱۸۶۹ء

۹۳ ۷ — تحصیلداران اختیاری ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کو اختیار سماعت مقدمات اجرای ڈگری کا جس مین
اونکی بیان سے ڈگری ہوئی ہو حاصل ہے اور جس مقدمہ کا اپیل نہو وہ مثل عرصہ ایک سال تک تحصیل مین رہ
سکتی ہے — چھٹی سکرٹری صدر بورڈ نمبری ۵ مورخہ ۸ جنوری ۱۸۶۳ء و سرکلر کمشنر الہ آباد نمبری ۱۴ مورخہ
۱۴ جنوری ۱۸۶۳ء

**دفعہ ۸۷** — درخواست اجرای ڈگری بابت جایداد منقولہ

ڈگریدار کو چاہیے کہ جس جایداد منقولہ کو صیغہ اجرای ڈگری سے قرق کرانا چاہتا ہے اوسکی فہرست مفصل داخل کرے الا اگر ڈگریدار فہرست مذکور کے ادخال سے متعذر ہو تو اوسکو اختیار ہوگا کہ واسطے قرقی عام مال و اسباب مدیون کے اوس تعداد تک جو زر ڈگری اور خرچہ کو کفایت کرے درخواست گذرانے اور منجملہ صور بالا ہر صورت مین ڈگریدار یا اوسکے مختار کو لازم ہوگا کہ واسطے نشاندہی جایداد کے اہلکار بندہ حکمنامہ کے ساتھ جاوے +

**شرح** — جو کوئی شخص ضبطی کے طور پر کسی ڈگری کی تعمیل مین کسی مال کا قرق کیا جانا روکنے کے لیے
اوسکو فریباً دور کرے یا چھپاوے تو اوسکو بموجب دفعہ ۲۰۶ مجموعہ تعزیرات ہند سزا دیجاویگی

۲ — دفعہ ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ و ۲۰ — ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ء و دفعہ ۱۶۹ و ۱۷۱ و ۱۷۳ و ۱۷۴ و ۱۷۵ — ایکٹ ۲۵ ۱۸۶۱ء

مع نظائر مندرجہ تحت دفعہ ۲۴ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب ہے بجای دفعہ ۲۰۹ - دفعہ ۲۰۱ قائم کرکر پڑہنا چاہیے

**دفعہ ۸۸** - وارنٹ کس میعاد تک جاری رہ سکتا ہے

ہر ایک حکمنامہ پر وہی تاریخ لکہی جاویگی جس تاریخ اوسپر صاحب کلکٹر کی دستخط ثبت ہووین اور اوسقدر میعاد کی واسطی جاری رہیگا جو صاحب کلکٹر تجویز کرے مگر تاریخ مذکورہ سی ساٹہ دن سی زیادہ میعاد کیواسطی جاری نرہیگا +

**دفعہ ۸۹** - وارنٹ ثانی اور ثالث

جائز ہی کہ بر طبق گذرنی درخواست ڈگریدار بعد انقضاے ایام نفاذ حکمنامہ اول کے حکمنامہ ثانی وثالث وغیرہ بموجب حکم صاحب کلکٹر کے جاری ہووین +

**دفعہ ۹۰** - بعد ایک سال کے بغیر اطلاع حکمنامہ متعلقہ ڈگری کا اجرا نہین ہوسکتا

کوئی حکمنامہ متعلق کسی تجویز کا بلا اجرای اطلاعنامہ بنام شخص موسومہ درخواست کی اوس صورت مین جاری نہین کیا جاویگا جب تاریخ تجویز یا پہلی درخواست اجرا کی تاریخ سے درخواست اجرای حکمنامہ حال تک ایک سال سی زیادہ عرصہ گذر گیا ہو +

**دفعہ ۹۱** - حکمنامہ متعلقہ کسی مدیون متوفی کی وارث یا اور قائم مقام پر بلا اجراے اطلاعنامہ جاری نہ ہوگا

حکمنامہ متعلقہ ڈگری کسی مدیون متوفی کی وارث یا اور قائم مقام پر بلا اجراے اطلاعنامہ بنام وارث یا قائم مقام مذکور بغرض اسکے کہ وہ عدالت مین حاضر ہوکر عذر پیش کری جاری نہین کیا جاویگا +

**دفعہ ۹۲** - کوئی حکمنامہ تاریخ ڈگری سی تین برس بعد جاری نہ کیا جاوے گا

کوئی حکمنامہ کسی قسم کا جو کسی ڈگری متعلقہ ایکٹ ہذا سی نسبت رکہی تاریخ ڈگری مذکور سی تین برس بعد جاری نہین کیا جاویگا الا اوس صورت مین کہ پانچ سو روپیہ سی زیادہ کی ڈگری ہووی چنانچہ اوس صورت مین وہ میعاد جسکے اندر اجرای حکمنامہ جائز ہوگا بموجب قواعد عام متمشیہ بابت میعاد اجرای ڈگری عدالت ہای دیوانی کے تجویز کیجاویگی +

## قاعدہ عام متمشیہ عدالت دیوانی

۲۹۷ - کوئی حکمنامہ کسی عدالت سی جو بموجب رایل چارٹر مقرر نہوتی ہو متضمن جاری کرنے کسی تجویز

یا ڈگری یا حکم مصدورۂ عدالت موصوفہ جاری نہین کیا جاویگا الا اوس صورت مین کہ ڈگریدار درخواست اجرا سے تین برس پہلے کسی وقت مین پیروی مناسب بغرض اجرای تجویز یا ڈگری یا حکم مذکور بالغرض قائم کہنے تاثیر ڈگری وغیرہ کے عمل مین لایا ہو - دفعہ ۲۰ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء

**۷۹۵** بعض افسران نے قیاس کیا ہے کہ دفعہ ۹۲ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ کی دفعہ ۲۰ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ سے ترمیم ہوئی ہے اور اتنا ہی ضرور ہے کہ ما بین تین سال قبل از گذرنے بغرض اجرا کے کچھ کارروائی واسطے اجرا کے کرنی چاہیے مگر شرائط دفعہ ۲ کی طرف توجہ نہین کی

## دفعہ ۲ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹

۲ جب کسی قانون مجاریہ حال یا آئندہ مین بمقابلہ میعاد مندرجہ ایکٹ ہذا کے میعاد قلیل مندرج ہووے تو باوصف نفاذ اس ایکٹ کے وہی میعاد قلیل اوس مقدمہ سے متعلق کیجاویگی - دفعہ ۲ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء

۳ لہذا جبکہ کوئی ڈگری کم از حاکم جو ایکٹ اسی سے متعلق ہو صادر کیجاے تو کوئی حکمنامہ اجرا کا کسی قسم کا ہو بعد مرور تین سال کے تاریخ ڈگری سے جاری نہونا چاہیے - سرکلر نمبر ۲ مورخہ ۱۰ اپریل سنہ ۶۱

**۷۹۶** - جو لفظ سے کا جزو آخر ضمن ۶ دفعہ ۱ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء مین آیا ہے اوس سے تاریخ حکم کی خارج رہتی ہے گو نظیر نمبری ۹۲ منفصلہ ۱۵ جولائی سنہ ۶۴ء تنسکھ رای بنام مساۃ بندی مین رای مختلف دی گئی - رام دیال رای بنام جبد ہاری تیواری منفصلہ ۲۲ جنوری سنہ ۱۸۶۶ء

تنبیہ - واضح ہو کہ اس نظیر سے یہ نتیجہ مستنبط ہو سکتا ہے کہ اسیطرح جو لفظ سے کا دفعہ ۹۲ ایکٹ مذکور یعنے (تاریخ ڈگری مذکور سے) مین آیا ہے اوس سے تاریخ حکم اصدار ڈگری مستثنے ہے گو نظیر مذکورۂ بالا بالتخصیص دفعہ ۹۲ کی نسبت صادر نہین ہوئی

**۷۹۷** - دفعہ ۲۰ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء کا تعلق صرف اوس صورت مین ہوتا ہے کہ بفور صدور ڈگری کے اجرا کا استحقاق ہوا اور ایسی شکل سے متعلق نہین کہ ادای زر ڈگری کے لیے آئندہ کی قسط مقرر ہووے بلکہ ایسی صورت مین ہر ایک قسط کی وجب الطلب ہونیکی تاریخ سے درمیان تین برس کے اجرا ڈگری ہو سکتی ہے - الطاف علی بنام رام سہای منفصلہ ۹ مارچ سنہ ۱۸۶۷ء

۷۹۸ — جو ڈگری بلا طرفہ اندر میعاد معینہ قانون کی جاری نہ کرائی جاوے بیکار متصور ہے اور اگر ڈگریدار بخلاف مضمون مندرجہ ڈگری کے محض بلحاظ اپنی حیثیت پر قائم رہے تو زمانہ مابعد مین واسطے ثبوت اپنے استحقاق کے ڈگری مذکور پر دلیل نہین کرسکتا اور نہ یہ دلیل عدالت مین مقبول ہوسکتی ہے — رام جیاون وغیرہ بنام دیپ نراین وغیرہ منفصلہ ۱۷ مارچ ۱۸۶۰ء

۷۹۹ — الفاظ مندرجہ دفعہ ۲۰ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء سے یہ ضرور نہین کہ وارنٹ واسطے اجرائے ڈگری ذات یا جایداد مدیون ڈگری پر جاری ہو یہ کافی ہے کہ اگر ڈگریدار نے ایسی پیروی عدالت مین کی ہو جس سے کہ اوسکی خواہش اجرائے ڈگری کی معلوم ہوتی ہو اور اگر عدالت موجب اوسکی درخواست کے کوئی کارروائی عمل مین لائی ہو تو یہ ضرور نہین ہے کہ وہ کارروائی انصرام کو پہونچائی جاوے بلکہ جب بیفائدہ متصور ہو تو اوس سے دست برداری ہوسکتی ہے — کامیان سنگہ وغیرہ بنام بہادر سنگہ وغیرہ منفصلہ ۱۷ دسمبر ۱۸۶۶ء اجلاس کامل

۸۰۰ — کوئی تحریک عدالت بغرض جاری کرنے کسی تجویز یا ڈگری یا حکم مصدرہ کسی عدالت مقررہ رایل چارٹر عمل مین نہین آویگی تاوقتیکہ درخواست اجرا اوس تاریخ سے بارہ برس کے اندر نہ گذری جب استحقاق جاری کرانیکا ڈگری کا ڈگری کے مالک ذی اختیار کو حاصل ہوا ہوا اور اوس صورت مین کہ تجویز یا ڈگری یا حکم بن المیعاد مذکورہ مجدداً اثر پذیر ہوگیا ہو یا کسیقدر زر اصل یا زر سود ڈگری شدہ ڈگریدار کو ادا ہوا ہو یا کہ مدیون ڈگری یا اوسکی مختار نے کوئی اقرارنامہ تحریری دستخطی اپنا متضمن اقبال استحقاق ڈگریدار کی اوسکو حوالہ کیا ہو پس صورت مذکورہ مین کوئی درخواست بابت اجرائے ڈگری خواہ تجویز خواہ حکم مقبول نہوگی تاوقتیکہ درخواست مذکور اوس تاریخ سے بارہ برس کے اندر داخل نہو جب ڈگری وغیرہ آخر مرتبہ مجدداً اثر پذیر ہوگئی ہو یا روپیہ خواہ اقرارنامہ آخر مرتبہ دیا گیا ہو مگر ملحوظ رہے کہ اس ایکٹ کے نفاذ سے تین برس تک ہر تجویز اور ڈگری اور حکم سے جو بروقت نفاذ ایکٹ ہذا اثر پذیر ہوئی ہو وہی قوانین متعلق ہونگے جو بالفعل جاری ہین گو کہ اس ایکٹ مین اسکے خلاف حکم ہوا ہو دفعہ ۱۹ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۵۹ء

تنبیہ — واضح ہو کہ ہماری ممالک مغربی و شمالی مین عدالت مقررہ رایل چارٹر یعنی فرمان بادشاہی عدالت العالیہ ہائی کورٹ الہ آباد ہے

**دفعہ ۹۳** وارنٹ مدیون کیواسطے | اگر حکمنامہ واسطے گرفتاری ذات مدیون کے ہو تو برندہ حکمنامہ کو

چاہیے کہ جسقدر جلد ممکن ہو مدیون کو کلکٹر کے حضور حاضر کرے اگر مدیون کل مبلغ مندرجہ حکمنامہ
اوسوقت عدالت مین داخل نکرے یا اوسکے ادا کے واسطے ایسا بندوبست نکرے جس سے ڈگریدار کو
اطمینان ہووے یا صاحب کلکٹر کو اس امر سے مطمئن نکرے کہ وہ فی الحال مقدور ادائے قرضہ نہین رکھتا
تو صاحب کلکٹر اوسکو جیلخانہ مین بھیجکر اوسقدر میعاد تک قید رکھیگا جو حکمنامہ اسمی داروغہ
جیلخانہ مین مندرج ہوگی الا اوس صورت مین کہ مدیون ختم میعاد سے پہلے کل زرڈگری ذمگی اپنا

سزا کی حد

ادا کر دیوے مگر ملحوظ رہے کہ جب مدیون موجب حکمنامہ متعلقہ ایکٹ ہذا قید
کیا جاوے تو میعاد قید اوس صورت مین تین مہینہ سے زیادہ نہوگی جب تعداد ڈگری بلا محسوبی
خرچہ پچاس روپیہ سے زیادہ نہو اور اوس صورت مین چھہ مہینے سے زیادہ نہوگی جب تعداد مذکور
پانچ سو روپیہ سے زیادہ نہو اور باقی صورتون مین وہ میعاد دو برس سے زیادہ نہوگی اور اگر

اگر گرفتاری بابت [illegible]

ڈگری جسکی رو سے حکمنامہ جاری ہو کر مدیون گرفتار کیا جاوے بابت حوالہ
کرنے کاغذات یا حساب کے ہو اور مدیون بروقت حاضری حضور صاحب کلکٹر کاغذات یا
حساب حوالہ نکرے تو جائز ہے کہ مدیون مذکور جیلخانہ دیوانی مین داخل ہو کر کسی میعاد تک قید رہے
جو کلکٹر تجویز کرے اور جو چھہ مہینہ سے زیادہ نہو الا اوس صورت مین کہ وہ میعاد مجوزہ سے پہلے کاغذات
اور حساب حسب محکومہ ڈگری حوالہ کرے

۸۰۱ — جب کوئی قیدی جیلخانہ دیوانی مین ایک سال تک قید رہ چکا ہو تو اوسکے مقید رہنے کی وجہ
نقشہ جیلخانہ دیوانی مین (جسکو مجسٹریٹ مہتمم جیلخانہ بھیجے گا) حاکم دیوانی یا کلکٹر کو بالاختصار لکھنی چاہیے سرکلر
آرڈر نمبر ۳۹ جلد ۲

۸۰۲ — جو شخص کہ بعلت اجرائے ڈگری زرنقد بذریعہ حکمنامہ کے گرفتار ہو کر عدالت مین حاضر کیا جاوے وہ واسطے
اپنی رہائی کے اس بنا پر درخواست کر سکتا ہے کہ اوس سے کوئی سبیل ادا کرنے کل یا جزو زرقرضہ کی بالفعل نہین ہو سکتی
یا درصورت قابض ہونے اوسکی کچھ جایداد پر وہ درخواست اس امر کی کرے کہ جو کچھ جایداد اوسکے قبضہ مین ہے
اوسکی نسبت عدالت جو چاہے کرے اس درخواست مین تفصیل جایداد ہر قسم ازان سائل کی خواہ وہ ادا ہوسکے

قبضہ مین یا اوسکو ممکن الحصول ہو عام اس سے کہ وہ اسپر بلا شرکت غیری یا بشراکت دیگران قابض ہو یا وہ اوسکی طرف سے امانتہً دوسری شخص کے دخل مین ہو (باستثنای پارچہ تن پوشی اوسکے یا اوسکے وابستگان اور آلات خاص حرفہ اوسکے) مع مقام وقوع جایداد مذکور مفصل درج ہوگی یا درخواست مین یہہ بھی لکھا جاوے کہ سوای مستثنیات متذکرۂ بالا کے اور کچہ جایداد سائل کے قبضہ مین نہین ہے اور جو طریقہ متذکرہ بالا کہ واسطے دستخط و تصدیق عرائض دعوی کی معین ہے اوسیکے موافق اس درخواست پر سائل کے دستخط اور تصدیق ثبت کرائی جاویگی۔ دفعہ ۲۷۳۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۰۳ — اگر کوئی شخص جو حسب الحکم حکمنامہ متعلقہ اجراء ڈگری زر نقد گرفتار ہوکر عدالت مین حاضر کیا جاوے باعتبار کسی وجہ معقول موجود متذکرہ دفعہ ۲۷۲۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع کو رہائی پانیکی درخواست کرے تو عدالت کو لازم ہوگا کہ مدعی یا اوسکے وکیل کے مواجہہ مین اوس درخواست سے اس باب مین استفسار کرے کہ بالفعل اوسکی کیا حیثیت ہے اور آیندہ زر ڈگری ادا کرنیکی کیا سبیل کر سکتا ہے اور عدالت مدعی سے اس بات کی وجہ طلب کریگی کہ مدعی اوس جایداد پر جو مدعا علیہ کے قبضہ مین ہو حکمنامہ کیون نہین جاری کراتا ہے اور مدعا علیہ کیون نہ رہا کیا جاوے اور اگر مدعی ایسی وجہ ظاہر نہ کر سکے تو عدالت مجاز ہوگی کہ مدعا علیہ کی حراست سے نجات پانیکا حکم دیوے لیکن عدالت مجاز ہوگی کہ عین دوران اوس تحقیقات کی جو نسبت بیانات کسی فریق کی ضرور معلوم ہو مدعا علیہ کو اوس اہلکار عدالت کی حراست مین جسکو حکمنامہ کی تعمیل سپرد ہوئی تھی اس شرط کی ساتھ رکھے کہ مدعا علیہ اہلکار مذکور کا زر فیس عدالت مین داخل کرے اور فیس کی شرح بموجب اوس شرح کی برابر ہوگی جسکے بموجب اوسی عدالت مین اور اور حکمنامجات کا خرچہ لیا جاتا ہو اور جو سب مین کم ہو یا اگر مدعا علیہ اس بات کی ضمانت کافی اور معتبر داخل کردے کہ وہ دوران تحقیقات تک عند الطلب حاضر ہوگا اور اوسکا ضامن یا ضامن لوگ اس بات کی ذمہ دار ہون کہ درصورت عدم احضار مدعا علیہ کے وہ لوگ زر مندرجہ حکمنامہ ادا کر دینگے تو عدالت مجاز ہوگی کہ ایسی ضمانت پر مدعا علیہ کو رہائی دیدے۔ دفعہ ۸۔ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع

۸۰۴ — اگر یہ بات واضح ہو کہ مدعا علیہ نے اپنی درخواست مین نسبت جایداد از آن اپنی کی خواہ وہ اوسکے قبضہ مین ہو یا اوسکو ممکن الحصول ہو یا اوسکی جانب سے امانتاً دوسرے کے قبضہ مین ہو کچہ اخفا کیا ہے یا عمداً بیان خلاف لکھا ہے یا اوسنے فریباً کچہ جایداد کو مخفی یا منتقل کیا یا اوٹھا دیا ہے یا یہ کہ وہ مرتکب کسی اور بدمعاملگی کا ہوا ہے تو رہا ہوجانا اوسکا بموجب دفعہ مقدم الذکر کے حافظ اوسکی گرفتاری

دوبارہ اور قید کا نہوگا اور ایسی رہائی سے جایداد جو اوسوقت بقبضہ مدعا علیہ کے ہو یا جو آیندہ اوسکے قبضہ مین آنیوالی ہو قرقی اور نیلام سے محفوظ نہ ہوگی۔ دفعہ ۲۷۵ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۸۰۵ - جو شخص کہ بعلت ڈگری قید مین ہو وہ اپنی رہائی کیواسطے عدالت مین درخواست گذران سکتا ہے درخواست مذکور مین تفصیل جایداد ہر قسم ازان سائل خواہ وہ اوسکو ملنے والی ہو یا اوسکے قبضہ مین ہو اور عام اس سے کہ وہ اسپر بذات خاص یا بشرکت دیگران قابض ہو یا اور اشخاص اسکی جانب سے امانةً قابض ہون باستثناے پارچہ تن پوشی اوسکے اور اوسکے وابستگان اور ضروری حالات جزیہ اوسکی مع نشان مقامات کے جہان جایداد مذکور دستیاب ہوسکی بتصریح مندرج ہوگی اور درخواست مذکور پر دستخط اور تصدیق سائل کی مطابق اوس طریقہ کے ثبت ہوگی جو درباب ثبت ہونے دستخط اور تصدیق کے عرائض نالش پر اوپر مذکور ہوچکا ہے۔ دفعہ ۲۸۰ ایضاً

۸۰۶ - بر طبق گذرنے درخواست مذکور کے حاکم عدالت ایک نقل تعلیقہ جایداد مدعا علیہ کی مدعی کو دلاویگا اور میعاد معقول اس حکم سے معین کریگا کہ مدعی اوسکے اندر کل یا جزو جایداد مذکور کو قرق اور نیلام کرا دے یا یہ ثابت کرے کہ مدعا علیہ نے بلا ایفاے ڈگری کے اپنی رہائی کے لیے دیدہ و دانستہ اپنی جایداد یا حق مندرجہ تعلیقہ یا جایداد کو فریباً منتقل کیا یا اوٹھوا دیا یا وہ کسی اور حرکت بدمعاملگی کا مرتکب ہوا اگر مدعی اندر میعاد معینہ کے ثبوت اس بات کا داخل نکر سکے تو حاکم عدالت مدعا علیہ کو رہا کریگا اگر مدعی اندر میعاد معینہ یا من بعد اوسکے حسب اطمینان عدالت کے یہ ثابت کرے کہ مدعا علیہ مرتکب کسی حرکت کا منجملہ حرکات مذکورہ بالا کے ہوا ہے تو حاکم عدالت کو لازم ہوگا کہ جیسا موقع ہو مدعا علیہ کو باستدعاے مدعی کے حوالات مین کہیں یا اسپر دمحبس کرے اِلّا اوس حالت مین کہ مدعا علیہ ڈگری کی علت مین دو برس قید رہا ہو اور حاکم کو اس بات کا بھی اختیار ہوگا کہ اگر مناسب سمجھے تو مدعا علیہ کو صاحب مجسٹریٹ کے پاس واسطے عمل مین آنے تدارک معینہ قانون کے نسبت اوسکے بھیجدیوے۔ دفعہ ۲۸۱ - ایضاً

**دفعہ ۹۴** - کوئی شخص ایک ہی ڈگری کی رو سے دوسرے بار قید نہین ہوسکتا

جب کوئی شخص ایک مرتبہ جیلخانہ سے رہائی پا جاوے تو وہ اوسی ڈگری کی رو سے مرتبہ ثانی قید نہ کیا جائیگا اگر تعداد ڈگری ایک سو روپیہ سے زیادہ نہو تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ شخص رہائی یافتہ کی نسبت

یہ ظاہر کریں کہ وہ اوس ڈگری کی ذمہ داری سے دوام کو بری ہو گیا لیکن اونھوں صورتوں میں رہائی مذکورہ موجب سقوط ذمہ داری متعلقہ ڈگری نہو گی اور یہ نہیں لازم آویگا کہ اوس ڈگری کی اجرا میں شخص رہائی یافتہ کی جایداد قرق نہو سکیگی ✢

دفعہ ۹۵ ۔ زر خوراک اجرای وارنٹ کی وقت جمع ہونا چاہیے

جب کوئی شخص درخواست بابت اجرای حکمنامہ گرفتاری بموجب دفعہ ۴۹ یا اجرای حکمنامہ اوپر ذات مدیون کی گذرانی اوسکو لازم ہے کہ بروقت جاری ہونے حکمنامہ کے زر خوراک بقدر حاجت ایک مہینہ یعنی تیس روز بموجب شرح مقررہ صاحب کلکٹر کی عدالت میں داخل کرے اور شرح مذکور دو آنہ یومیہ سے زیادہ نہو گی الا اوس صورت میں کہ صاحب کلکٹر کسی وجہ خاص سے شرح زائد کی بموجب خوراک داخل کراوے مگر کسی صورت میں شرح مذکور ۴ر یومیہ سے زائد نہو گی ✢

دفعہ ۹۶ ۔ زر خوراک زمانہ قید کے پیشگی ادا کرنا چاہیے

ایام قید کے ہر ماہ آیندہ کے شروع سے پہلے ڈگریدار کو شرح مذکورۂ بالا کے بموجب زر خوراک داخل کرنا لازم ہوگا اگر زر خوراک داخل نہ کیا جاویگا تو شخص مقید کو رہائی دیجاویگی ✢

دفعہ ۹۷ ۔ زر خوراک خرچہ مقدمہ میں شامل ہوگا

جو کچھ روپیہ بابت خوراک قیدی کے صرف ہووے وہ خرچہ مقدمہ میں شامل کیا جاوے گا اور اوس قدر زر خوراک مدخلہ جو تصرف میں نہ آوے شخص داخل کنندہ کو واپس دیا جاویگا ✢

## فصل دوسری نیلام بصیغہ اجرا ڈگری

### اول ۔ جایداد منقولہ

**شرح** ۔ جایداد منقولہ سے وہ شی مادی مراد ہے جو زمین سے ملصق یا پیوستہ نہو

دفعہ ۹۸ ۔ ڈگریدار کی نشاندہی پر فہرست تعلیقہ طیار کرکے اطلاعنامہ نیلام مشتہر کرنا چاہیے

بروقت جاری کرنے حکمنامہ اوپر جایداد منقولہ کسی مدیون ڈگری متعلقہ ایکٹ ہذا کی اہلکار برندۂ حکمنامہ کو چاہیے کہ جس جایداد کی ڈگریدار نشاندہی کرے اوسکی فہرست طیار کرکے اطلاعنامہ مشتہر تفصیل تاریخ جو

واسطے نیلام کے مقرر ہوئی ہو مع نقل فہرست مذکورہ موقع مجوزہ نیلام پر اور مدیون کے مسکن پر مشتہر کرے اور ایک نقل اطلاعنامہ اور فہرست مذکورہ کی صاحب کلکٹر کے پاس مرسل ہو اور صاحب موصوف کی کچہری مین آویزان کیجایگی +

۸۰۷ - بیع ایسی جایداد کا جو بحکم عدالت قرق کی گئی ہو نا جائز ہے بعد بیع اگر قرقی بہی اوٹہا لیجاوے تاہم ایسا بیع جائز اور قابل عملدرامد کے نہین ہوتا ٹیکا رام بنام بہادر سنگہ منفصلہ ۲۶ - جنوری ۱۸۶۳ء

۸۰۷ الف - جو جایداد کہ حالت قرقی مین منتقل کیجاوے اوسکا انتقال واسطے جملہ اغراض اور نسبت بلا استثناء کے قطعاً ناجائز نہین بلکہ ناجائز فی الجملہ ہے لہذا قابل منظوری بہی ہوسکتا ہے - سید محمد علی بنام گوکل چند منفصلہ فروری ۱۸۶۹ء

۸۰۸ - انتقال کرنا جایداد مقروقہ بعلت اجرائے ڈگری کا جو واسطے بہ نیت ادای زر اوس ڈگری کے جسکی بابت قرقی ہوئی ہو عمل مین آوے اور زر ثمن اوسکا حسب مقصود صرف ہوا اور اوسکی واسطے کافی ہو حسب منشاء دفعہ ۲۴۰ - ایکٹ ۸ ۔ ۱۸۵۹ء کے ناجائز نہین حسیب رای بنام ہدایت اللہ منفصلہ ۱ مارچ ۱۸۶۹ء

دفعہ ۹۹ - حفاظت اور نیلام جایداد منقولہ جو قرق کیجاوے - نیلام جایداد منقولہ جو بموجب حکمنامہ کے قرق کیجاوے تاریخ مابعد از قرقی سے دس روز پیچہے عمل مین آویگا اور تا وقوع نیلام کے جایداد مذکور کسی موقع مناسب پر امانت رکہی جاویگی یا کسی شخص معتبر کی حفاظت مین جسکو اہلکار برندہ حکمنامہ مناسب سمجہے رہیگی ور تشریح دفعات ۱۲۹ - لغایت ۱۳۳ - جہان تک کہ ونکی تعلیق ممکن ہے نیلام مفصلہ دفعہ ہذا سے متعلق ہونگی +

دفعہ ۱۰۰ - اگر تیسرا شخص نسبت جایداد منقولہ جو قرق ہوئی ہو دعوی حقداری ظاہر کرے تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہے کہ اوسکا نیلام ملتوی رکہے - اگر قبل تاریخ مقررہ نیلام کے کوئی شخص ثالث صاحب کلکٹر کے حضور حاضر ہو کر نسبت کسی جایداد منقولہ کے جو قرق ہوئی ہے دعوی اور حقداری ظاہر کرے تو صاحب کلکٹر کو لازم ہے کہ اظہار شخص مذکور یا اوسکے مختار کا بذریعہ حلف یا بطور دیگر جو کچہ درباب زبان بندی گواہان قانون وقت مین حکم ہو قلمبند کرے اور اگر وجہ کافی پائی جاوے تو جایداد مذکور کا نیلام ملتوی رکہے +

شرح - اقسام دفعہ ۷۰ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۸۰۹ - ایسی درخواست ہاسپہ ریکلی جائیگی - ایکٹ ۱۸۶۲ء

**دفعہ ۱۰۱۔ صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ ایسی دعاوی کا تصفیہ کرے**

صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ شخص ثالث کی دعوی کا تصفیہ کرکے مابین اوس دعویدار اور مدعی اور مدعا علیہ اصل مقدمہ کے حکم مناسب صادر کرے بروقت تجویز دعوی مذکور کے صاحب کلکٹر کو لازم ہے کہ قواعد متعلقہ ایکٹ ہذا کی جہان تک ممکن ہو پابندی کرے +

شرح — جو کوئی شخص ضبطی کے طور پر یا کسی ڈگری کی تعمیل مین کسی مال کا قرق کیا جانا روکنے کے لیے فریبا اوسکا دعوی کرے تو وہ اوسکو موجب دفعہ ۲۰۶ مجموعہ تعزیرات ہند سزا دیجائیگی۔ دفعہ ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ و ۲۰ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع و دفعہ ۱۲۹ و ۱۷۱ لغایت ۱۷۵ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع مع نظائر تحت دفعہ ۳۳ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب صرف بجائے دفعہ ۲۰۹ دفعہ ۲۰۷ قائم کرکے پڑھنا چاہیے

**دفعہ ۱۰۲۔ اگر دعویدار اپنا حق ثابت نکر سکے تو ڈگریدار کو اوس سے ہرجہ دلانا جائز ہے**

اگر دعویدار مذکور نسبت جایداد مقروقہ کے حق اپنا ثابت نکر سکے تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہے کہ بروقت تجویز مقدمہ کے ڈگریدار کو اوس دعویدار سے اوسقدر روپیہ بطور ہرجہ و خرچہ دلاوے جو بمقابلہ اوس نقصان حق یا خسارہ کے جو بوجہ التوای نیلام جایداد ڈگریدار کو عائد حال ہوا ہو کافی معلوم ہو +

شرح — درباب تعیین مقدار نقصان دیکھو شرح دفعہ ۱۴۱۔ ایکٹ ہذا

**دفعہ ۱۰۳۔ جو حکم بموجب دو دفعات بالا کے صاحب کلکٹر صادر کرے اوسکی ناراضی سے اپیل نہین ہو سکتا**

جو حکم بہ تجویز صاحب کلکٹر بموجب دفعہ ۱۰۱ و ۱۰۲ صدور پاوے اوسکی ناراضی سے اپیل نہو گی بلکہ اوس شخص کو جسکے نام حکم ہوا ہو اختیار ہوگا کہ تاریخ حکم سے ایک سال کے اندر واسطے اثبات حق کے دیوانی مین نالش کرے مگر شرط یہ ہے کہ اگر حکم واسطے نیلام جایداد کے ہوا ہو تو نالش دیوانی واسطے حصول جایداد کے نہوگی بلکہ واسطے دلایانے زرہرجہ بنام ڈگریدار جسکی تحریک سے جایداد نیلام ہوئی ہو دائر کیجاویگی +

**دفعہ ۱۰۴۔ کوئی بیضابطگی جو نیلام کے مشتہر کرنے یا تعمیل کرانے مین ہو موجب سقوط نیلام نہوگی**

کوئی بیضابطگی جو جایداد منقولہ مقروقہ کے نیلام کے مشتہر کرنے یا تعمیل کرانے مین واقع ہوئی ہو موجب سقوط نیلام مذکور نہوگی مگر یہ قاعدہ مانع اس امر کا نہوگا کہ وہ شخص جسنے بیضابطگی سے نقصان اوٹھایا ہو دیوانی مین نالش کرکے زرہرجہ

حاصل کری بشرطیکہ نالش مذکور تاریخ نیلام سے ایکسال کے اندر رجوع کیجاوے +

## دوم جایداد غیر منقولہ

شرح ۔ جایداد غیر منقولہ سے وہ شی مراد ہے جسکا اوٹھانا ایک جگہ سے دوسری جگہ جوانا ممنوع ہو خواہ وہ شی مادی ہو یا غیر مادی یعنی اراضی اور مکانات اور ہر قسم کی شی ملصقہ زمین اور وہ اشیا مراد ہین جو کسی ایسی شے کیساتھ دائما وصل ہون جو خود زمین سے ملحق ہے

### ۲ ۔ وہ حقیت شکمی جو بالعوض انہی مطالبہ لگان کے نیلام ہو

دفعہ ۱۰۵ ۔ نیلام اراضیات انتقالی کا بصیغہ اجرائے ڈگری بعلت اپنی بقایاے لگان

اگر ڈگری بابت بقایای لگان اوس قسم کی حقیت شکمی کے ہو جو بموجب اسناد ملکیت یا رواج ملک بذریعہ بیع انتقال ہو سکتی ہے تو ڈگریدار کو اختیار ہے کہ واسطے نیلام اوس حقیت کے درخواست کرے کہ اوسوقت حقیت مذکور بصیغہ اجرائے ڈگری بموجب اون قواعد کے نیلام کیجاویگی جو واسطے نیلام حقیت ہای شکمی بعلت بقایای لگان کے کسی قانون وقت مین مندرج ہون مگر درخواست مذکور اوس صورت مین جب حکمنامہ اوس سے پہلے مدیون ڈگری کی ذات یا جایداد منقولہ پر جاری کیا گیا ہو اثنای دوران حکمنامہ مذکور مین منظور نہین کیجاویگی اور اگر بعد نیلام حقیت شکمی کے کوئی جزو تعداد ڈگری غیر مودی رہے تو جائز ہے کہ درخواست اجرای حکمنامہ نسبت دوسری جایداد منقولہ یا غیر منقولہ مدیون کے داخل ہووے اور وہ جایداد غیر منقولہ حسب مشروطہ دفعہ ۱۱۰ ایکٹ ہذا نیلام ہو سکتی ہے +

شرح ۔ اس دفعہ کو بشمول دفعہ ۱۰۸ دیکھنا چاہیے

۸۱۰ ۔ نیلام ایسی حقیت شکمی کا جو انہی مطالبہ مین نیلام ہو بموجب قانون وقت ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۳۵ع کے عمل مین آویگا ۔ سرکلر بورڈ نمبر ۲ مورخہ ۳ اگست سنہ ۱۸۵۹ع

۸۱۱ ۔ جو اختیار کہ قبل ازین صاحب جج کو بابت نیلام حقیت شکمی بعلت اجرائے ڈگریات زر لگان کے حاصل تھا وہ صاحب کلکٹر کو تفویض کیا گیا ۔ دفعہ اول ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۳۵ع

۸۱۲ ۔ ایسا نیلام معرفت صاحب کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر یا اسسٹنٹ کلکٹر باعلان ہوگا اور اطلاع اوسکی بذریعہ

اجرا اور آویزان اشتہار کو بہ کچہری ضلع یا عدالت مقام پر اور کچہری کلکٹری مین دس روز پیشتر کیجاویگی۔ دفعہ ۱۰۔ ایضاً

**دفعہ ۱۰۶۔ اگر شخص ثالث حقیت شکمی پر جواز آ قابض ہونیکا دعویدار ہو تو صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ نیلام کو ملتوی رکھکر اوسکی تحقیقات اور دعوی کا تصفیہ کرے**

اگر قبل پہونچنے روز مقررہ نیلام حقیت شکمی بصیغہ اجرا ڈگری بعلت بقایای زرلگان متعلقہ حقیت مذکورہ کے کوئی شخص ثالث صاحب کلکٹر کے حضور حاضر ہوکر یہ ظاہر کرے کہ مین حقیت شکمی کا مالک ہون اور وہ شخص جسکے نام ڈگری ہوئی ہے مالک نہیں ہے اور مین تاریخ صدور ڈگری تک بطور جائز قابض تہا تو صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ حسب شرائط دفعہ ۱۰۰ بابت اظہار بندی اشخاص ثالث کے اوس شخص کا اظہار لیوے اور اگر وہ عدالت مین تعداد ڈگری داخل کرے یا ضمانت کافی دیوے اور صاحب کلکٹر کے نزدیک وجہ کافی پائی جاوے تو صاحب موصوف نیلام کو ملتوی کرکے اوس شخص کے دعوی کی تحقیقات اور تجویز کریگا مگر شرط یہ ہے کہ کوئی انتقال حقیت شکمی جسکا حسب شرائط ایکٹ ہذا یا دیگر قانون مجاریہ وقت کے زمیندار یا حقیت دار اعلی کے سررشتہ مین فرین رجسٹری ہونا چاہیے تسلیم نہ کیا جاویگا الا اوس صورت مین کہ اوسکی رجسٹری ہوئی ہو یا عدم رجسٹری کی وجہ کافی حسب اطمینان صاحب کلکٹر پیش کیجاوے ٭

**دفعہ ۱۰۷۔ طریقہ تصفیہ عذرات**

بروقت تجویز دعوی قسم بالا کے صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ قواعد مندرجہ ایکٹ ہذا پر جہانتک اونکی تعمیل ممکن ہو لحاظ کرے اور بنا راضی اوس تجویز کے جو صاحب کلکٹر نسبت دعوی مذکور صادر کرے اپیل نہوگی بلکہ اوس شخص کو جسکے نام تجویز صادر ہوا ہو اختیار ہوگا کہ تاریخ تجویز سے ایکسال کے اندر نالش اثبات حق کی عدالت دیوانی مین پیش کرے ٭

**دفعہ ۱۰۸۔ اجرا ڈگری بحق حصہ داران محال غیر منقسمہ یا حقیت کے**

اگر ڈگری کسی حصہ دار محال مشترکہ غیر منقسمہ یا حصہ دار تعلقہ شکمی یا اور حقیت قسم مذکورہ کی بابت زر واجب الوصول متعلقہ حصہ زرلگان حقیت شکمی جو اس محال یا تعلقہ یا حقیت غیر منقسمہ مین واقع ہو صادر ہوا ہو تو درخواست ڈگریدار بابت نیلام اوس حقیت شکمی کے منظور نہوگی الا اوس صورت مین کہ اوس سے پہلے حکمنامہ اوس

جایداد منقولہ مدیون پر جاری ہو چکا ہو جو اس ضلع مین جسمین نالش رجوع ہوئی تھی واقع ہووے اور اوس جایداد منقولہ کی نیلام سے تعداد ڈگری تمام وکمال ادا نہوئی ہو پس اوس صورت مین وہ حقیت شکمی بشرطیکہ وہ قسم مفصلہ دفعہ ۱۰۰ سے ہو اوسیطرح صیغہ اجرائے ڈگری سے نیلام ہو سکتی ہے جیسے جایداد غیر منقولہ بموجب شرائط دو دفعات ذیل کی ڈگری زر نقد کی اجرا مین نیلام ہوتی ہے ؎

## ۲ - وہ جایداد غیر منقولہ جو دوسری کی مطالبہ مین نیلام ہو

**دفعہ ۱۰۹** - جملہ مقدمات ڈگری زر نقد اگر تعداد ڈگری نیلام جایداد منقولہ مدیون سے وصول نہو سکے تو جایداد غیر منقولہ کی نسبت حکمنامہ کا اجرا ہو سکتا ہے

جب ڈگری بابت زر نقد بموجب ایکٹ ہذا صادر ہو یاوے بشرطیکہ وہ زر نقد بابت بقایای لگان متعلقہ کسی حقیت شکمی قابل بیع کے نہو تو بروقت اجرا اوس ڈگری کی اگر تعداد ڈگری بذریعہ اجرای حکمنامہ اوپر ذات یا جایداد منقولہ مدیون واقع اوس ضلع کی جس مین نالش رجوع ہوئی تھی وصول نہو سکے تو ڈگریدار کو اختیار ہوگا کہ واسطے اجرای حکمنامہ اوپر کسی جایداد غیر منقولہ مدیون کی درخواست کرے ؎

**دفعہ ۱۱۰** - طریقہ اجرای حکمنامہ کا اگر جایداد غیر منقولہ از قسم حویلی یا اور مکان کی ہو

اگر وہ جایداد غیر منقولہ جسپر حکمنامہ جاری کرانا منظور ہو از قسم حویلی یا اور مکان کی ہو تو حکمنامہ اوسی طرح جاری کیا جاویگا جیسے جایداد منقولہ کی قرقی و نیلام کیواسطے حکمنامہ جاری ہوتا ہے اور شرائط دفعات ۹۸ و ۹۹ حکمنامہ اول الذکر سے متعلق ہونگی

اگر از قسم حقیت شکمی قابل بیع ہو

اور اگر جایداد از قسم حقیت شکمی قابل بیع ہو تو اوس کا نیلام بموجب اون شرائط قانونی کے عمل مین آویگا جو واسطے نیلام حقیت ہاے شکمی بعلت اوس مطالبہ کے جو از قسم مطالبہ بقایاے لگان حقیت مذکور ہنو مقرر ہین

اگر وہ از قسم محال یا جزو محال ہو

اور اگر جایداد از قسم محال یا جزو محال ہو تو اوسکا نیلام بموجب اون قواعد کی عمل مین آویگا جو واسطے نیلام محالات براد وصول اون مطالبات کی جو مثل بقایاے مالگذاری کی وصول ہوتے ہین مقرر ہین ؎

**دفعہ ۱۱۱** - عذر جو کسی جایداد غیر منقولہ کی نیلام سے پیشتر کیا جاوے

اگر قبل اوس تاریخ کی جو واسطے نیلام کسی جایداد غیر منقولہ مذکورہ بالا کے مقرر ہوئی ہے عذر پیش کیا جاوے کہ یہ جایداد ملکیت مدیون ڈگری کی نہین ہے

اور اوس ڈگری کے اجرا مین جو اوسکے نام صادر ہوئی ہے نیلام نہین ہو سکتی ہے تو صاحب کلکٹر بموجب شرائط دفعہ ۱۰۰ متعلقہ زبان بندی اشخاص ثالث کے اس عذرداری کا اظہار لیویگا اور اگر وجہ کافی پائی جاوے تو صاحب موصوف نیلام کو ملتوی کرکے اس عذر کی تحقیقات اور تجویز بموجب دفعہ ۱۰۷ کے عمل مین لاویگا مگر اوس شخص کو جسکے نام تجویز کیجاوے استحقاق نالش دیوانی باقی رہیگا ÷

۸۱۳ - اگرچہ قرقی علت اجرائے ڈگری مین نہ دلایا جاوے تو نالش نمبری علٰحدہ ہو سکتی ہے نظیر صدر عدالت ۱۸۶۲ع

شرح - قواعد درباب نیلام حویلی یا مکان و باغات وغیرہ -

## ۱ — قواعد نیلام حقیت شکمی قابل بیع

۸۱۴ - جو جایداد از قسم حقیت شکمی قابل بیع ہو اوسکا نیلام ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع کی دفعات ۲۴۸ اور اوسکے مابعد کے موجب عمل مین آویگا - دفعہ ۱۳ - سرکلر بورڈ نمبر ۲ مورخہ ۳ اگست سنہ ۱۸۵۹ع

تنبیہ - چونکہ وسطی قرقی جایداد غیر منقولہ قسم مذکور کے ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع مین کوئی حکم مندرج نہین ہے لیکن ہرگاہ نیلام ہونا اوسکا قواعد ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع پر منحصر رکھا گیا تو اس سے معنی یہ بات نکلتی ہے کہ نیز اوسکی قرقی اونہین احکام کے بموجب عمل مین آویگی جو ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع مین قرقی اراضیات کے لیے مذکور ہین اور ذیل مین مندرج ہین

۸۱۵ - جب جایداد از قبیل اراضی یا دیگر شے غیر منقولہ کی ہو تو قرقی بذریعہ حکم تحریری متضمن اس بات کے عمل مین آویگی کہ مدعا علیہ جایداد کو بذریعہ بیع یا ہبہ کے یا اور کسیطرح سے منتقل نہ کرے نہ کوئی شخص اوسکو بذریعہ خرید یا ہبہ کے یا اور کسیطرح سے لیوے - دفعہ ۲۳۵ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۱۶ - ایسا حکم تحریری جایداد پر یا اوسکے متصل باواز بلند پڑہا جاویگا اور کچہری کی کسی منظر عام پر اور ایک کلکٹر کی کچہری مین آویزان کیا جاویگا - دفعہ ۲۳۹ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۱۷ - نیلام کسیقدر جایداد مقروقہ بعلت اجرائے ڈگری کا فریقین کی درخواست پر عدالت آمر نیلام سے ملتوی ہو کر مقدمہ زیر تجویز سے خارج ہوا غالباً اسی سے یہ تجویز قرار پائی کہ چونکہ کوئی حکم خاص مشعر برخاستگی قرقی صادر نہین ہوا بلکہ خلاف اوسکے عدالت و نیز فریقین کا منشا قیام قرقی تہا بس اس حکم سے کہ مقدمہ زیر تجویز سے خارج کیا جاوے یہ نتیجہ نہین نکلتا کہ قرقی اوٹھا لیجاوے - احمد حسین خان بنام محمد علیم خان فیصلہ ۲۷ جنوری سنہ ۱۸۶۹ع

۸۱۸ — اگر حکم تحریری ضمن قرقی صادر ہوکر اعلان و اشتہار اوسکا بطریقہ مندرجہ بالا حسب ضابطہ عمل میں آیا ہو تو انتقال خانگی جایداد مقروقہ کا بذریعہ بیع یا ہبہ یا اور کسی نوع سے باطل اور ناجائز ہوگا۔ دفعہ ۲۴۰ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

شرح — نظائر تحت دفعہ ۹۸ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب نمبری ۷۸۸ و ۸۰۷ و الف ۸۰۷

۸۱۹ — جملہ حالات قرقی میں عدالت کو اس حکم کے صادر کرنیکا اختیار ہے کہ کسیقدر جایداد مقروقہ جو واسطے ایفائے ڈگری کے کافی ہو نیلام کیجاوے اور زرنیلام سے جس قدر کہ کافی ہو ڈگریدار کو دیا جاوے۔ دفعہ ۲۴۱ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۸۲۰ — اگر مدیون اطمینان کر دیوے کہ زرڈگری اراضی کے رہن یا مستاجری کر دینے سے یا جزو اراضی یا دیگر جایداد مملوکہ مدیون کے انتقال بابت خانگی سے وصول ہونیکی امید ہے تو بر طبق گذرانیدن درخواست مدیون کے نیلام ایسی میعاد تک ملتوی رکھا جاوے جس میں مدیون کو فرصت مناسب واسطے مہیا کرنے روپیہ کے ملے۔ دفعہ ۲۴۳ ایضاً

۸۲۱ — اگر وقت نیلام اراضی مالگذاری کے صاحب کلکٹر کی یہ رائے ہو کہ نیلام کرنا اوس اراضی یا حصہ کا غیر مناسب ہے اور یہ کہ اراضی یا حصہ مذکورہ کے چندروز تک انتقال کر دینے سے تمام زرڈگری عرصہ معقول میں وصول ہو جاویگا کلکٹر کو اختیار ہے کہ بشرط گذرانے ضمانت معتبر بقدر تعداد ڈگری مالیت یا حصہ مذکورہ کے بجائے نیلام اراضی کوئی اور تدبیر نسبت ایفائے زرڈگری کے عمل میں لاوے۔ دفعہ ۲۴۴ ایضاً

شرح — دفعہ ۲ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء ملاحظہ طلب

۸۲۲ — زرڈگری مع دیگر اخراجات قرقی عدالت میں داخل ہو جاوے یا اور طرح پر مطالبہ ادا ہو جاوے تو قرقی برخاست کی جاویگی اور اگر مدعاعلیہ چاہے اور عدالت میں خرچ کافی جمع کرے تو اوس طریقہ کے موافق جو واسطے اشتہار اور اعلان قرقی کے اوپر مذکور ہو چکا ہے حکم واگذاشت مشتہر کرا دیا جاوے اور اوس سے اطلاع دیجاوے اور جو تدبیر کہ واسطے التوائے کارروائی آیندہ بصیغہ اجراء ڈگری ضرور ہو عمل میں آویگی۔ دفعہ ۲۴۵ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

## ذکر دعوی نسبت جایداد مقروقہ

شرح — دفعات ۱۰۶ و ۱۰۷ و ۱۱۱ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۸۲۳ — جب جایداد مقروقہ کی نسبت کوئی دعوی اس بیان سے پیش ہو کہ جایداد مذکور بعلت ڈگری موسومہ مدعاعلیہ

قابل نیلام نہین ہی تو صاحب عدالت بحفظ قواعد مندرجہ دفعہ مابعد دفعہ ہذا کی تحقیقات اوسکی اونہین اختیارات سے کریگا گویا دعویدار دراصل مدعا علیہ مقدمہ گردانا گیا اور بموجب اونہین اختیارات کی کاربند ہوگا جو دربارۂ طلبی و تعیین گواہان بعد تحریر امور تنقیح طلب عمل مین آتی ہین اور اگر حاکم عدالت اس بات سے مطمئن ہوجاوے کہ جایداد اوس شخص کے قبضہ مین جسپر اجراء مطلوب ہی یا کسی اور شخص کی امانت مین منجانب اوسکی نہین ہی یا کہ رعایا یا کاشتکار یا دیگر اشخاص جو بوقت قرقی جایداد کی اوسکو لگان دیتی ہون اوسپر قابض نہین ہی یا یہ کہ وہ جایداد وقت قرقی کی اوسکی قبضہ مین تو تہی مگر وہ بطور مالک کی یا اپنی طرف سی اوسپر دخیل نتہا بلکہ منجانب شخص دیگر یا امانۃ اوسپر قابض تہا تو صاحب عدالت اوس جایداد کو قرقی سی واگذاشت کریگا لیکن اگر یہ امر حسب اطمینان عدالت کی پایا جاوی کہ جایداد اوس شخص کی قبضہ مین بطور ملکیت ہی جسپر اجراء مطلوب ہوا اور وہ کسی دوسری شخص کیطرف سی اوسپر قابض نہین ہی یا یہ کہ بہ قبضہ کسی اور شخص کی اُسکی طرف سے امانۃ ہے یا رعایا اور کاشتکار یا دیگر اشخاص جو بوقت قرقی کی اوسکو لگان ادا کرتی ہون اوسپر قابض ہین تو حاکم عدالت حکم نامنظوری عرضی دعوی صادر کریگا اور حکم مصدورہ دفعہ ہذا کا اپیل نہوگا لیکن جس شخص کی حق مین وہ حکم مضر ہوا اوسکو اختیار رجاع نالش دیوانی اندر ایک برس کی رہیگا۔ دفعہ ۲۴۶۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۲۴ عدالت جاری کنندۂ حکم قرقی مین دعوی یا عذر جس قدر جلد ہوسکی پیش کیا جاویگا اور اگر شئے متدعویہ یا عذر یہ مشتہر بہ نیلام ہوگئی ہو تو نیلام درصورت ضرورت اس غرض سی ملتوی کیا جائیگا کہ تحقیقات متذکرہ دفعہ بالا عمل مین آوی لیکن اگر یہ پایا جاوی کہ دعوی یا عذر عمداً اور بلاضرورت بنظر ہرج حق رسی کی بتوقف پیش ہوا ہی تو اوسکی تحقیقات نکیجائیگی اور ایسی حکم کا اپیل نہوگا مگر دعویدار کو اختیار رجاع نالش دیوانی اندر ایک سال کی رہیگا۔ دفعہ ۲۴۷۔ ایضاً

## ذکر نیلام

۸۲۵ نیلام بذریعہ معرفت صاحب کلکٹر کی عمل مین آویگا۔ دفعہ ۲۴۸۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۲۶ یہ نیلام ہر مہینی کی ۲۰ تاریخ کو ہوا کریگا بشرطیکہ وہ روز یکشنبہ یا اور کسی تعطیل عام کا روز نہو کہ ایسی صورت مین جس روز پہلی کچہری کہلے نیلام ہوگا۔ دفعہ ۲ سرکلر نمبر ا سنہ ۱۸۶۰ع

۸۲۷ بعد صحت حقیت مدعا علیہ کی اشتہار زبان مروجہ مین عدالت سی جاری کیا جائیگا کہ جس مین تعین وقت و مقام نیلامی و شئی نیلام مع تعداد مالگذاری سرکار اور مقدار زر ڈگری مع دیگر کوائف ضروریکی مندرج ہوگی۔ دفعہ ۲۴۹۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۲- اشتہار مین صاف لکھا جائیگا کہ صرف وہی استحقاق جو مدعا علیہ کو جایداد مندرجہ اشتہار مین حاصل ہین نیلام ہونگے - دفعہ ۲۴۹ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۳- ایک ایک اشتہار اوپر نظرگاہ عام موضع اور نیز موقع قرقی اور کچہری امر نیلام ادر جج ادر کلکٹر کی آویزان اور بضرب دہل مشتہر ہوگا - دفعہ ایضاً

۸۲۸- عدالت جاری کنندہ ڈگری صاحب کلکٹر کے پاس درخواست نیلام مع نقل اشتہار جسکو عدالت نے بموجب احکام دفعہ ۲۴۹ طیار کیا ہو ارسال کرے - دفعہ ۳ سرکلر نمبر ۱ سنہ ۱۸۶۸ع

۸۲۹- تاریخ آویزانی اشتہار سے کچہری امر نیلام مین تیس روز بعد نیلام بولا جائیگا - دفعہ ۲۴۹ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۳۰- جب محال پٹی داری کا کوئی حصہ نیلام ہووے اور اوسکو شخص غیر خرید کرے تو حصہ دار با دخال زر نیلامی روز نیلام پر اور بہ تسلیم جملہ شرائط نیلام دعوی پیش کرسکتا ہے - دفعہ ۱۴۱ - ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع

شرح - جس محال مین دو پٹی یا اوس سے زیادہ شمول ہون یا جس مین کئی مالک ہون جو جداگانہ جایداد اپنی تصرف مین رکھتے ہون اور سرکار کو مالگذاری دیتے ہون مگر ادای مالگذاری کا عہد اپنے نام نہ کیا ہو پس جس مالک کا نام بندوبست سرکاری مین داخل ہے وہ نمبردار اور جس کا داخل نہین وہ پٹی دار کہلاتا ہے - دفعہ ۲ - ایکٹ اول سنہ ۱۸۴۱ع ملاحظہ طلب

۸۳۱- خریدار مستحق واصلات جایداد مشتریہ اپنی کا بابت اوس زمانہ کے ہے جو درمیان تاریخ خریداری و انتقال مابعد بنام شفیع کے گذرا ایسے مقدمہ مین شفیع کو فریق بنانا چاہیے - بابو پرشاد بنام موہن منفصلہ ۱۲ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

۸۳۲- ایک ثلث معافی منضبطہ مشمولہ مین پٹی واقع محال ادای یکجائی پر جمع سرکار قائم ہوئی اور وہ جمع بذریعہ نمبرداران محال ادائی کے واجب الادا قرار دی گئی اور نمبرداران مذکور کو اختیار دیا گیا کہ اگر حصہ دار لوگ اپنا حصہ ادا نہ کرین تو وہ بھی حصہ داران پٹی پر نالش سرسری دائر کرین اور حصہ شخص باقیدار کو نیلام کرا دیوین اور نامہ دہندگان سرکار کے نزدیک ذمہ دار ادای مالگذاری معینہ سرسری کے تھے اور در صورت باقیداری کے اونکے حقوق واقع محال بجای حصہ داران پٹی باقیدار بعلت باقی مالگذاری سرکار کے جو اون پٹیون پر پڑی ہے مستوجب نیلام تھی پس ایسی صورت مین تجویز ہوئی کہ محال مذکور وہ پٹی داری محال نہین ہے جسکا ذکر دفعہ ۲ - ایکٹ اول سنہ ۱۸۴۱ع مین مندرج ہے اور جو حق شفعہ قانون

مذکور کے بموجب حصہ داران کو دیا گیا ہے وہ اوس سے متعلق نہیں ہوسکتا یہ بھی تجویز پائی کہ کسی محال کو حسب مراد دفعہ ۲ قانون مذکور کے محال پٹی داری قرار دیے جانے کے لیے صرف یہی ضرور نہین ہے کہ کل الفاظ مندرجہ دفعہ مذکور اوس پر صادق آجاوین بلکہ یہ بھی ضرور ہے کہ جملہ مراتب جواز روی دیگر احکام مندرجہ ایکٹ مذکور کے محال متذکرہ دفعہ مذکور سے متعلق کیے گئے ہین وہ مراتب بھی اوس پر عائد ہوسکین — سالک رام سنگھ بنام پرسدہ رام وغیرہ منفصلہ ۱۳ اگست سنہ ۱۸۶۶ع

۸۳۳ — جس صورت مین قطعہ اراضی معافی متنازعہ رقبہ مشخصہ محال مین تو داخل کیا گیا لیکن محال علحدہ قائم نہین ہوا اور نیز معافیداران سابق اوس پر قبضہ اپنا سرکار کی طرف سے نہین رکھتے تھے نہ اونکو کچھ حق مالکیت تھا یہ تجویز قرار پائی کہ ایسی اراضی وہ اراضی نہین ہے جسکا ذکر دفعہ ۱۴۴ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع مین آیا لہذا وقت نیلام ایسے جزو محال کا جسکی نوعیت زمینداری خالص ہو حق شفع قابل پذیرائی نہین — کنور نپو سنگھ بنام دیبی دیال سنگھ منفصلہ ۲۷ جون سنہ ۱۸۶۷ع

۸۳۴ — عذرات و دعاوی عدالت جاری کنندہ ڈگری مین پیش ہونگے اور تصفیہ اونکا عدالت مذکور سے حسب مراد دفعہ ۲۴۶ و ۲۴۷ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع کے عمل مین آویگا — دفعہ ۴ سرکلر نمبر ۱ سنہ ۱۸۶۶ع

۸۳۵ — خریدار نیلام کو پچیس روپیہ سیکڑا از زر نیلامی پر فوراً زر بیعانہ داخل کرنا ہوگا ورنہ جایداد فوراً دوبارہ نیلام کیجاویگی — دفعہ ۲۵۳ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۳۶ — بقیہ روپیہ پندرہ دین دن قبل غروب آفتاب اور اگر اوس روز تعطیل ہو تو جس روز پہلے کچہری کھلے داخل ہونا چاہیے ورنہ زر مذکور بعد مجرائی خرچ نیلام کے ضبط سرکار ہوگا اور وہ جایداد دوبارہ نیلام کیجاویگی — دفعہ ۲۵۴ ایضاً

۸۳۷ — میعاد پانزدہ روزہ مین یوم نیلام داخل نہین ہے — شرح ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع مرتبہ بابو راما پرشاد صاحب ◆

۸۳۸ — نیلام ثانی متذکرہ دفعہ ۲۵۴ مین اوسیطرح تعمیل اجرای اشتہار وغیرہ کی ہوگی جیسی پہلے تھی یعنی بعد اجرای اشتہار جدید حسب طریقہ و میعاد معینہ کے نیلام ثانی ہوگا — دفعہ ۲۵۵ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۳۹ — خریدار قاصر کا استحقاق نسبت جایداد یا کسی جزو زر ثمن نیلام ثانی کے باقی نرہیگا اگر نیلام ثانی مین خریدار نادہندہ کی بولی سے قیمت کم اوٹھے تو زر کمی خریدار اول سے مثل اجرای ڈگری کے وصول کیا جاویگا — دفعہ ۲۵۶ ایضاً

۸۴۰ — عامل نیلام ان چار صورتون مین نیلام ملتوی کرسکتا ہے (۱) جب کل زر ڈگری داخل ہوجاوے (۲) جب ڈگریدار رسید کل مع خرچہ کی پیش کرے (۳) جب کہ حکم امتناع نیلام عدالت سے صادر ہو (۴) جب کہ صورت مندرجہ

دفعہ ۱۳ ایکٹ ۱۱ سنہ ۱۸۴۲ء وقوع مین آوے - دفعہ ۴ سرکلر نمبر ۱ سنہ ۱۸۶۱ء

۸۴۱ — جب کہ جایداد بعلت اجرائے ڈگری معرض نیلام مین آئی اور اوسکی نسبت واقع مین بولیان بولی گئین تو عدالت کو اختیار التوای نیلام اور اوسکو ختم کرنیسے انکار کرنا اور دوسری نیلام کے حکم دینے کا صرف مدیون ڈگری کو اس بیان سے کہ نسبت نیلام کردہ بیع خانگی سے زیادہ قیمت پا سکتا ہی نہین ہے کیونکہ زر ڈگری کی اصلاح وصول ہونیکی نسبت کوئی وجہ باور کرنیکی نہین - بابو لچھمین نراین بنام بابو بھیرون پرشاد منفصلہ ۱۷ اگست سنہ ۱۸۶۶ء

۸۴۲ — صاحب کلکٹر بعد التماس نیلام مع نتیجہ نیلام کی رپورٹ کرکے زر نیلامی تا صدور حکم عدالت امانت رکھیگا دفعہ ۵ سرکلر نمبر ۱ سنہ ۱۸۶۱ء

۸۴۳ — نیلام جایداد تا وقتیکہ عدالت سے منظور نہوئے کمل نہوگا درخواست منسوخی نیلام کی بربنای وقوع بے ضابطگی نسبت کسی امر ضروری متعلق باشتہار یا تعمیل نیلام تاریخ نیلام سے ۳۰ روز کے اندر گذر سکتی ہے لیکن تا وقتیکہ سائل حسب اطمینان عدالت کے یہ ثابت نہ کرے کہ ایسی بے ضابطگی سے اوسکو کمال ضرر عائد ہوا ہے نیلام بربنای بے ضابطگی مذکور کے ہرگز منسوخ نہوگا - دفعہ ۲۵۶ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۸۴۴ — اس مقدمہ مین ڈگریدار نے درخواست التوای نیلام محررہ قبل تاریخ نیلام بسبیل ڈاک روانہ کلکٹری کی مگر بوجہ اسکے کہ وہ درخواست بعد دو روز تاریخ نیلام کے پہونچی نیلام وقوع مین آگیا - تجویز ہوئی کہ ایسی بے ضابطگی سے نیلام منسوخ نہین ہو سکتا کیونکہ اگر یہ فرض کیا جاوے کہ ڈگریدار خود حاضر ہوکر درخواست مذکورہ بالا پیش کرتا رسید کل مطالبہ کی گذرانتا تاہم صاحب کلکٹر مجاز التوای نیلام نہ تھے - بال گوبند بنام کاشی رام منفصلہ ۱۷ ستمبر سنہ ۱۸۶۵ء

۸۴۵ — جب بسبب بے ضابطگی امین یا دوسرے عہدہ دار کے نیلام اجرائے ڈگری کا منسوخ ہوا تو اخراجات ایسے نیلام کے مدیون ڈگری کے ذمہ نہین ہو سکتے - مسٹر ولیم ہانس بنام لچھمین داس منفصلہ ۲ جون سنہ ۱۸۶۹ء

۸۴۶ — کوئی نیلام بعلت اجرائے ڈگری اس وجہ سے ناجائز قرار نہین پا سکتا کہ زر واجب الادا سے زیادہ بیان کیا گیا کیونکہ کوئی بے ضابطگی در باب مشتہری و تکملہ نیلام کے نہین ہوئی - چیتر سنگہ بنام مسماۃ دھرم کنور - منفصلہ ۲ فروری سنہ ۱۸۶۹ء

۸۴۷ — اگر درخواست منسوخی نیلام کی نہ گذرے یا گذر کر نامنظور ہو جاوے تو حکم منظوری نیلام اور اگر عذر منظور ہو جاوے

تو حکم منسوخی نیلام صادر ہوگا حکم منسوخی نیلام قطعی اور حکم نامنظوری درخواست یا منظوری نیلام قابل اپیل ہے اور حکم صیغہ اپیل ناطق ہوگا شخص ناراض اثبات حق دیوانی سے کرا سکتا ہے - دفعہ ۲۵۷ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۴۸ - بحالت منسوخی نیلام خریدار زر ثمن مع سود یا بلا سود پانیکا مستحق ہوگا - دفعہ ۲۵۸ - ایضاً

۸۴۸ الف - بعد منظوری نیلام خریدار نیلام کو عدالت سے قبالہ دیا جائیگا اور اوسمیں نام اصلی خریدار نیلام کا لکھا جائیگا اور وہ ہر امر میں بمنزلہ دست آویز متصور ہوگا - دفعہ ۲۵۹ و ۲۶۰ - ایکٹ - ایضاً

شرح - بغرض دریافت کاغذ اسٹامپ جسپر قبالہ تحریر پائیگا - دیکھو تصریح اسٹامپ دست آویز انتقال مندرجہ تحت دفعہ ۷۶ - ایکٹ ہذا -

۸۴۹ - اس قسم کی دست آویز جب متضمن کسی استحقاق مالیتی ایک سو روپیہ یا اوس سے زیادہ کی ہو واجب الرجسٹری ہے - دفعہ ۱۷ - ایکٹ ۲۰ سنہ ۱۸۶۶ع

۸۵۰ - عدالت کو لازم ہے کہ قبل عطای سارٹیفکٹ اوسے رجسٹری کراوے اور مشتری نیلام کو معیت اپنی درخواست اور اسٹامپ پیادہ کے زر مینہ رجسٹری بھی داخل کرنا چاہیے - سرکلر صدر عدالت مورخہ ۲۰ جنوری سنہ ۱۸۶۶ع نمبر ۵

۸۵۱ - جو نالش اس بنا پر دائر ہو کہ نام خریدار مندرجہ قبالہ کا فرضی ہے خریدار اصلی اور ہے تو وہ مع خرچہ ڈسمس ہوگی - دفعہ ۲۶۰ - ایضاً

۸۵۲ - بعد منظوری نیلام حسب دفعہ ۲۵۶ عدالت کے حکم پر زر مجتمعہ نیلام بعد اخذ رسید یابندہ و منہائی فیس مفصلہ ذیل یابندہ کو حوالہ کرکے رسید عدالت میں بھیجنی چاہیے - دفعہ ۶ سرکلر نمبر ۱ سنہ ۱۸۶۵ع

۲ منہائی زر ثمن نیلام بحساب ذیل ہونی چاہیے

اگر زر ثمن ۱۰۰ تک ہو تو ایک روپیہ سیکڑا - اگر ۱۰۰ سے زیادہ ہو تو ایک ہزار تک ۸ سیکڑا

اگر ایک ہزار سے زیادہ ہو تو ۸ فی پانصد - دفعہ ۷ سرکلر ایضاً

۳ روپیہ منہا شدہ صاحب کلکٹر اپنے پاس رکھیگا - دفعہ ایضاً

۴ - جملہ اخراجات جو صاحب کلکٹر کی کارروائی نیلام میں واقع ہوں زر مذکور سے دیے جاوینگے دفعہ ۸ - سرکلر ایضاً

۸۵۳ - اگر جایداد بقبضۂ مدعا علیہ یا منجانب اوسکی بقبضہ کسی اور شخص یا بقبضہ شخص دیگر کی ہو جو بذریعہ ایسی استحقاق کی اوس جایداد کی نسبت دعویدار ہو کہ بعد عمل مین آنی قرقی جایداد کی مدعا علیہ سی اوسکو حاصل ہوا ہو تو حاکم عدالت یہ حکم صادر کریگا کہ خریدار نیلام کو بذریعہ دخل دہانی کی جایداد مذکور پر قبضہ دلایا جاوے اور عند الضرورت قبضہ شخص قابض کی بیدخلی کی ذریعہ سی دلایا جائیگا - دفعہ ۲۶۳ - ایضاً

۸۵۴ - اگر جایداد نیلامی بقبضۂ رعایا یا بقبضۂ اون دیگر اشخاص کی ہو جنکو اوسکی قبضہ کا استحقاق حاصل ہے تو اس طرح سے قبضہ دلایا جائیگا کہ نقل سارٹیفکٹ نیلام کو جایداد کی کسی منظر عام پر آویزان کرائیگا اور بضرب دہل یا بذریعہ دیگر رواج مروجہ کی مناسب مقام یا مقامات مین واسطی اطلاع قابضان جایداد کی یہ مشتہر کرائیگا کہ استحقاق اور حق و مرافق مدعا علیہ کی خریدار کی ہاتہ منتقل کیے گئی - دفعہ ۲۶۴ - ایضاً

۸۵۵ - اگر خریدار کی ساتہ نسبت دخل دہانی جایداد نیلامی کی یہ مقابلہ یا ہارج وقوع مین آوی تو وہی قواعد ملحوظ ہونگی جو اس ایکٹ کی دفعات ۲۲۶ و ۲۲۷ و ۲۲۸ مین متضمن مقابلہ یا ہارج ہونی ڈگری دار کے مندرج ہین - دفعہ ۲۶۸ - ایضاً

## دفعہ ۲۲۶ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۵۶ - اگر وقت تعمیل ڈگری کی جو بابت اراضی یا دیگر جایداد غیر منقولہ کی ہو کوئی شخص اہلکار جاری کنندہ کا مقابل یا ہارج ہووی تو ڈگریدار وقت مقابلہ یا ہرج سی کسی وقت ایک مہینے کی اندر استغاثہ اپنا عدالت مین گذرانی اور حاکم عدالت ایک روز واسطی تحقیقات استغاثہ کی معین کر کی مستغاث علیہ کو واسطی جوابدہی کے طلب کریگا - دفعہ ۲۲۶ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

## دفعہ ۲۲۷

۸۵۷ - اگر حسب اطمینان عدالت یہ بات معلوم ہو کہ مدعا علیہ یا اور کوئی شخص باغواے اوسکے بوجہ مندرج ہونی اراضی یا جایداد غیر منقولہ کی ڈگری مین یا اور کسی وجہ کی بنا پر مقابل یا ہارج ہوا تو حاکم عدالت مجاز ہوگا کہ نسبت استغاثہ کی تحقیقات کری اور حکم مناسب دی - دفعہ ۲۲۷ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

## دفعہ ۲۲۸

۸۵۸ - اگر حاکم عدالت کو بعد تحقیقات ضروری کے اس بات کا اطمینان ہو جاوے کہ مقابلہ یا ہرج بیجا تھا اور یہ کہ مدعا علیہ یا دیگر شخص اوسکے اغوا سے باین غرض مقابل اور ہارج ہوا ہے کہ مستغیث کو شئی ڈگری کا قبضہ نکلی حاصل نہووے تو حاکم عدالت مجاز ہے کہ حسب استدعاے مدعی کے مدعا علیہ یا دیگر شخص مذکور کو واسطے اوس قدر میعاد کے جو تیس دن سے زیادہ نہو بنظر انسداد مداومت مقابلہ یا ہرج مذکور کے قید کرے درصورتیکہ اسطرحکی تجویز یا ہرج کسی ایسی کارروائی کی نہو کہ جسکی روسے مدعا علیہ یا دیگر شخص مذکور بموجب کسی قانون کے کہ جو اوس وقت نسبت تدارک مقابلہ یا ہرج کے نافذ ہو سزاوار سمجھا جاوے - دفعہ ۲۲۸ - ایضاً

شرح - جو شخص سرکاری ملازم کے باضابطہ مشہور کرائے ہوے حکم سے عدول کرے اوسکو صاحب مجسٹریٹ کے حضور سے موجب دفعہ ۱۸۸ تعزیرات ہند سزا دیجائیگی - نمبر ۸۸۹ ملاحظہ طلب

۸۵۹ - اگر وقوع مین آنا مقابلہ یا ہرج کا نسبت دخل دہانی کے کسی شخص کی جانب سے پایا جاوے جو مدعا علیہ نہو اور جو جایداد نیلامی کے قبضہ کا دعویدار بذریعہ مالک یا مرتہن یا مستاجر ہونے یا بذریعہ کسی اور استحقاق کے ہو یا خریدار نیلام کو قبضہ دلانے سے کوئی اسطرحکا دعویدار بیدخل ہو جاوے تو حاکم عدالت بر طبق گذرنے استغاثہ خریدار نیلام یا اوس شخص کے جو بطریقہ مذکور الصدر دعویدار ہوا استغاثہ کی نسبت تحقیقات کرکے بنظر حالات مقدمہ کے حکم مناسب صادر کریگا بشرطیکہ ایسا استغاثہ تاریخ مقابلہ یا ہرج یا تاریخ بیدخلی سے یعنی حسب شکل مقدمہ کے ایک مہینے کے اندر گذرے اور عدالت کے حکم سے اپیل نہو سکیگا مگر شخص مغلوب کو اختیار ہوگا کہ حکم مذکور کی تاریخ سے ایک برس کے اندر نالش واسطے استقرار اپنے حق کے دائر کرے - دفعہ ۲۶۹ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۸۶۰ - زرثمن نیلام سے بدل وہ شخص مستحق وصول اپنے مطالبہ کا ہوگا کہ بر طبق جسکی درخواست کے جایداد مذکور قرق ہوئی ہو گو بعد ازان قرقی اوس جایداد کی دوسرے شخص کیطرف سے بعلت اجراے کسی ڈگری سابق کے عمل مین آوے - دفعہ ۲۷۰ - ایضاً

۸۶۱ - فیمابین اون اشخاص کے جنکو کسی ڈگری مین بالاجمال حقیت حاصل ہو استحقاق اوس شخص کا جسکے جانب سے اول درخواست اجراے ڈگری گذرے بمقابلہ اوس شریک ڈگری کے جسکی طرف سے درخواست مین بعد گذرے مقدم نہین ہے دفعہ ۲۷۰ - اون ڈگریدارون سے متعلق ہے جو بموجب ڈگری ہاے مختلف کے دعویدار ہون

نواب عابد علی مرزا - بنام - منو بیاس منفصلہ ۱۳ مارچ ۱۸۶۷ء

۸۶۲ - اگر تمام و کمال مطالبہ اوس شخص کا کہ بر طبق جسکی درخواست کے جایداد قرق ہوئی ہو اوسکی زر ثمن سے وصول ہو کر کچہ زر فاضل رہے تو ایسا زر فاضل باہم اون اشخاص کے بطور حصہ رسدی کے تقسیم کیا جایگا جنہون نے قبل صادر ہونے حکم تقسیم مذکور کے مدعا علیہ پر ڈگری جاری کرائی ہو مگر زر ڈگری حاصل نہ کیا ہو بشرطیکہ اگر کوئی جایداد مکفول برہن نیلام ہوئی ہو تو مرتہن منجملہ زر فاضل نیلام کے مستحق پانے حصہ رسدی کا نہوگا -

دفعہ ۲۷۱ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۸۶۳ - اگر حاکم عدالت کو بر طبق گذرنے درخواست ڈگریدار کے یہ معلوم ہو کہ کوئی اور ڈگری جسکی ذریعہ سے جایداد قرق ہوئی ہو فریب یا کسی اور طریقہ ناجائز سے حاصل ہوئی ہے تو حاکم عدالت مجاز صادر کرنے اس حکم کا ہوگا کہ سائل کا مطالبہ زر نیلام جایداد مقرقہ سے بقدر اوسکی مقدار کے وصول کیا جاوے بشرطیکہ ڈگری مذکور اسی عدالت سے صادر ہوئی ہو یا اگر وہ ڈگری دوسری عدالت کی ہو تو مہوم الیہ کا رروائی کو ملتوی رکھیگا تا کہ سائل حکم وصول مطالبہ کا اوس عدالت سے حاصل کرے جہان سے ڈگری مذکور صادر ہوئی ہو - دفعہ ۲۷۲ ایضاً

## قواعد نیلام محال مالگذاری

۸۶۴ - اگر جایداد نیلام طلب حصہ مالگذاری ہو تو اوسکے لیے ایکٹ اول ۱۸۴۵ء قانون نیلام سمجہا جایگا

دفعہ ۱۳ - سرکلر بورڈ نمبر ۲ مورخہ ۳ اگست ۱۸۵۹ء

شرح - دفعہ ۶ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء ملاحظہ طلب

۸۶۵ - از روے دفعات ۲۴۳ و ۲۴۴ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء کالکٹر کو مقدمات مین نیلام سے درگذر کرسکتا ہے جو ڈگریات نئی قسم یعنی اقسام دفعہ ۱ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء کی مقدمات مین صادر ہون غالب ہے کہ اون کا اجرا اکثر اراضی کے حقوق مالکانہ پر کرایا جایگا اس صورت مین جو اختیار کہ از روے دفعہ ۶ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء کو دیا گیا ہے بہت مفید ہوگا اور جو ڈگری کہ پٹی دار پر ہو وہ اکثر ایسی پائی جایگی کہ چند روزہ انتقال جایداد کا ڈگریدار کے ہاتہ کرنے سے اوسکا اجرا ہو جاوے یعنی ڈگریدار اپنے دعوی کا روپیہ شے منتقلہ کی آمد سے وصول کرلے اس قاعدہ کے موجب جیسا کہ شریک بیباق کے ہاتہ انتقالات پٹی داری ہونیکی صورت مین ہوتا ہے

دفعہ ۵ سرکلر بورڈ نمبر ۱۰ مجریہ ۱۲ مئی ۱۸۶۳ء

۸۶۶ — کوئی محال نیلام نہوگا جب تک کہ منظوری صدر بورڈ کی حاصل نہوئی صدر بورڈ اپنی حکم اجازتی مین تاریخ مقرر کرینگے اگر اوس تاریخ تک زر ڈگری ادا ہوجاوے تو نیلام نہ کیا جاویگا — دفعہ ۴ ایکٹ اول ۱۸۴۵ء

۸۶۷ — بعد پہنچنے اجازت نیلام کی صدر بورڈ سے ایک ایک اشتہار بتفصیل قسم اور مقدار باقی اور یہ کہ کس تاریخ کے بعد باقی نہین ادا کیجاوے گی مقام اور موضع اور کچہری کلکٹری اور جج اور صدر الصدور اور صدر امین اور منصفی اور تھانہ مین آویزان کیا جایگا اور ثبوت آویزانی کا بروی رسید دستخطی حاکم اور بہی رسید پیادہ برندہ حکمنامہ سے ہوگا یہ اشتہار قبل پندرہ روز اوس تاریخ کی جو واسطے لینے باقی کی مقرر کی گئی ہے آویزان ہونا چاہیے چہپوانا اشتہار کا گزٹ مین کچہ ضرور نہین — دفعہ ۵ — ایضاً و دفعہ ۴ سرکلر بورڈ مورخہ ۲ مئی ۱۸۴۵ء

۸۶۸ — رپورٹ طلب منظوری نیلام حق و مرافق اراضی بعلت اجرائے ڈگری ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء مین نقشہ ذیل کا آمد ہوگا بجای نقشہ ضمیمہ سرکلر نمبر ۵ مورخہ ۲ مئی ۱۸۶۳ء نقشہ ترمیم شدہ منسلکہ سرکلر ہذا استعمال کیا جاوے +

۸۶۹ — سرکلر صاحبان بورڈ نمبر ۴۷ مورخہ ۱۶ اکتوبر ۱۸۶۷ء

نقشہ حق حقوق جنکے نیلام کی تجویز بعلت اجرائے ڈگری ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء و ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ء بعلت باقی (لگان یا مالگذاری) ضلع

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | | ۸ | | ۹ | ۱۰ | ۱۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | تاریخ اور تعداد زر ڈگری بشمول خرچہ اور دفعہ جسکے بموجب ڈگری ہوئی ہو | | تفصیل حق حقوق و مرافق مدیون ڈگری | | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| | | | | | | تاریخ | تعداد | [illegible] | [illegible] | | | |
| | | | | | | | | | | | | |

۸۷۰ — بعد انقضای میعاد لینے جانے باقی معینہ صدر بورڈ کی بلا تامل دوسرا اشتہار (جو بکم از پندرہ روز اور زائد از تیس دن سے نہو) تصریح محال نیلام طلب و تاریخ شروع نیلام کو جاری ہوکر کچہری کلکٹری اور جج مین آویزان کیا جایگا اور گزٹ سرکاری مین چہپوایا جایگا دفعہ ۶ ایکٹ اول ۱۸۴۵ء و دفعہ ۴ سرکلر صدر بورڈ مورخہ ۲ مئی ۱۸۴۵ء و یکم مارچ ۱۸۴۲ء

۸۷۱ — تاریخ نیلام سے پندرہ روز پہلے اشتہار گزٹ مین چہپ جانا چاہیے صاحب کلکٹر نقل ردو اشتہار کی ملاحظہ کرلیا کرین

سرکلر صدر بورڈ مورخہ ۱۲ جولائی سنہ ۱۸۴۱ء و ۲۲ مئی سنہ ۱۸۵۲ء

۸۷۲ — ایسی اشتہار کو ساتھ ایک اشتہار اس مضمون کا جاری کیا جاویگا کہ تاریخ انقضاء میعاد لیوجائی [illegible] بسبب صدر بورڈ سے جو کوئی اسامی یا ٹھیکہ دار یا مالکان کچھ روپیہ دیویگا وہ حساب مین مجرا پاویگا۔ دفعہ ۸ قانون ۱ سنہ ۱۸۴۱ء و دفعہ ۵ سرکلر صدر بورڈ مورخہ ۲ مئی سنہ ۱۸۴۵ء

۸۷۳ — ان دونون اشتہارونکی نقول کی اوپر صاحب کلکٹر کو نظر رکھنا چاہیے اور خیال رکھین کہ بعینہ بموجب دفعہ ۵ و ۶ کی تعمیل ہو۔ دفعہ ۶ سرکلر ایضاً

۸۷۴ — نیلام معرفت صاحب کلکٹر کی اکثر کچہری کلکٹری یا دوسرے مقام معینہ مین جسکی منظوری صدر بورڈ سے منگائی جایگی ہوگا۔ دفعہ ۱۲ ایکٹ اول سنہ ۱۸۴۵ء و سرکلر نمبر ۱ دفعہ ۱۲۴

۸۷۵ — اگر بیماری آمر نیلام یا تعطیل یا کسی وجہ دیگر سے نیلام تاریخ معینہ پر شروع یا بعد شروع کے ختم نہو سکے تو کلکٹر کو اختیار ہے کہ بتحریر روبکار مشعر وجوہ التواء (اسکی نقل صاحب کمشنر کے پاس مرسل ہوگی) روز آیندہ پر ملتوی کرین اور اشتہار التوائے نیلام کا اپنی کچہری مین آویزان کرین اور علی ہذا القیاس جبتک نیلام شروع یا ختم نکر سکین اسیطرح عمل کرین۔ دفعہ ۱۳ ایکٹ اول سنہ ۱۸۴۵ء

۸۷۶ — اگر بوجوہ مندرجہ دفعہ ۱۳ قانون اول سنہ ۱۸۴۵ء کے نیلام ملتوی رہے تو جائز ہے کہ التوائے روزمرہ عمل مین آوے کچھ ضرورت اجرائے اشتہار میعادی تیس روز کی نہیں ہے مگر جب نیلام بلا قید ملتوی کیا جاوے یا بسبب نا داخل ہونے ثمن کے جانب مشتری سے نیلام ثانی ہووے تو البتہ مثل اشتہار اول کے اشتہار جاری ہونا چاہیے۔ سرکلر صدر [illegible] نمبر ۱۴۱ مورخہ ۲ جون سنہ ۱۸۵۱ء

۸۷۷ — محال بترتیب وسلسلہ نمبر رجسٹر مالگذاری کی نیلام ہوگا یعنی وہ دیہ نیلام ہوگا جو سب سے آخر نمبر پر ہوگا اور علی ہذا القیاس اور سوائے اسکے کہ بوجہ نہ داخل ہونے زر بیعانہ کے ضرورت نیلام ثانی کی پڑے کوئی محال شکست نمبر پر نیلام نہ چڑھایا جاویگا۔ دفعہ ۱۴ ایکٹ اول سنہ ۱۸۴۵ء — دفعہ ۱۴ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ء مندرجہ تحت قواعد نیلام حسب ایکٹ ۱۱ سنہ ۱۸۵۹ء ملاحظہ طلب نمبری ۸۲۳ لغایت ۸۳۳

۸۷۸ — وقت ختم نیلام کی خریدار نیلام فوراً بحساب پچیس روپیہ سیکڑا کے زر نیلامی پر بیعانہ بطور نقد یا بذریعہ

نوٹ کو داخل کرے بحالت کوتاہی کی فوراً پہر نیلام ہوگا اور کوتاہی اوخال زربیعانہ مین جرم گستاخی متصور ہوکر دو سو روپیہ جرمانہ یا بالعوض اوسکی ایک ماہ قید جیلخانہ دیوانی مین ہوگی۔ دیکھو دفعہ ۱۳ و ۳۲ ایکٹ ہذا۔ دفعہ ۱۵ ایکٹ اول ۱۸۴۵ء

۸۷۹۔ تاریخ نیلام سے تیس دن تک اور اگر تیسوین دن تعطیل ہو تو اول کچہری مین بقیہ قیمت نیلام تمام و کمال داخل ہونی چاہیے بحالت کوتاہی زربیعانہ ضبط اور دعوی خریدار ساقط ہوجائیگا اور محال دوبارہ نیلام کیا جائیگا اور اگر نیلام ثانی مین کم قیمت اوٹھے تو کمی خریدار اول سے بطور باقی مالگذاری کے وصول کیجائیگی اور حساب باقی مین جمع ہوگی۔ دفعہ ۱۷ ایکٹ ایضاً

۸۸۰۔ اگر بسبب نہ ادا ہونے زر نیلام کے حاجت نیلام ثانی کی پڑے تو تین روز توقف کرینگے اگر اس عرصہ مین مالک محال یعنی باقیدار زر باقی دیدے تو محال نیلام نہوگا اشتہار متذکرہ دفعہ ۶ ایکٹ ہذا جاری کردیا جاوے۔ دفعہ ۱۶ ایضاً

۸۸۱۔ بشرطے داخل ہوجانے کل زرثمن اور نہونے اپیل کے تیسوین روز وقت دوپہر کو تاریخ نیلام سے نیلام مکمل ہوجاویگا اور اگر اپیل بعد انقضائے میعاد تیس روز کے خارج ہوگئی ہو تو ۳ روز پورے گذر کر نیلام مکمل ہوگا۔ دفعہ ۱۹ ایکٹ اول ۱۸۴۵ء

۸۸۲۔ بعد تکمیل نیلام کے قبالہ نیلامی کا غذ اشٹامپ پر جسکی قیمت خریدار دیگا خریدار کو دیا جائیگا اور وہ بمنزلہ دست آویز متصور ہوگا قبالہ مین تاریخ نیلام وہ لکھی جائیگی جو تاریخ لیے جانے باقی معینہ صدر بورڈ سے دوسرے دن ہو۔ دفعہ ۲۰ ایکٹ ایضاً

۸۸۳۔ جو دعوی بابت بیدخلی خریدار نیلام اہل سند کے اس بنیاد پر ہو کہ محال واسطے غیر شخص کے خریدا گیا ہے تو گو برضامندی باہم بطور اسم فرضی کے نام اہل سند کا مندرج ہوا دعوی ڈسمس ہوگا۔ دفعہ ۲۱ ایضاً

۸۸۴۔ تکمیل نیلام کے بعد ایک اشتہار متضمن انتقال محال بجانب خریدار جاری ہوکر اوپر محال اور کچہری کلکٹری و منصفی تھانہ مین چسپان کرادیا جائیگا۔ دفعہ ۲۰

۸۸۵۔ بحالت فسخی نیلام کے اوسکا اشتہار بھی اوسیطرح دیا جائیگا جیسے انتقال کا۔ دفعہ ۲۲

۸۸۶۔ زرثمن نیلام سے پہلے زر باقی ادا کیا جائیگا جو بچے وہ مالکان کو دیا جائیگا۔ دفعہ ۲۰۔ ایضاً

۸۸۷ — خریدار نیلام ذمہ دار اون جملہ اقساط کا ہی جو بعد آخر روز معینہ باقی کر رہین - دفعہ ۲۳ - ایضاً

۸۸۸ — سے ہذا القیاس جو باقی بافیدار کو رہا یا ہی تا آخر روز معینہ اداسے باقی کے واجب الطلب تہی بعد نیلام کے لائق وصول خریدار نیلام کے ہے مگر اوسکی عوض ترقی نہین کرسکتا ہی - دفعہ ۳۰ - ایضاً

## سزا اون جرائم کی جو نیلام سے پیدا ہوتے ہین

شرح — جو کوئی شخص کسی مال کے نیلام سرکاری مین قصداً مزاحمت پہونچاوے تو اوسکو موجب دفعہ ۱۸۴ تعزیرات ہند اور جس شخص کو قانوناً خریدنا نیلام کا ممنوع ہی اگر وہ یا بذریعہ دوسرے کے بولی بولے یا خریدے یا کوئی شخص بلا قصد و نیت اداسے شرائط بولی کے بولی بولے تو اوسکو موجب دفعہ ۱۸۵ تعزیرات ہند سزا دیجائیگی

۸۸۹ — ایسا الزام بغیر منظوری یا ارجاع نالش ازجانب اوس عدالت یا ملازم سرکاری کی جس سے جرم مذکور علاقہ رکہتا ہو کسی عدالت فوجداری مین مسموع نہوگا یا اگر وہ ملازم کوئی ادنے ملازم سررشتہ ہو تو الزام کی سماعت بلا منظوری یا ارجاع نالش ازطرف افسر ملازم مذکور کے نہوگی - دفعہ ۱۶۸ ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۱ء

# باب ہشتم قرقی باختیار مالک

## فصل پہلی ضوابط قرقی

**دفعہ ۱۱۲** — پیداوار اراضی لگان مین مستغرق ہے

واضح ہو کہ پیداوار اراضی کی واسطے زر لگان مین مستغرق ہے جو اوسکی بابت واجب الادا ہو پس جب کوئی بقایا لگان حسب تعبیر مندرجہ دفعہ ۲ ایکٹ ہذا کسی کاشتکار اراضی کے ذمہ ہے تو زمیندار بالاخراجدار یا مستاجر یا تعلقہ دار شکمی یا قابض شکمی یا اور شخص کو جو اوس کاشتکار سے لگان بالا بالا وصول کرنیکا مستحق ہے اختیار ہوگا کہ بجای ارجاع نالش وصول بقایا جیسا اوپر لکھا گیا ہے بموجب قواعد ذیل کے اوس بقایا کو اوس اراضی کی پیداوار کی قرقی و نیلام سے وصول کرے جسکی بابت بقایا واجب الادا ہے مگر ملحوظ رہے کہ جب کاشتکار نے ضمانت ادای زر لگان کی داخل کی ہو تو پیداوار اراضی جسکی لگان کی بابت ضمانت داخل ہوئی ہے قرق نہ ہوسکیگی اور شرط مکرر یہ ہے کہ کوئی حصہ دار محال مشترکہ یا تعلقہ شکمی یا دیگر حقیت کا جس مین تقسیم اراضی مابین شرکا نہین ہوئی ہے اس امر کا مجاز نہ ہوگا کہ سوای بذریعہ اوس مہتمم کے جو کل شرکا کی جانب سے کل محال یا تعلقہ یا حقیت کے زر لگان کی تحصیل کا اختیار رکھتا ہو اور طرح پر اختیارات قرقی عمل مین لاوے مزید بران محالات پٹی داری مین جو بیچ اضلاع زیر حکومت نواب لفٹننٹ گورنر ممالک مغربی کے واقع ہین صرف نمبردار کو قرقی کا اختیار حاصل رہیگا

ازروی دفعہ ۷ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع کے اسقدر عبارت اس مقام پر اضافہ کی گئی — جب کہ نمبردار کسی پٹی کا لگان تحصیل نہ کرتا ہو تو پٹی دار کو جو مستحق تحصیل لگان کا ہے اختیار مذکور حاصل ہوگا

۸۹۰ — ضمن ۷ دفعہ ۲۳ مین احکام واسطے نالشات بغرض نفاذ دعوی حسب قانون قرقی مندرج ہین زمیندار مندرجہ رجسٹر موضع قرقی کرنیکا مجاز ہے گو برخلاف استحقاق زمینداری نامبردہ کوئی ڈگری غیر جاری شدہ موجود ہو — بابو جگناتھ بنام غوث علی منفصلہ ۲۹ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۸۹۱ — مطالبہ اضافہ لگان مین قرقی کرنا بلا اجرای اطلاعنامہ محکومہ دفعہ ۱۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء نا جائز ہی - جگت سنگہ بنام - ہر سیوک سوکل منفصلہ ۲۱ جنوری سنہ ۱۸۶۳ء

۸۹۲ — ممالک شمالی و مغربی مین عموماً محالات پٹی داری مین نمبردار تحصیل کرتا ہی الا بموجب دفعہ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء ایک صورت مختلف قائم ہوئی ہی اوس حالت مین جب کہ نمبردار کے ذریعہ سے تحصیل نہ ہوتی ہو بلکہ جملہ پٹی داران اپنی اپنی حصہ کا لگان علیحدہ علیحدہ خود تحصیل کرتی ہون اوس جگہ پٹی دار اختیارات قرقی عمل مین لانیکا مجاز ہی - بھولا ناتھ بنام - بشیشر تیواری منفصلہ ۹ نومبر سنہ ۱۸۶۶ء

۸۹۳ — جو پٹی دار کہ مستحق تحصیل زر لگان کا ہی گو کہ وہ نمبردار نہ ہو تاہم اوسکو بابت باقیات کے قرقی کرنیکا اختیار ہی دفعہ ۹ سرکلر نمبر ۱ مورخہ ۱۲ مئی سنہ ۱۸۶۶ء

**شرح** سرکلر نمبر ۲ - صدر بورڈ مورخہ ۱۷ - فروری سنہ ۱۸۶۹ء مندرجہ تحت دفعہ ۱۲ ضمن ۴ - ملاحظہ طلب

**دفعہ ۱۱۳** بعض صورتون مین قرقی نہین ہو سکتی ہے

بنظر وصول اوس بقایا لگان کی قرقی جائز نہ ہوگی جو ایک سال سے زیادہ عرصہ کی بابت واجب الادا ہو اور نہ اوس روپیہ کے وصول کے واسطے قرقی جائز ہوگی جو سال گذشتہ کے زر لگان متعلقہ اراضی مذکور سے زیادہ ہو الا اوس صورت مین کہ کاشتکار نے بابت ادای رقم ایزادی کے اقرارنامہ تحریری لکھدیا ہو

**شرح** (عرصہ) مندرجہ جزو اول دفعہ ہذا سے صرف مدت یکسالہ مراد ہی پس بابت لگان خریف سنہ ۷۵ و ربیع سنہ ۷۶ کی قرقی جائز ہوگی لیکن جو باقی کہ زیادہ ایکسال سے چلی آتی ہو اوسکی بابت قرقی جائز نہ ہوگی

**دفعہ ۱۱۴** — مہتممان ماتحت کورٹ آف وارڈس وغیرہ اختیارات قرقی عمل مین لاسکتے ہین

جو اختیارات قرقی بموجب دفعہ ۱۱۲ زمینداروں اور دیگر اشخاص کو جو کاشتکار سے لگان تحصیل کرنیکے مستحق ہین عطا ہوئے ہین اون مہتممون کو جو کورٹ آف وارڈس کے ماتحت ہین اور سربراہ کاران اور تحصیلدارون کو جو محالات خاص کی تحصیل کرتے ہین اور دیگر اشخاص کو جن کو اہتمام اراضی حسب قانون دیا گیا ہو حاصل ہون گے

اور نایب اور گماشتہ لوگ اور کارندون کو جو از جانب اشخاص مذکورہ بالا واسطے تحصیل مالگذاری کے مقرر ہوون اوس صورت مین اختیار قرقی حاصل ہوگا جبکہ اوس امر کا مختارنامہ خاص اونکے نام تحریر پایا ہو مگر شرط یہ ہے کہ اگر کوئی نائب یا گماشتہ یا کارندہ وغیرہ بحیلہ تعمیل اختیار قرقی کسی فعل ناجائز کا مرتکب ہووے تو آقا اوس کارندہ وغیرہ کا علاوہ کارندہ کے اوس خسارہ کا ذمہ دار ہوگا جو بوجہ فعل مذکور ظہور مین آیا ہو

**دفعہ ۱۱۵** - فصل استادہ اور دروشدہ جو کھلیان مین جمع نہ کی گئی ہو لائق قرقی ہے

جن لوگون کو بموجب شرائط ایکٹ ہذا اختیارات قرقی دی گئی ہین اونکو اشیاء مفصلہ ذیل کی قرقی کرنیکا اختیار ہوگا یعنی فصل استادہ اور دیگر پیداوار اراضی جو درو نہین کی گئی اور فصل اور دیگر پیداوار جو درو ہوکر کھلیان مین جمع کی گئی ہو عام اس سے کہ وہ کھلیان کھیت مین یا مکان کے اندر واقع ہو لیکن ملحوظ رہے کہ کوئی فصل یا پیداوار جو اوس اراضی کی پیدا نہ ہو جسکی بابت بقایا واجب الادا ہے یا جو ایک ہی معاہدہ کے ذریعہ سے قبضہ مین ہو اور کوئی غلہ یا دیگر جنس جسکو کاشتکار نے گھر مین رکھ لیا ہو اور کوئی اور جایداد کسی قسم کی ایکٹ ہذا کی قرقی کے لائق نہ ہوگی

**شرح** - ایک کھیت کی بقایا کی بابت دوسرے کھیت کی پیداوار کی قرقی اوس صورت مین جائز ہوگی جب اون دونون کھیتون کا ایک ہی پٹہ ہو

**۸۹۴** - ازروی ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ کے درختان قابل قرقی حسب اختیار متحصلہ زمینداران نہین ہین الفاظ پیداوار اراضی سے جو ایکٹ مذکور مین آئی ہین یہ مراد ہے کہ وہ شی اکٹھی کی جائیگی و جمع کی جائیگی یا فصل از قسم غلہ یا گھاس یا میوہ سے ہے اون درختان سے مراد نہین جن کی فصل اگرچہ وہ فصل میوہ کی ہو اکٹھی کی جاے - شیو پرشاد پٹواری وغیرہ - بنام - حلیما بی بی و گنگا پرشاد پانڈے - منفصلہ ۱۵ - مارچ سنہ ۱۸۶۹ء

**دفعہ ۱۱۶** قبل یا بوقت کرانی قرقی کے باقیدار کے پاس مطالبہ تحریری پہونچایا جاوے

قبل یا بوقت کرانی قرقی متعلقہ ایکٹ ہذا کے قارق کو لازم ہے کہ مطالبہ تحریری بہ تفصیل بقایا معہ فرد حساب متضمن وجوہ مطالبہ باقیدار کے پاس پہونچاوے

اور جہانتک ممکن ہو مطالبہ اور حساب کو باقیدار کی ذات تک پہونچانا چاہیے اور اگر باقیدار اسطرح پر مفرور یا روپوش ہوجاوے کہ کاغذات مذکور اوسپر جاری نہ ہوسکیں تو وہ کاغذات اوسکے مسکن معمولی پر آویزان کیجاینگی

**دفعہ ۱۱۷** اگر باقی ادا یا حاضر نہ کیگئی ہو تو قرقی اُتنی کرنی چاہیے جو تعداد بقایا کو کفایت کرے

اگر باقیدار تعداد مطالبہ فوراً ادا یا حاضر نکرے تو قارق کو اختیار ہوگا کہ جایداد باقیدار اوس مالیت کی جو تعداد بقایا اور خرچہ قرقی کو کفایت کرے حسب مذکورۂ بالا قرق کرے معہذا قارق کو مناسب ہوگا کہ فہرست بتفصیل جایداد مذکور طیار کرکے نقل اوسکی مالک کے حوالہ کرے اگر مالک غیر حاضر ہووے تو اوسکے مسکن معمولی پر آویزان کرے

**دفعہ ۱۱۸** فصل استادہ وغیرہ جب قرق کیجاتی تو جائز ہوگا کہ کاشتکار درو کرکے انبار کرے

باوصف قیام قرقی کے جائز ہے کہ کاشتکار فصل استادہ اور دوسری پیداوار کو جو درو نہیں ہوئی ہے درو کرکے انبار کرے اور کھتے اور کوٹھریوں میں جہاں غلہ رکھنے کا معمول ہے بھر دیوے اور اگر کاشتکار اوس میں غفلت کرے تو

اگر کاشتکار اوس میں غفلت کرے تو قارق کو اختیار ہوگا کہ درو کرکے انبار کرادے

قارق کو اختیار ہوگا کہ فصل اور پیداوار مذکور کو درو اور انبار کراکے اوسی کھتے یا کوٹھری میں بھروا دیوے یا اور کسی جگہ میں جو اوسکے قریب ہو جمع کرادے اور منجملہ صور مذکورۂ بالا ہر صورت میں مال مقروقہ اوس شخص کی حفاظت میں رہیگا جسکو قارق اس امر کے واسطے تجویز کرے اور جائز ہوگا کہ اس قسم کا غلہ یا پیداوار جو دیر رکھنے کے لائق نہ ہو بموجب قواعد مندرجہ ذیل درو اور انبار ہونے سے پہلے نیلام کیا جاوے لیکن اوس صورت میں قرقی اوس تاریخ سے تیس روز پہلے عمل میں آویگی جب وہ غلہ یا پیداوار یا جزو اوسکا قابل درو اور اجتماع کے ہوتا

**دفعہ ۱۱۹** اگر قارق کا کوئی شخص مقابلہ کرے یا اوسکو مقابلہ کا اندیشہ ہو تو صاحب کلکٹر کی اعانت کی درخواست کرسکتا ہے

اگر کوئی شخص قارق کا مقابلہ کرے یا قارق کو مقابلہ کا اندیشہ ہووے اور اوسکو اعانت اہلکار سرکار کی مطلوب ہووے تو اوسکو اختیار ہوگا کہ صاحب کلکٹر کے حضور درخواست دیوے اور صاحب ممدوح مجاز ہوگا کہ اگر ضرورت پائی جاوے

کسی اہلکار سرکار کو واسطے مدد قارق کی بیچ تعمیل قرقی کی اسکے ہمراہ بہیجے

ایسی درخواست پر اسٹامپ ۸ ر پرگذرنی چاہیے — ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء

**دفعہ ۱۲۰** جن شخصونکو قرقی کا اختیار حاصل ہو وہ اپنے ملازمونکو قرقی کرنیکو مختارنامہ تحریری دے سکتے ہین — جب کوئی شخص جسکو بموجب دفعات ۱۱۲ و ۱۱۴ اختیار قرقی حاصل ہو واسطے کرانے قرقی کے کسی ملازم کو مقرر کرے تو اوسکو چاہیے کہ مختارنامہ تحریر اوپر کاغذ سادہ کے ملازم کو دیوے پس وہ قرقی اُس شخص کے نام اور ذمہ داری سے عمل مین آویگی جس نے ملازم کو اختیار دیا ہو

**دفعہ ۱۲۱** اگر باقیدار زر باقی اور خرچہ قرقی تاریخ نیلام سے قبل حاضر کرے تو قرقی اوٹھا لینی چاہیے — اگر بعد قرقی جایداد اور قبل پہونچنے تاریخ مقررہ نیلام حسب مندرجہ ذیل کے مالک جایداد زر بقایای متدعویہ بعد اخراجات قرقی حاضر کرے تو قارق کو چاہیے کہ روپیہ لے کر فوراً قرقی اوٹھا لیوے

## فصل دوسری قواعد نیلام و بیان نالشات و عذرات

**دفعہ ۱۲۲** درخواست نیلام — فصل یا پیداوار مقروقہ کے مجتمع ہونیکی تاریخ سے پانچ روز کے اندر یا اگر فصل یا پیداوار اس قسم کی ہو جسکا دہر رکھنا غیر ممکن ہو تو قرقی سے پانچ روز کے اندر قارق کو لازم ہوگا کہ اپنی عدالت دیوانی یا دوسرے اہلکار کے پاس جسکو اوس حلقہ زمین مین جس مین جایداد مقروقہ واقع ہو اختیار نیلام جایداد بعلت اجرای ڈگری دیوانی حاصل ہو یا اور کسی اہلکار سرکار کے پاس جسکو لوکل گورنمنٹ مقرر کرے نیلام کی درخواست دیوے

**دفعہ ۱۲۳** نمونہ درخواست — درخواست مذکور بذریعہ تحریر داخل ہوگی اور اوس مین تعلیقہ با تفصیل جایداد مقروقہ اور نام اور سکونت باقیدار اور تعداد بقایا اور تاریخ قرقی اور نام موقع جہان جایداد مقروقہ رکھی گئی ہو مندرج ہوگا اور قارق کو چاہیے کہ شامل درخواست مذکور کے

خرچ اجرای اطلاعنامہ بنام باقیدار قرق کرانیوالا کو داخل کرنا چاہیے — اسقدر خرچ جو واسطے اجرای اطلاعنامہ بنام باقیدار حسب قاعدہ مندرجہ

ذیل کی ضرور ہو امین عدالت دیوانی یا دوسری اہلکار کے پاس داخل کرے

**دفعہ ۱۲۴** ضابطہ امین عدالت وغیرہ درخواست کی پہنچنے پر

بر طبق گذرنی درخواست مذکورہ کے امین عدالت دیوانی یا دوسرا اہلکار نقل اوسکی صاحب کلکٹر کے پاس بھیجیگا اور قطعہ اطلاعنامہ حسب نمونہ (نمبر م) مندرجہ ضمیمہ ایکٹ ہذا یا بموجب دیگر عبارت ہم مضمون کی اُس شخص پر جاری کریگا جسکی جایداد قرق ہوئی ہو اور اطلاعنامہ کا یہ مضمون ہوگا کہ شخص مذکور زر متدعویہ ادا کرے یا تاریخ اطلاعنامہ سے پندرہ دن کے اندر نالش بیجائیت مطالبہ بحضور صاحب کلکٹر پیش کرے اور اہلکار مذکور کو لازم ہے کہ اوسیوقت قطعہ اشتہار متضمن تقرر تاریخ واسطے نیلام جایداد مقروقہ کے جو درخواست کی تاریخ سے بیس روز سے کم فاصلہ کی نہوگی صاحب کلکٹر کے پاس واسطے آویزانی بہ کچہری کلکٹری اور اگر مقدمہ متعلق ممالک مغربی سے ہو واسطے آویزانی بہ کچہری تحصیلداری مرسل کرے اور ایک پرت اشتہار مذکور کی چپراسی بردہ اطلاعنامہ کے حوالہ کرے اور چپراسی اوس پرت اطلاعنامہ کو اوس مقام پر جہان جایداد مقروقہ مجتمع ہو آویزان کریگا اور اشتہار مین تفصیل جایداد اور مطالبہ جسکے وصول کیواسطے نیلام ہونیوالا ہے اور نام موقع جہان نیلام عمل مین آویگا مندرج ہوگا

**دفعہ ۱۲۵** امین کو چاہیے کہ صاحب کلکٹر کے سارٹیفکٹ ارجاع نالش کے پہنچنے پر نیلام سے دست بردار ہو

اگر بموجب اطلاعنامہ مذکور کے کوئی نالش بیجائیت مطالبہ بحضور صاحب کلکٹر رجوع ہووے تو صاحب موصوف قطعہ سارٹیفکٹ متضمن تصدیق ارجاع نالش مذکورہ عدالت دیوانی کے امین یا دوسرے اہلکار کے پاس بھیجیگا یا اگر مالک جایداد مقروقہ نے درخواست کی ہو اوسکے حوالہ کریگا اور جب سارٹیفکٹ مذکور امین یا دوسرے اہلکار کے پاس پہنچ جاوے تو اہلکار مذکور نیلام جایداد مقروقہ سے دست بردار ہوگا

**دفعہ ۱۲۶** قبل اجرای اشتہار نیلام کے نالش بابت بیجائیت مطالبہ قرقی کے ہو سکتی ہے

جس شخص کی جایداد حسب مندرجہ دفعات بالا قرق ہوئی ہو اوسکو اختیار ہے کہ فوراً بعد قرقی اور قبل اجرای اشتہار نیلام کی نالش ثبوت بیجائیت مطالبہ

قارق کے پیش کرے اور جب نالش قسم مذکورہ بالا رجوع کیجاوے تو صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ بموجب احکام مندرجہ دفعہ ۱۲۵ ایکٹ ہذا عمل کرے اور اگر اوسکے بعد کوئی درخواست نیلام جایداد کسی امین عدالت دیوانی یا دیگر اہلکار کے پاس گذرے تو اوسکو چاہیے کہ نقل درخواست بخدمت صاحب کلکٹر مرسل کرکے تا انفصال مقدمہ کے نیلام کی پیروی سے باز رہے

**دفعہ ۱۲۷** — جب صاحب کلکٹر کا سارٹیفکٹ اس مضمون کا بہیجے کہ مالک نے ضمانت نامہ متعر اس امر کے لکھدیا کہ روپیہ ڈگری کا معہ سود اور خرچہ کے ادا کریگا تو قرقی اوٹھا لیجاوے

اُس شخص کو جسکی جایداد قرق ہوئی ہو اختیار ہوگا کہ بروقت ارجاع نالش قسم بالا یا کسی زمان مابعد مین ضمانت نامہ متعر اس امر کے لکھدیوے کہ جو کچہ روپیہ اوسکے ذمہ واجب الادا تجویز کیا جاویگا اوسکو معہ سود و خرچہ ادا کریگا اور جب ضمانت نامہ قسم بالا تحریر یا جاوے تو صاحب کلکٹر کو لازم ہے کہ مالک جایداد کو اس مضمون کا سارٹیفکٹ دیوے یا قارق پر اگر اس امر کی درخواست گذرے اطلاعنامہ جاری کرے پس جب مالک جایداد سارٹیفکٹ قسم بالا قارق کے پاس حاضر کرے یا سارٹیفکٹ بموجب حکم صاحب کلکٹر اوسکے اوپر جاری کیا جاوے تو جایداد قرقی سے واگذاشت کی جاوے گی۔

**شرح**

ایسا ضمانت نامہ اسٹامپ ۸ ؍ پر لکھا جایگا دفعہ ۲ ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۹ع

**دفعہ ۱۲۸** بعد انقضاے میعاد مقررہ اشتہار نیلام کے اگر سارٹیفکٹ متضمن اطلاع ارجاع نالش بغرض ثبوت بیجائیت مطالبہ قارق کے نگذرا ہو تو نیلام شروع کیا جاے گا

بعد انقضاے میعاد مقررہ اشتہار نیلام کے اگر سارٹیفکٹ متضمن اطلاع ارجاع نالش بغرض ثبوت بیجائیت مطالبہ قارق کے عدالت دیوانی کے امین یا دیگر اہلکار کے پاس حسب حکم متہ بالا مرسل نہ کیا جاوے تو اہلکار موصوف کو لازم ہوگا کہ جایداد مذکورہ کو یا جزو اوسکا جسقدر ضرور ہو حسب مندرجہ ذیل نیلام کرے الا اوس صورت مین کہ زر مطالبہ معہ اُسقدر اخراجات قرقی کے جو امین تجویز کرے تمام و کمال ادا ہو جاوے

**دفعہ ۱۲۹** مقام اور طریق نیلام جایداد مقروقہ کا

نیلام اُس موقع پر عمل مین آویگا جہان جایداد مقروقہ جمع کی گئی ہو یا اگر عدالت دیوانی کا امین یا دوسرا اہلکار بنظر حصول قیمت زاید

کے تجویز کرے تو اوس گنج یا بازار یا ہاٹ یا اور گذرگاہ عوام پر کیا جاویگا جو موقع مذکور سے
قریب تر ہو اور جایداد مذکورہ بذریعہ ایک یا زیادہ لاٹ کے جسطرح اہلکار عامل نیلام مناسب
سمجھے نیلام کیجاویگی اور اگر جز و جایداد مقروقہ کے نیلام سے کل مطالبہ معہ خرچہ قرقی و نیلام ادا ہو جاوے
تو قرقی باقی جایداد سے فوراً اوٹھا لے جاوے گی

**دفعہ ۱۳۰** اگر قیمت مناسب نہ بولی جاوے تو نیلام کو دوسرے روز تک ملتوی رکھنا چاہیے اور جو کچھ قیمت اسدن سیحر لگائی جاوے اوسی قیمت پر نیلام ختم ہوگا

اگر بروقت نیلام کے اسقدر قیمت جو اہلکار عامل نیلام کے نزدیک مناسب اور معقول
معلوم ہو نہ بولی جاوے اور مالک جایداد یا اوسکا مختار ذی اختیار اسکی طرف سے
اس امر کی درخواست کرے کہ نیلام روز آیندہ پر یا اگر بازار کھلتا ہو تو اول
روز افتتاح بازار پر ملتوی کیا جاوے تو نیلام مذکور تک ملتوی کیا جاویگا اور
جو کچھ قیمت اوس تاریخ کو لگائی جاوے اوسی قیمت پر نیلام ختم ہوگا

**دفعہ ۱۳۱** ادائی ثمن

قیمت ہر لاٹ کی بروقت نیلام یا اسقدر عجلت کے ساتھ جو اہلکار عامل
نیلام مناسب سمجھے بذریعہ نقد ادا کیجاویگی اور اگر قیمت ادا نہ کیجاوے تو جایداد مکرر نیلام ہوگی اور
جب زر ثمن تمام و کمال ادا ہو جاوے اوسوقت اہلکار عامل نیلام خریدار کو سارٹیفکٹ متضمن
تفصیل جایداد مشتریہ اور تعداد قیمت متحصلہ عطا کریگا

**دفعہ ۱۳۲** زر ثمن نیلام

عامل نیلام جایداد مقروقہ کے نیلام کے زر ثمن سے بقدر ایک آنہ فی روپیہ بابت
خرچہ نیلام کو وضع کرکے واسطے داخل ہونے بمد جمع سرکاری کے صاحب کلکٹر کے پاس بھیجدیگا بعد ازان
عامل نیلام اوسقدر اخراجات جو قارق سے بابت خرچہ قرقی اور اجرای اطلاعنامہ اور اشتہار
نیلام محکومہ دفعہ ۲۴ ایکٹ ہذا لئے گئے ہون اور بعد ملاحظہ بند خرچہ مدخلہ قارق کے مناسب
معلوم ہون قارق کو ادا کریگا اور باقی روپیہ مین سے وہ زر بقایا جسکے عوض قرقی ہوئی ہے
معہ سود تا تاریخ نیلام کے دیا جاویگا اور اگر کچھ روپیہ فاضل رہے تو وہ اس شخص کو جسکی جایداد
نیلام ہوئی ہو دیا جاویگا

۹۵ — آیندہ نیلام معرفت ایک عہدہ تحصیلی کے ہوا کریگا نہ معرفت امین دیوانی کے اور اس باب مین دفعہ ۴۳ و ۴۴ ایکٹ اول

سنہ ۳۹ پر عمل کرنا چاہیے

دفعہ ۴۳ صاحبان کلکٹر کو ہدایت کی جاتی ہے کہ دو ایک شخص کو جو بمقام تحصیلداری ہے واسطے اس کام کے مقرر کریں اور سہ فیصدی مال مقروقہ پر پاوے

دفعہ ۴۴ درحالیکہ کام ایک علیحدہ افسر مقرر کرنیکا نہ ہو تو یہ عہدہ نائب تحصیلدار کے سپرد ہو — اشتہار نمبر ۲۳ - جولائی سنہ ۱۸۶۰ء

بنظر دفع غلط فہمی اشتہار مذکورہ بالا سے آگاہ کیا جاتا ہے کہ اوسکا منشا کسی طرح سے واسطے تنسیخ شرح جائز ایک آنہ فی روپیہ بعینہ دفعہ ۱۳۲ ایکٹ مذکور کے نہ تھا صرف اسکی نسبت تھا کہ نیلام کسکی معرفت ہونا چاہیے - یادداشت نمبر ۳۶۵ - مورخہ ۷ - اپریل سنہ ۱۸۶۳ء

۸۹۶ - ہرگاہ اپیلانٹ نے اپنے عہدہ کمشنری نیلام میں بباعث بیضابطگی قرقی و نیلام کے بہ سازش ریسپانڈنٹ جو اختیار سے تجاوز کیا لہذا ہرجہ ریسپانڈنٹ ذمہ اپیلانٹ چاہیے - نظیر منفصلہ ۱۷ - اپریل سنہ ۱۸۶۱ء

**دفعہ ۱۳۳** عاملان نیلام خرید کرنے سے ممنوع ہیں

عاملان نیلام کو جو بموجب ایکٹ ہذا جایداد نیلام کریں اور جملہ اشخاص کو جو اہلکاران موصوف کے ملازم یا ماتحت ہوں تاکید کی جاتی ہے کہ اس جایداد کو جو معرفت اون عاملوں کے نیلام ہووے حیلتہً یا صریحاً خرید نہ کیا کریں

**شرح** — دفعہ ۱۸۵ تعزیرات ہند میں درصورت انحراف سزا مقرر ہے — دیکھو شرح تحت نمبر ۱۱۹

**دفعہ ۱۳۴** جسمل بیضابطگیوں کی اطلاع صاحب کلکٹر کو بھیجا وے

عدالت دیوانی کے امنا اور دیگر اہلکاروں کو حکم دیا جاتا ہے کہ جب قارق لوگ بجہت تعمیل ایکٹ ہذا بیضابطگی ہائے عظیم کے مرتکب ہوں تو اطلاع اوسکی صاحب کلکٹر کو دیا کریں اور

اگر باقیدار کو اطلاع وہ جب نہ پہونچی ہو تو اہلکار نیلام شروع نکرے

اگر بروقت تعمیل نیلام کسی جایداد کے عدالت دیوانی امین یا دیگر اہلکار کو دریافت ہووے کہ مالک جایداد کو ہنوز اطلاع قرقی اور نیلام کی نہیں پہونچی ہے تو اوسکو چاہیے کہ نیلام ملتوی کر کے صاحب کلکٹر کی خدمت میں کیفیت بھیجے کہ اوس وقت صاحب ممدوح اطلاعنامہ جدید اور اشتہار نیلام بموجب دفعہ ۱۲۴ - ایکٹ ہذا جاری کراویگا یا جو کچھ حکم دیگر مناسب سمجھے صادر کریگا

**دفعہ ۱۳۵** اگر امین موقع نیلام پر جاوے اور نیلام عمل میں نہ آوے تو اوسکا خرچہ کیونکر وصول ہوگا

جب کوئی عدالت کا امین یا اور اہلکار واسطے تعمیل نیلام کے موقع پر پہونچ گیا ہو اور کوئی نیلام بوجہ مرقومہ دفعہ ۱۳۴ یا بوجہ پیشتر ادا ہوجانی مطالبہ قارق کے عمل میں نہ آوے اور قارق نے اطلاع وصول زر مطالبہ اپنے کی امین

یا دیگر اہلکار مذکور کو نہ دی ہو تو خرچہ بحساب ایک آنہ فی روپیہ واجب الاخذ ہوگا اور وہ خرچہ جایداد مقروقہ کی قیمت تخمینی پر محسوب کیا جاویگا اور اگر مطالبہ قارق کا تا روز مقررہ نیلام ادا نہ ہو جاوی تو خرچہ مذکور مالک جایداد کی ذمہ رہیگا اور بذریعہ نیلام اوسقدر جزو جایداد کی جو مناسب معلوم ہو وصول کیا جاویگا اور باقی صورتون مین خرچہ قارق کی ذمہ رہیگا اور بموجب ارشٹ صاحب کلکٹر کی قارق کی جایداد کی قرقی و نیلام سی وصول ہوگا مگر شرط یہ ہی کہ کوئی مبلغ خرچہ جو دس روپیہ سی زیادہ نہو موجب مراد دفعہ ہذا وصول نہ کیا جاویگا

**دفعہ ۱۳۶** عملدرآمد امنا عدالت دیوانی وغیرہ قابل ترمیم اور تابع حکم صاحب کلکٹر کی ہوگا

عملدرآمد امنا عدالت دیوانی اور دیگر اہلکاران مفصلہ بالا کا قابل ترمیم اور تابع حکم صاحب کلکٹر کی ہوگا اور صاحبان موصوف کو اختیار ہوگا کہ بعد حصول منظوری بورڈ مال کی کیفیت اور نقشہ جات کارگذاری امنا عدالت ہای دیوانی و دیگر اہلکاران مذکور کی سال بسال یا جیسا مناسب معلوم ہو داخل کرایا کرین

**دفعہ ۱۳۷** نیلام کا اشتہار ثانی

جب نالش بابت بیجائیت مطالبہ قارق کی دائر ہو جاوی اور جایداد ضمانت پر واگذاشت نہ ہوئی ہو تو اگر حاکم عدالت مطالبہ یا جزو مطالبہ کا واجب الادا ہونا تجویز کری اوس صورت مین صاحب کلکٹر کو لازم ہوگا کہ عدالت دیوانی کی امین یا دیگر اہلکار کی نام حکم متضمن اجازت نیلام جایداد کی صادر کری اور اگر قارق اوس تاریخ سی پانچ روز کی اندر درخواست دیوی جس تاریخ حکم امین یا دیگر اہلکار مذکور کی پاس پہونچ جاوی تو امین یا دیگر اہلکار مذکور اشتہار ثانی حسب طریقہ مقررہ دفعہ ۱۲۴ ایکٹ ہذا مشتہر کریگا اور اوس مین جایداد مقروقہ کو نیلام کیواسطے تاریخ جدید مقرر ہوگی اور وہ تاریخ اشتہار کی تاریخ سی پانچ روز سی کم اور دس روز سی زیادہ فرق پر نہوگی اور اگر وہ تعداد جو حاکم کی تجویز سی واجب الادا قرار پاوی معہ خرچہ قرقی اوس درمیان مین ادا نہ ہو جاوی تو امین وغیرہ جایداد کو حسب شرائط دفعات بالا نیلام کرے گا

**دفعہ ۱۳۸** ضابطہ بعد دائر ہونی نالش بیجائیت مطالبہ قارق کی

ہر مقدمہ مین جو واسطی ثبوت بیجائیت مطالبہ قارق کی دائر ہوی قارق کو اوسیطرح بقایا مندعویہ ثابت کرنا پڑیگا گویا نالش مطالبہ مذکور کی بموجب

شرایط ایکٹ ہذا خود اوسکی جانب سے رجوع ہوئی ہی اور اگر مطالبہ با جز و اوسکا واجب الادا اقرار پاوے تو صاحبکلکٹر ڈگری بہ تعداد مذکور بحق قارق صادر کریگا اور اگر قرقی نہین اوٹھائی گئی ہے تو زر ڈگری حسب محکومہ دفعہ ۱۰۷ ایکٹ ہذا جایداد کی نیلام سے وصول کیا جایگا اور اگر نیلام کے بعد کچھ روپیہ باقی رہے تو وہ بذریعہ اجرای ڈگری اوسپر ذات اور دیگر جایداد باقیدار کے وصول ہوگا اور اگر جایداد ضمانت پر واگذاشت ہوئی ہو تو بذریعہ اجرای ڈگری اوسپر ذات یا اور جایداد باقیدار [illegible] ضامن کے لیا جاویگا اور اگر بالعکس اوسکے صاحبکلکٹر قرقی کو بے اصل اور از راہ ایذا رسانی تجویز کرے تو صاحب صدوف کو اختیار ہوگا کہ علاوہ حکم واگذاشت جایداد کی مدعی کو اوسقدر زر ہرجہ دلاوے جو بنظر حالات مقدمہ مقتضای انصاف صحیح پایا جاوے

**شرح** نظیر جگت سنگہ بنام ہرسیوک سوکل منفصلہ ۲۱ جنوری ۱۸۶۳ء ملاحظہ طلب

**دفعہ ۱۳۹** کوئی شخص جسکی جایداد بعلت الیسی بقایای لگان کے قرق ہوئی ہو جو دوسرے شخص سے واجب الاخذ ہو تو اوسے اختیار ہے کہ قارق کے نام نالش دائر کرے

اگر کوئی جایداد بعلت بقایای لگان بنام نہاد جایداد باقیدار کے قرق ہو جاوے اور کوئی شخص غیر اوسکو اپنا مال ظاہر کرے تو شخص مذکور کو اختیار ہے کہ نالش بنام قارق اور شخص ثانی واسطے تنقیح استحقاق ملکیت اوسی طرح اور بہ پابندی اونھین شرائط متعلقہ میعاد ارجاع اور التوای نیلام کے رجوع کرے جیسے وہ شخص جسکی جایداد بعلت بقایای لگان بقرارداد ذمگی شخص مذکور قرق ہوتی ہے بحیثیت مطالبہ کی نالش کر سکتا ہے اور جب اس قسم کی نالش دائر ہووے تو جایداد بذریعہ ادخال ضمانت بقدر قیمت جایداد کی واگذاشت ہو سکتی ہے اور اگر نالش ڈسمس کی جاوے تو صاحبکلکٹر حکم واسطے نیلام جایداد یا وصول قیمت جیسا موقع ہو واسطے انتفاع قارق کے صادر کریگا اور اگر بالعکس اوسکے دعوی درست قرار پاوے تو صاحبکلکٹر ڈگری بابت واگذاشت جایداد مقروقہ معہ خرچہ اور اوسقدر زر ہرجہ کے جو بنظر حالات مقدمہ مقتضای انصاف ہو صادر کریگا مگر شرط یہ ہے کہ دائر ہونا دعوی کا نسبت اوس پیداوار اراضی کے جو بموجب ایکٹ ہذا قابل قرقی ہو اور جو قرقی کے وقت کسی کاشتکار یا باقیدار کے قبضہ مین پائی جاوے

عام اس سے کہ وہ دعویٰ کسی بیع یا رہن سابق وغیرہ کی بنا پر رجوع ہوے اُس شخص کے استحقاق مزحمہ کا مسقط نہ ہوگا جو لگان اراضی کی تحصیل کا حق رکھتا ہے اور کوئی قرقی جو کسی ڈگری عدالت دیوانی کی اجرا مین عمل مین آوے موجب زوال استحقاق مذکور نہ ہوگی

**شرح** یہ نالش لمبری تاریخ اطلاعنامہ سے پندرہ دن کے اندر رجوع ہوگی اور صاحبکلکٹر حکم التوائے نیلام پاس کمشنر نیلام خود بھیجینگے یا حوالہ کرینگے دعویدار کو۔ دفعہ ۱۲۴ و ۱۲۵ ملاحظہ طلب

۹۷ — قانون مین ممانعت نہین ہے کہ زمیندار جس نے بذریعہ ڈگری قرضہ کی فصل پیداوار اول قرق کی ہو لگان اراضی کا جس فصل پیدا ہوی وصول نہ کر سکے۔ ٹھاکر اجودھیا کشن سنگہ بنام ماتا دین منفصلہ ۹ جنوری ۱۸۶۲ع

**دفعہ ۱۴۰** ضابطہ اگر استحقاق قرقی مین تنازع ہو

اگر کسی مقدمہ مین جس مین جایداد بعلت بقایای لگان قرق ہو کر نالش بحیثیت مطالبہ دائر ہوئی ہو کوئی شخص ثالث یا اوسکا مختار سوای قارق کے استحقاق قرقی جایداد بعلت بقایای مذکور اس بیان کے ساتہ ظاہر کرے کہ مین فی الواقع نیک نیتی سے لگان اراضی تحصیل اور تصرف کرتا چلا آیا ہون تو شخص ثالث مذکور فریقین مقدمہ مین شامل کیا جاویگا اور تحقیقات اس امر کی کہ اوس شخص نے روز ارجاع نالش تک فی الواقع زر لگان تحصیل اور تصرف کیا یا نہین عمل مین آویگی اور مقدمہ بموجب نتیجہ اوس تحقیقات کے فیصل کیا جاویگا مگر شرط یہ ہے کہ تجویز صاحبکلکٹر مانع اس امر کی نہوگی کہ کوئی فریق جسکو لگان اراضی پر استحقاق جائز پہونچتا ہو تاریخ تجویز سے ایک سال کے اندر نالش اثبات استحقاق مذکور عدالت دیوانی مین پیش کرے

**شرح** ایسی عذرداری اسٹامپ ۸ روپیہ ہوگی — ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ع

**دفعہ ۱۴۱** جو اشخاص کہ نیلام ہوا اپنی جایداد محفوظ رکھنے کے لیے عین وقت پر نالش نہ کر سکین وہ نہین اختیار ہے کہ ناظر زر ہرجہ رجوع کرین

اگر کوئی شخص جسکی جایداد ایسے مطالبہ کے وصول کے واسطے قرق ہوئی ہو جو قانوناً اوسکے ذمہ نہو یا کسی شخص غیر کے ذمہ ہو کسی وجہ معقول سے نالش بحیثیت مطالبہ یا نالش تنقیح استحقاق ملکیت جیسا موقع ہو اندر میعاد مفصلہ دفعات ۱۲۶ و ۱۳۹ ایکٹ ہذا کے پیش نہ کر سکے

اور جایداد اوسکی اس وجہ سے نیلام ہوجاوے تو اوسکو یہ اختیار باقی رہیگا کہ نالش زرہرجہ بعوض قرقی او نیلام ناجائز جایداد اپنی کی بموجب ایکٹ ہذا دائر کرے

**شرح** - ۱- نالش غیر واجبیت مطالبہ کی بموجب دفعہ ۱۲۶ و مطالبہ ذگی شخص دیگر کی بموجب دفعہ ۱۳۹ ہو سکتی ہی یعنی اگر تاریخ اطلاعنامہ سے پندرہ دن کے اندر نالش بیجائیت مطالبہ دائر نہ ہوسکی اور جایداد نیلام ہوجاوی تاہم نالش ایسی زرہرجہ کی بموجب دفعہ ہذا ہو سکتی ہے اور ایسی دعوی کی واسطی معیاد تین مہینہ کی مقرر ہی دفعہ ۱۴۸-۱ ایکٹ ہذا - ملاحظہ طلب

۲ ایضاً ایسا معاوضہ کسی نقصان یا خسارہ بعید او غیر صریح کا جو اس نیلام کی وجہ سی عاید ہوا ہو دلائی اون ادا کرنیکی نہ ہوگا بلکہ وہ ہوگا جو بحسب دستور زمانہ نتیجہ طبعی اوس نیلام کا ہو

۳ نقصان کی تخمینہ کرنے مین ہمیشہ اس امر پر نظر کرنی چاہیے کہ نیلام کی ہوجانی سے جو دقت پیدا ہوئی اوسکی چارہ کار کے کیا وسیلے موجود تھے

## تمثیل

زید جسکی جایداد نیلام ہوگئی اس بیان سے دعویدار زرہرجہ کا ہی کہ باہم میرے اور ایک شخص ثالث کے یہ معاہدہ تھا کہ جسقدر پیداوار اراضی ہو اوسکو بحساب فی من عہ ایک وقت معین پر ادا کرونگا درصورت عدم تعمیل معاہدہ فی من ایک روپیہ ہرجہ دینے کا ذمہ وار ہونگا چونکہ بلا ایفای معاہدہ وہ وقت معین منقضی ہوگیا کیونکہ قبل اوسکے مدعا علیہ نے میری جایداد کو نیلام کرا لی اور شخص ثالث نے بوجہ وعدہ خلافی دو سو روپیہ کے نالش بابت دو سو من پیداوار کے بحساب فی من عہ معینہ کے عدالت مین رجوع کرکے ڈگری پائی اور اوسکے اجرا سے دیگر جایداد مملوکہ میری نیلام ہوگئی لہذا ایکہزار روپیہ قیمت پیداوار اور دوسو روپیہ زرہرجہ مذکور اور سو روپیہ خرچہ عدالت جو بمقابلہ شخص ثالث کی میرے ذمے عاید ہوا اور دوسو روپیہ زرہرجہ جایداد مملوکہ جو اوسکی کم قیمت پر نیلام ہونے سے نقصان واقع ہوا ہمگی پندرہ سو روپیہ مدعا علیہ سے دلا پاؤن پس ایسی صورت مین جس قیمت پر پیداوار نیلام ہوئی وہ ایک روپیہ فی من تخمینی ہرجہ بحسب دستور زمانہ نتیجہ طبعی نیلام کا ہوگا اور نیلام کی ہوجانے سے جو دقت پیدا ہوئی اوسکے چارہ کار کا یہی وسیلہ ہی کہ زرہرجہ بصراحت متذکرہ دلایا جاوے علاوہ اسکے جس رقوم پر مدعی نے اپنی بنیاد ہرجہ کی قایم کی ہے وہ خسارہ بعید او غیر صریح ہے مدعا علیہ سے نہین دلایا جا سکتا

**دفعہ ۱۴۲** مالک جایداد کو اگر قرقی ناجائز سے نقصان پہونچے تو وہ نالش خسارہ کی کر سکتا ہے

اگر کوئی شخص جو اختیار قرقی رکھتا ہے یا بموجب مختار نامہ تحریری شخص ذی اختیار کی قرقی کے واسطے مقرر ہوا ہو کسی جایداد کو بعلت بقایا لگان ظاہر کردہ بموجب طریقہ خلاف شرائط ایکٹ ہذا قرق یا نیلام کرے۔ یا اگر کوئی مال مقروقہ اس وجہ سے گم یا خراب یا تلف ہو جاوے کہ قارق نے اوسکی خبرگیری اور حفاظت کے واسطے احتیاط مناسب نہین کی تھی یا اگر قرقی اوسوقت فوراً نہ اوٹھا لیجاوے جب بموجب ایکٹ ہذا اوسکا اوٹھا لینا ضرور ہو تو مالک جایداد کو اختیار ہوگا کہ جسقدر خسارہ بوجہ اسباب مذکور اوسکے عائد حال ہوا ہو ایکٹ ہذا کے بموجب اوسکے دلاپانے کی نالش کرے

**شرح** خلاف ورزی احکام دفعات ۱۱۲ و ۱۱۳ و ۱۱۵ و ۱۱۶ و ۱۱۷ و ۱۱۸ و ۱۲۱ و ۱۲۲ و ۱۲۷ ونیز شرائط دفعہ ہذا سے یہ نالش پیدا ہوتی ہے اور تین مہینہ کے اندر دائر ہونی چاہیے دیکھو دفعہ ۱۴۸

شرح تحت دفعہ ۱۴۱- ملاحظہ طلب

**دفعہ ۱۴۳** قرقی ناجائز

اگر کوئی شخص جسکو بموجب دفعات ۱۱۲ و ۱۱۴ ایکٹ ہذا اختیار قرقی حاصل نہ ہو یا جو شخص ذی اختیار کی طرف سے بذریعہ مختار نامہ تحریری مقرر نہ ہوا ہو کسی جایداد کو بحیلہ ایکٹ ہذا قرق یا نیلام کرے یا کراوے تو مالک جایداد کو اختیار ہوگا کہ جو کچھ نقصان بوجہ قرقی یا نیلام مذکور اوسکے عائد حال ہوا ہو اوسکی بابت زرہرجہ پانے کی نالش کرے بلکہ اوس قارق یا نیلام کنندہ کی نسبت ارتکاب جرم مداخلت فوجداری تصور کیا جاوے گا اور سواے زرہرجہ جو اوسکے نام تجویز کیا جاوے اوس سزا کا مستوجب ہوگا جو اس جرم کے واسطے مقرر ہے

**شرح** مالک جایداد کے استغاثہ پر عدالت فوجداری بموجب دفعہ ۲۸۴ مجموعۂ تعزیرات ہند مواخذہ کرے گی

**دفعہ ۱۴۴** میعاد ارجاع نالش ہرجہ کی — ملحوظ رہے کہ کوئی مقدمہ جو از روی کسی دفعہ منجملۂ دفعات ۱۴۱ و ۱۴۲ و ۱۴۳ رجوع ہووے تاریخ ظہور بنای دعوی سے تین مہینہ کے اندر دائر کیا جاویگا

**دفعہ ۱۴۵** مزاحمت قرقی — اگر کوئی شخص کسی قرقی مین جو حسب ضابطہ بموجب ایکٹ ہذا عمل مین آوی مزاحم یا متمرد ہووے یا کسی جایداد مقروقہ کو جبرًا یا خفیۃً اوٹھالیجاوے تو تاریخ تمرد یا انتقال جایداد سے پندرہ دن کے اندر شکایت گذرنی پر صاحب کلکٹر شخص متہم کو گرفتار کراوے گا اور اگر جرم ثبوت کو پہونچے اور مجرم اوس جایداد کا مالک ہو تو صاحب موصوف یہہ حکم صادر کرے گا کہ مجرم جیلخانہ دیوانی مین چھ مہینہ تک یا اوس عرصہ تک قید رہے جب تمام زر بقایا یافتنی قارق معہ جملہ اخراجات و خرچہ بذریعۂ قرقی و نیلام جایداد مجرم بموجب حکمنامہ صاحب کلکٹر کے ادا ہو جاوے اور اگر مجرم سواے مالک جایداد کے کوئی اور شخص ہو تو اوسکو لازم ہوگا کہ قیمت جایداد مقروقہ کی قارق کو بھر دیوے اور کسیقدر جرمانہ جو سو روپیہ سے زیادہ نہ ہو ادا کرے اور درصورت عدم ادای زر مذکور کسیقدر میعاد تک قید رہے جو دو مہینہ سے زیادہ نہو

**شرح** ایسی درخواست اسٹامپ ۸ ر پر گذرے گی — ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء

۸۹۸ — از روے دفعہ ۱۶ ایکٹ ۲ سنہ ۱۸۶۳ء وہ نقص جو دفعہ ۱۴۵ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ مین تھا رفع کیا گیا اور صاحبان کلکٹر کو اجازت دی گئی ہے کہ جو شخص بعلت تمرد یا خلل اندازی قرقی کے دراثنای زیر تجویز ہونے مقدمہ کے گرفتار ہو اوس سے ضمانت لین —

دفعہ ۱۲ اسرکلر نمبر ۱ مورخہ ۱۲ — مئی سنہ ۱۸۶۳ء

# باب ہشتم حکمنامجات

**دفعہ ۲۴۶ تعمیل حکمنامہ** ہر حکمنامہ پر جو بموجب ایکٹ ہذا معرفت صاحب کلکٹر جاری ہووے مہر اور دستخط صاحب کلکٹر کی ثبت ہون گی اور اجرا اور تعمیل اوسکی معرفت ناظر یا دوسری اہلکار کی جسیکو صاحب کلکٹر تجویز کری عمل مین آوی گی اور خرچہ اوس فریق کی ذمہ ہی کا جسکی طرف سی درخواست اجرا گذری ہو اور تعداد خرچہ او زرادراہ گواہ در صورتیکہ سفینہ بنام گواہ اجرا پایا ہو قبل اجرای حکمنامہ کی عدالت مین داخل کیا جاوی گا مگر شرط یہ ہی کہ اگر کسی صورت مین صاحب کلکٹر کو اطمینان ہو کہ کوئی فریق کسی حکمنامہ ضروری کی اجرا کا خرچہ نہین دی سکتا ہی تو صاحب موصوف کو اختیار ہوگا کہ واسطی اجرای حکمنامہ ساتہ معافی خرچہ کی حکم دیوی

**شرح** دفعہ ۶۷ ایکٹ ۱۲ کی قسم پنجم ملاحظہ طلب و نیز نقطہ نمبری ۵۷۶

۸۹۹ — جب کوئی حکمنامہ کسی جیلخانہ کی قیدی مقید کی نام کسی عدالت سی صادر ہو تو اجرا اوسکا اس نہج پر ہو سکتا ہی کہ وہ حکمنامہ اوس جیلخانہ یا محبس کی عہدہ دار مہتمم کو معائنہ کرا کی نقل اوسکی اوسکی پاس چہوڑی جاوی — دفعہ ۱۵ ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۶۹ع

۹۰۰ ہر عہدہ دار مہتمم جیلخانہ کو جسپر اجرای حکمنامہ حسب تذکرہ دفعہ ۱۵ عمل مین آیا ہو لازم ہی کہ بسقدر جلد ہو سکی وہ نقل حکمنامہ جو اوسکی پاس چہوڑی گئی ہو اوس قیدی کو جسکی نام وہ حکمنامہ آیا ہو دکہلا کر اوسکا مطلب بیان کردی اور بعد ازان اوس حکمنامہ کی پشت پر اپنی دستخط سی یہ تصدیق کری کہ وہ قیدی جسکی نام حکمنامہ بہیجا گیا میری جیلخانہ زیر اہتمام کا قیدی ہی اور نیز کہ یہ مین نی نقل اوسکی وصول کی — دفعہ ۱۶ ایضاً

۲ — پس وہ تصدیق اس حکمنامہ کی اجرا کی بادی النظر مین شہادت کافی ہوگی اور اگر قیدی یہ استدعا کری کہ نقل مذکور کسی اور شخص کی پاس بہیجی جای اور اوسکی بہیجنی کی خرچی کی تدبیر کردی تو عہدہ دار مذکور اوسکو بذریعہ ڈاک رجسٹری کی بہیج کی دوسری شخص کی پاس بہیجدیگا — دفعہ ایضاً

۹۰۱ کوئی حکم کسی مقدمہ دیوانی مین اوس وقت تک عدالت سی صادر نہو گا کہ خرچہ اور اخراجات تعمیل حکمنامہ کو کی (جنکی تجویز وہ عدالت خود کری گی) عدالت مذکور مین داخل کیجاوین مگر شرط یہ ہی کہ اگر ایسی حکم کی درخواست گذرنی پر عدالت کو جس مین درخواست گذری یہ معلوم ہو کہ سائل کو استطاعت کافی خرچہ اور اخراجات مذکورہ کی نہین ہی تو عدالت کو جائز ہی کہ جو روپیہ اخراجات اتفاقی کی واسطی اس عدالت مین ہو اوس مین سی خرچ کری اور جسقدر روپیہ کہ اس نہج پر خرچ کیا جای سرکار اوس شخص سی جسپر عدالت کی حکم سی وہ خرچہ عاید ہو واسطہ وصول کرلی گویا وہ خرچہ مقدمہ کا قابل وصول حسب مجموعہ ضابطہ دیوانی کی تہا — دفعہ ۷ — ایضاً

**دفعہ ۱۴۷** (مزاحمت حکمنامہ) اگر کوئی حکمنامہ جائز بہ تجویز صاحب کلکٹر بموجب ایکٹ ہذا جاری ہووی اور کوئی شخص بمراد تمرد اوسکا مزاحم ہووی تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہی کہ جس طرح قوانین وقت کی روسی جرم تمرد یا مزاحمت تعمیل حکمنامجات عدالت ہای دیوانی کی سزا ہوتی ہی اوسی طرح جرم مذکور کی سزا دی اور اگر صورت مذکورہ مین مجرم عدالت مین حاضر نہووی تو صاحب کلکٹر کو اختیار ہی کہ واسطی ادخال جواب الزام کی اوسکو طلب کری اور اگر بعد اجرای باضابطہ سمن کی وہ عدالت مین حاضر نہ آوی تو صاحب موصوف کو اختیار ہوگا کہ اوسکی گرفتاری کی واسطے حکمنامہ جاری کری اور جو احکام بہ تجویز صاحب کلکٹر بموجب دفعہ ہذا صدور پاوین وہ منزلہ احکام متعلقہ تجویز مقدمات یا اجرای ڈگری حسب مراد دفعہ ۱۵۱ قرار نہین پاوین گے

**شرح** جرم تمرد یا مزاحمت مین عدالت دیوانی سی سزای قید تین دن تک ہو سکتی ہی لیکن خاص حکمنامہ اجرای ڈگری کی مزاحمت مین سزای مذکور دی جاتی ہی اور اس دفعہ سی یہ مفہوم ہوتا ہی کہ ہر حکمنامہ کی مزاحمت مین سزای معینہ دیوانی یعنی تین ۳ روز تک کی دی جائیگی۔

## سزای تمرد یا مزاحمت حکمنامۂ عدالت دیوانی

اگر بروقت تعمیل ڈگری کے جو بابت اراضی یا دیگر جایداد غیر منقولہ کی ہو کوئی شخص اہلکار جاری کنندہ کا مقابل یا ہارج ہووے تو ڈگری دار وقت مقابلہ یا ہرج سی کسی وقت ایک مہینی کی اندر استغاثہ اپنا عدالت مین گذرانے اور حاکم عدالت ایک روز واسطی تحقیقات استغاثہ کی معین کر کی مستغاث علیہ کو واسطی جوابدہی کی طلب کریگا۔ دفعہ ۲۲۶ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۹۰۳۔ اگر حسب اطمینان عدالت یہ بات معلوم ہو کہ مدعا علیہ یا اور کوئی شخص باغوای اوسکی بوجہ مندرج نہونی اراضی یا جایداد غیر منقولہ کے ڈگری مین یا کسی اور وجہ کی بنا پر مقابل یا ہارج ہوا تو حاکم عدالت مجاز ہوگا کہ بعد تحقیقات حکم مناسب دے۔ دفعہ ۲۲۷ ایضاً

۹۰۴۔ اگر حاکم عدالت کو بعد تحقیقات ضروری اسبات کا اطمینان ہو جای کہ مقابلہ یا ہرج بیجا تہا اور یہ کہ مدعا علیہ یا دیگر شخص اوسکے اغوای سی بایں غرض مقابل اور ہارج ہو رہا ہی کہ مستغیث کو شی ڈگری کا قبضہ کلی حاصل نہووی تو حاکم عدالت مجاز ہی کہ حسب استدعای مدعی اوس مدعا علیہ یا دیگر شخص کو اوس میعاد کی واسطے جو تیس ۳۰ دن سی زیادہ نہو بنظر انسداد مداومت مقابلہ یا ہرج مذکور کی قید کرے درصورتیکہ اسطرح کی تجویز ہارج کسی ایسی کارروائی کی نہو کہ جسکی روسی مدعا علیہ یا دیگر شخص کو بموجب قانون وقت سزا دلوا سکی جاوی۔ دفعہ ۲۲۸ ایضاً

۹۰۵۔ اگر خریدار نیلام جایداد غیر منقول کے ساتھ نسبت دخل پانی کی کچھہ مقابلہ یا ہرج وقوع مین آوی تو اوسکی نسبت وہی قواعد متعلق ہون گے جو

اس ایکٹ کی دفعات ۲۲۶ و ۲۲۷ و ۲۲۸ مین مذکور ہین — دفعہ ۲۶۸ — ایضاً

**شرح** جو کوئی شخص سمن یا اطلاعنامہ کو اپنی یا غیر پر جاری یا اوسکی چسپان ہونی مین مزاحمت کری یا بعد لگائی جانی کے اوسکو نکال ڈالی یا اشتہار روکی تو اوسکو بموجب دفعہ ۱۷۳ مجموعہ تعزیرات ہند —

اور جو کوئی شخص کسی مال کے لیے جاتی ہین جو کسی سرکاری ملازم کی اختیار جائز کی روسی لیا جاتا ہو تعرض کری یا تو اوسکو بموجب دفعہ ۱۸۳ مجموعہ مذکور یا —

۲ — جو کوئی شخص کسی مال کی نیلام مین جو کسی سرکاری ملازم کی اختیار جائز کی روسی نیلام پر چڑہایا گیا ہو مزاحم ہووی تو اوسکو بموجب دفعہ ۱۸۴ مجموعہ مذکور یا —

۳ — جو کوئی شخص لوازم منصبی کی انجام دہی مین سرکاری ملازم کی مزاحمت کری تو اوسکو بموجب دفعہ ۱۸۶ مجموعہ مذکور سزا دی جاوی گی فقط

۴ — دفعہ ۱۶۹ مجموعہ ضوابط فوجداری — نمبری ۸۸۹ — ملاحظہ طلب

# باب نہم اختیارات

**دفعہ ۱۴۸** | صاحب کلکٹر مجاز ہے کہ اپنے علاقہ کے کسی مقام پر کچہری کرے

**صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ واسطی سماعت و تجویز مقدمات متعلقہ ایکٹ ہذا اپنی ضلع علاقہ کی حدود کی اندر کسی مقام پر کچہری کری مگر شرط یہ ہی کہ سماعت و تجویز مقدمہ کی جلسہ عام مین ہوا کری گی اور فریقین مقدمہ یا اونکی مختاران باضابطہ کو واسطی حاضر ہونے مقام مذکور کی حسب ضابطہ اطلاع دی جاوی گی —**

۹۰۶ — کسی حاکم انگلشیہ خواہ ہندوستانی کو اگر فریقین مقدمہ سے کسی کی کان قرضدار ہو اختیار سماعت یا تجویز مقدمہ کا نہوگا — سرکلر صدر شرقی و غربی ۲ — مارچ سنہ ۱۸۳۳ء

۹۰۷ — محکمجات صاحبان کلکٹر اور ڈپٹی کلکٹر واسطی تجویز مقدمات متعلقہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء و ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء تعطیلات منظور شدہ محکمہ دیوانی مین جو دو روز سی زیادہ کی ہون بند رہا کرین — سرکلر نمبر ۸ — ۲ صاحبان بورڈ مورخہ ۱۴ اگست سنہ ۱۸۶۵ء

۹۰۸ — جو کوئی شخص قصداً کسی سرکاری ملازم کی توہین کری یا اوسکا ہارج ہو جبکہ وہ عدالت کی کارروائی کی کسی حالت مین اجلاس کر رہا ہو تو اوسکو بموجب دفعہ ۲۲۸ مجموعہ تعزیرات ہند سزا دی جاوی گی —

قسم ششم دفعہ ۶۷ — ملاحظہ طلب

**دفعہ ۱۴۹** | کارندہ یا مختار | یہ دفعہ بموجب ضمیمہ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۵ء منسوخ ہوگئی

**دفعہ ۱۵۰** | اختیارات صاحبان ڈپٹی کلکٹر | **جملہ اختیارات جو بموجب دفعات ایکٹ ہذا صاحب کلکٹر کو حاصل ہین**

صاحبان ڈپٹی کلکٹر کو اون صورتون مین حاصل ہون گی جب صاحب کلکٹر نی اونکو مقدمہ تفویض کیا ہوا اور جب کوئی ڈپٹی کلکٹر کسی ضلع کی حصہ کی اہتمام کی واسطی مقرر ہوا ہو تو صاحب کلکٹر کا تفویض کرنا ضرور نہوگا اور جملہ درخواست اور رپورٹ جو بموجب اجازت یا حکم شرائط ایکٹ ہذا صاحب کلکٹر کی پاس گذرنی چاہیین اوس ڈپٹی کلکٹر کی پاس داخل ہوسکتی ہین جسکو اوس علاقہ مین اختیار پہونچتا ہو

**شرح** ۱ — دفعات ۱۶۳ و ۱۶۱ و ۱۶۵ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع معہ نمبرہای متعلقہ — ملاحظہ طلب

۹۰۹ — اختیارات سماعت ابتدا سوای صاحب کلکٹر اور ڈپٹی کلکٹر یا اسسٹنٹ ذی اختیار کلکٹر کی دوسری کو حاصل نہین دفعہ ۳ سرکلر بورڈ مورخہ ۲۰ اگست سنہ ۱۸۵۹ع

۹۱۰ — اگر صاحب کلکٹر کی نزدیک مصلحت معلوم ہو تو تحصیلداران ذی اختیار ڈپٹی کلکٹری کو ایک حصہ ضلع کا اس ایکٹ کی لیے تفویض کیا جای اس صورت مین ہمو ی الیہم بلا تفویض کی مقدمات مجاز سماعت ہونگی - اشتہار نمبر ۱۶۰ - مورخہ ۲۸ فروری سنہ ۱۸۶۲ع

۹۱۱ — یہ اختیارات تحصیلدارون کی ذاتی ہین بحالت منتقل ہونی مشار الیہم کی دوسری جگہہ پر اونکی تجدید کی ضرورت نہین — سرکلر بورڈ نمبر ۹ مورخہ ۱۳ - مارچ سنہ ۱۸۶۷ع

۹۱۲ — عمدہ داران مامورہ بکار بندوبست یا ترمیم بندوبست بہی مقدمات متعلقہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ و ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع فیصل کر سکتے ہین بشرطیکہ لوکل گورنمنٹ نے اونکو اختیار عطا کیا ہو - دفعہ ۸ و ۹ - ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع

**شرح** ۱ — چنانچہ گورنمنٹ نے بموجب اشتہار نمبری ۱۴۰۵ الف مرقومہ ۲۱ - اپریل سنہ ۱۸۶۳ع - یہ اونکو اختیار عطا کیا -

# باب دہم اپیل

## فصل اول اپیل عدالت مال

**شرح** ۱ — مقدمات ضمن ۲ و ۴ و ۷ دفعہ ۲۳ و دفعہ ۲۴ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کم از سو روپیہ کے (بشرطیکہ بحث کسی استحقاق کی تجویز نہوئی ہو) قابل اپیل نہین البتہ اندر ۳۰ یوم کی تجویز ثانی ہوسکتی ہی - دفعہ ۱۵۲ و ۱۵۴ - ایکٹ ہذا - ملاحظہ طلب

۲ - جو فیصلہ بنام مدعا علیہ غیر حاضر یک طرفہ یا بنام مدعی غیر حاضر بوجہ عدم پیروی صادر ہوا ہو اوسکا اپیل نہوگا البتہ اندر ۱۵ یوم درخواست تنسیخ فیصلہ کی گذر سکتی ہی - دفعہ ۵۸ - ایکٹ ہذا - ملاحظہ طلب

۳۔ حکم متعلقہ عذرداری شخص ثالث بابت جایداد مقروقہ منقولہ بعلت اجراے ڈگری یا حکم بابت لائی جانے ہرجہ ڈگری دار کو عذردار مذکور سے بوجہ بیجا کرنے عذرداری قابل اپیل نہیں البتہ دیوانی مین دعوی زرہرجہ کا کرسکتا ہی۔ دفعہ ۱۰۳۔ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۴۔ اگر کوئی حقیت شکمی قابل انتقال اپنی باقی کی عوض مالگذاری نیلام ہو اور شخص ثالث بہ بیان مملوکہ اور مقبوضہ اپنی کے عذرداری کرے اور اوس عذرداری کی بابت جو حکم صادر ہو اوسکی ناراضی سے اپیل نہوگا البتہ اندر ایکسال کے دیوانی مین اثبات حق کی نالش ہوسکتی ہے دفعہ ۱۰۸ ملاحظہ طلب

۵۔ اگر کوئی جایداد غیر منقولہ مثل مکان یا باغ یا حقیت شکمی یا محال بعلت اجراے ڈگری عدالت کے نیلام ہو اور شخص ثالث کی طرف سے یہ عذر پیش ہو کہ یہ حقیت مدیون کی نہیں ہی اور تحقیقات کے بعد جو حکم صادر ہو اوسکی ناراضی سے اپیل نہوگا البتہ شخص ناراض کو نالش دیوانی کا استحقاق باقی رہےگا۔ دفعہ ۱۱۱۔ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۶۔ جو نیلام حقیت شکمی کا بعلت اجراے ڈگری عدالت مال کے ہووے اور وہ منسوخ کیا جاوے تو حکم منسوخی نیلام قطعی ہوگا اور اپیل اوسکا نہو سکےگا۔ دفعہ ۲۵۷۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء۔ نمبری ۴۷۰۸۔ ملاحظہ طلب

۷۔ فیصلہ عدالت کا نسبت مالیت نرخ بازار یا سالانہ منافع خالص کے جسکے بموجب اسٹامپ عرضی دعوی مستعمل ہونا چاہیے قطعی ہوگا۔ ضمیمہ (ب) ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء۔ نمبر ۴۷۰۸۔ ملاحظہ طلب

۸۔ اگر ڈگری دار مقابل کیطرف سے عذرداری بطور شخص ثالث کے پیش ہو تو اوسکو بناراضی حکم مصدرہ صیغہ اجراے ڈگری کے اپیل کرنے کا منصب نہیں۔ نظیر منفصلہ ۲۰۔ نومبر سنہ ۱۸۶۲ء

۹۔ اگر فیصلہ عدالت ماتحت مین نقص اختیار سماعت کا واقع ہو تو عدالت اپیل پر لازم ہی کہ بغیر پیش ہونے اعتراض کے منجانب فریق ثانی مقدمہ کو مسترد و کالعدم کرے۔ ٹھاکر مصر وغیرہ۔ بنام۔ پراگ دت منفصلہ ۱۲۔ جولائی سنہ ۱۸۶۲ء

**دفعہ ۱۵۱** صاحبان کلکٹر اور ڈپٹی کلکٹر تابع حکم اور ہدایت صاحبان کمشنر اور بورڈ مال ہونگے

جو کام بموجب ایکٹ ہذا صاحبان کلکٹر اور ڈپٹی کلکٹر سے متعلق ہین اونکی تعمیل مین صاحبان موصوف عموماً تابع حکم اور ہدایت صاحبان کمشنر اور بورڈ مال کے ہونگے اور ڈپٹی کلکٹر لوگ اون صاحبان کلکٹر کے تابع حکم و ہدایت ہونگے جنکے وہ ماتحت ہون اور بناراضی جملہ احکام کے جو تجویز صاحب کلکٹر بموجب ایکٹ ہذا صادر فرماوین بشرطیکہ وہ از قسم تجویز مقدمہ یا حکم مصدرہ حین دوران مقدمہ جو مقدمہ کی تجویز سے متعلق ہو یا از قسم احکام جو بعد صدور

ڈگری صادر ہوی اور اجرای ڈگری سی تعلق رکہتی ہون نہون صاحب کمشنر کی حضور اپیل ہوسکتی ہی اور اوس قسم کی جملہ احکام کی ناراضی سی جو بتجویز ڈپٹی کلکٹر صدور پاوین صاحب کلکٹر کی حضور اپیل ہوسکتی ہی مگر کوئی تجویز صاحب کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر متعلقہ مقدمہ اور کوئی حکم صاحب کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر متعلقہ مقدمہ جو مقدمہ کی تجویز سی تعلق رکہی یا حکم متعلقہ اجرای ڈگری جو بعد ڈگری صدور پاوی قابل ترمیم اور اپیل کی نہوگا سوای بمتابعت اون شرائط کی جو ایکٹ ہذا مین مندرج ہین

۹۱۳— نقشجات منسلکہ ضمیمہ کتاب ہذا— اکتوبر ۱۸۶۳ء سے واسطی رپورٹ فیصلجات مقدمات ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کے اختیار کیی جائین— سرکلر نمبر ۱۲— صاحبان بورڈ مورخہ ۲۹ جولائی ۱۸۶۴ء

۹۱۳ (الف) نقشجات منسلکہ ضمیمہ یکم جنوری ۱۸۶۸ء سے مستعمل ہونگے ان مین عدالتہای مالی بہی داخل ہین نقول اونکی عدالت مذکور مین صاحبان جج کو بہیجدینی چاہیی اور وی صاحبان کلکٹر کو مطلع کرین کہ اوقات معینہ پر ان نقشجات کا بہیجنا ضرور ہی تا ہر صاحب جج کی دفتر مین معمولی نقشجات عدالت دیوانی مین داخل ہوکر سہ ماہی گذرنی پر ماہ مابعد کی پندرہ ہوین تاریخ کو یا اوس سے پہلے ہائی کورٹ مین پیش ہون— سرکلر نمبر ۱۲ مورخہ ۲۳ دسمبر ۱۸۶۷ء ہائی کورٹ

۹۱۳ (ب) درخواست اپیل بشرطیکہ وہ اپیل بناراضی کسی حکم مشعر نامنظوری عرضی دعوی کی یا بناراضی کسی ڈگری یا ایسی حکم کے نہو جو تاثیر ڈگری کی رکہتا ہو

۲— اگر کسی محکمہ مال مین بجز بورڈ رفنیو گذرانی جای تو ۸ ۸ پر— ایکٹ ۲۶ ۱۸۶۷ء

۹۱۴— وہ احکام کہ بربنایت دفعہ ۲۴۳ و ۲۴۴— ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء (یہ دفعات درباب التوای نیلام اور کیی جانے بندوبست دای زر ڈگری کا دوسری نوع پر ہی) صادر ہون اونکی ترمیم صاحبان کمشنر اور بورڈ کرسکینگے اور دیوانی مین اونکا اپیل نہوگا— دفعہ ۶— ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ء

۹۱۵— جس کسی شخص کی نسبت کوئی سزا بجرم کرنی تمرد اجرای حکمنامہ مین بحکم صاحب کلکٹر یا صاحب مہتمم بندوبست کی تجویز کیجای اپیل وسکا بحضور صاحب کمشنر کی ہوگا— دفعہ ۱۴۷— ایکٹ ہذا و دفعہ ۱۲— ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ء

۹۱۶— اپیل منسوخی نیلام محال یا جزو محال کی بعلت اجرای ڈگری عدالت مال کی بحضور صاحب کمشنر اندر میعاد ۱۵ یوم کے

ہوگا اور حکم صیغۂ اپیل ناطق سمجھا جاوے ایسا اپیل نسبت امر قانونی کی ہوگا نہ بابت امر واقعی کی اور خریدار نیلام کو کسی قدر روپیہ بابت نقصان کے معہ سود کے دلایا جاسکتا ہے اوس صورت مین جبکہ نیلام منسوخ ہوجاوے اور وہ نیلام بسبب غفلت مالک محال کے ہوگیا ہو۔ دفعہ ۱۷ ایکٹ اول ۱۸۴۵ء

۹۱۷ — وہ احکام کہ درخواست ہای متذکرہ دفعہ ۲۵ و ۲۶ و ۲۷ و ۲۸ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء پر صادر کیے جائین داخل تجویز نہین ہین لہذا قابل اپیل صاحب کمشنر کی ہین۔ شیخ رمضان علی۔ بنام نند کنوار منفصلہ ۲۵ نومبر ۱۸۶۲ء اجلاس کامل

۹۱۸ احکام دفعات ۲۵ و ۲۶ و ۲۷ و ۲۸ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء مصدورہ محکمہ صاحب کلکٹر کا اپیل کمشنری مین ہوگا نہ فیصلہ ڈپٹی کلکٹر کا۔ چٹھی سکرٹری بورڈ موسومہ صاحب کمشنر میرٹھ مورخہ ۲۶ اگست ۱۸۶۴ء

۹۱۹ استصواب کرنا ڈپٹی کلکٹر کا ایک مقدمہ متدائرہ مین صاحب کلکٹر سے خلاف قانون ہے اور جو کچھ رای اسکو کہ کلکٹر نے دیا ہو کچھ وقعت نہین رکھتا اور نہ وہ ایسی متصور ہے جسکی اپیل نہ کرنے سے ممانعت تجویز ثانی مستفسرہ کی ہووے۔ صاحب سنگھ۔ بنام نند رام وہردیال وغیرہ منفصلہ ۳۰ جولائی ۱۸۶۶ء

۹۲۰ ایک نالش روبرو ڈپٹی کلکٹر کے دائر ہوئی اور ایک اسسٹنٹ کلکٹر نے جسکو ظاہرا اختیارات ڈپٹی کلکٹری حاصل نہ تھے امور تنقیح طلب قرار دیے اور اظہارات قلمبند کیے اور اپنی کیفیت نسبت تجویز مقدمہ کی لکھی تب تجویز مقدمہ کی ایک اور ڈپٹی کلکٹر نے کی جو بجاے اول کے اوس وقت قائم مقام کلکٹر تھا یہ تجویز قرار پائی کہ یہ طریقہ جسکے ذریعہ سے نالش ایک افسر نے سماعت کی اور دوسرے نے فیصل کی نا جائز ہے۔ ہردیال او پدہیا وغیرہ۔ بنام محمد معین منفصلہ ۱۳ فروری ۱۸۶۹ء

۹۲۱ جو تجویز ڈپٹی کلکٹر یا اسسٹنٹ کلکٹر جو فیصلجات حسب دفعات ۲۵ و ۲۶ و ۲۷ و ۲۸ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء صادر ہون اونکا اپیل بحضور صاحب کلکٹر ہوگا نہ محکمہ کمشنری مین۔ چٹھی سکرٹری صدر بورڈ مورخہ ۲۶ اگست ۱۸۶۴ء موسومہ صاحب کمشنر میرٹھ

۹۲۲ جیسا کہ اپیل بنارضی فیصلہ ڈپٹی کلکٹران متعہد بمقدمات ایکٹ ۱۰ سنہ ۵۹ء بحضور صاحب کلکٹر ہوتا ہے ویسا ہی ڈپٹی کلکٹران غیر متعہد کا اپیل بحضور صاحب کلکٹر جائز ہے۔ حکم صدر بورڈ شرقی نمبر ۱۲ مرقومہ ۸ مارچ ۱۸۵۹ء۔ باتفاق رای گورنمنٹ

۹۲۳ — صاحبان کمشنر نگران ہین کہ کارروائی اونکے حکام ماتحت کی ٹھیک ٹھیک سے صحیح اور با ضابطہ ہو اور جب تب نات بصیغۂ اپیل بنوع دیگر اونکی ملاحظہ سے گذرین یا ایام دورۂ سالانہ مین نظر آوین تو اونکو چاہیے کہ اون امر اتب کی نسبت خاص تحقیقات فرماوین۔ دفعہ ۱۱ سرکلر صاحبان بورڈ مورخہ ۳ اگست ۱۸۵۹ء نمبر ۲

۹۲۴ — اپیل اون احکام کی جو مقدمات متعلقہ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء مین بعد ڈگری در بابت اجراے ڈگری کے صادر ہون حسب منشاے ایکٹ مذکور قابل سماعت نہین ہے۔ سرکلر نمبر ۱ مورخہ ۲۹ اپریل ۱۸۶۵ء صدر عدالت۔

**دفعہ ۱۵۲** میعاد رجوع اپیل بنا راضی احکام کے

لازم ہی کہ اپیل بنا راضی حکم صاحب کلکٹر صاحب کمشنر کی حضور تیس ۳۰ روز کی اندر گذری علی ہذا القیاس اپیل بنا راضی حکم ڈپٹی کلکٹر صاحب کلکٹر کی حضور تاریخ حکم سی پندرہ ۱۵ دن کی اندر دائر کیجاوی گی اور بنا راضی احکام صاحب کمشنر اور صاحب کلکٹر جو بصیغۂ اپیل صدور پاوین اپیل ثانی ہوگی الا بورڈ مال یا صاحب کمشنر کو اختیار ہوگا کہ مثل مقدمہ طلب کرکی جو حکم مناسب سمجھین صادر کرین

**دفعہ ۱۵۳** جو ڈگری صاحب کلکٹر کی سو روپیہ سی کم تعداد کی ہو اوسکی ناراضی سے اپیل ہوگی۔

اون مقدمات مین جو بموجب ضمن ہای ۲ و ۴ و ۷ دفعہ ۲۳ اور بموجب دفعہ ۲۴ ایکٹ ہذا رجوع اور صاحب کلکٹر کی تجویز سی فیصل ہووین اگر تعداد مستدعویہ یا مالیت شی مدعا بہا ایک سو روپیہ سی زیادہ نہو تو فیصلہ صاحب کلکٹر ناطق ہوگا اور اوسکی ترمیم یا اپیل سوای بصورت مندرجۂ ذیل غیر ممکن ہوگی مگر ملحوظ رہی کہ اگر صاحب کلکٹر کی فیصلہ مین بنسبت مراتب ذیل کی تجویز ہوئی ہو یعنی استحقاق زمیندار بابت بڑہانی یا تبدیل کرنے زر لگان ذمگی رعیت یا کاشتکار کی یا بنسبت استحقاق ملکیت اراضی یا بنسبت حقیت واقع اراضی جسکی بابت دعاوی مختلف جانب فریقین سی پیش ہوئی ہون تو البتہ فیصلہ صاحب کلکٹر کی ناراضی سی حسب مندرجۂ دفعات ۱۶۰ و ۱۶۱ ایکٹ ہذا اپیل ہو سکتی ہی

مگر اوس صورت مین جبکہ فیصلہ بنسبت استحقاق بڑہانی لگان یا بنسبت استحقاق ملکیت اراضی کی ہو

۹۲۵ — عدالت عالیہ صدر کو اختیار ہوگا کہ اگر کوئی مقدمہ کسی عدالت ماتحت مین بصیغۂ اپیل سی فیصل ہوا ہو اور اوس فیصلے کی ناراضی سی اپیل مزید بحضور عدالت صدر قانوناً جائز نہو تو مقدمہ کی روداد اوس صورت مین طلب کرے کہ بالنسبت حکام صدر کے عدالت ماتحت اپیل کی سماعت کے وقت ایسا اختیار عمل مین لائی ہو جو قانوناً اوسکو حاصل نہ تہا اور حکام موصوفین مجاز ہونگے کہ اوس فیصلہ کو جو اوس مقدمہ مین عدالت ماتحت کی تجویز سی صادر ہوا ہو منسوخ کرین یا اور مضمون کا حکم جو کچہہ حکام موصوفین کو مقتضای انصاف معلوم ہو صادر کرین — دفعہ ۳۵ — ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع

۹۲۶ — ایک مقدمہ باقیات زر لگان کم از صد روپیہ مین یہ نزاع تہی کہ اراضی مقبوضہ اراضی سیر ہی اور کہ زر لگان بشرح نقدی ادا ہوتا ہی اور طرف ثانی بذریعۂ بٹائی کی لگان کا خواستگار تہا تجویز ہوئی کہ ہرگاہ مقدمہ مین ایک استحقاق نسبت اراضی خواہ

ایک حق بیچ اوسکی باہم فریقین جاوسکی بابت مخالف دعویٰ پیش کرتی ہین تجویز ہوا ہی اسلیئے مقدمہ قابل اپیل ہی۔ ہجنا تہ سنگ بنام۔ منگل۔ منفصلہ ۲۸۔ ستمبر ۱۸۶۱ع

۹۲۷۔ تکرار اس امر کی تہی کہ آیا مدعی کا شتکار کل نے بیچ محمد عمر کو یا ایک ربع اوسکا مدعا علیہم کو ادا کیا رہا مگر تعداد دعویٰ سو روپیہ سی کم تہی تجویز ہوئی کہ اس مقدمہ مین اس امر کی بحث نہین ہی کہ حق مدعا علیہم بقدر ایک ربع کا سعی نہین ہی بلکہ آنحضرت ہی کہ وہ طریقہ جسپر مدعا علیہم نی قصد نفاذ اپنی استحقاق کا کیا داخل رواج دیہہ ہی یا نہین اسلیئے فیصلہ صاحب کلکٹر کا بموجب دفعہ ۱۵۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ناطق ہی۔ شیو بالک سنگہ۔ بنام۔ منگل سنگہ۔ منفصلہ ۱۴ اسی سنہ ۱۸۶۲ع

۹۲۸۔ یہ عذر مدعا علیہم کا کہ کاشت پر ہمارا قبضہ بالکل نہی نامنظور ہوا اور وہ فیصلہ بصیغہ اپیل صاحب کلکٹر نی بحال کہا تب مدعا علیہم نے منصفی مین نالش کی اور وہ حسب منشاء دفعہ ۲۔ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع خارج ہوئی چنانچہ یہ تجویز قرار پائی کہ فریقین کو بنا راضی ایسے فیصلے صاحب کلکٹر سی جسمین استحقاق کی بحث ہو اپیل محکمہ صاحب جج مین کرنا چاہیی نہ عدالت مال مین۔ غلام اشرف۔ بنام فتح اللہ شاہ۔ منفصلہ ۴۔ جولائی سنہ ۱۸۶۴ع

۹۲۹۔ ہرگاہ کہ نسبت استحقاق مدعیہ درباب طلب کرنی حصہ پیداوار درختان متنازعہ کی جانب مدعا علیہا سی کہ رعیت مدعیہ کی ہی اعتراض ہی اور صاحب کلکٹر نی یہ تجویز کی کہ مدعیہ کو استحقاق طلبی حصہ پیداوار مذکور حاصل نہین تو موصوف ایسے نے گویا درمیان دو دعویداران مخالف کے ایسی معاملے کی نسبت رائے دی جسمین استحقاق حق زمینداری معرض بحث مین تہا تو ایسی تجویز حسب طریقہ محکومہ دفعہ ۱۶۰۔ قابل اپیل صاحب جج کی ہی۔ مسماۃ بہلو کنوری۔ بنام مسماۃ۔ امام باندی۔ منفصلہ ۱۶۔ دسمبر ۱۸۶۴ع

۹۳۰۔ جب مقدمہ قرقی بیجا یہ امر معرض نزاع مین تہا کہ ایک جزو اراضی مفروقہ کا مذہبی کی لیئے عطا ہوا تہا یہ تجویز قرار پائی کہ اپیل اوسکا صاحب جج کی محکمی مین ہونا چاہی۔ ہر شنکر پرشاد۔ بنام۔ درگا۔ منفصلہ ۷۔ دسمبر ۱۸۶۶ع

۹۳۱۔ جو فیصلہ کہ صاحب کلکٹر نی بصیغہ اپیل عام صادر کیا ہو اوسکا اپیل صاحب جج سماعت نہین کرسکتی اور صاحب کلکٹر اپیل فیصلہ ڈپٹی کلکٹر کا بلحاظ شرائط دفعہ ۱۵۲۔ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع سننی کی مجاز نہین ہائیکورٹ کو از روی دفعہ ۳۵۔ ایکٹ ۲۴ سنہ ۱۸۶۱ع کی اختیار ہی کہ ایسی فیصلجات جو بغیر از اختیار صادر کیئی گئی منسوخ کری۔ مہیش پانڈی۔ بنام۔ بالدت پانڈی۔ منفصلہ ۳۰۔ جنوری ۱۸۶۸ع

۹۳۲۔ جس حالت مین کہ فیصلہ ڈپٹی کلکٹر سی اپیل روبرو صاحب کلکٹر کی ہوا۔ خواہ صاحب کلکٹر کو اختیار سماعت تہا یا نہین صاحب جج اپیل فیصلہ صاحب کلکٹر کا نہین سماعت کرسکتی۔ رام پرشاد۔ بنام سلال سہای۔ منفصلہ ۲۰۔ اپریل ۱۸۶۹ع

۹۳۳- بموجب ایکٹ ۹ سنہ ۱۸۵۹ع صاحب جج مجاز سماعت اپیل فیصلہ صاحب کلکٹر جو مینغۂ اپیل سے صادر ہو نہین ہی فیصلہ سابق عدالت صدر مرقومہ ۱۹ مارچ سنہ ۱۸۶۲ع غلام غوث بنام سکندر منسوخ کیا گیا شخص ناراض درخواست تنسیخ فیصلہ صاحب کلکٹر حسب دفعہ ۲۵ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ع ہائی کورٹ مین گذران سکتا ہی سید عبد العلی وغیرہ بنام سید مددعلی وغیرہ منفصلہ ۴ فروری سنہ ۱۸۶۹ع

۹۳۴- ایک مقدمہ بقایا لگان مین بحث استحقاق تبدیل لگان نقدی کر ساتہ جنس کی پیش آئی تجویز ہوئی کہ ایسی نالش اوس قسم کی ہی جس مین کہ تجویز بحث استحقاق تبدیل لگان کی حسب مراد و معنی دفعہ ۱۵۳ کی لازم آوی پس اگر ڈپٹی کلکٹر نے اوسکو سماعت کیا تو اپیل اوسکا قابل تجویز صاحب جج کی ہی نہ کلکٹر کی- الٰہی بخش بنام سید جعفر علی کارندہ وشوہر مسماۃ سکرا منفصلہ ۲۲ مئی سنہ ۱۸۶۹ع

دفعہ ۱۵۴- اون مقدمات مین جنکی اپیل نہو سکے صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کہ بربنا ثبوت جدید وغیرہ مقدمہ کی تجویز ثانی کرے

ان مقدمات مین جن مین فیصلہ صاحب کلکٹر کا حسب مندرجہ دفعہ ۱۵۳ ناطق ہی صاحب کلکٹر کو اختیار ہی کہ اگر تاریخ فیصلہ سے تیس ۳۰ روز کے اندر کسی فریق کی طرف سے درخواست گذری تو اس بنیاد پر مقدمہ کی تجویز ثانی کے واسطے حکم دیوی کہ ثبوت جدید یا مراتب ضروریہ متعلقۂ اصل نزاع مقدمہ کی جنکا علم سائل کو پہلے نہ تہا اور جنکو وہ بروقت تجویز اول پیش نہ کرسکتا تہا دستیاب ہوئے ہین

شرح یہ دفعہ صاحب کلکٹر کی لیے محدود ہے- ڈپٹی کلکٹر اپنے فیصلے کی تجویز ثانی سوای بصورت مندرجہ دفعہ ۵۸ نہین کر سکتی-

دفعہ ۱۵۵- ڈپٹی کلکٹر کی فیصلہ کی اپیل ہو سکتی ہی

اگر کسی مقدمہ بالا مین جس مین درصورت تحقیقات وانفصال معرفت صاحب کلکٹر کی فیصلہ صاحب موصوف کا ناطق ہوتا تحقیقات وانفصال معرفت ڈپٹی کلکٹر کی عمل مین آوے تو بناراضی فیصلہ ڈپٹی کلکٹر کی اپیل بحضور صاحب کلکٹر ممکن ہے

دفعہ ۱۵۶ سوال اپیل سوال اپیل کو اسٹامپ قیمتی آٹھہ آنہ پر لکھکر تاریخ ڈگری سے پندرہ دن

کاغذ اسٹامپ پر ہونا چاہیے | کے اندر صاحب کلکٹر کی محکمہ مین داخل کرنا چاہیے اور ملحوظ رہے کہ اوس ڈگری کی نقل حاصل کرنے مین جسکی ناراضی سے اپیل منظور ہو جس قدر عرصہ منقضی ہو جاوے وہ عرصہ اوس میعاد پندرہ روزہ مین شامل نہین کیا جاوے گا

شرح۔ بموجب ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ء شرح اسٹامپ سوال اپیل مندرجہ جزو اول دفعہ ہذا مستعمل نہین رہی بلکہ اب وہی جاری ہے جو واسطے عرایض دعوی کے معین ہے۔ دیکھو ۹۸ سنہ نمبر ودفعہ ۱۴ سرکلر نمبر ۱۲ سنہ ۱۸۶۴ء و سرکلر نمبر ۸ سنہ ۱۸۶۷ء۔ نمبر ۲۔ ۳۰۴ و ۱۷۷

۹۳۵۔ حساب میعاد مین وہ مدت جو فیما بین تاریخ درخواست حصول نقل ڈگری اور اوس تاریخ کی کہ جب نقل مذکور دی گئی ہے منہا کرنی چاہیے۔ جودہراج۔ بنام۔ شیو پرشاد۔ منفصلہ ۱۲۔ مارچ سنہ ۱۸۶۳ء

دفعہ ۱۵۷۔ ضابطہ اپیل | صاحب کلکٹر کو چاہیے کہ واسطے سماعت اپیل کی تاریخ مقرر کرے اور جس طرح بموجب دفعات ماسبق کے سمن جاری ہوتی ہین اُسی طرح اطلاعنامہ رسپانڈنٹ پر جاری کراوے اور اگر اوس تاریخ پر جو واسطے سماعت اپیل کی مقرر کی جاوے یا کسی اور روز کو جسپر سماعت ملتوی کی گئی ہو اپیلانٹ اصالتاً یا مختارتاً حاضر نہ آوے تو اپیل عدم پیروی مین ڈسمس کی جاویگی اور اگر اپیلانٹ حاضر ہووے اور رسپانڈنٹ اصالتاً یا مختارتاً حاضر نہ ہووے تو سماعت اپیل بطور یکطرفہ ہوگی۔

دفعہ ۱۵۸۔ بازقائم ہونا اپیل کا | اگر اپیل عدم پیروی مین ڈسمس کیجاوے تو اپیلانٹ کو اختیار ہوگا کہ تاریخ حکم ڈسمسی سے پندرہ روز کے اندر درخواست باز قائم ہونے اپیل کی صاحب کلکٹر کے حضور گذرانے اور اگر حسب اطمینان صاحب موصوف یہ امر ثابت ہووے کہ اپیلانٹ بروقت درپیشی بغرض سماعت اپیل کے کسی وجہ کافی سے حاضر نہو سکا تھا تو صاحب موصوف مجاز ہوگا کہ اپیل کو نمبر سابق پر قائم کرے۔

دفعہ ۱۵۹۔ تجویز اپیل | بعد سماعت اپیل کے صاحب کلکٹر اوسی طرح تجویز صادر کریگا جیسا دفعات ماسبق کی روسے مقدمات ابتدائی مین تجویز کرنے کا حکم ہے اور تجویز صاحب کلکٹر

کی ناطق ہوگی۔

**دفعہ ۱۶۰** کن مقدمات مین اپیل صاحب جج ضلع کی حضور اور کن مقدمات مین محکمہ عالیہ صدر مین ہونی چاہیے

سوای اون مقدمات کی جن مین یہ صفت ہی کہ اگر تحقیقات وتجویز معرفت صاحب کلکٹر کی ہووی تو بتجویز صاحب موصوف ناطق ہوگی یا اگر تحقیقات وتجویز معرفت ڈپٹی کلکٹر کی ہووی تو اوسکی ناراضی سے صاحب کلکٹر کی حضور اپیل جائز ہی باقی مقدمات مین اپیل بناراضی تجویز صاحب کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر کی صاحب جج ضلع کی حضور ہوا کریگی الا اون صورت مین کہ تعداد یا مالیت شی متنازعہ پانچہزار روپیہ سی زیادہ ہو کہ اوس صورت مین اپیل محکمہ عالیہ صدر مین گذرا کرے گی۔

**شرح** ۔ ۱۶۷ نمبر ملاحظہ طلب

۹۳۶ عدالت اپیل کو عذر پیش نا کردہ کی تجویز کرنی نہ چاہیی ۔ گمان چند ۔ بنام جانار منفصلہ ۲۶ ۔ مارچ سنہ ۱۸۶۱ء

۹۳۷ ۔ عدالت اپیل مابحث فو واجب نہین کیا کہ فیصلہ مرافعہ اولی کو جو مبنی اوپر شہادت کاغذی کی تنہا بلا طلبی شہادت مذکور کی منسوخ کیا ۔ نورنگ رای ۔ بنام ہیرلال منفصلہ ۲ ۔ اپریل سنہ ۱۸۶۱ء

۹۳۸ ۔ جب امر متنازعہ واقعات مابین فریق کا پہلی عدالتین ماتحت مجاز سی تصفیہ ہو کر فیصلہ بربناء اوسکی کیا گیا تھا تو صاحب جج کو نہ چاہیی کہ نالش ثانی جس مین وہی امر نزاعی تھا برخلاف تجویز مذکورہ بالا بلا حوالہ دینی فیصلہ سابق اور لکھنی وجوہ اختلاف کی فیصل کرین ۔ گنگا پرشاد ۔ بنام سندر منفصلہ ۱۳ جنوری سنہ ۱۸۶۲ء

۹۳۹ ۔ صدر امین مجاز سماعت اپیل متعلق ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کی نہین کریمن ۔ بنام شیخ کریم اللہ منفصلہ ۱۳ فروری سنہ ۱۸۶۲ء

۹۴۰ ۔ جس حالت مین حکم مال مذکری اضافہ لگان کی از روی تحقیقات موقع صادر کی تو صاحب جج کو اس وجہ سی کہ کھیت قریب جوار مندرجہ شجرہ کا اوسقدر لگان جمعبندی مین مندرج نہین ہی فیصلہ مذکور منسوخ کرنا چاہیی ۔ مسماۃ رحمن بی بی ۔ بنام جگمون منفصلہ ۱۱ مارچ سنہ ۱۸۶۲ء

**دفعہ ۱۶۱** قواعد بابت ارجاع اور سماعت اپیل کی

درخواستہای اپیل اوس قیمت کی کاغذ اسٹامپ پر لکھی جای گی جو بلحاظ مالیت شی متنازعہ اپیل کی اون درخواستہای اپیل کی واسطی مقرر ہی جو بناراضی احکام عدالتہای دیوانی ماتحت کی دائر ہوتی ہین اور قواعد مجاریہ حال بابت

اوس میعاد کی جسکے اندر اپیل بناراضی فیصلجات عدالتہای موصوفہ دائر ہونی چاہیے اور بابت طریقہ سماعت اور انفصال اپیل مذکورہ اور بابت باقی عمل درآمد عدالت جو اون مقدمات اپیل مین جائز اور ممکن ہے اون اپیلون سے بہی متعلق ہون گی جو بموجب ایکٹ ہذا صاحب جج ضلع یا محکمہ عالیہ صدر مین گذرا کرین

شرح یادداشت اپیل مین وہی اسٹامپ مستعمل ہوگا جو واسطے عرائض دعوی کے جاری ہے۔ دیکھو نمبر ۳۹

## فصل دوم قواعد سماعت اپیل مجاز یہ عدالتہای دیوانی

۹۴۱ سوای اوس صورت کے کہ کسی قانون یا ایکٹ مجاریہ وقت مین کوئی اور حکم صریح ہو وے اور صورتون مین اپیل بناراضی ڈگریات عدالتہای سماعت ابتدائی کی اون عدالتون مین داخل ہوسکی گی جو عدالتہای سماعت ابتدائی کی فیصلون کی ناراضی سے اپیل سننے کی مجاز ہین پس اگر اپیل لائق ادخال عدالت عالیہ صدر کی ہو تو اوس عدالت کی دو یا زیادہ حکام اپیل کی سماعت و تجویز کرین گے اور جب اوس عدالت کی دو ہی حاکم اپیل کی سماعت مین مصروف ہون اور اون مین وجہ ثبوت [illegible] اور مقدمہ اوس قسم کا ہو کہ حکام صدر ثبوت کی بابت بحث کرنے کی مجاز ہو اور اون مین سے ایک حاکم [illegible] ماتحت کے ساتہ اتفاق رای کرے تو مقدمہ اوس اتفاق رای کی بموجب فیصل کیا جاوے گا اور اگر دونون حاکمون مین کسی مسئلہ قانون کی بابت اختلاف ہو تو دونون حکام اون مراتب کو تحریر کرین گے جن مین اونکی رای مختلف ہو اور مقدمہ باقی حکام مین سے ایک یا زیادہ حاکمون کے روبرو بحث کے لیے پیش ہوگا اور اوس وقت جو کچہ رای حکام صدر بغالب الآرا جو اپیل کی سماعت مین مصروف تہے قرار پاوے مقدمہ اوسی کے بموجب فیصل کیا جاوے گا۔ دفعہ ۳۳۲۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

### ۱۔ میعاد

| | |
|---|---|
| ۹۴۲۔ اپیل کیونکر اور کس وقت داخل ہوا کرے گی | یادداشت اپیل محکمہ صاحب جج مین اندر میعاد تیس روز اور عدالت صدر مین اندر میعاد نوے روز بانضمام تاریخ فیصلہ اور مدت حصول نقل ڈگری کے گذرنے اور درصورت وجہ کافی میعاد مذکورہ کو مدت بہی دیجاسکتی ہے۔ دفعہ ۳۳۳۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع |

۹۴۳۔ اگر یادداشت اندر ۳۰ یوم کے گذر جاے تو گو اپیلانٹ ۲۰ روز تک توقف کرتا رہا ہو اپیل اوسکا سماعت سے خارج نہین ہوسکتا۔ رادہی لال۔ بنام۔ رام غلام۔ منفصلہ ۱۹۔ مارچ سنہ ۱۸۶۲ع

۹۴۴۔ حسب منشاء دفعہ ۳۳۳۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع صاحب جج کو اختیار ہے کہ بعد میعاد معینہ قانون کے بہی اپیل سماعت کر لیوین۔ بہگن سنگہ۔ بنام۔ گلزار۔ منفصلہ ۱۰ مئی سنہ ۱۸۶۲ع

۹۴۵ — میعاد اپیل سے اوس مدت کو مجرا کرنے مین جو حصول نقل ڈگری مین صرف ہوئی ہو مدت مذکور تاریخ ادخال قطعات اسٹامپ سے جو نقل ڈگری کے لیے درکار ہون شمار کی جاے — سرکلر صدر عدالت نمبر ۲ — مورخہ ۲۷ — دسمبر ۱۸۶۴ع

## ۲ — طریقہ ارجاع

۹۴۶ — یادداشت اپیل مین کون سے مراتب لکھے جائین گے

یادداشت اپیل مین وجوہ ناراضی فیصلہ ماتحت بعبارت مختصر اور نمبروار بلا ذکر حجت و حکایت لکھی جاوے گی اور بلا اجازت حاکم اور کوئی وجہ ناراضی پیش نہو گی نہ اوسکی سماعت کی جاوے گی لیکن عدالت اپیل وقت انفصال اپیل عذر معینہ اپیلانٹ کی پابند نہو گی — دفعہ ۳۴۴ — ایکٹ ۸ — ۱۸۵۹ع

۹۴۷ — نمونہ یادداشت اپیل

یادداشت اپیل جسکے ساتھ نقل ڈگری داخل ہوگی بشکل و مضمون ذیل لکھی جاوے گی —

مسمی فلان ولد فلان ساکن فلان حسب بیان جسکا ہے مدعی اور مسمی فلان حسب بیان جسکا ہے مدعا علیہ مسمی فلان اپیلانٹ سابق مدعی یا مدعا علیہ بناراضی ڈگری فلان بمقدمہ مذکورۃ الصدر مجوزہ تاریخ و ماہ و سنہ فلان بوجوہات مفصلہ ذیل (اس جگہ وجوہات لکھنی چاہیے) بمحکمہ عدالت صدر مقام فلان یا ضلع فلان کے صاحب جج کے محکمے مین اپیل کرتا ہے — دفعہ ۳۴۵ — ایضاً

۹۴۸ — اپیلانٹ نے اپیل بناراضی فیصلہ مرافعہ اولی کے بغیر نقل ڈگری کے داخل کی بعد اوسکے ڈگری مرافعہ اولی کی درمیان میعاد معینہ اپیل کے داخل ہوئی اور صاحب جج نے لیا تجویز ہوئی کہ اوس بضابطگی کی اصلاح ہوگئی تھی پس اپیل ایسی بے ضابطگی کی وجہ سے ڈسمس نہونی چاہیے للی مدعا علیہ بنام رام پرشاد مدعی منفصلہ ۸ جنوری ۱۸۶۶ع

۹۴۹ — اگر یادداشت اپیل قاعدہ کے مطابق موجب نگذرے تو کیا کرنا چاہیے

اگر یادداشت حسب طریقہ مندرجہ بالا مرتب نہو تو حاکم عدالت وہی نامنظور یا سائل کو واسطے تصحیح کے واپس کر سکتا ہے اگر یادداشت میعاد معینہ کے اندر نگذری اور توقف کی وجہ معقول بیان نکی جاوے تو اپیل نامنظور ہوگا — دفعہ ۳۴۶ — ایکٹ ۸ — ۱۸۵۹ع

۹۵۰ — منجملہ چند مدعیون یا مدعا علیہم ایک شخص علی العموم کی طرف سے اوس بنا پر جو لائق تسلیم فریقین ہو اپیل داخل ہو سکتی ہے

اگر کسی مقدمہ مین دو یا زیادہ مدعی یا مدعا علیہ ہون اور فیصلہ عدالت ماتحت کا کسی ایسی وجہ پر مبنی ہو جو اون سبکی نسبت موثر ہو تو کوئی شخص منجملہ مدعیان یا مدعا علیہم کے کل ڈگری کی نسبت اپیل کر سکتا ہے اور حاکم عدالت اپیل مجاز ہوگا کہ ڈگری کو کل مدعیان یا مدعا علیہم کی نسبت منسوخ یا ترمیم کرے — دفعہ ۳۴۷ — ایضاً

## ۳ — ذکر التوا و اجرا اون ڈگریات کا جو زیر اپیل ہین

۹۵۱ — حاکم اپیل اجرا اوس ڈگری کا جسکی اپیل ہوئی ہو کسی وجہ معقول پر ملتوی رکھ سکتا ہے

التوا کسی ڈگری کا صرف بوجہ دائر ہونے اوسکی اپیل کے عمل مین نہ آوے گا لیکن حاکم عدالت اپیل مجاز ہوگا کہ در صورت پائے جانے وجہ موجہ کے حکم التوا صادر کرے

| | |
|---|---|
| حاکم ماتحت کس صورت مین اجرا اوس ڈگری کا جسکی اپیل ہوئی ہو ملتوی کر سکتا ہی | اگر درخواست اجرا کی قبل انقضای میعاد ارجاع اپیل کے گذری اور حاکم عدالت ماتحت کو بابت اوس ڈگری کے جس سے اپیل رجوع ہوا ہو ایسی بات معلوم ہو جس سے تعمیل اوس ڈگری کا ملتوی رہنا مناسب ہو یا اگر ارجاع اپیل کے بعد درخواست اجرا کی گذری اور حاکم عدالت ماتحت کو حال اوس اپیل سے اطلاع ہوئی ہو تو حاکم عدالت ماتحت مجاز ہو گا کہ درصورت وجہ معقول اجرا کو ملتوی رکھے |

قبل صدار حکم التوای اجرا حاکم مجوز اوس شخص سے جسپر ڈگری ہوئی ہو ضمانت واسطے تعمیل مناسب ڈگری یا حکم عدالت اپیل کے طلب کرے گا۔ دفعہ ۳۳۸۔ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

**شرح** دفعہ ۳۳۸۔ ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ء مندرجہ تحت دفعہ ۹۰۸۔ ایکٹ ہذا نمبر ۷۷۷۔ ملاحظہ طلب

| | |
|---|---|
| ۹۵۲ ۔ سرکار مدعی خواہ مدعا علیہ اوس سے ضمانت طلب نہ ہوگی | اون مقدمات مین جو بحکم اور بصرف سرکار دائر ہوں یا جن مین سرکار کی جانب سے جوابدہی عمل مین آوے ایسی کوئی ضمانت کسی حالت مین سرکار سے یا کسی اہلکار سرکاری سے طلب نہ ہوگی |

دفعہ ۳۴۰۔ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

## ۴۔ ذکر کارروائی متعلقہ اپیل تا ڈگری اخیر

| | |
|---|---|
| ۹۵۳ ۔ ضابطہ جبکہ اپیل اندر میعاد اور حسب نقشہ معینہ کے گذرے | جب یادداشت اپیل حسب نقشہ معینہ اور اندر میعاد مقررہ کے گذری تو عدالت اپیل یا حاکم مجاز اوس عدالت کا تاریخ داخلہ کی اوسکی ظہر پر ثبت کریگا اور اپیل کی جسٹر مین داخل کیجائیگی۔ دفعہ ۳۴۱۔ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء |

۹۵۴ ۔ سوای اوس صورت کے کہ اسکی خلاف حکم ہو عدالت اپیل کو مقدمات اپیل مین وہی اختیارات حاصل رہینگے جو عدالتہای سماعت ابتدائی کو مقدمات ابتدائی مین حاصل ہین۔ دفعہ ۳۷۔ ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ء

| | |
|---|---|
| ۹۵۵ ۔ کونسی صورت مین اپیلانٹ سے ضمانت خرچہ کی لیجاسکتی ہی | عدالت اپیل کو بابت کا اختیار ہوگا کہ قبل طلبی ریسپانڈنٹ واسطے استفسار اور جوابدہی کے اپیلانٹ سے ضمانت واسطے ادای خرچہ کے جیسا مناسب سمجھی طلب کرے یا نہ کرے لیکن اون کل مقدمات مین ضمانت طلب کیا جاویگا جن مین |

اپیلانٹ ساکن ایسے مقام کا ہو جو قلمرو ہند کی عملداری سرکار سے خارج ہو اور بلحاظ رسنی یا دیگر کسی جائداد غیر منقولہ علاوہ جائداد متعلقہ اپیل کے عملداری مذکور مین از آن نامبردہ نہو اور درصورت داخل نہونے ضمانت مذکور وقت گذرنے یادداشت اپیل اندر میعاد معینہ عدالت کے عدالت مذکور اپیل کو نامنظور کریگی۔ دفعہ ۳۴۲۔ ایضاً

| | |
|---|---|
| ۹۵۶ حاکم ماتحت کو کب اطلاع ارجاع اپیل سے دی جاوے | جب یادداشت اپیل داخل ہی جسٹر ہو جاوے عدالت اپیل کا حاکم محکمہ ماتحت کو اوس سے اطلاع دیگا اور اگر اپیل کسی ایسی عدالت کے حکم سے ہو جسکی کاغذات محکمہ اپیل مین نہ بھیجی ہوں تو حاکم محکمہ ماتحت |
| کاغذات ضروری حاکم ماتحت کو | بمطابق وصول اطلاع کے جہانتک جلد ممکن ہو کل کاغذات ضروری مقدمہ یا ایسی کاغذات جن کی نسبت |

| عدالت اپیل مین جلد بہیجنا چاہیے | عدالت اپیل سے طلبی خاص ہوئی ہو عدالت اپیل مین مسل کری کا فریقین مین سے کوئی فریق درخواست تحریری |
|---|---|

ماتحت مین تصریح اون دستاویزات کی پیش کرے کہ رہنا انکی نقول کا محکمہ ماتحت مذکور مین اوسے منظور ہو اور نقول دستاویزات مذکور کی بصرف سائل مرتب ہو کر محکمہ ماتحت مین بہیجی جاینگی — دفعہ ۳۴۳ — ایضاً

**شرح** دفعہ ... ایکٹ ہذا کی قسم ۳ — ملاحظہ طلب

۹۵۷ - تاریخ سماعت اپیل | عدالت اپیل واسطے سماعت مقدمہ کی ایکدن بلحاظ مسکن رسپانڈنٹ اور مدت تعمیل اطلاعنامہ کی مقرر کریگی کیونکر مقرر کی جاوے گی | دفعہ ۳۴۴ — ایضاً

۹۵۸ - مقدمہ مین واسطے تنقیح کی تاریخ مقرر ہوئی تہی اور صاحب جج نے بلا داخل ہونے ثبوت طرفین کے اور بلا تحقیقات حالات واقعی فیصلہ قطعی کر دیا تجویز ہوئی کہ صاحب جج کا فیصلہ ناقص و ناجائز ہے — گلزار شاہ — بنام مہتاب سنگہ — منفصلہ ۱۰ جنوری ۱۸۶۹ء

۹۵۹ - اطلاعنامہ نام رسپانڈنٹ مشعر اطلاع تاریخ مقررہ سماعت اپیل | اطلاعنامہ مذکور کا ایک پرت محکمہ اپیل مین آویزان کیا جایگا اور دوسرا پرت محکمہ ماتحت مین مرسل ہوگا اور کل کارروائی متعلقہ اجرای سمن اس اطلاعنامہ سے بہی متعلق ہوگی اور اطلاعنامہ اس مضمون سے ہوگا کہ اگر رسپانڈنٹ بروز معینہ سماعت اپیل محکمہ اپیل مین حاضر نہوگا تو مقدمہ بغیر حاضری اوسکی پیش ہو کر بصیغہ یکطرفہ فیصل کیا جاویگا لیکن جسصورت مین کہ رسپانڈنٹ نے اپنی طرف سے کوئی وکیل محکمہ اپیل مین حاضر ہونے کی واسطے مقرر کیا ہو تو اجرای اطلاعنامہ وکیل مذکور پر کافی متصور ہوگا — دفعہ ۳۴۵ — ایکٹ ۸ — ۱۸۵۹ء

۹۶۰ — اگر اپیل بنا راضی حکم مصدرہ حسب دفعہ ۱۱ — ایکٹ ۲۳ — ۱۸۶۱ء دائر ہوا اور عند الملاحظہ سوال اپیل یا حکم کی کوئی وجہ منسوخی یا ترمیم کی نہ پائی جائے تو عدالت اپیل خارج کریگی اس صورت مین حکم اخراج سے پہلے رسپانڈنٹ کے نام اطلاعنامہ جاری کرنا ضرور نہوگا — دفعہ ۱۱ — ایکٹ ۲۳ — ۱۸۶۱ء

**شرح** نمبر ۷۷ — ملاحظہ طلب

۹۶۱ — باداش غیرحاضری اپیلانٹ ہو یا رسپانڈنٹ | اگر بروز معینہ سماعت اپیل یا کسی دوسری روز مقررہ پر اپیلانٹ اصالتاً یا وکالتاً حاضر نہو تو اپیل بوجہ عدم پیروی کے ڈسمس ہوگا اور اگر اپیلانٹ اصالتاً یا وکالتاً حاضر ہو لیکن اسیطرح رسپانڈنٹ حاضر نہو تو سماعت اپیل بطور یکطرفہ عمل مین آوے گی — دفعہ ۳۴۶ — ایضاً

۹۶۲ — اگر وس تاریخ کو جو واسطے احضار اور جوابدہی مدعاعلیہ کی مقرر ہوئی ہو یہ بات دریافت ہووے کہ سمن بسبب مدعاعلیہ کے جسے جاری کیا گیا کہ مدعی اپنی میعاد عطیہ کے اندر اوس قدر روپیہ داخل نہین کیا جو سمن کے مصارف اجرا کو کفایت کرتا تو عدالت مجاز ہوگی کہ مقدمہ مدعی کی ڈسمس کا

حکم دیوی مگر شرط یہ ہی کہ اگرچہ سمن مدعا علیہ پر جاری نہ کیا گیا ہو حکم ڈسمسی مقدمہ اوس صورت مین صادر نہ کیا جایگا جبتک مدعا علیہ کو اظہار اور جوابدہی کی تاریخ معینہ کو مدعا علیہ اصالتاً یا وکالتاً یا معرفت مختار ذی اختیار کی بشرطیکہ اوسکا مختار تاحاضر ہونا جائز ہو حاضر ہوا ہووے ۔ دفعہ ۵ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ ع

۹۶۳ - ادخال ثانی اپیل کا

اگر بعلت عدم پیروی مقدمہ کی اپیل ڈسمس ہو تو اپیلانٹ مجاز ہو گا کہ اندر میعاد تیس ۳۰ روز تاریخ ڈسمس ہونی سے واسطے ادخال ثانی اپیل کی محکمۂ اپیل مین درخواست گذرانی اگر حسب اطمینان وجہ کافی غیر حاضری کی پائی جاوے تو عدالت اپیل حکم ادخال ثانی اپیل کا منظور کرے ۔ دفعہ ۳۴۷ ایضاً

۹۶۴ - جب کوئی مقدمہ اس ایکٹ کی دفعہ ۵ کی بموجب ڈسمس کیا جاوے مدعی کو اختیار ہو گا کہ اگر قواعد مدت سماعت نالش مانع نہوون تو نالش جدید رجوع کرے یا اگر مدعی تاریخ حکم ڈسمسی مقدمہ سے عرصہ تیس ۳۰ روز کی اندر اسباب کی وجہ کافی حسب اطمینان عدالت پیش کرے کہ وہ میعاد معینہ کی اندر اطلاع مطلوبہ داخل کرنی سے متعذر تھا تو عدالت مجاز ہو گی کہ اوسی عرضی نالش پر جو داخل ہو چکی ہو سمن جدید کی اجرا کا حکم دیوے ۔ دفعہ ۷ - ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ ع

۹۶۵ - رسپانڈنٹ کو اختیار ہی کہ عدالت ماتحت کی فیصلہ پر اعتراض کرے

بوقت سماعت اپیل کی رسپانڈنٹ کو اختیار ہی کہ فیصلہ محکمۂ ماتحت کی نسبت کوئی ایسا اعتراض پیش کرے جو وہ بحالت رجوع کرنے اپیل جداگانہ بنا راضی فیصلۂ مذکور کے پیش کر سکتا ۔ دفعہ ۳۴۸ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ ع

۹۶۶ - جب کوئی اپیل عدالت دیوانی مین کل فیصلہ کی نسبت نہ دائر کیا جاے بلکہ صرف نسبت ایک جزو یا اجزاء شی متنازعہ کے داخل ہوا اور بروقت پیشی اپیل مذکور رسپانڈنٹ بموجب دفعہ ۳۴۸ مجموعۂ ضابطۂ دیوانی اعتراض نسبت کسی جزو فیصلۂ مذکور کی پیش کرے اور وہ جزو غیر جزو اپیل شدہ ہو تو عدالت کو لازم ہی کہ اوس اعتراض کو نہ سنی تاوقتیکہ رسپانڈنٹ وہ محصول اسٹامپ زائد داخل نہ کرے جو در صورت اپیل مین شامل ہونی جزو معترضہ فیصلہ کی واجب الادا ہوتا اور یہ محصول زائد عدالت سے محسوب ہوکے خرچہ مقدمہ مین شامل ہو گا تتمہ (۵) ایکٹ ۲۶ سنہ ۱۸۶۷ ع

۹۶۷ - از روی دفعہ ۳۴۸ اوسی حالت مین رسپانڈنٹ اعتراض کر سکتا ہی جبکہ دوسرا فریق اپیلانٹ ہو نسبت اشخاص ثالث کی جو مقدمہ اپیل مین فریق نہ ہون منصب اعتراض کرنیکا نہیں اور جب ایسا منصب حاصل نہیں تو وہ شخص ثالث اندروی دفعہ ۳۴۷ اپیل مین فریق مقدمہ نہیں گردانا جا سکتا - بابو چھوٹو لال - بنام کشن سہای

منفصلہ ۲۹ نومبر سنہ ۱۸۶۳ء

۹۶۸ — عذر دفعہ ۳۴۸ کا اوسیوقت سماعت ہوسکتا ہی کہ اپیلانٹ اپنی اپیل کی پیروی کرے نہ اوس صورت مین کہ اپیل سے دست بردار ہو — بہادر سنگہ وغیرہ بنام بھگوانداس وغیرہ منفصلہ ۱۱ جون سنہ ۱۸۶۳ء

۹۶۹ — محکمہ اپیل کو کسطرح پر تجویز لکھنی چاہیے — حاکم اپیل بعد سماعت اپیل بطریقہ مرقومہ بالا جو دربارہ صدور فیصلہ محکمہ ابتدائی مقرر ہوا اپنا فیصلہ صادر کرے گا — دفعہ ۳۴۹ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۹۷۰ — ڈگری حاکم ماتحت کی بیضابطگی پر منسوخ نہ کیجائیگی — فیصلہ کورکی روسے ڈگری عدالت ماتحت کی بحال یا منسوخ یا ترمیم ہوسکتی ہی لیکن کوئی ڈگری اس وجہ سے منسوخ یا ترمیم نہ ہوگی اور نہ کوئی مقدمہ عدالت ماتحت مین اس جہت سے تجویز ثانی کے واسطے واپس سل ہوگا کہ فیصلہ مین یا کسی حکم درمیانی مین جو مقدمہ کی نسبت صادر ہوا ہو مگر روداد مقدمہ یا حد اختیار عدالت کی نسبت موثر نہ ہو کوئی خطا یا سقم یا بیضابطگی پائی گئی — دفعہ ۳۵۰ — ایضاً

۹۷۱ — اگر فیصلہ عدالت ماتحت مین نقص اختیار سماعت کا واقع ہو تو عدالت اپیل پر لابد ہی کہ بغیر پیش ہونے اعتراض کے منجانب فریق ثانی فیصلہ کو مسترد کرے — ٹھاکر مصر وغیرہ بنام پراگدت رات منفصلہ ۲۱ جولائی سنہ ۱۸۶۲ء

۹۷۲ — ہرگاہ عدالت ماتحت نے دعوی مدعیان کو ناقابل سماعت قرار دیا تو بعد اس رای کے تحریر کرنا تجویز کا نسبت روئداد دعوی کے صریح نادرست ہی — جوالاپرشاد وغیرہ بنام رانای دہولپور منفصلہ ۲۰ جون سنہ ۱۸۶۳ء

۹۷۳ — جس حال مین عدالت اپیل ماتحت نے ہبہ نامہ سادہ کو معتبر قرار دیا تجویز ہوئی کہ ایسا فیصلہ اپیل جائز ہے کیونکہ بوجہ غلطی یا سقم یا بیضابطگی کے جس سے روئداد مثل یا اختیار سماعت کو تعلق ہو حسب دفعہ ۳۵۰ کوئی فیصلہ منسوخ یا ترمیم یا واپس نہین ہوسکتا ہی — سید مظہر حسین وغیرہ بنام اصالت بی بی منفصلہ ۱۲ دسمبر سنہ ۱۸۶۳ء

۹۷۴ — ڈسمس کرنا اپیل کا بلا تجویز روئداد محض اس وجہ پر بجا ہی کہ مدعی نے حسب دفعہ ۲۹ و ۱۰ ہ ایکٹ ۸ سنہ ۵۹ بعض کاغذات عرضی دعوی کے ساتھ پیش نہین کیے تھے اور دیگر کاغذات طلب کرانیکی مدعاعلیہ سے درخواست نہین کی — سیو دو بہے بنام شیو منگل سنگہ منفصلہ ۳۰ جنوری سنہ ۱۸۶۱ء

۹۷۵ — ہرگاہ دستاویز بغیر اسٹامپ شدہ عدالت ماتحت مین بطور ثبوت کے لی گئی تو عذر متعلق بہ اسٹامپ کے نہ ہونیکا اپیل مین قابل قبول نہین اس وجہ سے کہ وہ موثر حقیت مقدمہ یا اختیار عدالت ماتحت کے نہین ہی — کرانی صاحب مختار

انڈین کرٹنگ کمپنی - بنام مسیلنک صاحب - منفصلہ ۲ - جولائی ۱۸۶۶ء

۹۷۶ - اگر نالش از جانب عورت مسماۃ نا بالغ دائر ہو تو فیصلہ مشعر دسمسنی نالش بحال نہین رہ سکتا - مسماۃ کانجمان - بنام - مسماۃ - بنو - منفصلہ ۷ - دسمبر ۱۸۶۶ء

**۹۷۷ - کس صورت مین مقدمہ عدالت ماتحت مین تجویز ثانی کو بھیجا جاویگا** - اگر عدالت ماتحت نے انفصال مقدمہ کا کسی امر تمہیدی پر کیا ہو اور اس جہت سے شہادت نسبت واقعات مقدمہ جو عدالت اپیل کے نزدیک معتبر استحقاق فریقین ہونے لی گئی ہو اور ڈگری عدالت ماتحت کی نسبت امر تمہیدی مذکور کے ڈگری عدالت اپیل سے منسوخ ہو تو عدالت اپیل مجاز ہے کہ اگر مناسب سمجھے مقدمہ کو مع نقل ڈگری اپیل کی محکمہ ماتحت مین تجویز ثانی کیواسطے مع ہدایت سے واپس بھیجے کہ حاکم محکمہ مذکور مقدمہ کو باز بہ نمبر سابق رجسٹر کے قائم کرے اور روئیداد مقدمہ کی نسبت تحقیقات عمل مین لاکر ڈگری صادر کرے دفعہ ۳۵۱ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۹۷۸ - حاکم محکمہ اپیل مجاز نہوگا کہ کسی مقدمہ کو تجویز ثانی کے واسطے محکمہ ماتحت مین بھیجے الا الصورت مندرجہ دفعہ مقدم الذکر کے - دفعہ ۳۵۲ - ایضاً

۹۷۹ - از روی دفعہ ۳۵۲ عدالت اپیل اسکی مجاز نہین کہ کسی مقدمہ کو تجویز ثانی کے لیے باز بھیج ایسا کرے الا الصورت مذکورہ دفعہ ۳۵۱ مین جسکی موجب عدالت مذکور کو ایسی مقدمہ کا اوس حالت مین اختیار ہے کہ جب عدالت ماتحت نے تجویز مقدمہ کی کسی ایسے امر پر کی ہو کہ جو روئیداد مقدمہ کی نسبت غیر متعلق تھا سواے صورت مرقومہ بالا اور کسی حالت مین فیصلہ مکرر کے لیے مقدمہ باز بہ نمبر واپس بھیجا نہین جا سکتا - سرکلر نمبر ۶ - مورخہ ۸ - مارچ ۱۸۶۴ء

**۹۸۰ - محکمہ اپیل کو قطعاً تجویز مقدمہ کی کرنی چاہیے بشرطیکہ یہ امر شہادت سے ممکن ہو** - جبکہ شہادت موجودہ مسل محکمہ ماتحت کی اس بات کو کافی ہو کہ حاکم محکمہ اپیل کا حسب اطمینان اپنے فیصلہ صادر کرے تب حاکم محکمہ اپیل مقدمہ کی نسبت حکم ناطق صادر کریگا گو فیصلہ محکمہ ماتحت کا بالکل کسی اور بنیاد پر مبنی ہو - دفعہ ۳۵۳ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۹۸۱ - جبکہ فیصلہ عدالت ماتحت کا روئیداد مقدمہ پر ہوا ہو لیکن فیصلہ مذکور حسب دفعہ ۳۵۰ بر بنای غلط مبنی ہو یا آنکہ اوس مین وہ نقصانات خاص واقع ہون جنکی تفصیل دفعہ ۳۵۰ و ۳۵۵ مین بیان ہے تو عدالت اپیل مجاز اسکی نہین ہے کہ مقدمہ کو واسطے فیصلہ جدید کے باز بہ نمبر واپس کرے بلکہ اوسپر واجب ہے کہ حسب صورت مقدمہ اوس طریقہ معینہ دفعہ ۳۵۳ - یا ۳۵۴ یا ۳۵۵ کے عمل کرے - دفعہ ۴ سرکلر نمبر ۶ مورخہ ۲۸ - مارچ سنہ ۱۸۶۴ء صدر عدالت

۲ — لیکن احکامات مذکورۂ بالا اپیل عام سے متعلق ہین نہ اپیل خاص سے لہذا تجویز روئداد کی ناقص یا تحقیقات نا کامل ہونے کی صورت مین اپیل خاص سے بازپس بھیجنا مقدمہ کا ضرور ہوتا ہے — سرکلر نڈکور

**۹۸۲ — محکمۂ اپیل کو اختیار ہے کہ امور تصفیہ طلب واسطے تجویز حاکم ماتحت کے بھیجے یا کرے**

اگر عدالت ماتحت نے کسی امر تنقیح طلب قرار نہ دیا ہو یا تصفیہ اوسکا نہ کیا ہو یا تنقیح کسی ایسے امر واقعات کی نہ کی ہو جو حاکم محکمۂ اپیل کے نزدیک واسطے اصدار فیصلہ مناسب بت رریداد مقدمہ کی موثر متصور ہو اور شہادت موجودہ مسل اسبات کے واسطے کافی نہو کہ محکمۂ اپیل کا حاکم تصفیہ امر تنقیح طلب یا امر واقعات مذکورہ کا کرے تو حاکم محکمۂ اپیل مجاز ہے کہ امر یا امور تنقیح طلب واسطے تجویز محکمۂ ماتحت کے قائم کرکے محکمۂ ماتحت مین تجویز کے واسطے مرسل کرے بر طبق اوسکے حاکم محکمۂ ماتحت امر یا امور تنقیح طلب مذکور کی نسبت تجویز کرکے اپنی رائے معہ شہادت محکمۂ اپیل مین ارسال کریگا ایسی تجویز اور شہادت بمنزلہ جزو مسل متصور ہوگی اور فریقین مین سے کوئی فریق اندر میعاد معینہ محکمۂ اپیل کے یادداشت عذرات متعلقہ تجویز کی داخل کرسکتا ہے اور بعد انقضای ایسی میعاد معینہ کے محکمۂ اپیل کا حاکم اپیل کو فیصل کریگا دفعہ ۳۵۴ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۹۸۳ — ازروی دفعہ ۳۵۴ تجویز کرنا ایسے امور کا جو واسطے انفصال صحیح مقدمہ کے ازروی روئداد ضرور ہین اور جنکو مرافعہ اولی نے تنقیح طلب قرار نہ دیا عدالت اپیل کو قرار دینا چاہیے — ہیرا سنگہ بنام رام رتن منفصلہ — ۱۹ — دسمبر سنہ ۱۸۶۳ع

۹۸۴ — مرافعہ اولی کو لازم ہے کہ امور تنقیح طلب تانونی اور واقعات جن پر فیصلہ صحیح مقدمہ کا منحصر ہو تحقیقات سے دریافت کرے اگر عدالت مذکور سے کوئی امر اہم قائم کرنے سے متروک کیا جاوے یا تجویز اوسکی عمل مین نہ آوے تو اوس فروگذاشت کی اصلاح منجانب حاکم مرافعہ ثانی ازروی دفعہ ۳۵۴ ہونی چاہیے مقدمہ نمبری ۱۰۵ — منفصلہ ۱۸ — اپریل سنہ ۱۸۶۵ع

۹۸۵ — جبکہ ایک مقدمہ بموجب دفعہ ۳۵۴ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع تجویز ثانی کو بھیجا گیا اور میعاد متذکرۂ دفعہ مذکور واسطے پیش کرنے عذرات کے معین ہوا اور عذر پیش نہوا تو صاحب جج مجاز نہ تھے کہ اس امر کی نسبت مرافعہ اولی کی تجویز مین دست اندازی کرتے — مسماۃ نوزن بنام خدا بخش وغیرہ — منفصلہ ۲۹ — جون سنہ ۱۸۶۶ع

**۹۸۶ — فریقین اپیل محکمۂ اپیل مین ثبوت جدید نہین گذران سکتے لیکن حاکم اپیل کسی وجہ معقول سے لے سکتا ہے**

فریقین اپیل مجاز نہ ہونگے کہ محکمۂ اپیل مین ثبوت جدید خواہ وہ از قسم دستاویزات ہو یا گواہی گواہان پیش کرین لیکن درصورت معلوم ہونے اس امر کے کہ محکمۂ ماتحت نے شہادت جائز کو

لینا قبول ہو گیا یا محکمہ اپیل کا حاکم واسطے صادر کرنے فیصلہ حسب اطمینان اپنے یا اور کسی وجہ موجہ سے گذرنا دستاویزات یا لیا جانا اظہار گواہان کا ضرور سمجھے تو حاکم عدالت اپیل اسبات کا مجاز ہے کہ دستاویزات جدید لیوے اور جن گواہوں کی شہادت ضرور سمجھے اونکا اظہار قلمبند کراوے خواہ اظہار گواہان مذکور کا محکمہ ماتحت مین پیشتر لیا گیا ہو یا نہ لیا گیا ہو پر شرط یہ ہے کہ جب حاکم محکمہ اپیل کا وجہ ثبوت جدید لیوے تو وجہ لیے جانے ایسی ثبوت کی محکمہ مذکور کے حکم مین درج ہوگی دفعہ ۳۵۵ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

۹۸۷ — حسب اختیار متحصلہ دفعہ ۳۵۵ و بلحاظ واجبیت معاملہ قبول کرلینا ایسی دستاویز کا جو عدالت ماتحت مین ملاحظہ نہوئی ہو واسطے تنسیخ فیصلہ کے وجہ کافی نہین گنیشی لال بنام تاراچند منفصلہ ۲۵ نومبر ۱۸۶۱ء

۹۸۸ — شہادت جدید کون لیگا — جب لینا شہادت جدید کا بجا متصور ہو حاکم محکمہ اپیل مجاز ہوگا کہ خود شہادت لیوے یا شہادت مذکور لینے کے واسطے محکمہ ماتحت یا اور کسی محکمہ کو حکم دیوے یا کسی شخص کو اوسکے لینے کا اختیار دیوے اور شہادت کو جو قلمبند ہوئی ہو محکمہ اپیل مین مرسل کراوے اور حاکم محکمہ اپیل کو یہہ بھی اختیار ہوگا کہ طریقہ لینے شہادت مذکور کا تعین کرے — دفعہ ۳۵۶ ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

۹۸۹ — کون صورت مین تعین امور شہادت طلب کا کیا جایگا — جب اجازت واسطے اخذ شہادت جدید کے دیجاے تو محکمہ اپیل تعین امر یا امور شہادت طلب کا کریگا اور اسبات کو اپنے حکم مین لکھیگا — دفعہ ۳۵۷ ایضاً

شرح

دفعہ ۳۵۸ ازروے ایکٹ ۲۳ ۱۸۶۱ء منسوخ ہوگئی

۹۹۰ — فیصلہ اپیل مین کیا کیا امور درج ہون گے — فیصلہ حاکم مرافعہ اپیل کا ہمیشہ سر اجلاس سنایا جایگا اور اوس مین امر یا امور تجویز طلب اور تجویز نسبت امر یا امور مذکور اور وجوہات تجویز مندرج ہونگی اور اوسپر تاریخ اور دستخط حاکم عدالت یا حاکمان عدالت کے جو وقت اصدار فیصلہ کے متفق الراے ہوں ثبت ہونگے فیصلہ بزبان انگریزی — تجویز محکمہ اپیل کس زبان مین لکھی جائیگی — انگریزی تحریر ہوگا لیکن اگر حاکم عدالت اوس زبان مین فیصلہ قابل تفہیم نہ لکھہ سکتا ہو تو فیصلہ مذکور اوس حاکم کی زبان مین لکھا جایگا جب فیصلہ اوس زبان مین لکھا ہوا ہو جو تحریر عدالت مین جاری نہو تو ترجمہ فیصلہ کا زبان مروجہ مین ہوگا اور ترجمہ پر حاکم یا حاکمان عدالت کے دستخط ثبت ہون گے

اگر کوئی حاکم اپیل اختلاف راے کرے تو اوسکو لازم ہے کہ اپنی قلمبند کرے — جو حاکم عدالت کی تجویز کے ساتھہ متفق نہو اوسکو لازم ہے کہ راے اپنی قلمبند کرے اور راے مذکور شامل مقدمہ کا ایک جزو متصور ہوگی — دفعہ ۳۵۹ — ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ء

۹۹۱- ہر ایک عذر اپیل کا تصفیہ کرنا چاہیے - گجروپ سنگھ - بنام - گوکل پرشاد - منفصلہ ۲ - جنوری سنہ ۱۸۶۲ء

۹۹۲- عدالت اپیل کو بصراحت وجوہ اپیل اور تجویز اونکی صاف صاف مطابق دفعہ ۳۵۹ ضابطہ دیوانی کے لکھنی چاہیے - دوکت پانڈی - بنام - شیو سہاے - منفصلہ ۲ - مئی سنہ ۱۸۶۳ء

۹۹۳- عدالت اپیل نے تصفیہ اون عذرات کا جو مدعا علیہم نے اپنی یادداشت اپیل عام مین پیش کی بطور مناسب نہیں کیا لہذا مقدمہ بتجویز ثانی کو واپس ہوا - مسماۃ افضل النساء - بنام - شیخ محمد اشرف علی - منفصلہ ۱۸ اگست سنہ ۱۸۶۳ء

۹۹۴- ذکر ڈگری محکمہ اپیل — محکمہ اپیل کی ڈگری پر روز صدور تجویز کی تاریخ ثبت ہوگی اور اوسپر نمبر مقدمہ اور نام و نشان وغیرہ اون اشخاص کا جو مقدمہ مین اپیلانٹ اور رسپانڈنٹ ہون اور یادداشت اپیل مندرج ہوگی اور اوس مین ذکر دادرسی یا دیگر تجویز کا جو صیغہ اپیل سے ہوئی ہو بصراحت لکھا جائیگا اور اوس مین تذکرہ تعداد خرچہ اپیل اور اسبات کا کہ کن اشخاص کے ذمہ کسقدر خرچہ اپیل مقدمہ کا عائد ہونا چاہیے درج ہوگا اور ڈگری پر حاکم یا حاکمان مجوز ڈگری کے دستخط مرقوم ہونگے اور مُہر عدالت ثبت ہوگی اگر باہم حاکمان عدالت کی اختلاف رای ہو تو اوس حاکم پر جو تجویز عدالت سے اختلاف رای رکھتا ہو ڈگری پر دستخط کرنا ضرور نہوگا مگر حاکم مذکور کی رای ڈگری مین لکھی جائیگی ڈگری کی نقول مصدقہ حسب طریقہ مندرجہ بالا کے جو دربارۂ ڈگریات محکمہ جات مرافعہ اولی کے ہی فریقین کو دیجائیگی - دفعہ ۳۶۰ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۹۹۵- نقول مصدقہ ڈگری اپیل کو محکمہ ماتحت مین بھیجنا چاہیے — نقل ڈگری یا دیگر حکم مشعر انفصال اپیل بعد تصدیق محکمہ اپیل یا اہلکار مجاز عدالت مذکور اور بہ ثبت مُہر عدالت کے اوس عدالت مین مرسل ہوگی جہان سے پہلی ڈگری نسبت اوس مقدمہ کے صادر ہوئی ہو جسکا اپیل ہوا ہو اور اصل کاغذات مقدمہ کے ساتھ شامل کیے جاوینگے اور فیصلہ محکمہ اپیل کا اصل رجسٹر مقدمہ مین درج ہوگا - دفعہ ۳۶۱ ایضاً

۹۹۶- ڈگری اپیل کا اجرا کہان سے ہوگا — درخواست واسطے اجرا ڈگری محکمہ اپیل کی اوس عدالت مین گذریگی جہان سے پہلی ڈگری مقدمہ کی صادر ہوئی ہو اور اجرا اوسکا حسب طریقہ اور قواعد مجاریہ کے عمل مین آویگا - دفعہ ۳۶۲ - ایضاً

## ۵- ذکر اپیل بنا راضی احکام درمیانی

**۹۹۷ — جو حکم بین دوران مقدمہ اور قبل ڈگری کے صادر ہوا وسکی ناراضی سے اپیل نہوگی**

جو حکم کہ اثنای دوران مقدمہ مین نسبت اوسکے قبل ہونے ڈگری کے صادر ہوا ہو بناراضی اوسکے اپیل مسموع نہوگا لیکن اگر ڈگری کی ناراضی سے اپیل ہو تو کوئی خطا یا سقم یا بیضابطگی جو ایسے حکم مین پائی جاوے اور روئداد مقدمہ یا حد اختیار عدالت کی نسبت متوثر ہو یادداشت اپیل مین بطور اعتراض کے مندرج ہوسکتے ہین۔ دفعہ ۳۶۳ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

**۹۹۸ — جو حکم متعلقہ اجرا بعد ڈگری کے صادر ہو اوسکی ناراضی سے اپیل نہوگا**

جو حکم کہ بعد ڈگری کے صادر ہوا ہو اور اوسکے اجرا سے متعلق ہو اوسکی ناراضی سے باستثنا اوس صورت کے جو اوپر بصراحت مذکور ہوئی ہے کوئی اپیل نہوگا۔ دفعہ ۳۶۴ ایضاً

**۹۹۹ — اپیل بناراضی احکام متضمن جرمانہ یا قید**

جمیع احکام نسبت جرمانہ یا وصول کرنے اوسکے یا در باب قید کے جو اس ایکٹ کی روسے باستثنا قید بعلت اجرای ڈگری کسی ڈگری کے عمل مین آوے قابل اپیل ہونگے۔ دفعہ ۳۶۵ ایضاً

## ۶ — ذکر اپیل خاص

شرح دفعہ ۱۱ ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء مین حکم واسطے منظوری اپیل خاص وسیطور سے ہی پابندی اونہین قواعد کے جیساکہ فیصلجات صاحبان ضلع بصیغہ اپیل عام مین مرعی ہین

**۱۰۰۰ — اپیل خاص کس بنیاد پر دائر ہو گا**

اگر کسی قانون مجاریہ وقت مین ممانعت نہو تو بناراضی کل فیصلجات جو بصیغہ اپیل عام یہ تجویز عدالت ہاے ماتحت صدر عدالت کے صادر ہون اپیل خاص صدر عدالت مین اس بنیاد پر دائر ہوگا کہ فیصلہ برخلاف کسی قانون یا کسی رواج کے ہے جو بمنزلہ قانون کے ہو یا فیصلہ اوپر کسی ایسی غلطی فاش یا سقم قانونی کے مبنی ہے جس سے نسبت کارروائی یا تحقیقات مقدمہ کی غلطی یا نقصان بیچ تجویز اصل حقیقت دعوی کے واقع ہوا ہو اور بجز صورت مذکور کی اور کسی بنیاد پر اپیل خاص مسموع نہوگا دفعہ ۳۷۲ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

شرح - ۷۶۱ نمبر ملاحظہ طلب

۱۰۰۱ — فیصلہ عدالت ماتحت کا نسبت اون امور نزاعی کے جو فریقین نے حسب دفعہ ۴۲ ایکٹ ۸ سنہ ۵۹ بتراضی طرفین قرار دیے ہون قابل اپیل خاص کے نہین ہے۔ سید ہادی علی بنام مسماۃ خورشید بیگم منفصلہ ۸ - مئی سنہ ۶۱ء

۱۰۰۲ — اگر حاکم مرافعہ ثانی نے مقدمہ کو بعد رفع کرنے عذر اختیار سماعت کے تجویز ثانی کے لیے واپس بھیجا ہو اور اوس حکم کی نسبت

سے اپیل خاص نہو تو حاکم مرافعہ ثانی کی دوسری تجویز سے اپیل خاص مسموع نہوگا بشرطیکہ اختیار سماعت سے تجاوز کرنیکا سقم صریح تجویز مذکور سے عیان نہو - شیودان سنگہ بنام سیتل سنگہ - منفصلہ ۱۹ مئی سنہ ۱۸۶۸ء

۱۰۰۳ - تجویز ہوئی کہ غلط تعبیر کرنا کسی دستاویز کا سقم قانونی ہے اور اسی وجہ سے داخل مضمون قانون مجاریہ اپیل خاص کے ہے - اودت نراین - بنام - مہیش بخش منفصلہ ۱۲ ستمبر سنہ ۱۸۶۹ء

۱۰۰۴ - بالاتفاق رای فیصلہ اجلاس کامل صدر سابق کے یہ تجویز قرار پائی کہ نسبت خرچہ کی اپیل خاص ہوسکتا ہے آسارام وغیرہ - بنام - کسمبری داس - منفصلہ یکم اپریل سنہ ۱۸۶۷ء

۱۰۰۵ - اپیل خاص حکم صاحب جج کا جو مشعر نامنظوری اپیل عام بعد انقضای میعاد معینہ کے پیش ہو قابل سماعت نہین سماۃ پھلاری - بنام - بشیشر پرشاد منفصلہ ۳۰ جون سنہ ۱۸۶۸ء

۱۰۰۶ - درصورت اپیل خاص عدالت صدر مین گذرا کریگی - یادداشت اپیل خاص اندر میعاد معینہ معہ نقل تجویزات و ڈگریات عدالتین ماتحت اسامی معینہ اپیل عام پر صدر عدالت مین گذرا کریگی لیکن درحالت بیمقدوری سائل صدر عدالت مجاز ہے کہ اوسکو اجازت دائر کرنے اپیل مفلسانہ کی بہ تبعیت کل قواعد باب نہم درباب اپیل متعلقہ ڈگریات مفلسی جہانتک متعلق ہون مرحمت کرے - دفعہ ۳۷۳ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۱۰۰۷ - ذکر عبارت درخواست اپیل خاص - درخواست مین وجوہات ناراضی اوس فیصلہ کی جسکی نسبت اپیل ہو نمبروار بعبارت مختصر بلا تحریر حجت و حکایت کے مندرج ہونگی اور کوئی دیگر وجہ ناراضی کی جو سائل کی جانب سے پیش ہو بلا اجازت عدالت کے مسموع نہوگی مگر فیصلہ عدالت کا بربنیاد کسی ایک وجہ کے جسکی بنا پر اپیل خاص مسموع ہوسکتا ہو صادر ہوسکتا ہے - دفعہ ۳۷۴ ایضاً

۱۰۰۸ - اگر درخواست منظوری اپیل خاص اسٹامپ کامل القیمت پر نہ لکھی گئی ہو یا اوسکے عذرات اون شرائط کے بموجب قلمبند نہوے ہون جو ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء کی دفعہ ۳۷۴ مین مندرج ہین یا اگر اوس مین ایسی دلیل مندرج نہووے جسکی بنیاد پر اپیل خاص حسب شرائط دفعہ ۳۷۲ ایکٹ مذکور سماعت کے لائق ہو تو عدالت مجاز ہوگی کہ درخواست نامنظور کرے یا ترمیم کر لینے کے لیے واپس کرے اور جائز ہے کہ ایسا حکم عدالت کے حاکم واحد کے اجلاس سے صادر ہووے اور اگر درخواست ہر طرح سے صحیح اور درست ہووے تو وہ ایک بہی جسٹر مین درج کیجاویگی اور نمونہ بہی کا جو ایکٹ مذکور کے ضمیمہ (د) مین مندرج ہے اور باقی ضابطہ اپیل خاص کا مثل ضابطہ اپیل عام کے ہوگا اور بقدر امکان وہی قواعد متعلق کیے جائینگے - دفعہ ۲۵ ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۶۱ء

# باب یازدہم احکام متفرقہ

**دفعہ ۱۶۲** مقدمات ضلع کی کچہری مال مین یا جزو ضلع مین جسمین اراضی کا جزو کثیر واقع ہو رجوع ہونی چاہیین

لازم ہے کہ وہ مقدمات جو ایکٹ ہذا سے تعلق رکھتے ہین ضلع کی مال کچہری مین رجوع ہووین یا اگر ضلع تقسیم ہو کر ایک قسمت اوسکی کسی ڈپٹی کلکٹر کے اختیار مین کی گئی ہو تو وہ اوسکی مال کچہری مین دائر ہووین جسمین بنا ے دعوی پیدا ہوئی ہو مگر صاحب کلکٹر کو اختیار ہوگا کسی مقدمہ کو کسی ڈپٹی کلکٹر سے علیحدہ کر کے خود فیصل کرے یا کسی دوسرے ڈپٹی کلکٹر کو سپرد کرے اور اگر کل اراضی متعلقہ کسی تعلقہ یا اجارہ یا اور حقیت کی یا وہ جملہ اراضی جسکی بابت قابض کو ایک پٹہ حاصل ہوا یا اقرار نامہ واجار بابت مالگذاری اجمالی کے لکھا گیا ہو اور جسکی بابت بقایا واجب الادا ہو اضلاع یا قسمت ہاے متعدد مین واقع ہووے تو ظہور بنا ر دعوی اوسی ضلع یا قسمت مین قرار پاویگا جس ضلع یا قسمت مین جزو کثیر اراضی مذکور کا واقع ہوا اور اگر اس باب مین تکرار ہو کہ جزو کثیر اراضی مذکورہ کا کس ضلع یا قسمت مین واقع ہے تو حکام بورڈ مال کو یا اگر جملہ اراضی ایک ضلع مین واقع ہو تو اوس ضلع کے صاحب کلکٹر کو لازم ہوگا کہ اوس تکرار کی تجویز کرے اور تجویز حاکم موصوف کی اس امر مین ناطق اور منتہی ہوگی +

۱۰۰۹ جب کہ تحقیقات مقدمہ بلا اختیار سماعت یعنی بدون حصول اجازت عدالت صدر کو عمل مین آئی ہو واسطے کاروائی سابقہ کو کالعدم تصور کرنا چاہیے اور جب کہ عدالت صدر سے اجازت تجویز مقدمہ کی دی گئی تو عدالت ماتحت کو لازم ہے کہ جملہ جوابات اور شہادت پیش کردہ بار ثانی کو منظور کر کے تنقیحات جدید قائم کرے اگر طرفین تحقیقات سابقہ پر کاربند ہونے مین راضی ہون تو یہ امر علحدہ ہے — اشرف حسین وغیرہ — بنام — ای جی لارنس منفصلہ — ۲۰ — نومبر سنہ ۶۱ع

**دفعہ ۱۶۳** سوا طریق بالا کے صاحب کلکٹر نسبت اراضی اپنے ضلع کے جو اوسکے ضلع سے باہر واقع ہون دست اندازی کر سکیگا

سوا ای طریق مندرجہ دفعہ ۱۶۲ — ایکٹ ہذا کے کسی کلکٹر کو اختیار دست اندازی حسب منشا ایکٹ ہذا نسبت اوس اراضی کے جو اوس ضلع کی حدود کے باہر جسمین وہ مقرر ہوا ہو اس بنیاد پر حاصل نہ ہوگا کہ اراضی مذکور اوس محال کا

جز ز ہے ... کی مالگذاری ضلع مذکور کے خزانے مین داخل ہوتی ہے

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۱۶۴** ڈپٹی کلکٹر جسے اختیارات پولیس تفویض ہوئے ہون حسب ایکٹ ہذا اختیارات دیوانی عمل مین نہین لا سکتا ہے | کوئی ڈپٹی کلکٹر جو بموجب آئین نہم ۱۸۳۳ع مجموعۂ بنگالہ مقرر کیا گیا ہو اوس صورت مین اختیارات دیوانی یا دیگر اختیارات مندرجۂ ایکٹ ہذا عمل مین نہ لاویگا جب اوسکو کسی قسم کے اختیارات پولیس تفویض ہوے ہون۔ |

۱۰۱۰ تاوقتیکہ ان سے کل کام فوجداری نکال نہ لیا جاوے کوئی مقدمہ سپرد انکے نہ ہو۔ دفعہ ۹۔ سرکلر بورڈ نمبر ۲ مورخہ ۴۔ اگست ۱۸۵۹ع

۱۰۱۱ بموجب دفعہ ۱۶۴ کے اون ڈپٹی مجسٹریان مختار با اختیار پولیس کو ممانعت سماعت و تجویز مقدمات کی ہے جو ملک بنگالہ مین ہمیشہ بنظر نگرانی اہتمام پولیس بحیثیت سپرنٹنڈنٹ پولیس کے دورہ کیا کرتے ہین نہ اونسے جو اوس ضلع مین کام مال و فوجداری کا انجام دیتے ہین۔ حکم گورنمنٹ ممالک مغربی و شمالی نمبر ۹ مورخہ ۴۔ نومبر ۱۸۵۹ع

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۱۶۵** صاحبان اسسٹنٹ کلکٹر کون سے اختیارات عمل مین لا سکتے ہین | صاحبان اسسٹنٹ کلکٹر اس ایکٹ کے اختیارات عمل مین لانے کے مجاز نہ ہونگے الا اوس صورت مین کہ گورنمنٹ سے اونکو اختیارات ڈپٹی کلکٹر کے تفویض ہوے ہون کہ اوس صورت مین اونکو وہ اختیار حاصل ہونگے جو |

ڈپٹی کلکٹرون کو عطا کیے گئے ہین۔

۱۰۱۲ اختیارات سماعت ابتدائی سواے صاحب کلکٹر اور ڈپٹی کلکٹر یا اسسٹنٹ ذی اختیار ڈپٹی کلکٹر کے دوسرے کو حاصل نہین ہین چنانچہ دفعہ ۱۶۵ ایکٹ ہذا مین بھی حکم ہے۔ دفعہ ۰ سرکلر بورڈ نمبر ۲ مورخہ ۴۔ اگست ۱۸۵۹ع

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۱۶۶** تحفظ استحقاق مالکان اراضی کا نسبت تعلقہ پٹنی وغیرہ کے حسب قانون ۸۔ ۱۸۱۹ع | اس ایکٹ کی کسی عبارت سے اون مالکان اراضی کے استحقاق متذکرہ ذیل مین زوال نہ آئیگا جو بالا بالا سرکار کو مالگذاری دیتے ہون یعنی استحقاق اس امر کا کہ تعلقہ پٹنی اور دیگر حقیت ہاے قسم مذکورہ کو بموجب شرایط قانون |

۸۔ ۱۸۱۹ع علت بقایاے لگان مین نیلام کرین

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۱۶۷** شروع ایکٹ کا | شروع اور نفاذ ایکٹ ہذا کا یکم۔ اگست ۱۸۵۹ع اور اوسکے مابعد سے قرار پاویگا |

دفعہ ۱۶۸ بہ تعبیر معنی الفاظ | لفظ جہلخانہ دیوانی کا جو اس ایکٹ مین مستعمل ہوا ہے ضلع کے جہلخانہ دیوانی پر اور ہر مقام پر جو بہ تجویز گورنمنٹ عامل واسطے محبوسی قیدیان حسب الحکم عدالت مقررہ ایکٹ ہذا مقرر ہووے محتوی ہوگا اور لفظ ناظر کا ہر اہلکار عدالت پر دلالت کریگا جو کسی حکمنامہ عدالت موصوفہ کے اجرا اور تعمیل کا اختیار رکھتا ہو اور الفاظ بمعنی مفرد الفاظ بمعنی جمع پر دال ہونگے اور الفاظ بمعنی جمع مین الفاظ بمعنی مفرد شامل سمجھے جاوینگے اور وہ الفاظ جنسے ذکور مراد ہین نساء پر بھی حاوی ہون گے۔

# حصہ دوم ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع

## ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع

جو پیشگاہ نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل سے ۱۰ مارچ سنہ ۱۸۶۳ع کو منظور ہوا۔

ایکٹ بمراد ترمیم ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع جو بغرض ترمیم قوانین متعلقہ وصول زر لگان واقع پریذیڈنسی فورٹ ولیم بنگالہ کے نافذ ہوا تھا۔

تمہید | ہرگاہ ترمیم کرنا ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کا (جو بغرض ترمیم قوانین متعلقہ وصول زر لگان واقع پریذیڈنسی فورٹ ولیم بنگالہ نافذ ہوا تھا) جہان تک علاقہ حکومت لفٹننٹ گورنر بہادر ممالک مغربی و شمالی پریذیڈنسی فورٹ ولیم بنگالہ سے علاقہ رکھتا ہے اور توسیع دینا ایکٹ مذکور کا ان مقامات مین جنسے اوسکے احکام متعلق نہین ہین قرین مصلحت متصور ہوا لہذا حسب ذیل حکم ہوتا ہے

۱۰۱۴ از روے ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ئ کے صدر کو توسیع دی گئی اور بعض اوسکے احکام ترمیم ہوے ہین چار نئے قسم کی نالشات مالی عدالتون مین قابل سماعت گردانی گئی ہین قسم اول اور سیوم اور چہارم کی نالشات بابت باقیات زر مالگذاری مین جو لگان سے علحدہ ہین دفعہ ۲ - سرکلر نمبر ۱۱ - ۱۲ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۲- صاحبان بورڈ کی راے مین ان مقدمات متعلقہ مالگذاری کو اندر احاطہ احکام ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے لانے سے واضعان قانون کا یہ منشا ہے کہ تمام وہ قواعد جو نالشات متعلقہ لگان سے علاقہ رکھتے ہین جہان تک کہ ممکن ہو ان مقدمات متعلقہ مالگذاری مین بھی مرعی رہین پس باین نظر صاحبان ممدوح یہ تجویز فرماتے ہین کہ نالشات مخالف

یعنی منجانب شرکا بنام نمبردار اور منجانب مالکان بنام معافیداران یا دیگر عطیہ داران مالگذاری سرکار یا منجانب مالکان شکمی بنام تعلقہ داران یا دیگر مالکان اعلی حسب دفعہ ۲۲ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے رجوع ہو سکتے ہین اور بالعموم جہان کہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع مین لفظ لگان مستعمل ہے اوسمین علاوہ مالگذاری بھی جسکا دعوی بموجب ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع ہو سکتا ہے داخل سمجھنی چاہیے بجز اوس صورت کے کہ منشا ان دونون ایکٹون کا خلاف اس توضیح کے پایا جاتا ہو مثلاً دفعات ۷۶ و ۷۷ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع باقیات مالگذاری کی نالشات سے بھی بہ تبدیل الفاظ جو مناسب ایسی نالشات سے ہون تعلق ہوگی دفعہ ۲۴ انفصال [illegible] ہے کہ بہ تجویز ان نالشات کے جواب مالی عدالتون مین رجوع ہوا کرینگی خصوص نالشات قسم دوم مین تنازعات متعلق ومراتب کے گاہ گاہ پیدا ہوا کرینگے بنگالہ کی عدالت اعلی سے یہ تجویز قرار پا چکی ہے کہ عدالت ہای مالی کو اختیار ہے کہ بعد تجویز اس امر کے کہ مقدمہ اونکی سماعت کے لائق ہے یا نہین ایسی تنازعات کی تحقیقات عمل مین لائین اور فریقین کی طرف سے عذر پیش ہوا ایسے عذرات کا جن مین حقیت کی تنازعات پر تنقیح کی لازم ہو واسطے اس امر کے کافی نہین ہے کہ عدالت مال کی سماعت سے وہ مقدمہ بلا تحقیقات خارج ہو جاے اس باب مین مقدمہ نمبر ۱۱۳ سنہ ۱۸۶۲ع ہری پرشاد مالی بنام کبھماری ساہ وغیرہ کا مندرجہ صفحہ ۲ - رپورٹ انڈین جورسٹ کو ملاحظہ کرنا چاہیے - جب مدار فیصلہ کا اوپر تجویز ایک حقیت متنازعہ کے ہو اور دعویدار قبضہ کل حق یا حقیت کا نہ رکھتا ہو کہ جسکی بناء پر دعوی منافع کرتا ہے تو ایسی صورت مین کلکٹر کو یہ حکم دینا چاہیے کہ دعویدار واسطے استقرار حقیت مالکانہ کے عدالت دیوانیمین رجوع کرے - دفعہ انفصال [illegible]

**دفعہ** | بار اقسام مفصلہ ذیل کے بھی نالشین کلکٹر سنا کرینگے

علاوہ مقدمات متذکرہ دفعات ۲۳ و ۲۴ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے مقدمات مفصلہ ذیل بھی بموجب ضوابط ایکٹ مذکور کے قابل سماعت کلکٹران مالگذاری اراضی کے ہونگے اور بجز صورت اپیل کے جیسا کہ ایکٹ مذکور مین لکھا ہے کسی دوسری عدالت مین یا روبرو کسی دوسرے عہدہ دار کے یا کسی اور نوع پر سماعت نہ کیے جاوینگے (یعنی)

اول — بقایای مالگذاری | نالشات نمبردارون کے بابت باقیات مالگذاری سرکار ذمگی اون شرکا کے جو اون نمبردارون کی معرفت مالگذاری ادا کرتے ہون -

۱۰۱۴ — جس حالت مین کہ حق نمبرداری نزد واقعی تحصیل کردہ نمبردار پر دیا جانا پایا نہین گیا بلکہ ادا ہونا اوسکا از روے شرائط بحبسب عرض کے قبولیا تھا یہ تجویز ہوئی کہ نالش بابت ایسے حق کے ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع مین داخل نہین ہے عدالت

دیوانی مین سماعت ہونی چاہیے

۱۰۱۴ الف نالش بقایا لغواجات یعنی منسل باقیات زر مالگذاری کے از روے ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع دائر ہو سکتی ہے کیونکہ جملہ دعاوی جو مابین نمبردار و پٹی دار از روے ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ممنوع السماعت تھے وہ حسب ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع قابل السماعت قرار پائے لیکن فیصلے ایسے مقدمات کے جو بموجب ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع قبل ۱۰ مارچ سنہ ۱۸۶۳ع صادر ہو چکے ہین وے مجوزہ عدالت ذی اختیار کے نہین لہذا اون سے تصفیہ قطعی حیثیت فریقین مقدمہ ہذا کا نسبت اوس دعوی کے متصور نہین ہو سکتا ہے

پربھو سنگہ - بنام - محمد جعفر علی - منفصلہ ۱۲ ستمبر سنہ ۱۸۶۵ع

۱۰۱۵ - جملہ مقدمات ضمن اول ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع کا اپیل قابل سماعت صاحب جج کے ہے جو تیوو کہ نسبت اپیل مقدمات بعض اقسام مندرجہ دفعہ ۱۵۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے ہین وے متعلق ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع کے نہین - بہوتی - بنام - دلیپ سنگہ - منفصلہ ۶ جنوری سنہ ۱۸۶۶ع اجلاس کامل - و سرکلر بورڈ نمبر ۱۱ - ۲۹ اگست سنہ ۱۸۶۶ع

**دوم** | نالشات منافع یا تصفیہ حساب | **نالشات شرکا کی بابت اونکے حصہ کے منجملہ منافع محال یا کسی جزو منافع کے جو بعد ادائے مالگذاری سرکار اور خرچ دیہہ کے باقی رہے یا بابت تصفیہ حساب کے**

۱۰۱۶ - ہرگاہ شرکا نے اقرار دینے نان و نفقہ و کاشت کا منجانب افسر خاندان بحق دیگر اشخاص منظور کر لیا لوگو یا اونکی حصہ داری کو تسلیم کر لیا لہذا ایک شخص کا نام درج کاغذات رہنے سے اوسکا قبضہ مخالفانہ مستنبط نہین ہوتا -

بہاگیرتہ - بنام - جہمن سنگہ - منفصلہ ۲۰ فروری سنہ ۱۸۵۴ع

۱۰۱۷ - محض مندرج ہونا کاغذات سرکاری مین نام شخص واحد کا جو خاندان مین بود و باش مشترکہ رکہتا ہو فی نفسہ ثبوت قبضہ مخالفانہ واسطے عارض ہونے تمادی ایام دعوی دیگر شرکا خاندان مین بابت حصہ جایداد کے نہین ہے - مروہن سنگہ پانڈے - بنام - سگریو پانڈے - منفصلہ ۲۲ فروری سنہ ۱۸۵۴ع

۱۰۱۸ - جبکہ نام شریک غیر حاضر کا کسی بیعنامہ مین لکہا جاوے تو خریدار پر دریافت کرنا رضامندی واقع شخص غیر حاضر کی اور اختیار انتقال اوسکے بہائی بندون کا منجانب اوسکے ضرور ہے - چتر سنگہ - بنام - بدہی سنگہ منفصلہ ۱۲ فروری سنہ ۱۸۶۶ع

۱۰۱۹ - جو شرائط کہ حصہ دارون نے وقت بندوبست درباب انتقال حصص وغیرہ قبول کی ہون اونکی پابندی خریدار نیلام پر بموجب ڈگری بقایا مالگذاری عمل مین آوری لازم نہین آتی - درگا پرشاد - بنام - لودہی سنگہ منفصلہ ۶ جون سنہ ۱۸۶۶ع اجلاس کامل

۱۰۲۰ — قبضہ اراضی سیر بمقابلہ حصہ مندرجہ کھیوٹ کافی ثبوت قبضہ مالکانہ اوپر کل حصہ کے نہین ہے حصول منافع مالکانہ بتفہیم حساب یا بصورت دیگر ثابت کرنا چاہیے — تراب شیرخان — بنام — کرامت خان منفصلہ ۲ جون سنہ ۱۸۶۳ع

۱۰۲۱ — قبضہ بعض اراضیات سیر و درختان کا بمنزلہ حصول استحقاق شرکت منافع محال اور عموماً آمدنی سائر کی نہین ہو سکتا — تراب خان — بنام — اسد علیخان منفصلہ یکم اگست سنہ ۱۸۶۳ع

۱۰۲۲ — حصہ منافع اراضیات مشترکہ کا دعوی لائق پذیرائی کے ہے کیونکہ وہ حق مشترکہ بابت اراضی کے ہے تاوقتیکہ بربنائے اقرارنامہ یا دستور یا صورت محال کی منظوری اس بات کی پائی جاوے کہ وہی شریک جو انتظام کاشت کا کرتا ہے کلیتہً محاصل اوسکے پر متصرف ہو

**تنبیہ** رواج مذکور اس نظیر مین ازروے دہار اجیہ بیان کیا گیا تھا — موہن سنگہ — بنام — مان سنگہ منفصلہ ۱۹ اپریل سنہ ۱۸۶۴ع

۱۰۲۳ — بندوبست در بندوبست ساتھ اون اشخاص کے جنھون نے جنگل اراضیات اپنے موضع کا بشرط ادا‌ے زر مقررہ زمیندار اعلی پرگنہ کو قطع کیا ہو داخل بندوبست حسب منشاء دفعہ ۸ — قانون هفتم سنہ ۱۸۲۲ع کے ہے گو بالتصریح معرض تحریر مین نہ آیا ہو اور قواعد مقررہ صاحب مہتمم بندوبست درباب تقرر رقم جو اوسوقت پر یافتنی زمیندار ابتدائی ہو قائم رہنی چاہیے اور زر یافتنی زمیندار بقیہ رقم معمولی مالکانہ کے ہونا کچھ واجب نہین ہے — شیخ ذوالفقار علی — بنام — گنسام رائے منفصلہ ۹ فروری سنہ ۱۸۶۵ع

۱۰۲۴ — دعوی واصلات منجانب مرتہن بنام نمبردار و دیگر حصہ داران عدالت مال مین ہونا چاہیے نہ دیوانی مین حصہ دارون پر نالش ہونا اس بات پر منحصر ہے کہ آیا تصفیہ حساب کا ساتھ مرتہن کے جو حصہ دار محال کی حیثیت رکھتا ہے نامبردگان پر لازم رکھا گیا ہے یا نہین — امراو سنگہ — بنام — دہوم سنگہ منفصلہ ۲ مارچ سنہ ۱۸۶۵ع

۱۰۲۵ — اگر مدعی وقت رجوع نالش اپنے حصہ پر قابض نہ ہو تو وہ بابت ایام ماسبق حسب ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۲ع منافع کی نالش کرسکتا ہے — حسین علی بیگ — بنام — اشرف علی بیگ زائر منفصلہ ۵ اپریل سنہ ۱۸۶۵ع

۱۰۲۶ — مدعیان جو حسب بیان خود اراضی سیر پر بطور معافی بالعوض اپنے حصہ موروثی کے قابض تھے بوجہ انقضا‌ے میعاد دعوی حصہ مذکور کا نہین کرسکتے — بنداسنگہ — بنام — گردہر سنگہ منفصلہ ۵ مئی سنہ ۱۸۶۵ع —

۱۰۲۷ — صرف معمولی دستخط کرنا کسی حصہ دار کا کاغذ کاسی پر درحالیکہ نامبردہ نیکنیتی نمبردار سے انکار کرتا ہو

بمنزلہ تسلیم صحت رقوم مندرجہ اوسکے اور مانع سماعت دعوی منافع کا نہین ہے — گوکل پرشاد — بنام — بھگونت سنگہ منفصلہ [illegible]

۱۰۲۸ — اس مقدمہ مین مدعیہ ایک رقم [illegible] کی بابت حصہ بابت منافع اپنی ازروے ڈگری اور دوسرے رقم [illegible] کی بابت اپنے حصہ منجملہ خرچہ نالش حاکمان اور ایک رقم [illegible] تنخواہ کارندہ و پیادہ کی مجرا چاہتی تھی یہ تجویز قرار پائی کہ اول دو رقوم پر اطلاق لفظ اخراجات دیہی کا بطور جائز نہین ہو سکتا اور نیز مطابق فیصلہ عدالت کلکتہ بمقدمہ عبدالعلی منفصلہ ۵ – اکتوبر ۱۸۶۰ء و فیصلہ عدالت ہذا بمقدمہ جمنا پرشاد – بنام – موتی چند منفصلہ ۲۰ – نومبر ۱۸۶۴ء یہ تجویز ہوئی کہ اگرچہ یہ بات سچ ہے کہ دفعہ ۱۲۱ – ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء ایسی نالشات سے جو ازروے ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء یا ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء دائر ہوون متعلق نہین کی گئی ہے تاہم وہ نالش جسکا دائر ہونا ازروے ضمن ۲ دفعہ ۱ – ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء کے جائز ہے بابت ایسے حصہ منافع کے ہوتی ہے جو بعد ادا کرنے مالگذاری و اخراجات دیہہ کے واجب الوصول ہو لہذا یہ تجویز ہوئی کہ حاکمان مال کو اختیار تحقیقات عذرات رقوم مجرائی کا اوس صورت مین حاصل نہین ہے جب کہ مدعی نے اوس حساب کو جسمین رقوم مجرائی درج ہوون پہلے سے تسلیم نہ کیا ہو یا جب کہ معاملہ رقوم مجرائی سے ایسی تحقیقات لازم آتی ہو جو اختیارات محدود المال سے خارج ہوے اور نسبت رقم ثالث کی یہ راے قرار پائی کہ نوکر رکھنا اونکا واسطے فائدہ جایداد کے اگر مناسب و ضروری پایا جاوے تو اخراجات دیہی مین متصور ہوکر مجرا ملنی چاہیے — رسال [illegible] — بنام — اوترا جگنور منفصلہ ۲۷ – نومبر ۱۸۶۵ء

۱۰۲۹ — چونکہ یہ امر واضح ہے کہ نمبردار یا دیگر شخص قائم مقام مقبولہ جسپر تفہیم حساب واجب ہوا وہی پرشرکا [illegible] ہے بموجب ضمن ۲ نالش دائر کرنے کے مجاز ہین لہذا دعوی ایک شریک کا بنام دوسرے شریک کے بابت حصہ منافع یا تفہیم حساب کے عدالت دیوانی مین رجوع ہونا چاہیے — پریم سنگہ – بنام – بھگونت سنگہ منفصلہ ۴ – اپریل ۱۸۶۶ء

۱۰۳۰ — ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء مین ایسا کوئی حکم نہین جس سے عدالت مال کو اختیار ابتدائے سماعت نالشات وصول حصہ منافع کا جو منجانب شرکا دخیل معافی دار ہوے یا گیا ہو پس نالشات مذکور عدالت دیوانی مین رجوع ہونی چاہیے — موہن لال — بنام — عنایت حسن خان منفصلہ ۲۵ – اپریل ۱۸۶۶ء اجلاس کامل

۱۰۳۱ — نالش نمبردار واسطے منافع خاص اپنے حصہ کے بمقابلہ اپنے شریک نمبردار کے جو لگان تحصیل کرتا ہے قابل سماعت عدالت [illegible] ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ء کے ہے — محمد غوث — بنام — مسماۃ کریم النسا منفصلہ ۲۴ – نومبر ۱۸۶۶ء

۱۰۳۲ - ایک راہن نے فک رہن کرا کے شے مرہونہ پر دخل پایا اور بعد اوسکے مرتہن پر واسطے منافع حیدسال یافتنی اپنی کے دعوی کیا تجویز ہوئی کہ یہ تراع درمیان حصہ داروں کے نہین ہے بلکہ بابین راہن و مرتہن کے ہے اس لیے بموجب ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ع قابل سماعت محکمہ مال نہین - پریم سنگہ - بنام - عباس علی وغیرہ - منفصلہ ۹ جنوری ۱۸۶۶ع

۱۰۳۳ - راہن علاقہ کا نمبردار بھی تھا اور مرتہن کو دخل نہ دیکر حصہ مرہونہ کا منافع خود وصول کر لیا پس وہ مجاز نہین ہے کہ بہ نسبت دعوی مرتہن بابت منافع کے یہ عذر پیش کرے کہ واقعی قبضہ مرتہن کا نہین ہے اگر ایسا عذر پذیرا کیا جاوے تو راہن کو خود اوسکے قصور کا فائدہ بخشا جاتا ہے - نیل کنٹھ - بنام - مسماۃ روشن منفصلہ ۱۰ جنوری ۱۸۶۶ع

۱۰۳۴ - عدالت ماتحت نے دعوی مدعی بابت دلاپانے منافع اراضی منضبطہ کا ڈگری کیا تجویز ہوئی کہ جبصورت مین مدعا علیہ کو او پر تحصیل جدا گانہ کی استدلال ہے تو بلا تجویز صریح تجویز اون امور متدلہ کی فیصلہ ناقص متصور - ڈالچند - بنام - سیتا رام - منفصلہ ۱۲ فروری ۱۸۶۶ع

۱۰۳۵ - ایک صلحنامہ مین اقرار اس امر کا ہوا تھا کہ اراضی سیر مدعی کی کمی رفع کرنے کے لیے اوسکو منجملہ اراضی زیر کاشت اسامیان کے اور درصورت غیر کافی ہونے اوسکے سیر مدعا علیہم سے اراضی ملیگی مگر اس اقرار کی تعمیل نہین ہوئی اور مدعی کی کمی پوری نہ ہوئی پس یہ تجویز قرار پائی کہ مدعی مستحق دلاپانے منافع کا مدعا علیہم سے بقدر کمی اراضی سیر کے ہے - حاجی ہدایت اللہ - بنام - دوکھورائے منفصلہ ۲۳ مارچ ۱۸۶۶ع

۱۰۳۶ - نمبردار پر عموماً لازم ہے کہ ذمہ دار لگان غیر وصول شدہ کا ہو بشرطیکہ وہ اپنا اختیار نالش و قرقی بکوشش تمام عمل مین نہ لاوے - سیس رام - بنام - چیت رام منفصلہ ۱۷ جون ۱۸۶۶ع

۱۰۳۷ - اگر کوئی نمبردار یہ بات ثابت کرے کہ اوسنے تا بمقدور کوشش وصول کی کی تو وہ ذمہ دار ادائے اوس لگان کا نہین ہے جو بلا غفلت اوسکے وصول نہ ہوا ہو - عنایت حسین وغیرہ - بنام - غلام علی منفصلہ ۲ جون ۱۸۶۶ع

۱۰۳۸ - نالش حصہ دار کی بنام ایسے اشخاص کے محکمہ مال مین بموجب ضمن ۲ - دفعہ - ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ع کے ہو سکتی ہے جو واسطے تحصیل لگان کے منجانب جملہ خواہ چند مالکان بوضع مقرر یا از روے رواج مستحق ہوا اور جسپر ادائے مالگذاری

سرکار اور اخراجات دیہی اور تعمیم حساب اپنی آمدنی و خرچ سرکار بطور کارکن اوسکے ذمے واجب ہو - سری کشن وغیرہ - بنام - ایسری پرتاپ رائے - منفصلہ ۲ جولائی سنہ ۱۸۶۷ع

۱۰۳۹ - جب کہ منافع نمبرداری نے بحیثیت نمبرداری نہ لیا ہو بلکہ بحیثیت ذات خاص اپنے بخیال استحقاق مرتہنی تو وہ منافع عدالت سے بذریعہ نالش نہین دلایا جا سکتا - خوب سنگہ - بنام - بلونت سنگہ - منفصلہ ۱۲ جولائی سنہ ۱۸۶۸ع

۱۰۴۰ - جس حال مین کوئی ثبوت لائق اعتبار کے نہ ہو تو صرف مندرج ہونے نام سے بارہ برس تک قبل ارجاع نالش کچہ استحقاق حصول منافع پیدا نہین ہوتا - مقصود علیخان - بنام - غازی الدین خان - منفصلہ ۱۲ مارچ سنہ ۱۸۶۸ع

۱۰۴۱ - محض دستخط کردینا کارندہ کا واجب العرض پر جس مین درج ہونا کسی اہم استحقاق ملکیت کا متروک ہوا ہو مستلزم اس امر کا نہین کہ دست برداری اوس حق یا دعوی کی مفہوم کی جاے اور ناکاملیت یا نادرستی روبکار بندوبست سے حقوق موجودہ زائل یا نامنظور نہین ہوسکتی - مساۃ امام باندی - بنام - بھگوانداس منفصلہ ۲۸ جنوری سنہ ۱۸۶۹ع

۱۰۴۲ - لفظ شرکا ء متذکرہ ضمن عام سمجھنا چاہیے یعنی اوس مین جملہ شرکاء محال غیر منقسمہ خواہ نمبردار جدی جدی پٹیون کی یا پٹی دار اوسی پٹی کے ہون شامل ہین - دفعہ ۲ - سرکلر نمبر ۱۰ - مورخہ ۲۴ جون سنہ ۱۸۶۴ع

| | |
|---|---|
| **سوم** نالشات معافیداران یا عطیہ داران بابت باقیات مالگذاری | نالشات معافیداران یا عطیہ داران مالگذاری سرکار بابت باقیات مالگذاری جو بمنصب معافیداری یا عطیہ داری واجب الطلب ہون |

۱۰۴۳ - زمینداران نے اپنی اپنی حقیت اور مالگذاری تقسیم کرلی تھی اگرچہ یہ تقسیم معرفت عدالت مال کے نہین ہوئی مگر نامبردگان اوسپر عمل کرتی رہی اور عطیہ دار مالگذار سرکار بھی تقسیم مذکور سے اس طور پر رضامند ہوگیا کہ بالافراد زمینداروں سے مالگذاری لیتا رہا اور اونکو منفرداً ذمہ دار مطالبہ کا سمجھتا رہا پس بتائید فیصلہ رانی سرنامی - بنام - بھگوان سنگہ منفصلہ یکم جنوری سنہ ۱۸۶۸ع یہ تجویز قرار پائی کہ معافیدار جو عطیہ دار مالگذاری سرکار ہے ایسے بندوبست کی رضامندی دینے سے جو زمینداروں کی جانب سے درباری تبدیل ذمہ داری مشترکہ ساتھ ذمہ داری منفردہ کی عمل مین آوے ممنوع منصور نہین ہوسکتا - رانی سرفومی - بنام - رام چرن سنگہ - منفصلہ ۱۲ اپریل سنہ ۱۸۶۹ع

| | |
|---|---|
| **چہارم** نالشات تعلقہ داران و دیگر مالکان درجہ اعلی بابت باقیات مالگذاری وغیرہ | نالشات تعلقہ داران و دیگر مالکان درجہ اعلی کی بابت باقیات مالگذاری وغیرہ جو اونکو بمنصب تعلقہ داران و دیگر مالکان درجہ اعلی کی واجب الطلب |

ہون جو از قسم زرلگان نہ ہو کہ اوسکا دعوی بموجب دفعہ ۲۳ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے ہوسکتا ہے

۱۴۴۳- بندوبست در بندوبست ساتھ ان اشخاص کے جنہوں نے جنگل اراضیات ملحقہ موضع کا بشمولیت خادوا سے زرمقررہ زمیندار اعلی پرگنہ کو قطع کیا ہو داخل بندوبست حسب منشاء دفعہ ۹ قواعد منضمہ سنہ ۱۸۲۲ع کے ہے گو بالتصریح یہ عرض تحریر مین نہ آیا ہو اور قواعد مقررہ صاحب مہتمم بندوبست دربارہ تقرر رقم جو اوسوقت پر یافتنی زمیندار ٹھہرائی ہون قائم رہنے چاہییے اور زریافتنی زمیندار بقید رقم محصولی مالکانہ کی ہونا کچھ واجب نہین ہے - شیخ ذوالفقار علی - بنام - گھنسیام پانڈے - منفصلہ فروری سنہ ۱۸۶۵ع

۱۴۴۴- الف - بسوہ دار جس حالت مین رقومات سوائے متدعویہ کے ذمہ دار تھے تو اون لوگون پر بھی جو بعد ونکے قابض ہین ذمہ داری دعوی مدعی کے نہین ہوسکتی ذمہ داری مدعا علیہم کی خواہ وے ٹھیکہ دار ہون یا مرتہن بسوہ داران اول اس بات پر موقوف ہوگی کہ خود بسوہ دارون پر ذمہ داری ایسے مطالبہ جات کی ہے یا نہین دوم اس بات پر کہ ذمہ داری مدعا علیہم کے شرائط پٹہ یا رہن نامہ پر جسکی رو سے نامبردگان قابض ہوئے ہین ہے یا نہین - منی رام وغیرہ - بنام - مرلیدھر - منفصلہ ۲۴ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

۱۴۴۵- اگر تعلقہ دار نے چندہ مدرسہ ہتک وغیرہ کے ادا کرنیکا معاہدہ کیا تو بوجہ اپنے معاہدہ کے بسوہ دارون سے رقوم مذکور وصول نہین کرسکتا الا اوس صورت مین کہ نامبردگان نے اوسکے ادا کا معاہدہ کیا ہو یا اونپر اوسکا ادا کرنا کسی قانون صریحی سے لازم ہو یا اونہون نے نسبت اوسکی رضامندی ظاہر کی ہو

۲- کوئی خاص بسوہ دار جس نے کسی طور پر اپنے تئین پابند نہین کیا محض بدینوجہ پابند ادائے رقم واحد یا جملہ رقوم کا نہین ہے کہ اوسکے شرکاء ادا کرنے پر رضامند ہین یا اونہون نے ادا کیا ہے - وہی رام - بنام - مرلیدھر - منفصلہ ۲۴ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

۱۴۴۶- کچھ روپیہ سرکار مین بطور نذرانہ ہنگام معافی معرفت نمبردار ادا ہوتا تھا بغیر بازیافت معافی و تشخیص جمع سرکاری کے نذرانہ مذکور بدستور ادا ہوتا رہا تا وقتیکہ حق حقوق قابضان اراضی معافی منضبطہ کے بوجہ بغاوت ضبط ہوکر نیلام ہوگئے بعد ضبطی بعلت بغاوت کے سرکار نے رقم مذکور کو مطالبہ سرکاری مین نمبردار کو مجرا دیا یہ تجویز قرار پائی کہ اس عمل درآمد سے سرکار نے منجانب اپنے نمبردار کو اپنا سپردار ایسی حق کا محال مین پیدا کردیا جس سے

وہ نالش کرنی اور وصول کرانا ینکا مجاز ہو اور یہ بھی تجویز قرار پائی کہ بلحاظ حالات ادا ہونا نذرانہ کا بالفعل بنا بریہ حق ملکیت از قسم رقم لگان کی ہے پس قابل سماعت تحکیمال حسب ضمن ۴ ۔ دفعہ ۱ ۔ ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ کی ہے ۔ سید ظہور حسین ۔ بنام ۔ اسد علی ۔ منفصلہ ۲۵ ۔ نومبر ۱۸۶۶ع

**دفعہ ۳** میعاد نالشات بقایا مالگذاری و دعاوی منافع

مقدمات حسب دفعہ بالا اوس تاریخ سے جبکہ باقی مالگذاری یا تعداد منافع متدعویہ کی واجب الادا ہو تین سال کے اندر پیش کیے جاوینگے یا درصورتیکہ مقدمہ بابت ایسی باقی مالگذاری یا منافع کے ہو جو کہ بروقت نفاذ ایکٹ ہذا واجب الادا ہو تو وہ مابین میعاد تین سال کے بعد نفاذ ایکٹ ہذا یا اندر اوس میعاد کے جو کہ بالفعل واسطے دائر کرنی ایسی نالشات کے عدالت دیوانی مین مقرر ہے یعنی جو میعاد اون دونون مین سے پہلے گذر جاوے اوسی کے اندر دائر ہونگی

میعاد نالش تصفیہ حساب

اور درصورت نالش تصفیہ حساب کی مقدمہ ایک برس کے اندر بعد انقضا اوس سال کی جسکی بابت وہ حساب ہے یا درصورت ایسے دعوی کے جو بابت تصفیہ حساب زمانہ حال موجود ہو تو وہ اندر ایکسال کے تاریخ نفاذ ایکٹ ہذا سے یا اندر اوس میعاد کے جو کہ ایسی مقدمہ کی سماعت کے واسطے عدالت دیوانی مین بالفعل جائز ہے یعنی جو میعاد کہ ان دونون مین سے پہلے گذر جاوے اوسی کے اندر پیش ہونا چاہیے ۔

۱۰۴۷ ۔ جب کہ ایک حصہ دار واسطے منافع اپنے حصے کے بنام نمبردار دعوی کرکے شکایت لے لینے اراضی اور تصرف محاصل کی کرے تو ایسا دعوی واسطے منافع حصہ کے متصور ہے نہ واسطے حساب فہمی کے لہذا میعاد سماعت سہ سالہ متعلق ہوگی نہ یکسالہ ۔ شیخ محمی وغیرہ ۔ بنام ۔ محمد تقی ۔ منفصلہ ۳۱ ۔ جنوری ۱۸۶۶ع

**دفعہ ۴** دوسری وجہ تخفیف شرح لگان کے

علاوہ وجوہ متذکرہ دفعہ ۱۸ ۔ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ع جنکی بنا پر رعیت مستحق وصل دعوی تخفیف اوس زر لگان کا جو سابق سے ادا کرتا رہا ہو کرسکتا ہے ہر رعیت کو دعوی تخفیف کا اس وجہ پر بھی پہونچتا ہے کہ جس شرح سے لگان وہ ادا کرتا رہا ہے وہ شرح بنسبت اوس لگان کے جو اوسی قسم کی رعایا ویسی ہی اراضی کے لیے

اور ویسی ہی فوائد کے ساتھ مقامات متصلہ مین ادا کرتے مین زائد ہے —

**دفعہ ۴** – توسیع ضمن ۲ دفعہ ۲۳ – ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع

ضمن ۲ دفعہ ۲۳ – ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع اس نہج پر پڑہی جایگی کہ گویا اوسمین یہ الفاظ زیادہ تھے یا کسی دوسرے ذریعے سے جو قانوناً جائز نہ ہو +

**دفعہ ۵** – تنسیخ دفعات ۴۴ و ۸۶ – ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع دفعات ذیل صادر کیجاتی ہین

ایکٹ ہذا کی نفاذ کی تاریخ سے دفعہ ۴۴ و ۸۶ – ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے ممالک ماتحت حکومت لفٹنٹ گورنر بہادر ممالک مغربی و شمالی مین عمل درآمد رہیگی اور جس مقام سے کہ ایکٹ ہذا متعلق کیا جاے جیسا کہ آگے ایکٹ ہذا مین حکم مندرج ہے اوسمین بھی عمل پذیر نہ ہون گے اور بجاے اونکے دفعات مندرجہ ذیل صادر کی جاتی ہین

**دفعہ ۴۴** – نمونہ عرضی دعوی

مقدمات حسب ایکٹ ہذا اس نہج پر دائر کیے جاینگے کہ صاحب کلکٹر کی روبرو ایک عرضی دعوی یا بیان دعوی متضمن نام اور نشان اور سکونت مدعی اور نام اور نشان اور سکونت مدعا علیہ جہان تک کہ یہ مراتب دریافت ہو سکین اور مشعر خلاصہ اور مالیت دعوی جسکی تشخیص بموجب کسی قانون مجاریہ وقت کے کہ بماد تشخیص مالیت مقدمات ہو اور تاریخ بنا نالش کی گذرانا جاوے

**دفعہ ۸۶** – صدور حکمنامہ اجراے ڈگری

حکمنامہ اجراے ڈگری کا خواہ اوپر ذات مدیان ڈگری کی خواہ اوپر اوسکی جایداد کی صادر ہو سکتا ہے لیکن اوپر ذات اور مال کے دونوں کے دفعتہً صادر نہین ہو سکتا اور صدور اوسکا بروقت صادر ہونے ڈگری کے ڈگری دار یا اوسکے کارندہ یا مختار کی درخواست زبانی پر عمل مین آئیگا مگر بعد وقت مذکور کے ڈگری دار یا اوسکے کارندہ یا مختار کو درخواست تحریری کرنی اور حکمنامہ اجرا کا اوپر ذات یا جایداد منقولہ مدیون کی بطور نمونہ (ہ) یا (د) مندرجہ ضمیمہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کی مطابق اوسی کی مضمون کی ہوگا —

**دفعہ ۶** – دفعات ۲۴۳ و ۲۴۴ – ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع مقدمات ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع سے متعلق کی گئین

قواعد ۲۴۳ و ۲۴۴ مجموعہ ضابطہ دیوانی کے اون ڈگریات سے بھی متعلق ہون گے جو ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع یا ایکٹ ہذا کے متعلق مقدمات مین صادر ہون جسمین صاحب کلکٹر کسیقدر زر بابت باقیات مالگذاری سرکار یا منافع کے یا منوع دکر دلاوے اور جو احکام کہ اون دونون دفعات مین سے کسی کی بموجب صاحب کلکٹر صادر کرے اونکی ترمیم قسمت کی صاحب کمشنر اور صاحبان صدر بورڈ

رفنیوکی حضور سے ہوسکیگی لیکن عدالت دیوانی مین اونکا اپیل نہ ہوگا -

**شرح** - دفعہ ۲۴۳ و ۲۴۴ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع مندرجہ تحت نمبر ۸۲۰ و ۸۲۱ ملاحظہ طلب

**دفعہ ۷** توسیع دفعہ ۱۱۲ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع

دفعہ ۱۱۲ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے اس طور پر پڑہی جاویگی کہ گویا یہ عبارت دفعہ مذکور کے اخیر مین زیادہ کی گئی تھی یعنی جب کہ نمبردار کسی پٹے کا لگان تحصیل نہ کرتا ہو تو پٹی دار کو جو مستحق تحصیل لگان کا ہے اختیار مذکور حاصل ہوگا -

دفعہ ۱۱۲ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع ملاحظہ طلب

**دفعہ ۸** لوکل گورنمنٹ کا اختیار تصفیہ مقدمات ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کا حاکم بندوبست کو عطا کرسکتی ہے

لوکل گورنمنٹ کو اختیار ہے کہ کسی عہدہ دار ماموره بندوبست یا ترمیم بندوبست مالگذاری اراضی کو اختیارات کلکٹری متذکرہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ عیسوی بابت تصفیہ مقدمات کے جو اوس عہدہ دار حدود علاقہ اختیار سماعت کے اندر از قسم متذکرہ دفعہ ۲۳ - ایکٹ مذکور یا ایکٹ ہذا واقع ہون یا ایسی ماموری یا اوس عہدہ دار کی

۱۰۴۸ — جملہ ڈپٹی کلکٹران متعینہ بندوبست کو یہ اختیار آنقفو تفیض ہوے - اشتہار گورنمنٹ نمبری ۵۱۴ - (الف) محریہ ۱۲ اپریل سنہ ۱۸۷۱ع

۱۰۴۹ — گورنمنٹ نے جمیع صاحبان کلکٹر اور اونکے اسسٹنٹ ماموره بندوبست یا ترمیم بندوبست کو اختیار متذکرہ دفعہ ۸ لغایت ۱۳ مرحمت کیے ہین لہذا عہدہ داران مذکور کو بعین ہونے کے واسطے شرح لگان کی تجویز کرتے مین اختیار بہت زیادہ حاصل ہوگیا ہے مقدمات دعوی از دیاد لگان ہین اطلاع متذکرہ دفعہ ۱۳ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کی نالش سے پہلے ضرور نہ ہوگی اون مقدمات مین اور نیز مقدمات تخفیف ایک ہی محال کے متعدد رعایا پریا اونکی طرف سے نالشین ہوسکتی ہین اور جو لگان کہ بذریعہ جنس یا قیمت تخمینی فصل کی دی جاتی ہو وہ دینے والے یا لینے والے کسی کی درخواست پر مبدل بتعداد معین زر نقد ہوسکتی ہین - دفعہ ۱۳ - سرکلر بورڈ نمبر ۱۰ مورخہ ۱۲ مئی سنہ ۱۸۶۷ع

**دفعہ ۹** اختیارات عہدہ دار بندوبست درباب تجویز مقدمات ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع

بہ تعمیل اختیارات کے جو حسب دفعہ بالا مفوض ہون عہدہ دار مذکور کو اختیار ہوگا کہ جمیع تنازعات فیمابین زمینداران یا تعلقہ داران یا دیگر مالگذاران صدر یا مستاجران اراضی یا کسی شخص کے جو اونکی طرف حسب ضابطہ مجاز ہو اور کسی زمیندار شکمی یا رعیت یا دوسری قسم کی اسامی شکمی کے جو کسی نام سے موسوم ہو

بابت شرح لگان کے جسکا ادا کرنا اس زمیندار شکمی یا رعیت یا دوسری قسم کی اسامی شکمی وغیرہ اسامی کے ذمے ہو واقع ہون اونکو فیصل کرے —

**شرح** — سرکلر بورڈ نمبر ۱ — مورخہ ۱۲ — مئی ۱۸۶۶ء تحت دفعہ ۸ — ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

**دفعہ ۱۰** — بعض صورتون مین عہدہ دار بندوبست بغیر اجراے اطلاعنامہ دفعہ ۱۳ ایکٹ ۱۰ کے سماعت مقدمات اضافہ کی کرسکتا ہے —

اگر کوئی مقدمہ ازدیاد لگان کا روبرو کسی عہدہ دار کے جسکو اختیار بموجب دفعہ ۸ — ایکٹ ہذا اسکی سماعت کا حاصل ہو پیش کیا جاوے تو عہدہ دار مذکور اوسکی سماعت و تجویز کریگا باوجودیکہ اطلاع ازدیاد لگان کی بموجب دفعہ ۱۳ — ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء کے فریق ثانی کو جسپر دعوی ازدیاد لگان کا ہے نہ کی گئی ہو اور ایسی صورت مین بیان دعوی کے اندر وجوہ ازدیاد لگان متدعویہ کے مندرج ہونی چاہیئین اور درصورتیکہ ڈگری بحق دعوی دار صادر ہو تو وہ صرف شروع سنہ فصلی سے جو بعد تاریخ ڈگری آوی تعمیل پذیر ہوگی —

**شرح** — سرکلر بورڈ نمبر ۱ مورخہ ۱۲ مئی ۱۸۶۶ء مندرجہ تحت دفعہ ۸ — ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۱۰۵۰ — صاحبان مہتمم بندوبست کو جو اختیارات ازروے دفعہ ۸ — ایکٹ ۴ سنہ ۱۸۶۳ء حاصل ہین عمل درآمد اونکا اونکی طرف سے ایسے مقدمات مین ہوسکتا ہے جن مین نزاع فیمابین اشخاص متذکرہ دفعہ ۹ — ایکٹ مذکور کے واقع ہو مگر جب معاملہ فیمابین معافیدار و رعایا کے درباب استحقاق اضافہ لگان ہو تو اختیار اضافہ لگان بلا اجراے اطلاعنامہ مہتمم بندوبست کو ازروے ایکٹ ۴ سنہ ۱۸۶۳ء کے حاصل نہین — ہرکشن وغیرہ — بنام — مکند رام — منفصلہ ۱ اپریل ۱۸۶۸ء

۱۰۵۱ — ازروے دفعہ ۱۰ — ایکٹ ۴ سنہ ۱۸۶۳ء ضرورت اجراے اطلاعنامہ اضافہ لگان محکومہ دفعہ ۱۳ — ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء اون مقدمات مین نہین ہے جو روبرو صاحب مہتمم بندوبست کے ازروے دفعات ۸ و ۱۰ — قانون مذکور کے پیش ہون مگر دفعہ مذکور مین حکم ہے کہ بیان دعوی مین وجوہ بیشی جنپر دعوی اضافہ لگان کا مبنی ہو مندرج کیے جائین اور یہ تجویز قرار پائی کہ وجوہ بیشی ایک یا زیادہ از تین سے ہونی چاہیے جو دفعہ ۱۷ — ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء مین مذکور ہین اور یہ وجوہ اوسی قدر صراحت کے ساتھ جیسا کہ اطلاعنامہ اضافہ لگان مجریہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء مین ہوتی ہین لکھنی چاہیے — دیوان ہیم راے — بنام — بہادر خان وغیرہ — منفصلہ ۲۷ — نومبر ۱۸۶۶ء

**دفعہ ۱۱** ذکر مقدمات اضافہ یا تخفیف لگان موسومہ منجانب رعیت واحد یا متعدد

جسوقت کوئی دعوی از دیاد یا تخفیف زر لگان کا بنام کسی رعیت یا متعدد رعایا کی یا اونکی طرف سے کسی حاکم مامورہ بندوبست یا ترمیم بندوبست کے روبرو جسکو بموجب دفعہ ۰ - ایکٹ ہذا کے اوس دعوی کے سننے کا اختیار ہو پیش کیا جاوے تو رعایا پر یا اونکی طرف سے مجموعًا نالش ہوسکتی ہے اور دعوی مذکور اس وجہ سے کہ رعایا مذکور بزمرۂ مدعیان یا مدعا علیہ بغلطی شامل کیے گئے ہین ڈسمس یا نہ مسموع نہ ہوگا مگر اس شرط سے کہ وہ سب رعایا مزارع ایک ہی محال کے ہون لیکن بمقدمہ دعوی ازدیاد لگان کے تاوقتیکہ عہدہ دار مذکور کو اطمینان اس امر کا حاصل نہ ہو کہ ہر رعیت کو موقع حاضر ہونے اور دعوی پیش شدہ کی نسبت عذر داخل کرنیکا حاصل تھا ڈگری صادر نہ ہوگی اور یہ بھی واضح ہو کہ جو ڈگری ایسے مقدمہ مین صادر ہو تو اوسمین تصریح درج کی جاوے کہ ہر رعیت پر جسکا نام اوس ڈگری مین داخل ہے کس قدر ڈگری مذکور موثر ہوگی -

**شرح** - سرکلر تحت دفعہ ۰ - ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

**دفعہ ۱۲** فیصلجات عہدہ دار مامورہ بندوبست کا اپیل کس نہج پر ہوگا

بناراضی اون تمام فیصلون کے جو حسب دفعات بالا عہدہ دار مامورہ بندوبست یا ترمیم بندوبست جسکو حسب مرقومۃ الصدر اختیار تفویض ہو صادر کرے اسی نہج پر اپیل ہوسکے گا جسطرح کہ بارزوے ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء بناراضی فیصلہ جات مصدورہ صاحب کلکٹر کے اسی قسم کے مقدمات مین دائر کیا جاتا ہے مگر واضح ہو کہ جو ڈگری ایسی کسی مقدمہ مین عہدہ دار مامورۂ بندوبست یا ترمیم بندوبست نے قبل نفاذ ایکٹ ہذا صادر کی ہو اسکی نسبت اعتراض صرف بوجہ عدم اختیار سماعت اوس عہدہ دار کے جسنے وہ ڈگری صادر کی ہو یا بربنا کسی ایسی غلطی یا سقم یا بی ضابطگی کے جو کسی فریق کے حق مین مضر نہ پائی جاوے وارد نہ ہوسکے گا لیکن بناراضی اوس ڈگری کے اپیل ویسی طرح دائر ہوسکے گی گویا وہ مقدمہ بموجب ایکٹ ہذا فیصل کیا گیا تھا -

**شرح** - سرکلر تحت دفعہ ۰ - ملاحظہ طلب

**دفعہ ۱۳ تقرر لگان نقدی عوض بٹائی**

جن صورتون مین کہ لگان پیشتر سے بذریعہ جنس یا قیمت تخمینی کسی حصہ فصل کے ادا ہوتا رہا ہو اون تمام صورتون مین عہدہ دار مامورہ بندوبست یا ترمیم بندوبست مالگذاری اراضی کو جائز ہوگا کہ اگر ادا کنندہ یا گیرندہ لگان درخواست گذرانے تو بجائے اوس طور کے لگان کی زر نقد مقرر کرے اور جو شرح یا تعداد لگان کی کہ اس نہج پر تعین کی جاوے وہ فریقین متعلقہ مقدمہ پر برعایت احکام ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کے واجب التعمیل ہونگے اور جو فیصلے کہ کسی ایسے عہدہ دار نے بجائے ادائے جنس یا مالیت تخمینی کے لگان زر نقد کے مقرر کرنے کے باب مین صادر کیے ہون وہ جائز اور واجب التعمیل ہون گے مگر اپیل اونکا اوسی نہج پر جیسا کہ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع کی رو سے صاحب کلکٹر کے فیصلون کے واسطے اون مقدمات مین جو بموجب ایکٹ مذکور ہون مقرر ہے دائر ہو سکے گا۔

**شرح** — سرکلر تحت دفعہ ۔ ایکٹ ہذا ملاحظہ طلب

۱۰۵۲ — کوئی کاشتکار غیر مستحق مقابضت دعوی نہین کر سکتا کہ ہمیشہ کے واسطے بجاے لگان بٹائی کے نقدی حسب ضمن ۱۳ — مقرر کرادے قابض اراضی سیر کا جسکا حق مالکیت بذریعہ تقسیم دوسرے قریہ مین گیا ہو اوسکا حق مقابضت باقی نہین رہتا محض کاشتکار غیر مستحق مقابضت ہو جاتا ہے — ہوشیار وغیرہ — بنام — کانجی مل منفصلہ ۲۸ اگست سنہ ۱۸۶۵ع

۱۰۵۳ — جب کہ ایک عیت نے واسطے تبدیل لگان کے جو بٹائی کی رو سے دی جاتی تھی ساتھ شرح نقدی کے درخواست کی اور دو نمبردار علاقہ کے بشرح قلیل رضامند ہو گئے یہ تجویز قرار پائی کہ بہ نسبت استحقاق تیسرے نمبردار کے درباب مقرر کرانے شرح جائز قانونی کے کچھ خلل واقع نہین ہوتا — روپا وغیرہ — بنام — صاحب سنگھ وغیرہ منفصلہ ۷ دسمبر سنہ ۱۸۶۶ع

۱۰۵۴ — کارروائی مہتمم بندوبست کے بموجب دفعہ ۱۳ — ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع کے داخل ایسی تجویز یا حکم کے نہین ہے جسکا اپیل محکمہ صاحب جج مین یا اپیل خاص محکمہ ہائی کورٹ مین قابل سماعت ہو — احمد علیخان — بنام — نہال وغیرہ منفصلہ ۲۱ اپریل سنہ ۱۸۶۶ع

۱۰۵۵ — نالش واسطے قائم کرنے زر لگان اور ممانعت کرنے زمیندار کو تقرر لگان بٹائی سے بجاے نقدی جو سابق سے ادا ہوتی چلی آئی — ایکٹ ۱۰ — سنہ ۱۸۵۹ع و ایکٹ ۱۴ سنہ ۱۸۶۳ع مین نہین ہو سکتی — منی وغیرہ — بنام — محمد علیخان — منفصلہ ۱۶ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

| | |
|---|---|
| **دفعہ ۱۴۷** تعلیق قواعد ثالثی مجاریہ دیوانی مقدمات ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع سے | قواعد باب ششم متعلقہ ثالثی مندرجہ مجموعہ ضابطہ دیوانی کے مقدمات حسب ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع اور ایکٹ ہذا سے بھی متعلق ہون گے۔ |

۱۰۵۶ — قواعد مندرجہ باب ششم مجموعہ ضابطہ دیوانی کو بغور ملاحظہ کرنا چاہیے۔ دفعہ ۱۔ سرکلر بورڈ نمبری ۱۰ مورخہ ۲۱ اپریل سنہ ۱۸۶۳ع

## باب ششم مجموعہ ضابطہ دیوانی

### ذکر تفویض مقدمہ بہ ثالثی

| | |
|---|---|
| ۱۰۵۷ — بابت تفویض مقدمہ کے ثالثی مین | قبل فیصلہ مقدمہ کے ہر وقت فریقین درخواست اس بات کی دے سکتے ہین کہ امور متنازعہ یا کوئی امر نزاعی فیصلہ کے لیے ایک یا چند ثالث کے سپرد کیا جاوے۔ دفعہ ۳۱۲۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع |

۱۰۵۸ — مقدمہ اپیل کی آخر کارروائی مین فریقین نے اقرارنامہ مشعر اسکے کہ جو پنچ کہدیوے وہ منظور ہے داخل کیا اور صدر الصدور نے اسکو قبول نہ کرکے تجویز مقدمہ کی خاص وجوہ پر کردی تجویز ہوئی کہ ایسی کارروائی خلاف قانون نہین ہے لیکن قبول کرلینا اولیٰ تھا۔ غلام جعفر خان۔ بنام۔ دیبی دین۔ منفصلہ ۱۶ جنوری سنہ ۱۸۶۲ع

۱۰۵۹ — جب کہ مدعی نے رضامندی اپنی نسبت تقرر ثالثان واسطے تجویز اضافہ لگان کے ظاہر کی تو بعد اوسکے دعوی بر ترتیب کا نہین کرسکتا۔ چھتر پال۔ بنام۔ رنجیت۔ منفصلہ یکم اپریل سنہ ۱۸۶۳ع

۱۰۶۰ — جب کہ ابتدائے کارروائی حسب احکام مندرجہ دفعہ ۳۱۲ و ۳۱۳۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع تعمیل نہین کی گئی تو تقرر ثالثان بلا حکم منصور ہے لہذا فیصلہ پنچایت باطل ہے۔ ولبن مہر۔ بنام۔ شاہ تصدق حسین۔ منفصلہ ۲ فروری سنہ ۱۸۶۲ع

| | |
|---|---|
| ۱۰۶۱ — درخواست بابت سپرد کرنے مقدمہ کے ثالثی مین | ایسی درخواست اصالتاً یا وکیل فریقین کی طرف سے جنکو اس باب مین اختیار خاص دیا گیا ہو مع اقرارنامہ قبول ثالثی کے گذرنی چاہیے۔ دفعہ ۳۱۳۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع |

۱۰۶۲ — یہ درخواست ہمیشہ تحریری داخل ہونا چاہیے۔ دفعہ ۴۔ سرکلر نمبر ۹ مورخہ ۲۳ جولائی سنہ ۱۸۶۱ع

۱۰۶۳ — بباعث نہ گذرنے سوال تقرر پنچایت کے موافق دفعہ ۳۱۳۔ مقدمہ کو رویداد پر فیصلہ کرنا بیجا ہے۔ کنور کرن سنگہ۔ بنام۔ مسماۃ رادہا کنور۔ منفصلہ ۱۰ اگست سنہ ۱۸۶۱ع

۱۰۶۴ — اون مقدمات مین جو سپرد ثالثی کیے جاوین اگر درخواست فریقین اصالتاً حاضر ہوکر نہ گذرا ہو تو اجازت نامہ تحریری بنام وکلا مشعر اختیار تقرر ثالثی ہونا ضرور ہے۔ تفضل حسین خان۔ بنام محمد حسین۔ منفصلہ ۹ اگست سنہ ۱۸۶۱ع

۱۰۶۵ — مقدمات لگان مین کارندہ مجاز کو اختیار دربارۂ ثبت دستخط اقرارنامہ تقرر ثالثی پر حاصل ہے کیونکہ دفعہ ۳۱۳ صرف وکلا سے متعلق ہے — دیبی دین — بنام للو سنگہ — منفصلہ ۱۲ فروری ۱۸۶۲ع

۱۰۶۶ — ہرگاہ وہ فریق جس نے درخواست تحریری حسب دفعہ ۳۱۳ نہین گذرانی نہ اقرارنامہ سپردگی پنچایت پر دستخط کیے پنچایت پر رضامند نہ تھا تو فیصلہ پنچایت ناجائز متصور ہوکر منسوخ ہونا چاہیے دربارۂ تقرر پنچایت کے درخواست تحریری ہونی ضرور ہے صرف العبد کرالینا وکار پر کافی نہین اور یہ بھی تجویز ہوئی کہ جہان کہین صرف لفظ درخواست ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ع مین مستعمل ہوا ہے اوس سے درخواست تحریری مراد ہے — کشنا رام — بنام — سہودرا بی بی — منفصلہ ۶ فروری ۱۸۶۳ع

۱۰۶۷ — دعوی واسطے تنسیخ فیصلہ ثالثی جسکی تقرری بموجب دفعہ ۶ — قانون ۹ ۱۸۳۳ع عمل مین آئی تھی مگر اس بنا پر نہ تھا کہ فیصلہ مذکور خلاف قاعدہ معینہ دفعہ ۹ قانون مذکور کی تھا دائر ہوا یہ تجویز ہوئی کہ طریقہ آخرالذکر پر عمل کرنا چاہیے تھا — اشرف علی — بنام — رام سرن — منفصلہ ۹ مئی ۱۸۶۳ع

۱۰۶۸ — جو مقدمہ کہ بغرض تصفیہ تنازعہ سوا نہ سپرد ثالثی ہوا اوس مین تمام مقامات جملہ ٹپیات کو شریک اقرارنامہ پنچایت ہونا چاہیے — بھوپ دولی — بنام — رگھوبر — منفصلہ ۹ جولائی ۱۸۶۴ع

۱۰۶۹ — فریقین کے مختارون نے حسب منشاء دفعہ ۳۱۳ — ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ع اپنے اپنے موکلون سے اجازت خاص حاصل کیے بغیر مقدمہ ثالثی مین سپرد کیا تجویز ہوئی کہ چونکہ سپردگی ثالثی مذکور بلا اجازت وخلاف قانون تھی لہذا حسب نظائر عدالت صدر کے اوس سے حد سماعت رفع نہین ہوسکتی — شنکر — بنام — نراین ۱۲ ستمبر ۱۸۶۵ع

۱۰۷۰ — بہ تنسیخ فیصلہ ۲ فروری ۱۸۶۲ع بمقدمہ دیبی دین — بنام — بلو سنگہ تجویز ہوئی کہ مختاران محکمہ مال کو مثل وکلا کے عدالت دیوانی سے بذریعہ ایک نوشتہ کے اختیار تفویض تنازع ثالثی مین دینا ضرور ہے باب ششم مجموعہ ضابطہ دیوانی بموجب دفعہ ۱۴۰ — ایکٹ ۱۴ ۱۸۶۳ع متعلق مقدمات ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ع کے کیا گیا ہے — رام پرشاد — بنام — ناظر حسین — منفصلہ ۱۰ دسمبر ۱۸۶۶ع

| ۱۰۷۱ — بابت نامزد اور مقرر کرنے ثالثون کے | فریقین ثالثون کو نامزد کرین گے اگر باہم اتفاق رائے نہ ہو یا ثالث مقبولہ ثالثی سے انکار کرین تو بشرط خواہش فریقین حاکم عدالت ثالث مقرر کردیگا — دفعہ ۱۴۰ — ایکٹ ۸ ۱۸۵۹ع |
|---|---|

۱۰۷۲ - کسی قانون گو کو بلا رضامندی ثالث مقرر کرنا جائز نہین حاکم کو اس عمل سے گریز چاہیے ایسے تقرر کی اشد ضرورت مین صاحب کلکٹر کو بغرض بندوبست اوسکے کام کے اطلاع دینی ضرور ہے - کنسٹرکشن نمبر ۲۰۶ - مورخہ ۴ - فروری سنہ ۱۸۶۰ع

۱۰۷۳ - حاکم خود سرپنچ یا امپیسر نہین ہوسکتا - تفضل حسین خان - بنام - شفیع محمد حسین - منفصلہ ۱۹ اگست سنہ ۱۸۶۱ع

۱۰۷۴ - کوئی عہدہ دار سرکار عہدہ ثالثی کا بلا حصول اجازت گورنمنٹ کسی مقدمہ دیوانی مین قبول نکرے اور جو درخواست کہ ایسی اجازت کے واسطے مرسل ہو اوس مین حالات مقدمہ اور نام فریقین اور وجوہ خاص جنکی نظر سے عہدہ دار مذکور نے اپنے ثالث ہونے کی درخواست کو لیا ہو لکھنی چاہیے اشتہار گورنمنٹ نمبر ۲۲۲ - (الف) مورخہ ۱۲ - ستمبر سنہ ۱۸۶۲ع

۱۰۷۵ - حکم تفویض ثالثی | حکمنامہ مہری بنام ثالثان واسطے کرنے تصفیہ کے جاری ہوگا اور اوسمین امور تصفیہ طلب مندرج ہونگے اور میعاد مناسب دی جاے گی - دفعہ ۳۱۵ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۱۰۷۶ - یہ حکمنامہ ثالثون کے پاس پہونچانا چاہیے اور ثالث سے رسید حکم اور تاریخ رسید کی ایسی حکم پر تحریر ہوکر حکم مذکور عدالت مین واپس کیا جائیگا اور شامل مسل ہوگا - سرکلر صدر عدالت مورخہ ۲۳ جولائی سنہ ۱۸۶۱ع - دفعہ ۲

۱۰۷۷ - عدالت کو چاہیے کہ ہر مقدمے مین وہ مراتب جن کی تجویز پنچون کو کرنی چاہیے بصراحت قلمبند کرے اس طریق سے کارروائی حسب دفعات ۳۲۲ و ۳۲۳ کی زیادہ آسان ہو جاے گی - دفعہ ۱ سرکلر بورڈ نمبر ۱ - مورخہ ۲۱ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۱۰۷۸ - جبکہ توقف بسبب بداعمالی اور بددیانتی کے نہ ہوا تو صرف اس وجہ سے کہ بہ توقف ایک ہفتہ کے تاریخ معینہ سے پہونچا فیصلہ ثالثی جو برضامندی فریقین ہوا تھا قابل منسوخی نہین - امین چند - بنام - حیدر خان - منفصلہ ۲۴ - نومبر سنہ ۱۸۶۸ عیسوی

۱۰۷۹ - حکم مشعر اسکے کہ بصورت اختلاف آراے ثالثان کیا کیا جاویگا | اگر انفصال نزاع دو یا چند ثالثون کے سپرد ہووے تو حکم سپردگی مین یہ بھی لکھا جاویگا کہ بحالت اختلاف آراے ثالثان ایک سرپنچ مقرر کرنا ہوگا یا یہ کہ بلحاظ کثرت آرا نزاع فیصل ہوگی یا ثالثان کو اختیار دیا جاوے کہ وہ اپنی تجویز سے ایک سرپنچ مقرر کرلین یا اور جسطرح سے بتراضی طرفین قرار پاوے بحالت ناراضی فریقین حاکم خود اس امر کا تصفیہ کرے - دفعہ ۳۱۶ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۱۰۸۰ — جلسۂ ثالثی مین وکلا مقررہ عدالت کو اختیار سوال وجواب کا نہین — سید مہرعلی — بنام — معصوم علی — منفصلۂ ۱۱ فروری سنہ ۱۸۶۴ع

۱۰۸۱ — جب دو ثالث اور ایک سرپنچ کسی مقدمہ مین بتراضی طرفین مقرر ہون اور ثالثان اپنی اپنی راے علیحدہ یعنی ثالث مدعی بحق مدعی اور ثالث مدعا علیہ بحق مدعا علیہ تجویز کرین اور سرپنچ ثالث مدعی سے متفق الراے ہو تو حسب شرائط مقررہ اقرار نامہ ثالثی فیصلہ بہ تجویز مقدمہ کی کرنی چاہیے نہ کہ صرف اختلاف راے ثالثان کے باعث سے تجویز مقدمہ کی عدالت مین کیجاوے — شیو دیال — بنام — ندیا منفصلہ ۲۰ مئی سنہ ۱۸۶۴ع

۱۰۸۲ — جب کہ اقرار نامہ ثالثی مین یہ شرط ہو کہ اتفاق راے ثالثان کے تجویز مقدمہ کی منظور ہے فقط اور سرپنچ نے ایک ثالث سے اتفاق راے کیا اور دوسرے ثالث نے خلاف ثالث اول و سرپنچ کی راے لکھی تو مصرف اس عذر سے کہ دونون ثالثون نے راے اپنی لکھکر سرپنچ کو نہین دی منسوخی فیصلہ کی نہ چاہیے — بھگونت سنگہ — بنام — شیو دان سنگہ — منفصلۂ ۱۰ اگست سنہ ۱۸۶۴ع —

۱۰۸۳ — جب کہ دو ثالث مدعا علیہ نے باتفاق سرپنچ فیصلنامہ لکھدیا اور دو ثالث مدعی شریک جلسہ ثالثی نہ ہوے تو تجویز مقدمہ موافق فیصلنامہ ثالثان مدعا علیہ و سرپنچ کی کرنی چاہیے کیونکہ بحالت شریک ہونے ثالث مدعی اگر اختلاف کرتے تب بھی موافق شرط اقرار نامہ غالب راے پر لحاظ ہوتا — تجکا — بنام — گلاب سنگہ — منفصلۂ ۵ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

۱۰۸۴ — اجلاس کامل سے بغلبۂ آرا یہ تجویز ہوی کہ فیصلہ دو پنچون کا عدم موجودگی مین تیسرے پنچ کے اور بالعموم فیصلہ بیشتر کا ثالثان نامزد شدہ سے بحالت غیر حاضری کمتر کے جائز متصور ہوگا بشرطیکہ اطلاعنامجات معمولی پنچون کے نام جاری ہوے ہون اور سبب غیر حاضری کا بجز انکار ان سببون کے نہ ہو جنکی تفصیل دفعہ ۳۱۹ — ایکٹ ۸ — سنہ ۱۸۵۹ع مین مندرج ہے — کدارنجنی — بنام — مسماۃ گنگا بائی — منفصلہ ۹ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

۱۰۸۵ — فیصلہ کثرت راے کا قابل نفاذ کے ہے ثالث مدعی اگر شریک ہو تو مضائقہ نہین — موہن لال — بنام — رام چند — منفصلہ ۲۲ نومبر سنہ ۱۸۶۶ع

۱۰۸۶ — درحالت مختلف الراے ہونے ثالثان باضابطہ نامزد شدہ کے صاحب جج کو مطابق شرائط

اپنے حکم کے ایک سرپنچ مقرر کرنا چاہیے تھا بغیر اس کارروائی کے فیصلہ ناقص متصور ہے - مولچند - بنام - چوکھے لال منفصلہ ۱۵ اپریل سنہ ۱۸۶۲ع

۱۰۸۷ - بملاحظہ نظیر ۹ - جولائی سنہ ۱۸۶۱ع کے تجویز ہوئی کہ فیصلہ ثالثان بہ کثرت رائے جائز اور قابل نفاذ ہے گو تیسرے ثالث نے جو تحقیقات میں شمول اور ونکی شریک کل تحقیقات رہا آخر روز اپنی رائے تحریر کرنے سے انکار کیا - گوکل - بنام - بنسی - منفصلہ ۹ - مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۱۰۸۸ - اختیارات ثالثان | اور تعیین وہ گواہان جنکے اظہار لینا ثالث ضروری سمجھیں بحکم عدالت اونکے پاس حاضر کرائی جاوینگی بحالت غیر حاضری اونکی یا انکار کرنے ادائے شہادت میں یا کرنے گستاخی حالت تحقیقات میں ثالثون کی گذارش پر روبرو عدالت سے اوسی طرح مورد تاوان یا تدارک یا سزا کے ہونگے جیسے کہ مقدمات عدالت میں حسب قانون متذکرہ کے اونہیں قصورات کی عوض عائد ہوتی ہے - دفعہ ۳۱۷ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

شرح - دفعات ۶۰ و ۶۱ و ۶۲ و ۶۶ و ۶۷ و ۹ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع ملاحظہ طلب

۱۰۸۹ - ثالثون کو میعاد مزید بھی واسطے تجویز فیصلہ کے مل سکتی ہے | اگر بوجہ معقول اندر میعاد مقررہ ثالث اپنا فیصلہ نہ کر سکیں تو حاکم عدالت مجاز ہے کہ بصورت مناسب میعاد زیادہ کرتا جاوے جب سرپنچ مقرر ہوا اور ثالثون نے میعاد یا میعادونکو بلا صدور حکم گذر جانے دیا ہو یا حاکم عدالت یا سرپنچ کو اطلاع تحریری بابت اختلاف رائے کے نہ دی ہو تو سرپنچ مقدمے کو خود تجویز کردے (شرط) فیصلہ ثالثی اس وجہ سے قابل منسوخی نہ ہوگا کہ اندر میعاد معینہ عدالت کے تکمیل نہیں پائی الا جبکہ توقف بہ سبب رشوت ستانی یا بداعمالی ثالثان کے ہوا ہو یا بعد صدور حکم عدالت منسوخی کے ثالثی فیصلہ صادر کیا گیا ہو - دفعہ ۳۲۰ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۱۰۹۰ - جبکہ تکمیل فیصلہ ثالثی کی اندر میعاد کے ہوگی تو گو بعد میعاد کے وہ عدالت میں داخل ہوا تو بلا لحاظ اوسکے مقدمہ فیصل کرنا نہ چاہیے - مسٹر سول صاحب - بنام - شیو سہائے - منفصلہ ۲۹ نومبر جولائی سنہ ۱۸۵۱ع

۱۰۹۱ - بعد گذرنے میعاد کے اختیار ثالثون کا درباب فیصلہ کے ساقط ہوتا جاتا ہے اور جب تک عدالت سے ثانیاً تفویض نہ ہو عمل اونکا باطل ہے - وہیرج وغیرہ - بنام - رام غلام منفصلہ ۵ - اکتوبر سنہ ۱۸۵۲ع

۱۰۹۲ - ثالثون کے فوت ہونے کی صورت وغیرہ میں کیا کیا جاویگا | اگر کوئی ثالث یا سرپنچ مرجاوے یا کسی سبب سے معذور ہو جاوے یا ثالثی سے انکار کرے تو حاکم عدالت بجائے اونکے اور لوگ مقرر کر دینے کا مجاز ہے بموجب اختیار عطیہ عدالت کی اگر ثالث سرپنچ مقرر نہ کریں تو فریقین سے کوئی فریق اطلاع تحریری واسطے تقرر سرپنچ کے ثالثونکو بہم پہنچا دیگا اگر سات روز میں بعد پہنچانے

اطلاع کے سرپنچ مقرر نہ ہو تو بر طبق گذرنے درخواست اوس فریق کے جس نے اطلاع تحریری پونہچائی ہو حاکم
عدالت بعد کر لینے اطمینان اس امر کے کہ اطلاع تحریری حسب ضابطہ پونہچائی گئی ایک سرپنچ مقرر کریگا اور
اوسکو وہی اختیارات حاصل ہونگے گویا نام اوسکا اصل حکم سپردگی مین تہا - دفعہ ۳۱۹ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۱۰۹۳ - منجملہ چار ثالثون کے ایک کے دست بردار ہو جانے سے باقی ماندہ تین کا فیصلہ جائز رہا کیونکہ
ایسی دست برداری کے وقت مدعی نے کچہ اعتراض نہ کیا - نظیر صدر شرقی - منفصلہ ۲۶ جولائی سنہ ۱۸۵۱ع

۱۰۹۴ - جب کہ منجملہ ثالثان مقررہ فریقین کے ایک یا دونی ثالثی سے انکار کیا تو حسب منشاء دفعہ ۳۱۹ -
حاکم کو عوض اونکا مقرر کرنا چاہیے ورنہ فیصلہ جائز نہ ہوگا تاوقتیکہ رضامندی صریحی یا معنوی نسبت فیصلہ ثالثان
باقیماندہ کے نہ پائی جاوے اور ہر گاہ ثالثان کو حکم واسطے فیصلہ یکطرفہ کے دیا گیا ہو اور منجملہ فریقین کی کوئی حاضری سے
انکار کرے تو رضامندی اوسکے واسطے فیصلے کے نہین سمجہی جاتی فیصلہ بعض ثالثون کا منجملہ
ثالثان نامزد شدہ کے نسبت فریق منکر فیصلہ پنچان باقیماندہ اور نسبت فریق منکر حاضری کے ناجائز متصور ہو کر
منسوخ ہوا - گوکل چند - بنام - گردہاری لال - منفصلہ ۲۰ مارچ سنہ ۱۸۶۶ع - اجلاس کامل -

۱۰۹۵ - منجملہ چند ثالثون کے جنکے نام اقرارنامہ ثالثی مین درج تہے بعضون نے پنچ ہونے سے انکار کیا
اور فریقین بجاے اون لوگون کے دوسرے ثالث مقرر کرنے پر راضی نہ ہوے پس ایسی صورت مین تجویز
ہوئی کہ تاوقتیکہ فریقین راضی نہ ہون عدالت کو دوسرے ثالثون کا مقرر کرنا واجب نہین ہے اور احکام
دفعہ ۳۱۹ کے تاکیدی نہین ہین بلکہ اختیاری ہین معہذا تجویز ہوئی کہ ایسی صورتون مین انکار ایک فریق نسبت
تقرری ثالثون کے بمنزلہ دست برداری کے اقرارنامہ پنچایت سے نہین ہے - سداسکہہ بنام شیو دیال وبہوانی
- منفصلہ ۱۹ جولائی سنہ ۱۸۶۶ع

| | |
|---|---|
| ۱۰۹۶ - فیصلہ ثالثی کیونکر لکہا جاویگا | فیصلہ ثالثی بدستخط مجوز یا مجوزان مع کواغذ تحقیقات داخل عدالت ہوگا - دفعہ ۳۲۰ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع |

۱۰۹۷ - جب فیصلہ ثالثی مین تعداد یا مالیت جایداد متنازعہ حد سے زیادہ ہو تو وہ سکے اسٹام پر لکہا جاویگا اور اگر
حد سے زیادہ یا کوئی تعداد یا قیمت اوسمین مندرج نہ ہو تو وہ ... پر مد ۲ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۶۲ع

| | |
|---|---|
| ۱۰۹۸ — ثالثون کو اختیار ہے کہ اپنی راے بطور مقدمہ خاص لکھکر استصواب کرین | ثالثان یا سرپنچ بشرط مناسب اپنی تجویز نسبت کل یا جزو نزاع کے بطور مقدمہ خاص واسطے لینے راے حاکم عدالت کے استصوابًا بھیج سکتے ہین بشرطیکہ یہ امر خلاف تفویض کی نہ ہو — دفعہ ۳۲۱ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع |
| ۱۰۹۹ — کس صورت مین عدالت کو فیصلۂ ثالثی ترمیم اور خرچہ کے نسبت حکم دیکا اختیار ہے | بر طبق گذرنے درخواست کسی فریق کے فیصلۂ ثالثی کے اوس جزو کی ترمیم ہوسکتی ہے جو سپرد ثالثی نہ ہوا ہو اوس صورت مین کہ جزو مذکور فیصلۂ ثالثی سے علحدہ ہوسکتا ہو اور فیصلۂ ثالثی مین موثر نہ ہو یا اوس حالت مین کہ ترتیب فیصلۂ ثالثی کی نادرست ہو یا |

اوسمین ایسی صریح غلطی ہو کہ جسکی اصلاح بلا ناشر ہونے نسبت فیصلہ مذکور کے ممکن ہو — اگر فیصلہ مین نسبت خرچہ فیصلۂ ثالثی کے کچھ ذکر مندرج نہ ہوا اور اوسکی بابت کوئی عذر پیش ہوا ہو تو حاکم عدالت حکم مناسب دیوے — دفعہ ۳۲۲ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ عیسوی

| | |
|---|---|
| ۱۱۰۰ — کس صورت مین عدالت کو فیصلۂ ثالثی نظر ثانی کے واسطے واپس کرنیکا اختیار ہے | حاکم عدالت صور تہاے ذیل مین فیصلہ یا کوئی امر منجملہ فیصلہ واسطے تجویز ثانی کے ساتھہ شرائط مناسب کے واپس کرسکتا ہے اوّل منجملہ مراتب مفوضہ کے جب کسی تجویز نہ ہوئی ہو یا امر غیر مفوضہ کی تجویز کی گئی ہو — دوّم — اگر فیصلۂ ثالثی ایسا |

مہمل ہو کہ تعمیل اوسکی ناممکن ہو — سوّم — اگر کوئی اعتراض نسبت جواز فیصلہ کے بادی النظر مین پایا جاتا ہو — دفعہ ۳۲۳ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۱۱۰۱ — فیصلۂ ثالثی مین جو امور خلاف متنازعہ فیہ ہون تسلیم کرنا اونکا حاکم پر فرض نہین — شب لال — بنام — ٹیکم سنگھ — منفصلہ ۵ دسمبر سنہ ۱۸۶۶ع

۱۱۰۲ — جب شرائط مندرجہ فیصلۂ ثالثی پر فریقین راضی ہو جائین اور تصفیہ مذکور مفید طرفین ہو تو ثالثون کو اختیار ہے کہ جایداد مدعا علیہ کی بالعوض قرضہ واجب الادا تجویز شدہ کی رہن کرائین گویا عمل حسب فحواے حکم سپردگی نہ ہوا اور ایسا فیصلہ مدیون پر واجب التعمیل اور عدالت مین قابل نفاذ ہے اور یہ بھی تجویز ہوئی کہ ایسی صورت مین تحریر رہنامہ جداگانہ کی اس وجہ سے ضرورت نہین ہے کہ شرائط متعلقہ جایداد مکفولہ خود فیصلۂ ثالثی مین تحریر ہے — دیبی داس — بنام — رکن الدین وغیرہ — منفصلہ ۹ فروری سنہ ۱۸۶۳ع

۱۱۰۳ — مقدمہ ہذا ثالثی بغرض تنقیح اس امر کے سپرد ہوا تھا کہ جملہ احکام مندرجہ فیصلہ ثالثی سابقہ جسمین ایک یہ بھی شرط تھی کہ جو کچھ حصہ مدعیون کا بابت جائداد واقع ایک مقام مخصوص ہو وہ ایک مہینے کے اندر اور بقیہ جایداد کا حصہ چار مہینے کے عرصے مین اونکو دے دیا جاوے تعمیل ہو گی یا نہین چنانچہ ثالثون نے اپنے فیصلے مین عدم تعمیل اوسکی منجانب مدعا علیہم قرار دیکر ایک رقم خاص سے جسکے نامبردگان دعویٰ تعمیل کے مستحق ہوتے محروم تجویز کیا اور دو ثلث اوسکے مدعی کو دلایا بر طبق عذر مدعا علیہم درباب تجاوز حد اختیار سے یہ پایا گیا بغلبۃ الآرا قرار پائی کہ یہ امر شرائط فیصلہ سابق کی تعمیل و عدم تعمیل پر منحصر تھا لہذا پنچون کو درباب غیر مستحق قرار دینے مدعا علیہم کے اختیار حاصل ہے — سروپ رام ساہو — بنام — دولار چند منفصلہ ۱۱ اگست سنہ ۱۸۶۳ع

۱۱۰۴ — فیصلہ ثالثی کو نسبت امر غیر مفوضہ کے واجبًا صاحب جج نے ترمیم کیا — مان داس — بنام — غیوبخش — منفصلہ ۱۳ اگست سنہ ۱۸۶۳ع

۱۱۰۵ — سپرد پنچایت ہونے کے بعد مقدمہ کو روئداد پر فیصل کرنا نہ چاہیے اگر کوئی نقص مستذکرہ دفعہ ۳۲۲ — پایا جاوے تو مقدمہ واپس کیا جاوے — درگہ سنگہ — بنام — نیپال سنگہ — منفصلہ ۳ اگست سنہ ۱۸۶۴ع

۱۱۰۶ — فیصلہ ثالثی صرف بر بناء رشوت ستانی یا بد اعمالی پنچان یا سر پنچ کے منسوخ ہو سکتا ہے پس نقص تحقیقات منجملہ اون وجوہ کے نہین جن سے استرداد فیصلہ لازم آوے اگر مرافعہ اولی نے فیصلہ کو واسطے تجویز ثانی کے بر بناء احد الوجوہ مصرحۂ دفعہ ۳۲۳ نہ بھیجا ہو تو اوسکے کوئی وجہ اپیل کی پیدا نہین ہوتی — سدارام — بنام بہارتی — منفصلہ ۹ اگست سنہ ۱۸۶۴ع

۱۱۰۷ — استرداد فیصلہ ثالثی | بجز ثابت ہونے رشوت ستانی یا بد اعمالی ثالثون کے فیصلہ ثالثی منسوخ نہ ہو گا درخواست تنسیخ فیصلہ بعد مرسل ہونے فیصلے کے عدالت مین دس روز کے اندر گذرنی چاہیے — دفعہ ۳۲۴ — ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ع

۱۱۰۸ — یاد رکھنا چاہیے کہ فیصلہ پنچون کا صرف بوجہ رشوت ستانی یا بد معاملگی پنچون یا سر پنچ کے منسوخ ہو سکتا ہے — سرکلر بورڈ نمبر ۱۰ مورخہ ۱۲ مئی سنہ ۱۸۶۳ع

۱۱۰۹ — بیضابطگی سے فیصلہ ثالثی منسوخ نہین ہو سکتا - شیخ لطف اللہ - بنام - شیخ غلام محمد منفصلہ ۱۲ اپریل سنہ ۱۸۶۱ع
ثالثان مقبولہ طرفین نے اگرچہ فیصلہ بلا تحقیقات و لینے اظہار گواہان و ملاحظہ کاغذات کے
کیا تاہم بلا ثبوت جانبداری یا ثبوت ستانی مسترد نہین ہو سکتا - پارس داس - بنام - چوبے وغیرہ
منفصلہ ۱۲ مارچ سنہ ۱۸۶۱ع —

۱۱۱۰ — جہان کہین کارروائی متعلقہ ثالثی پر اشتباہ قوی جبر خواہ رعب نامناسب کا پایا جاے تو وہ
ثالثی منسوخ ہوکر فریقین کو عدالت مین اپنے اپنے استحقاق کے ثابت کرنیکا اختیار ہو جاتا ہے —
بھٹی دوبی - بنام - رگھوناتہ - منفصلہ ۲۴ مارچ سنہ ۱۸۶۳ع

۱۱۱۱ — ایک مقدمہ مین جو سپرد ثالثی ہوا تھا عدالت مرجع دعوی نے بداعمالی سرپنچ یا ثالث کی تجویز کرکے بربنائے فیصلہ
ثالثی انفصال مقدمہ کیا تجویز ہوئی کہ ایسا فیصلہ ناطق اور مختتم ہے - اجودھیا ناتھ - بنام - مسماۃ بانو منفصلہ ۲۴ ستمبر سنہ ۱۸۶۱ع

۱۱۱۲ — کوئی فیصلہ ثالثی بربنائے طرفداری کے مسترد نہ ہونا چاہیے تا وقتیکہ طرفداری کا وقوع مین آنا ثابت
نہ کیا جاے رشتہ داری فریقین سے تعصب مفہوم کرلینا کافی نہین - مہتاب سنگھ - بنام - طالع سنگھ
- منفصلہ ۱۱ فروری سنہ ۱۸۶۳ع —

۱۱۱۳ — یہ عذر مدعیہ کا کہ ثالثان نے میرے پاس اس نہج سے پیغام بھیجا تھا کہ سود مع خرچہ معاف
اور اقبال قسط بندی نہ کرنے کی حالت مین دعوی ڈسمس کرینگے بصورت بداعمالی ثالثان مقبول ہوکر
تحقیقات اوسکی قبل از منظوری فیصلہ واجب قرار پائی - مسماۃ بھکو بی بی - بنام - بہنل داس منفصلہ ۹ جولائی سنہ ۱۸۶۳ع

۱۱۱۴ — فیصلہ ثالثی حسب دفعہ ۳۲۴ - دس روز قبل ترسیل فیصلہ سے قانونا بلا رضامندی
خاص فریقین کے منظور نہین کیا جا سکتا - سنت لال - بنام - للوجی - منفصلہ
۱۱ جولائی سنہ ۱۸۶۳ع - اجلاس کامل —

۱۱۱۵ — فیصلہ ثالثی ۲۹ نومبر کو جسکی نسبت فریقین نے اتہام بداعمالی لگایا اور اونکو مہلت واسطے
ثبوت کے دی گئی عدالت مین ثالثون نے داخل کیا لیکن ۲۴ نومبر کو بوجہ اسکے کہ اونہون نے وجوہ
تجویز نہین لکھی تھی فیصلہ مذکور واپس کیا چنانچہ بعد تحریر وجوہ ۷ دسمبر کو وصول ہوا ۸ کو تعطیل ۹ کو

حسب ثالثی مقدمہ فیصل ہوا تجویز ہوئی کہ ایسی صورت مین چونکہ شخص معترض نے ۲۹- نومبر سے ۱- دسمبر تک کچھ ثبوت نسبت بداعمالی ثالثون کے پیش نہ کیا لہذا عدالت پر واجب تہا کہ ۹- دسمبر سے مہلت مزید دنس روز کی عطا کرتی کیونکہ فیصلہ ثانی سے فیصلہ اول کے بذریعہ تحریر وجوہ صرف اصلاح ہوگی کچھ تبدل واقع نہ ہوا — سروپ رام ساہ بنام — دولارچند — منفصلہ ۱۴- اگست سنہ ۱۸۶۳ع —

۱۱۱۶ — واسطے مختتم ہونے فیصلہ ثالثی کے ضرور ہے کہ کارروائی عدالت کی مطابق قانون کی ہو اور کوئی فیصلہ ثالثی بلا رضامندی فریقین دنس یوم کی اندر ترسیل فیصلہ سے منظور نہین ہوسکتا — بابو گوکل داس — بنام — بابو بال بکند — منفصلہ ۵- مارچ سنہ ۱۸۶۴ع

۱۱۱۷ — فیصلہ ثالثی جو بلا رضا و رغبت بجبر و تحکم کرایا گیا ہو منسوخ ہوسکتا ہے — دلجیت سنگہ وغیرہ — بنام — مسماۃ رولکنا وغیرہ — منفصلہ ۳۱- اکتوبر سنہ ۱۸۶۵ع —

۱۱۱۸ — پنچون نے منجملہ بقایا رستدعویہ کے وہ بقایا بہی دلائی جو بباعث تمادی ایام ناقابل الوصول تہی تجویز ہوئی کہ ایسا فیصلہ جائز ہے کیونکہ جب مقدمہ کو متخاصمین سپرد پنچایت کرتے ہین تو یہ تصور کیا جاتا ہے کہ اونہون نے جمیع عذرات ضابطہ سے دست برداری ظاہر کرکے رضامندی اپنی نسبت فیصلہ کے دیدی ہے — مسماۃ تہنیت النسا — بنام — ذاکر علی — منفصلہ ۱۵- مارچ سنہ ۱۸۶۵ع و شیوکرن — بنام — ظالم — منفصلہ ۲۱- اگست سنہ ۱۸۶۵ع

۱۱۱۹ — جب فیصلہ ثالثی ہوچکا اور عدالت کو مطابق اوسکی فیصل کرنا چاہیے تو عذر امتیاز سماعت تمادی ایام کا پیش نہین ہوسکتا — امین چند — بنام منید و خان — منفصلہ ۲۴- نومبر سنہ ۱۸۶۶ع

۱۱۲۰ — تجویز عدالت کی مطابق فیصلہ ثالثی کی ہونی چاہیئے — اگر فیصلہ ثالثی صحیح ہو اور اوسپر کوئی عذر نہ ہوا ہو یا عذر ہو کر نامنظور ہوا ہو تو حاکم عدالت بموجب فیصلہ ثالثان اگر فیصلہ بطور مقدمہ خاص استصواباً آیا ہو تو بموجب رای اپنے کے فیصلہ و ڈگری صادر کرے ایسی ڈگری مثل دیگر ڈگریون کے جاری ہوسکتی ہے فیصلہ جو مطابق تجویز ثالثی صادر ہو ناطق ہوگا — دفعہ ۳۲۵- ایکٹ ۸- سنہ ۱۸۵۹ع

۱۱۲۱ — جس حال مین کہ فیصلہ عدالت کا موافق فیصلہ پنچون کے ہو تو ایسا فیصلہ قطعی ہوگا — سرکلر نمبر ۱- مورخہ ۱۲- مئی سنہ ۱۸۶۳ع — دفعہ ۱۰

۱۱۲۲- جب مرافعہ اول مین فیصلہ بموجب تجویز ثالثی عمل مین آیا تو صاحب جج مجاز سماعت اپیل موافق دفعہ ۳۲۵ کے نہ تھے - چو بی رام جی - بنام - امراو سنگہ - منفصلہ ۲۶ - نومبر سنہ ۶۲ء

۱۱۲۳- اگر عذر بیضابطگی پیش ہو تو اپیل اوس ڈگری کی ناراضی سے جو حسب فیصلہ ثالثی صادر ہوئی بموجب فقرہ اخیر دفعہ ۳۲۵ - ممنوع السماعت نہین - سروپ رام ساہو - بنام - دولاچند - منفصلہ ۱۲ - اگست سنہ ۶۳ء

۱۱۲۴- تصفیہ سوانہ مابین دو مواضع جو کسی پنچ نے حسب قانون ہفتم سنہ ۲۲ء و قانون نہم سنہ ۳۳ء بروقت ترمیم بندوبست استمراری کسی حصہ ملک بنارس کا کیا ہو تو وہ ثبوت قبضہ جائز کا متصور ہوگا اور وہ حد صحیح تصور کیجائیگی تاوقتیکہ صریح قبضہ مخالفانہ خارج از میعاد قانونی جو درباب ارجاع ایسی نالش کی عدالت دیوانی مین مقرر ہے پایا نہ جاے - جبکہ خود شرائط فیصلہ ثالثی مشتبہ ہون تو اوسپر عمل نہ کرنا چاہیے درحالیکہ کاغذات بندوبست سے حد سوانہ کی دریافت ہو سکی کیونکہ کاغذات مذکور رواجاً مطابق فیصلہ ثالثی تصور کیے جاتے ہین درصورتیکہ کوئی خلاف اوسکی اور ثبوت نہ ہو - مسماۃ رمنی دئی - بنام - اندرای - منفصلہ ۲۱ - ستمبر سنہ ۶۴ء

۱۱۲۵- درصورت منسوخی فیصلہ ثالثی کے حاکم ناسخ کو لازم ہوگا کہ وجوہ نامنظوری فیصلہ اور وہ دفعہ باب ششم کی جسکی بموجب حکم منسوخی صادر ہوا بصراحت تحریر کرے اور درصورتیکہ منسوخی فیصلہ از روے دفعہ ۳۱۹ - یعنی اس باعث سے عمل مین آوے کہ پنچون مین کمتر از نصف وقت انفصال مقدمہ غیر حاضر تھے تو یہ بھی لکھی کہ منجملہ وجوہ مفصلہ دفعہ مذکور کی کس وجہ سے غیر حاضری ثالث وقوع مین آئی - دفعہ ۳ سرکلر صدر عدالت نمبر ۱۹ - مورخہ ۲۳ - سنہ ۶۱ء

## دوم ثالثی بموجب اقرارنامہ فریقین جنکا مقدمہ دائر نہ ہو

۱۱۲۶- اقرارنامہ فریقین بابت تفویض ثالثی عدالت مین داخل ہو سکتا ہے۔

جب باہم چند اشخاص کی بابت کسی امر کی نزاع ہوا اور جملہ شخص متفق ہو کر اقرارنامہ ثالثی باندراج نام ثالثان کے براد تصفیہ نزاع کی تحریر کریں اور جملہ شخص اوسکو ہمراہ درخواست کی عدالتمین (اوپر کاغذ ربع قیمت اوس اسٹامپ کی جو عرائض نالشات دیوانی کی لیے معین ہین) گذرانین تو باہم سائل بطور مدعی اور دیگر اشخاص بطور مدعا علیہ

قرار دیکر ایک مقدمہ بنکر رجسٹر پر چڑہایا جاویگا اور اگر درخواست بعض شخص کی طرفسی ہوا اور یہ استدعا کیجاوے که اقرار نامہ عدالت مین داخل کرایا جاوے تو حاکم عدالت اطلاعنامہ بمضمون مناسب بنام نویسندگان اقرار نامہ کہ جو شریک درخواست نہ ہوی ہون جاری کرے کہ وہ اندر میعاد معینہ کی وجہ کافی نسبت نہ داخل کرنے اقرار نامہ کے پیش کرین ایسی صورت مین ایک یا بعض نویسندگان جو دعوی نفع و نقصان کا مقدمہ مین رکھتی ہون مدعی یا دوسری نویسندگان بمنزلہ مدعا علیہم متصور رہونگی پس اگر نسبت ابطال اقرار کے وجہ کافی پیش نہ کی جاوی تو اقرار نامہ عدالت مین داخل کرایا جائیگا اور برعایت قواعد ثالثی متذکرہ بالا کے حکم تفویضنگی ثالثی کا صادر ہوگا بشرطیکہ اقرار نامہ مین کوئی اور طریق قرار نپایا ہو۔ دفعہ ۳۲۶۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۱۱۲۷ دفعہ ۳۲۶۔ ایکٹ ۸ سنہ ۵۹ مین قاعدہ واسطے ثالثی کے مندرج ہی جو بموجب اقرار نامہ ثالثی فیمابین ایسے شخصون کے جو پیشتر سے عدالت مین رجوع نہ لائی ہون عمل مین آمی ایسے فیصلہ کا اجرا ۸ روپیہ کے کاغذ اسٹامپ پر ہوگا۔ دفعہ ۱۰۔ سرکلر صدر بورڈ نمبر ۱۔ مورخہ ۱۴۔ مئی سنہ ۶۳ء

## سوم ثالثی جو بلا مداخلت عدالت پنچایت خانگی سی ہوئی ہو

۱۱۲۸۔ فیصلہ ثالثی جو بلا وساطت عدالت مین داخل کیا جاوے گا۔ جب کوئی امر بلا توسط عدالت کے سپرد ثالثان ہوکر فیصلہ پایا ہو تو منجملہ متعلقین مقدمہ کے کوئی شخص مجاز ہوگا کہ اندر میعاد چھ ماہ کے تاریخ فیصلہ سی فیصلہ مذکور کے ہمراہ درخواست اسٹامی دکاغذ کامل القیمت پر تحریر ہوگی م عدالت مین گذرانی چنانچہ بنام اشخاص متقبل ثالثی کے جو شریک درخواست نہ ہون اطلاعنامہ جاری کیا جائیگا کہ اندر میعاد معینہ کے وجہ کافی نسبت نہ داخل کرنے فیصلہ ثالثی کے پیش کرین ایسی صورت مین سائل بطور مدعی اور دیگر شخص بطور مدعا علیہم قرار پاکر مقدمہ رجسٹری مین مندرج ہوگا اگر کوئی اعتراض کامل نسبت فیصلہ ثالثی کے پیش نہ ہو تو فیصلہ مذکور داخل کیا جاویگا۔ دفعہ ۳۲۷۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء

۲۔ اجرای فیصلہ ثالثی۔ اور اجرا اوسکا مثل اوس فیصلہ کے عمل مین اویگا جو حسب قواعد مندرجہ اس باب کے صادر ہوا ہو۔ دفعہ۔ ایضاً

۱۱۲۹۔ ثالثی خانگی باقرار زبانی و ہم بہ اقرار تحریری طرفین کی ہوسکتی ہی۔ نظیر صدر شرقی ۲۸۔ جون سنہ ۱۸۴۹ء

۱۱۳۰ - واسطے ثالثی خانگی کی اگر اقرارنامہ تحریری نہ ہو تو یہ امر موجب ابطال فیصلہ ثالثی نہین - ایضاً ۴ جنوری

۱۱۳۱ - نسبت اون درخواستونکی جو واسطے اجرای فیصلجات ثالثی ازروی دفعہ ۳۲۷ - گذرین مثل دیگر مقدمات اجرائے ڈگری کے عمل درآمد ہونا چاہیے - سرکلر صدر دیوانی نمبر ۲ - مورخہ ۱۹ - دسمبر سنہ ۶۲ء

۱۱۳۲ - اگرچہ دفعہ ۳۲۷ - مین حکم نہین ہے کہ اپیل ایسی فیصلہ کی سماعت ہو یا نہین مگر نہ سماعت ہونی موجب قباحت ہے لہذا اپیل بنا راضی دفعہ مذکور مسموع ہونی چاہیے الا درخواست اپیل کاغذ اسٹامپ کامل پر مثل دوسری قسم کی اپیلون کی ہو - جنا سنگہ وغیرہ - بنام - بھگو سنگہ وغیرہ - منفصلہ ۲۴ مئی سنہ ۶۱ء

۱۱۳۳ پنچایت خانگی متعلق دفعہ ۳۲۷ - مین کچہ احتیاج اقرارنامہ کی نہین ہے اور گو شرط اقرارنامہ مین نہ لکھی گئی ہو کہ فیصلہ کثرت رای کا نافذ ہوگا مگر فیصلہ علیہ الاراء بہرحال قابل نفاذ ہے - محمد اسمعیل پنچایتی - بنام - قادر بخش وغیرہ - منفصلہ ۳۰ - مئی سنہ ۶۱ء

۱۱۳۴ فریقین کو اختیار ارجاع نالش نمبری بر بنا فیصلجات پنچایت خانگی اسٹامپ کامل القیمت معاینہ نالشات دیوانی پر بعد ختم چہہ ماہ تاریخ فیصلہ سے بپابندی قواعد میعاد سماعت کے حاصل ہے - ماتا دین - بنام - بھوانی - منفصلہ ۲ - جنوری سنہ ۶۲ء - دنہو مل - بنام - آر آر کیر وصاحب - منفصلہ ۲۷ - فروری سنہ ۶۲ء

۱۱۳۵ - جس حالت مین فیصلہ نامہ متنازعہ دعوی پر ثالثان مندرجہ اقرارنامہ کا العبد نہین ہے غیر اشخاص کا ہے تو ایسا فیصلہ قابل نفاذ نہین نہ اوسکی بنا پر نالش ہو سکتی ہے - شیو سہای - بنام - شیو نرن سنگہ - منفصلہ ۱۳ - مئی سنہ ۶۲ء

۱۱۳۶ - فیصلہ پنچان نسبت زمین متنازعہ جس کی تصفیہ کی وہی مجاز خود نہ تھے بطور ثالث مقرر نہین ہوئے قابل نفاذ نہین اور ایسا فیصلہ کہ فی نفسہ باطل کالعدم ہے اندر میعاد منسوخ نہ کرانے سے واجب التعمیل نہین ہو سکتا چھتی سنگہ وغیرہ - بنام - ماکھن سنگہ - منفصلہ ۳۱ - جنوری سنہ ۶۲ء

۱۱۳۷ جبکہ نالش فوجداری مین رجوع ہو کر بہ حکم مجسٹریٹ مقدمہ سپرد ثالثی ہوا اور فریقین ثبات پر رضامند ہو کر سپردگی ثالثی ہوئی ایسی صورت مین یہ تجویز ہوئی کہ فیصلہ مذکور مثل فیصلہ دفعہ ۳۲۷ کی قابل اجرا ہے - شیو سندری - بنام - مہاتندر اجیر وغیرہ منفصلہ ۲ جنوری سنہ ۱۸۶۲ء

۱۱۳۸ - دفعہ ۳۲۷ - ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۵۹ء مین دو طریق مرقوم ہین جنکی موجب فیصلہ ثالثی کا جو بلا مداخلت عدالت کے خانگی پنچایت سے

ہوا ہو جاری ہو سکتا ہی درخواست اجرا اوس فیصلہ کی کاغذ اسٹامپ قیمتی ۸ روپیہ اور اگر دعوی ۵ سے کم ہو تو ایک آنہ پر حسب ضمیمہ ب ایکٹ ۲۶ سنہ ۶۰ء تحریر ہو گی - سرکلر بورڈ نمبر ۱ - مورخہ ۱۴ - مئی سنہ ۱۸۶۳ء

**دفعہ ۱۵ - قواعد تحصیل محصول آبپاشی نہر**

جس ضلع مین کہ کوئی نہر گذری اور اوسکی پانی کا محصول سرکار مین ادا ہوتا ہو لوکل گورنمنٹ کو جائز ہوگا کہ کسی مالک یا مستاجر محال کو جسکے اندر وہ نہر ضلع مذکور مین گذرتی ہو بشرط رضامندی اوس مالک یا مستاجر کی نمبردار واسطے تحصیل محصول مذکور کی اوس محال مین مقرر کری کہ اسکی بعد تعداد سالانہ جو بابت اوس محصول کی زمینداران شکمی اور رعایا اور دیگر اسامیان شکمی محال مذکور پر واجب الادا ہو (بمنہائی اوس قدر تخفیف کی جو بطور کمیشن یا دیگر نہج پر لوکل گورنمنٹ سی واسطے اوس نمبردار کی مقرر کیجاوی) مالک یا مستاجر مذکور کی محال سی واجب الاخذ متصور ہو کر اوس محال کی تشخیص واجب الادا پر جو سرکار مین داخل ہوتی ہو مستزاد کیجائیگی اور تعداد مذکور اوس محال کی جمع مشخصہ کی طور پر وصول ہو سکیگی اور درباب تحصیل اوس پانی کی محصول کی زمینداران شکمی اور رعایا اور دیگر اسامیان محال مذکور سی نمبردار مسبوق الذکر کو وہی اختیارات حاصل ہونگی اور رعایت اونہین قواعد کی ملحوظ رکھنی پڑیگی جو کسی قانون مجاریہ وقت مین درباب تحصیل لگان اراضی مندرج ہون

**۱۱۳۹** - قواعد مندرجہ دفعہ ۱۵ - تا وقت تقرری نمبردار عمل در آمد نہونگی صاحبان کلکٹر کو اختیار ہی کہ کسیصورت مین تجویز اسکی پیش کرین - دفعہ ۱۱ - سرکلر بورڈ نمبر ۱ - مورخہ ۱۴ - مئی سنہ ۱۸۶۳ء

**۱۱۴۰** - نواب لفٹنٹ گورنر بہادر نی حکام بورڈ کو اختیار منظوری و تقرری مالکان یا مستاجران محال عہدہ نمبرداری پر بغرض تحصیل محاصل پانی حسب منشاء دفعہ مذکورہ بالا جہان کہین کہ انتظام معقول واسطے اس کام کی ہو سکی بشرطیکہ حق التحصیل جو واسطے نمبردار کی تجویز ہو دو روپیہ سیکڑہ از تحصیل شدہ سی تجاوز نکری عطا فرمایا ہی - سرکلر بورڈ نمبر ۴ - مورخہ ۱۱ - اپریل سنہ ۱۸۶۴ء

**دفعہ ۱۶ - ترمیم و اصلاح دفعہ ۱۴۲ ایکٹ ۱۰ سنہ ۵۹**

اگر کوئی شخص بموجب دفعہ ۱۴۲ - ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ مذکور کی گرفتار کیا جاوی تو لازم ہی کہ حتی الامکان جلد صاحب کلکٹر کی روبرو لایا جاوی اور صاحب موصوف فوراً اوسکی مقدمہ کی تجویز کیطرف متوجہ ہوگا اگر سماعت و تجویز مقدمہ کی فوراً نہو سکی تو کلکٹر کو

اختیار ہی کہ اگر مناسب جانی شخص گرفتار شدہ سی ضمانت اس بات کی طلب کری کہ جسوقت اوسکا حاضر ہونا ضرور ہو حاضر ہوگا درصورت نہ داخل ہونی ضمانت کی شخص گرفتار شدہ تا وقتیکہ مقدمہ کی تجویز ہو جیلخانہ دیوانی مین رکھا جائیگا —

دفعہ ۱۷ — درباب اپیل خاص مقدمات ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء جو بصیغہ اپیل عام صاحب جج کی حضور سے فیصل ہون
جو کہ اس باب مین شبہہ پیدا ہوئی ہین کہ آیا جو فیصلی صاحب جج ضلع کی حضور سی بصیغہ اپیل عام بموجب ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء صادر ہون اونکا اپیل خاص ہو سکتا ہی یا نہین لہذا از روی دفعہ ہذا یہ قرار دیا جاتا ہی کہ منشاء ایکٹ مذکور کا یہ ہی کہ ایسی فیصلجات کا اپیل خاص عدالت صدر مین اسیطرح اور برعایت اونہین قواعد کے ہوسکتا ہی جسطرح کہ صاحبان جج ضلع کی فیصلجات اپیل عام مصدورہ حسب مجموعہ ضابطہ دیوانی کا اپیل خاص ہوسکتا ہی —

دفعہ ۱۸ — ایکٹ ہذا بمنزلہ جزو ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کی متصور ہوگا
ایکٹ ہذا علاقہ حکومت نواب لفٹننٹ گورنر بہادر ممالک مغربی و شمالی مین اور اون تمام مقامات مین جنسے کہ ایکٹ ہذا بموجب دفعہ ذیل متعلق کیا جاوی بمنزلہ جزو ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء مذکورہ بالا کے پڑہا اور سمجھا جائیگا —

دفعہ ۱۹ — درباب اختیار تعلق ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء اون ممالک سے جہان کہ بالفعل جاری نہین ہے +
احکام ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کو بحثیت اس ترمیم کی جو ایکٹ ہذا کی روسی کی گئی ہے نواب گورنر جنرل بہادر بہند اجلاس کونسل کسی ایسی ملک تحت حکومت خاص گورنمنٹ ہند سی اور نواب لفٹننٹ گورنر ممالک مغربی و شمالی اور نواب لفٹننٹ گورنر پنجاب اپنی گورنمنٹ کی تحت حکومت ملکون کی کسی ایسی جزو سی جہان کہ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء بالفعل جاری نہین ہی متعلق کرنیکی مجاز ہونگی اور جسوقت کہ ایکٹ مذکور بحثیت ترمیمی مذکور کی حضور سے نواب گورنر جنرل بہادر بہند اجلاس کونسل یا نواب لفٹننٹ گورنر کی اس نہج پر متعلق کیا جاوی تو اونکو یہ قرار دینا لازم ہوگا کہ کونسی عہدہ دار ملک مذکور مین یا اوسکی کسی جزو مین جس سے کہ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء بحثیت ترمیمی متعلق کیا جاوی اختیارات مفوضہ ایکٹ مذکور مین لاوینگی اور اوسکی بعد عہدہ داران مذکور اون اختیارات کو عمل مین لانیکی مجاز ہونگے +

# ضمیمہ

## اول متذکرۂ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ع

### (الف)

### نمونۂ سمن طلبی مدعا علیہ

مورخہ

نمبر مقدمہ

مرجوعہ محکمہ

زید مدعی (اس مقام پر نام اور مختصر احوال اور سکونت مدعی کی لکھنی چاہیے)
بکر مدعا علیہ (اسمقام پر نام اور مختصر احوال اور سکونت مدعا علیہ کی لکھنی چاہیے)

ازانجا کہ زید مذکور نے تمہارے نام نالش اس محکمہ مین بابت (تفصیل دعوی حسب مندرجہ بیان مدخلہ مدعی اس مقام پر لکھنی چاہیے) دائر کی ہے پس تمکو حکم ہوتا ہے کہ بتاریخ — ماہ و سنہ اس عدالت مین اصالتاً حاضر ہوکر (اگر منشاء عدالت واسطے حاضری ذات مدعا علیہ کے نہ ہو تو لکھنا چاہیے کہ اصالتاً یا معرفت ایسے مختار کے جو بذات خاص مقدمہ سے واقف ہو یا جسکی ہمراہ ایسا شخص حاضر رہے جو حالات مقدمہ سے آگاہ ہو حاضر ہوی) مدعی کے بیان کا جواب دو اور فلان دستاویز کو (اسمقام پر کیفیت دستاویز جسکا پیش کرانا مدعی کو منظور ہے مندرج ہوگی) جس کا معاینہ مدعی کو منظور ہے بلکہ کل دستاویزات کو جو تمہاری جواب کی مدار اور اسکی تائید مین قابل استدلال ہون اپنی ساتھ حاضر کرو یا معرفت مختار کی حاضر کراؤ اور اگر گواہ مقبولہ تمہاری بلا اجرای سفینہ کی حاضر ہونے پر راضی ہون تو اونکو ساتھ لیتے آؤ —

### (ب)

### نمونہ حکمنامہ گرفتاری

مورخہ

نمبر مقدمہ

مرجوعہ محکمہ

زید مدعی

بنام بکر مدعا علیہ

حکم اسمی ناظر عدالت کلکٹری ضلع

ہرگاہ مدعی مقدمہ ہذا نے اس عدالت سے حکم واسطے گرفتاری مدعا علیہ کی حاصل کیا ہی لہذا تمکو حکم ہوتا ہے کہ مدعا علیہ کو تاریخ — ماہ و سنہ — تک یا اوس سے پہلے عدالت مین اس غرض سے حاضر کرو کہ اوسکی نسبت حسب ضابطہ عمل کیا جاے —

مورخہ ماہ سنہ ۱۰ ع

(ج)

(نمونہ اطلاعنامہ جو ہمراہ حکمنامہ گرفتاری کے جاری ہوا کریگا)

مرجوعہ محکمہ

زید مدعی (اسمقام پر نام اور مختصر احوال اور سکونت مدعی کی لکھنی چاہیے)

بکر مدعا علیہ (اسمقام پر نام اور مختصر احوال اور سکونت مدعا علیہ کی لکھنی چاہیے)

ہرگاہ زید مذکور نے اس محکمہ مین تمہارے نام نالش بابت (تفصیل دعوی حسب مندرجہ بیان مدخلہ مدعی اس مقام پر لکھنی چاہیے) دائر کر کے حکمنامہ گرفتاری حاصل کیا ہی لہذا تمکو حکم ہوتا ہے کہ اگر دعوی سے تمکو اقبال نہ ہو تو جسقدر دستاویزات پر تمکو بتائید جواب اپنی استدلال کرنا منظور ہو اونکو اپنے ساتھہ عدالت مین حاضر کرو

(د)

نمونہ ضمانت نامہ بابت حاضری مدعا علیہ

ہرگاہ زید مدعی نے محکمہ کلکٹری ضلع — مین نالش بنام بکر مدعا علیہ دائر کی ہے اور بکر مذکور کے نام حکم واسطے ادخال ضمانت بدینمضمون کہ دوران مقدمہ مین تا تاریخ اجرای ڈگری جب کبھی مدعا علیہ طلب ہوگا تو حاضر کیا جاویگا صادر ہوا ہے لہذا مین عمرو اس تحریر کی

متعلقہ دفعہ ۸۰ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء

روسے اپنے تئین واسطے حاضر کرانے بکر مذکور کے اسکا ضامن قرار دیکر اقرار کرتا ہون کہ اگر بکر کسیوقت حاضر نہ ہوویگا تو جس قدر روپیہ ڈگری کی روسے بکر کے ذمہ برآمد ہوگا بلا عذر ادا کرونگا اگر نالش واسطے دلاپانے کاغذات اافراد حساب کی ہو تو جس قدر رقم صاحب کلکٹر کی تجویز سے قرار پاویگی وہ اس مقام پر مندرج کی جائیگی —

(۵)

## نمونہ حکمنامہ گرفتاری صیغۂ اجراے ڈگری

متعلقہ دفعہ ۸۱ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء

زید مدعی

بنام بکر مدعلیہ

حکم اسمی ناظر عدالت کلکٹری ضلع

ہرگاہ از روے ڈگری عدالت ہذا مصدورہ تاریخ — ماہ — سنہ ۱۸ء بکر مذکور کو حکم ہوا تہا کہ مبلغ — مع — بابت خرچہ مقدمہ جملہ تعدادی — زید مذکور کو ادا کرے اور ہرگاہ بکر مذکور نے تعداد مذکور ادا نہین کی ہے لہذا تمکو حکم ہوتا ہے کہ بکر موصوف کو گرفتار کرکے جسقدر جلد ممکن ہو عدالت مین اس غرض سے حاضر کرو کہ اوسکی نسبت حسب ضابطہ عمل کیا جاے —

(۶)

## نمونہ حکمنامہ متعلقہ جائداد

متعلقہ دفعہ ۸۲ ایکٹ ۱۰ سنہ ۱۸۵۹ء

زید مدعی

بنام بکر مدعاعلیہ

حکم اسمی ناظر عدالت کلکٹری ضلع

ہرگاہ از روے ڈگری عدالت ہذا مصدرہ تاریخ — ماہ — سنہ ۱۸ء بکر موصوف کو حکم ہوا تہا کہ مبلغ — مع — بابت خرچہ مقدمہ جملہ تعدادی — زید موصوف کو ادا کرے

